

درود شریف کے فضائل و برکات پر مدلل تحریر
درود اُن پر صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم
سلام اُن پر صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم
تالیف
ابو حمزہ مفتی ظفر جبار چشتی
ناشر
اکبر بک سیلرز لاہور

درود شریف کے فضائل و برکات پر مُدلّل تحریر




تالیف


ابو حمزہ مُفتی ظفر جبّار چشتی



ناشر




زبیدہ سنٹر ۴۰ اُردو بازار لاہور Ph: 37352022

اَلصَّلٰوۃُ وَالسَّلَامُ عَلَیْکَ یَا سَیِّدِیْ یَا رَسُوْلَ اللّٰہِ
وَعَلٰی اٰلِکَ وَاَصْحَابِکَ یَا حَبِیْبَ اللّٰہِ


| | | |
|---|---|---|
| نام کتاب | ............ | درود اُن ﷺ پر سلام اُن پر ﷺ |
| مؤلف | ............ | ابوحمزہ مفتی ظفر جبار چشتی |
| پروف ریڈنگ | ............ | حافظ عبدالجمال ناصر نقشبندی |
| صفحات | ............ | 632 |
| تعداد | ............ | 600 |
| کمپوزنگ | ............ | عبدالسلام قمر الزمان |
| اشاعت | ............ | 2012ء |
| ناشر | ............ | محمد اکبر قادری |
| قیمت | ............ | -/400 روپے |








# انتساب

سفیرِ عشقِ رسول، آبروئے اہلِ سنّت مفسرِ قرآن
مفکرِ اسلام، حضرت علامہ پیر
**"سیّد ریاض حسین شاہ"**
دامت برکاتُہم القُدسیۃ
مرکزی ناظمِ اعلیٰ جماعت اہلِ سنت پاکستان
کے نام

# انتساب

اپنے والد ماجد عظیم روحانی شخصیت عاشقِ رسول

راسخ عقیدہ اہلسنّت، صاحب درد صاحب الرائے

حضرت میاں **شیر محمد چشتی** رحمۃ اللہ علیہ

کی نذر کرتا ہوں



# فہرست

| عنوان | صفحہ | عنوان | صفحہ |
|---|---|---|---|





| عنوان | صفحہ | عنوان | صفحہ |
|---|---|---|---|




# حمد باری تعالیٰ

ہے ذکر ترا گلشن گلشن سبحان اللہ سبحان اللہ
مصروفِ ثنا ہیں سرو وسمن سبحان اللہ سبحان اللہ

غنچوں کی چٹک شبنم کی ضیاء پھولوں کی مہک بلبل کی نوا
قائم ہے تجھی سے حسنِ چمن سبحان اللہ سبحان اللہ

کیا دیکھے کوئی وسعت تیری، کیسے ہو بیاں عظمت تیری
عاجز ہے نظر قاصر ہے دہن سبحان اللہ سبحان اللہ

مطلوب بھی تو مقصود بھی تو، مسجود بھی تو معبود بھی تو
تو روحِ صبا تو جانِ چمن سبحان اللہ سبحان اللہ

ہر نقش تری قدرت کا نشان، ہر نقش کے لب پر تیرا بیاں
ہر بزم میں تو موضوعِ سخن سبحان اللہ سبحان اللہ

میں نے جو کہا میں نے جو سنا، کبھی بھی نہ کہا کچھ بھی نہ سنا
ہے اس سے ورا تیرا مسکن سبحان اللہ سبحان اللہ

مٹی کو زباں دے کر اس کو اعجاز بیاں دینے والے
اعظم کو بھی دے توفیقِ سخن سبحان اللہ سبحان اللہ

اعظم چشتی

# نعت رسولِ مقبول ﷺ

صبح ازل کے مہر درخشاں صلی اللہ علیہ وسلم
شامِ ابد کے نیرِ تاباں صلی اللہ علیہ وسلم
طٰہٰ کا وہ تاج سجائے، قرآں اپنے ہاتھ میں لائے
ہادی آئے سوئے فاراں صلی اللہ علیہ وسلم
گلشن ہو گیا عالم سارا، ہر دکھی انسان پکارا
ہم پر آج ہوا ہے احسان صلی اللہ علیہ وسلم
ظلمت چھٹ گئی ہوا اجالا، دہر میں آیا کملی والا
برس پڑا پھر ابر بہاراں صلی اللہ علیہ وسلم
چین ملا ہے قلب ونظر کو راحت مل گئی نوع بشر کو
بن گئے آپ ہی درد کا درماں صلی اللہ علیہ وسلم
آپ کا در ہے جو دوسخا کا، لطف وکرم کا' نورِ عطا کا
جھولیاں بھر بھر لاتے ہیں انسان صلی اللہ علیہ وسلم
جب پڑھتا ہوں اسمِ گرامی مٹ جاتی ہے تشنہ کامی
دل بھی ہو جاتا ہے شاداں صلی اللہ علیہ وسلم
جبکہ آپ ہیں شافعِ محشر، ہم کو پھر کس بات کا ہے ڈر
بخشش کا ہیں آپ ہی ساماں صلی اللہ علیہ وسلم
تائب آپ مدینے میں ہیں، ہر مومن کے سینے میں ہیں
بے شک آپ ہیں جانِ ایماں صلی اللہ علیہ وسلم

حفیظ تائب



# پیش لفظ

درود شریف وہ واحد ہے جس کی سند قبولیت کے بارے میں کسی طرح بھی شک و شبہ کی گنجائش نہیں ہے۔

ایک مرتبہ درود شریف پڑھنے سے اللہ تعالیٰ سے دس رحمتوں کا حصول' دس درجوں کا عروج' دس حسنات کا اعمال نامے میں درج ہونا' دس گناہوں کا مٹ جانا' بعداز درود بر نبی ﷺ دعا کا مقبول ہونا' درود شریف پڑھنے والے کے حق میں گواہی دینا' حشر میں سب سے پہلے شافع محشر ﷺ کا ساتھ نصیب ہونا' سب مشکلات کی آسانی' سب حوائج کی قضا' گناہوں کی مغفرت' شفائے بیماراں' دافع خوف موجب اظہار برأت' ذریعۂ فتح باعث حصول رضائے الٰہی' بعد دعاو جفا سے خلاصی' آپ ﷺ کے ساتھ محبت پیدا ہونا' نبی رحمت ﷺ سے مصافحہ کرنا' رسولِ رحمت ﷺ کو خواب میں دیکھنا' قیامت کی پیاس سے امن ملنا' حق سبحانہ وتعالیٰ کی حق نعمت کی معرفت واقرار حاصل ہونا۔

مشکوٰۃ شریف باب الصلوٰۃ علی النبی علیہ السلام میں ابی بن کعب رضی اللہ عنہ کی ایک حدیث نقل فرمائی ہے کہ انہوں نے عرض کیا کہ یارسول اللہ ﷺ میں کس قدر درود شریف آپ ﷺ پر پڑھا کروں؟ فرمایا جس قدر چاہو، عرض کیا چوتھائی پڑھوں یعنی تین حصہ دیگر وظیفے اور دعائیں اور چوتھائی حصہ درود شریف فرمایا جتنا چاہو، مگر درود اور زیادہ پڑھو تو بہتر ہے۔ عرض کیا کہ آدھا۔ فرمایا جتنا چاہو، مگر درود اگر اور زیادہ کرو تو بہتر ہے۔ عرض کیا کہ اچھا دوتہائی درود شریف، فرمایا جس قدر چاہو مگر اگر درود شریف اور زیادہ کرو تو بہتر ہے عرض کیا کہ کل وقت درود شریف ہی پڑھا کروں گا، یعنی بجائے دیگر

دعاؤں اور وظیفوں کے صرف درود شریف پڑھا کروں گا، فرمایا اذا یکفی ہمک ویکفر لک ذنبک تو یہ درود تمہارے سارے رنج وغم کو کافی ہے اور تمہارے گناہوں کو مٹا دے گا۔

درود پاک کے فضائل بے شمار ہیں جن کے لکھنے کو دفتر چاہیے۔ اگر کچھ ان کی تفصیل دیکھنا ہو تو تفسیر روح البیان یہی آیت اور مدارج النبوت اور نسیم الریاض، شرح شفا قاضی عیاض اور مواہب لدنیہ کا مطالعہ کرو مگر بطور اختصار کچھ یہاں عرض کیے جاتے ہیں۔

اسی مشکوٰۃ کے اسی باب میں ہے کہ اللہ کے فرشتے پھرتے رہتے ہیں اور درود پاک پڑھنے والوں کو تلاش کرتے رہتے ہیں۔ جب بھی کوئی درود شریف پڑھتا ہے تو اس کا درود ہماری بارگاہ میں پیش کرتے ہیں۔

قارئین کرام! یہ درود وسلام کا حسین گلدستہ جو آپ کے ہاتھوں میں ہے، یہ ماہنامہ دلیل راہ سے سارا مواد یکجا کیا گیا ہے جس کے مدیر اعلیٰ مفکر اسلام، مفسر قرآن قائدِ اہلسنت حضرت علامہ پیر سیّد ریاض حسین شاہ صاحب ہیں۔

یہ درود نمبر فروری 2009ء میں شائع ہوا تھا میں نے اس کے تمام مضامین کو ایک کتاب کی صورت میں اکٹھا کر دیا ہے۔

اللہ تعالیٰ سے دعا ہے کہ وہ ہماری اس خدمت کو اپنی بارگاہِ صمدیت میں قبول فرمائے۔ اہل محبت کو زیادہ سے زیادہ نبی کریم ﷺ کی بارگاہ میں ہدیہ درود وسلام پیش کرنے کی توفیق عطا فرمائے۔

میرے استاد ماں باپ بھائی بہن
اہلِ ولد و عشیرت پہ لاکھوں سلام

غلطیوں پر معافی کا طلب گار، کوتاہیوں پر شرمسار
ابوحمزہ مفتی ظفر جبار چشتی




بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ

# مصطفیٰ جانِ رحمت پہ لاکھوں سلام

مفکر اسلام، مفسر قرآن سیّد ریاض حسین شاہ
مرکزی ناظمِ اعلیٰ جماعت اہل سنت، پاکستان

زندگی کی کٹھن، تلخ اور پر پیچ راہوں پر چلتے ہوئے روشنیوں کی تلاش میں سرگرداں کاروان انسانی جب گناہوں کی تاریکیوں میں ڈوب جائے تو ہر دانش مند انسان اپنے آپ کو ذرۂ ناچیز تصور کرنے لگ جاتا ہے۔ اس میں شک نہیں کہ خطاؤں اور کبائر کی جہانگیر کالک اور ہمہ گیر سیاہی روشنی کی قدر و قیمت میں اضافہ کر دیتی ہے۔ افق تا افق دیکھتے جایئے۔ باہر دیکھئے اندر جھانکئے۔ اوپر نظر کیجئے نیچے نگاہ ڈالئے۔ عبا پوشوں کو اپنی عبائیں تار تار دکھائی دیں گی۔ دستار آرائی کے نشہ مستوں کو اپنی دستار کے ہر پیچ سے بے چینی کاٹے گی۔ دولت مندوں کے سکے بچھو بن کر انہیں ڈسیں گے۔ ضمیر، روح، بدن، قلب اور قالب بے اطمینانی کی آگ میں جھلسنے لگیں گے۔ ایسے میں ایک آواز ابھرے گی اور ایک صدا کانوں سے ٹکرائے گی۔

وَلَوۡ اَنَّهُمۡ اِذۡ ظَّلَمُوۡۤا اَنۡفُسَهُمۡ جَآءُوۡكَ فَاسۡتَغۡفَرُوا اللّٰهَ وَاسۡتَغۡفَرَ لَهُمُ الرَّسُوۡلُ لَوَجَدُوا اللّٰهَ تَوَّابًا رَّحِيۡمًا ۝ (النساء:64)

اور اگر وہ کبھی اپنی جانوں پر ظلم کر بیٹھیں تو (حبیب) وہ آپ کے پاس حاضری دیں اس کے بعد اللہ سے معافی چاہیں اور رسول بھی ان کے لیے طلب مغفرت کریں تو ضرور وہ اللہ کو توبہ قبول کرنے والا بے حد مہربان پائیں گے۔

وہ کون ہیں جن کی دہلیز نور پر پہنچو تو ہر سیاہی خوشبوؤں کا حلہ، رحمتوں کا جھونکا اور نور کی کرن بن جاتی ہے۔ یہاں لوگ گناہ گار آتے ہیں اور ولایت کا تاج پہن کر جاتے ہیں۔ ان کی توجہ پاک سے خطاؤں اور لغزشوں کے پہاڑ دھنکی ہوئی روئی بن کر اڑنے لگ جاتے ہیں۔ ان کے کرم پر سلام...... ان کی خو پر درود...... ان کی نظر پر صدقے اور ان کی نوازشوں پر فدا ان کے سوا کون ہمارا؟ ان پر سلام ان پر درود۔

مصطفیٰ جانِ رحمت پہ لاکھوں سلام

کارگاہ حیات کا نظم محبت سے ہے۔ محبت نہ ہو تو کچھ بھی نہ ہو۔ یہ رنگ تعمیر بھی ہے اور آہنگ معمار بھی۔ اگر حسن میں ناز اور جمال میں بانکپن ہے تو وہ بھی اس لیے کہ کوئی چاہے اور کوئی محبت کرے۔ گویا پھولوں کی لطافت، روشنیوں کا نور، چمنستانوں کی آرائش، آسمانوں کی پہنائی، سبزوں کی جاذبیت اور فضاؤں کی وسعت سب کچھ حسن کا جلوہ بھی ہے، لیکن اصل میں محبت کا تڑپتا اظہار ہے۔ محبت نہ ہو تو چرند نہ ہوں پرند نہ ہوں...... محبت نہ ہو تو زمین نہ ہو سما نہ ہو...... محبت نہ ہو تو کہ نہ ہو مہ نہ ہو...... محبت نہ ہو تو ہستی فضائیں نہ ہوں اور ٹھٹھرتی وادیاں نہ ہوں...... محبت منزل ہو تو نور ہے...... محبت راہ ہو تو نار ہے...... محبت سوچ ہو تو روشنی ہے...... محبت تڑپ ہو تو حرکت ہے...... محبت خاموش ہو تو حسین ہے...... محبت بولے تو نغمہ ہے...... کبھی گیت ہے اور کبھی سنگیت، یہ کبھی رحمت اور کبھی خوشبو...... یہ بولتی بھی ہے اور تولتی بھی ہے، بڑھتی بھی ہے اور رکتی بھی ہے...... یہ دوڑتی بھی ہے اور ٹھہرتی بھی ہے۔ یہ روح کا پھول بھی ہے اور ضمیر کا کانٹا بھی۔

ماں کی ممتا اسی کی ایک کرن ہے۔ استاد کی شفقت اسی کا ایک رخ ہے۔ باپ کی تربیت اسی کا ایک انداز ہے۔ عبادت، ریاضت، سجدے، رکوع اور سعی وطواف سب اس کی بے تابیاں ہیں، چونکہ سب کچھ محبت ہے اس لیے ہمارے اللہ کی بھی ایک صفت ہے، ہمارے خدا کا بھی ایک حسن ہے، ہمارے معبود مطلوب کی بھی ایک ادا ہے۔ وہ حسن ہو تو



باطن ہے، وہ محبت ہو تو ظاہر ہے، وہ محب بھی ہے اور محبوب بھی ہے، وہ انس بھی ہے اور انیس بھی ہے، اسی لیے اس نے اپنی محبت کے لیے اور اپنے انس کے لیے انسان بنایا ہے اور انسانوں میں بھی ایک عظیم انسان بنایا ہے، پھر اس کے حسن کو یوں سجایا ہے کہ وہ رحمت بھی ہے اور نور بھی ہے۔ محمد ﷺ بھی ہے اور احمد ﷺ بھی ہے۔ اس کے حسن و جمال اور خوبی وکمال کا عالم یہ ہے کہ بنانے والا خود بھی اس پر درود پڑھتا ہے سلام پڑھتا ہے۔

إِنَّ اللّٰهَ وَمَلٰٓئِكَتَهٗ يُصَلُّوْنَ عَلَى النَّبِيِّ ؕ يٰٓاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا صَلُّوْا عَلَيْهِ وَسَلِّمُوْا تَسْلِيْمًا ۝ (الاحزاب 56)

بے شک اللہ اور اس کے فرشتے نبی ﷺ پر درود بھیجتے ہیں اے ایمان لانے والو! تم بھی ان پر خوب اور خوب درود وسلام بھیجو

جب خالد درود پڑھے!

جب مالک سلام پڑھے!

جب مطلوب صلوٰۃ بھیجے!

جب وہ بولے تو تم بولو!

جب وہ بولے تو ہم بولیں!

جب وہ بولے تو سب بولیں!

عرش بولے فرش بولے!

نور بولو لے نار بولے!

باد بولے خاک بولے!

دل بولے روح بولے!

اول بولے آخر بولے!

ظاہر بولے باطن بولے!

حیات بولے ممات بولے!

قدسی بولیں تقدس بولے!

جبرئیل بولے اسرافیل بولے!

نبی بولیں رسول بولیں!

نبی جی سلام تم پر

نبی جی درود تم پر

سانسیں سلام کہتی ہیں

دھڑکنیں درود پڑھتی ہیں

مصطفیٰ جانِ رحمت پہ لاکھوں سلام

زندگی کے سو رنگ ہیں۔ یہ چمکتی ہے کبھی نیر تاباں بن کر...... کبھی مہر درخشاں ہو کر اور کبھی مہ منور کا روپ دھار کر...... یہ برستی بھی ہے کبھی باران رحمت بن کر...... کبھی ابر کرم ہو کر اور کبھی برسات کا روپ دھار کر...... یہ بہتی بھی ہے...... کبھی سیل رواں ہو کر...... کبھی چشمۂ صافی بن کر اور کبھی بحر مواج کی صورت ہو کر...... یہ اڑتی بھی ہے کبھی ابر بن کر...... کبھی نسیم سحر ہو کر اور کبھی مرغ چمن کا پیکر دھار کر...... یہ رقص بھی کرتی ہے کبھی گلبن مستاں ہو کر...... کبھی بادہ گلگوں بن کر اور کبھی حرف محبت کا لبادہ اوڑھ کر...... یہ بولتی بھی ہے کبھی سارنگئ فطرت بن کر...... کبھی شادیانۂ ذوق ہو کر اور کبھی مضراب الست کی شکل اختیار کر کے، یہ روتی بھی ہے کبھی نالۂ آدم بن کر...... کبھی گریۂ یعقوب ہو کر...... اور کبھی ذوق اویس کا رنگ اپنا کر...... یہ پڑھی بھی جاتی ہے کبھی انجیل مقدس بن کر...... کبھی زبور داؤد ہو کر اور کبھی کتاب حق کیے اوراق میں آ کر...... یہ جھومتی بھی ہے کبھی رشک سرو ہو کر...... کبھی قد شمشاد بن کر اور کبھی برق لرزاں کا شعلہ جوالہ ہو کر...... یہ تڑپتی بھی ہے کبھی خزاں ستم رسیدہ ہو کر...... کبھی مہر درد چشیدہ ہو کر اور کبھی چشم بلا گزیدہ کی مثل بن کر...... یہ دبتی بھی ہے کبھی تمنائے فقیراں بن کر...... کبھی آرزوئے غریباں ہو کر اور کبھی عجز کامل کی مثل ہو کر۔



زندگی عشق ہے

زندگی سوز ہے

زندگی ساز ہے۔

زندگی سیل رحمت ہے

زندگی رنگ فطرت ہے

زندگی نور ہے

زندگی رنگ نور ہے

زندگی حسن ہے

زندگی انداز حسن ہے

زندگی درد ہے

زندگی آرزو ہے

زندگی جاگتی تمنا ہے

زندگی جیتا ارادہ ہے

زندگی جو بھی ہے، زندگی جہاں بھی ہے، زندگی جیسے بھی ہے، زندگی کی اصل ایک ہے وہ جسے اللہ کہتے ہیں، وہ جسے خدا کہتے ہیں، وہ جس کی صفتیں اس کا حی ہونا اور قیوم ہونا ہے۔ وہ جیتا خدا وہ زندہ اللہ وہ حی اور وہ قیوم صرف اتنا ہی نہیں کہ زندہ ہے زندگی نواز بھی ہے اور حیات آفریں بھی۔ اس زندہ خدا کا جلوہ لازوال اور اس کے زندہ ہونے کی برہان باکمال بس ایک ہی ہے۔ وہ جس پر سب زندہ درود پڑھتے ہیں۔ وہ خود درود پڑھتا ہے...... اس کی ذات درود پڑھتی ہے...... اس کی صفتیں درود پڑھتی ہیں...... زندگی درود پڑھتی ہے...... روشنی درود پڑھتی ہے...... رحمت درود پڑھتی ہے...... حسن درود پڑھتا ہے...... دن اور راتیں درود پڑھتے ہیں...... ارض وسما درود پڑھتے ہیں...... نیتیں درود پڑھتی ہیں...... جب خالق درود پڑھتا ہے تو عرش تا فرش مخلوق درود پڑھتی ہے......

ضرور بالضرور پڑھتی ہے......

مصطفیٰ جانِ رحمت پہ لاکھوں سلام

يٰٓاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوا اسْتَجِيْبُوْا لِلّٰهِ وَلِلرَّسُوْلِ اِذَا دَعَاكُمْ لِمَا يُحْيِيْكُمْ ۚ (الانفال:24)

اے ایمان والو! جب اللہ اور رسول تمہیں بلائیں تو حاضر ہو جاؤ اس لیے کہ اُن کی دعوت میں تمہاری زندگی مضمر ہے۔

اس کارگاہ حیات میں پائی جانے والی ہر چیز کی ایک شناخت ہے، کوئی رنگ سے پہچانا جاتا ہے اور کوئی بو سے، کوئی روشنی سے جانا جاتا ہے اور کوئی اندھیرے سے۔ آگ کی دلیل دھواں ہے...... دھوپ کی شناخت چمک ہے...... پھول کا تعارف خوشبو ہے...... آسمان کا تشخص بلندی ہے...... دریا کا امتیاز روانی ہے...... زندگی کا لمس حرکت ہے...... صبح کی نشاط بادِ سحری میں ہے...... اور شام کا حسن رنگِ شفق میں مضمر ہے...... ہر چیز کسی چیز سے پہچانی جاتی ہے لیکن اگر کوئی چاہے کہ ذرے تابناک ہوں خالق کی معرفت سے، ماحول ضوفشاں ہو توحید کے عرفان سے اور ذہن میں سوال ابھرے کہ اسے جانا جائے تو کیسے؟ اسے پہچانا جائے تو کیونکر؟...... اس تک رسائی ہو تو کس کا دامن تھام کر؟...... شاید کائنات کی ہر چیز اس کے حسن ازل کو دیکھنے کا آئینہ ہے، لیکن یہ سب دلیلیں گونگی ہیں، بولتی دلیل ناطق دلیل اور صفات خداوندی کی تلاوت کناں دلیل بس ایک ہی ہے۔ جو دیکھیں تو نظر دلیل، جو بولیں تو لب لرزاں دلیل...... جو جھکیں تو سجدۂ بے تاب دلیل...... ہاتھ لہرائیں تو رحمتیں برسیں...... قدم اٹھائیں تو روشنیاں پھوٹیں...... لحظہ لحظہ دلیل، لمحہ لمحہ برہان...... نظر نظر فیض، ڈگر ڈگر انقلاب، موڑ موڑ عرفان، انہیں مہتاب نہ کہیے، انہیں خورشید درخشاں سے تعبیر نہ کیجیے، انہیں سرور بادہ کا استعارہ بھی قرار نہ دیجیے، یہ بوئے عمل بھی نہیں، یہ کرن ضوفگن بھی نہیں...... یہ سب تو ان کے پاؤں سے اٹھنے والی دھول بھی نہیں بن سکتے۔ یہ محمد ﷺ ہیں، یہ احمد ﷺ ہیں، یہ رسول



نور ہیں اور پیغمبرِ رحمت ہیں۔ رنگِ تجلی ان سے ہے اور فروغِ انوار یہ ہیں۔

درود ان پر، سلام ان پر
ان کے نام پر درود، ان کے کام پر درود
ان کے اسم پر درود، ان کے جسم پر درود
ان کے قال پر درود، ان کے حال پر درود
خفتاں درود افتاں درود
پیچاں درود لرزاں درود
اول درود آخر درود
ظاہر درود باطن درود
شعلۂ نجم و قمر درود
متاعِ فکر و فن درود
توشۂ ذوقِ نظر درود
درود ان پر، سلام ان پر

مصطفیٰ جانِ رحمت پہ لاکھوں سلام

يٰٓاَيُّهَا النَّاسُ قَدْ جَآءَكُمْ بُرْهَانٌ مِّنْ رَّبِّكُمْ وَاَنْزَلْنَآ اِلَيْكُمْ نُوْرًا مُّبِيْنًا ۝ (النساء:174)

اے لوگو! بے شک تمہارے پاس تمہارے ربّ کی طرف سے روشن اور خوبصورت دلیل آ گئی اور ہم نے تمہاری طرف بڑے جلوے والا نور نازل کیا

شے وہ ہے جسے کائنات کے قادر و مالک اللہ نے چاہا ہو، اس نے بنایا ہو اور ڈھالا ہو اور ہر وہ چیز جو بنی ہے، ڈھلی ہے وہ عناصر کی ترکیب ہی سے بنی ہے، ڈھلی ہے اور تخلیقات کے عناصر ترکیبی لطیف بھی ہو سکتے ہیں اور کثیف بھی ہو سکتے ہیں اور اس میں بھی

شک نہیں کہ لطافت اور کثافت کے تخلیقی امتزاج ہی سے ''حسن'' ترکیب پاتا ہے، لیکن بعض تخلیقات ایسی ہوتی ہیں جس رنگ میں ہوں، جس سمت بڑھ رہی ہوں، جس صورت میں دکھائی دے رہی ہوں اور جہاں بھی پائی جائیں وہ نور ہی نور ہوتی ہیں اس لیے کہ وہ نور سے ہوتی ہیں اور ان کی تخلیق میں نور ہی کا ارادہ کامل پایا جاتا ہے۔ وہ چونکہ نورِ ازلی کا پرتو ہوتی ہیں اس لیے وہ متحرک ہوں تو حرکت نور ہوتی ہیں، وہ متلون ہوں تو رنگ نور ہوتا ہے اور وہ متشخص ہوں تو شخصیت نور ہوتی ہے۔ انہیں دیکھنے کے لیے وہ آنکھیں درکار ہوتی ہیں جنہیں کشتۂ عشق ہونے کا شرف حاصل ہوا ہو، وہ دل درکار ہوتے ہیں جو تجلی گاہ معرفت ہوں، آنکھیں خود کثیف ہوں تو ان کے وجودِ اطہر کی لطافت تک رسائی ممکن نہیں ہوتی، اس لیے انہیں دیکھنے کے لیے ضروری ہوتا ہے کہ دل دھوئے جائیں، دماغ صاف کئے جائیں، روحیں اجالی جائیں، نورِ حق کا لباس پہنا جائے، روشنیوں کے ماحول پیدا کئے جائیں۔ اول نور، آخر نور، ظاہر نور، باطن نور پھر دیکھو انہیں جہاں چاہو، جس طرح چاہو، جس رنگ میں چاہو، جدھر چاہو، وہ نور ہوں گے، نور ہی نور ہوں گے، ذہن نور، ذقن نور، نام نور، کام نور، رات نور، دن نور، بدن نور، جسد نور، مکاں نو، مکین نور، بات نور، حیات نور، سیرت نور، صورت نور، خلق نور، خَلق نور، خُلق نور، وہ پیکر رکھتے ہیں لیکن ایسا کہ اس پر کبھی مچھر اور مکھی بھی نہیں بیٹھی، وہ سنتے بھی ہیں اور دیکھتے بھی ہیں لیکن نور کے کانوں سے اور نوری آنکھوں سے جو دیکھتی بھی ہیں، نوازتی بھی ہیں، دھوتی بھی ہیں اور تقدیر بدل بھی ثابت ہوتی ہیں۔ وہ لباس بھی پہنتے ہیں لیکن جیسے جنت کی سادہ حوروں نے مل کر فردوسی ریشوں سے اسے بنا ہو وہ چلتے بھی ہیں لیکن زمین جیسے انہی کے لیے بچھی اور ستارے جیسے انہی کی خاکِ پا سے پیدا ہوئے ہوں۔

مہد نور میں پلنے والے
پیکر نور کو
نور سلام کہتا ہے



روشنی سلام کہتی ہے
اجالے سلام کہتے ہیں
مہر و ماہ سلام کہتے ہیں
خوشبو سلام کہتی ہے
رنگ و حسن سلام کہتے ہیں
ان کا چہرہ والضحیٰ
ان کی زلف اذا سجیٰ
ان کی نظر ما طغیٰ
ہر رنگ اور ہر ادا کو
نغمے سلام کہتے ہیں
گیت سلام کہتے ہیں
نثر سلام کہتی ہیں
شعر درود پڑھتا ہے
سسکتی تمنائیں درود پڑھتی ہیں
عشق بے چارہ
لب بستہ
پابستہ
نگہہ بستہ
سلام کہتا ہے
درود پڑھتا ہے

مصطفیٰ جانِ رحمت پہ لاکھوں سلام

قَدْ جَآءَكُمْ مِّنَ اللّٰهِ نُوْرٌ وَّ كِتٰبٌ مُّبِيْنٌ ۝ يَّهْدِيْ بِهِ اللّٰهُ مَنِ اتَّبَعَ

رِضْوَانَهٗ سُبُلَ السَّلٰمِ وَ یُخْرِجُهُمْ مِّنَ الظُّلُمٰتِ اِلَى النُّوْرِ بِاِذْنِهٖ وَ یَهْدِیْهِمْ اِلٰى صِرَاطٍ مُّسْتَقِیْمٍ○ (المائدۃ: 15، 16)

بے شک اللہ کی طرف سے تمہارے پاس ایک نور اور روشن کتاب آئی۔ اُسی کے ذریعے اللہ منزل نصیب کرتا ہے ہر اُس شخص کو جو اس کی رضا کا طالب ہے سلامتی کی راہوں پر اور نکالتا ہے اپنے حکم سے انہیں ظلمتوں سے اُجالوں کی طرف اور انہیں سیدھی راہ کی ہدایت فرماتا ہے۔

وحی روشنی ہے اور الہامی رہنمائی جادۂ حق اور صراط مستقیم ہے۔ اس راہ پر چلنے والوں کو تربیت کا پہلا درس علم اور جستجو کا دیا جاتا ہے۔ "علم" کو منزل سمجھنا، تعلیم کو راحت جاں تصور کرنا، سیکھنے کو دولت دل کا درجہ دینا، جستجو کو نسیم راحت فزا کا جھونکا جاننا، متلاشیان حق وحقیقت کا منشور حیات ہوتا ہے۔ یہ دیوانگان عشق جہالت کے دشمن ہوتے ہیں۔ ان کی زندگی کا لمحہ لمحہ اور لحظہ لحظہ نور علم کی آتشیں کرنوں سے جگمگا رہا ہوتا ہے، لیکن جامد پتھروں، جلتے کوئلوں، بہتی ندیوں، ایستادہ پہاڑوں، افتادہ کھیتوں، درخشاں ستاروں، متحرک سیاروں، سنسان راتوں، ستم کیش رتوں کو اپنا معلم و مرشد تسلیم نہیں کرتے۔ ان کا عزم و ہمت اس سرچشمۂ ہدایت تک رسائی حاصل کرنا چاہتا ہے جس کا فیض آب حیات سے بڑھ کر زندگی بخش ہو۔ وہ ڈھونڈتے ہیں اور تلاش کرتے ہیں، سرگرداں پھرتے ہیں۔ وہ اپنے نشتر طلب سے جمادات، نباتات، حیوانات اور کائنات کے دل چیرتے ہوئے ان زندہ اور عظیم انسانوں کی صف کے سامنے جا کھڑے ہوتے ہیں ایسے عظیم لوگ جو نبوت اور رسالت کا تاج سر پر رکھے ہوتے ہیں۔ ان میں بھی ایک ذات ایسی ہے گویا سب نبی اور رسول ان کا طواف کر رہے ہوتے ہیں ان کے سینہ ہمہ داں سے علمك مالم تكن تعلم کے جلوے پھوٹ رہے ہوتے ہیں۔ وہ کیا ہے جو وہ نہیں جانتے؟ وہ کیا ہے جو انہوں نے نہیں دیکھا؟ وہ کیا ہے جس تک ان کی رسائی نہیں؟ وہ خدا نہیں معبود نہیں لیکن مقصود ایسا کہ جو ان تک نہ پہنچے وہ کافر منکر ٹھہرے، وہ بولیں تو شہر گل



کی ہر پتی خوشبوئیں سمیٹے، وہ سوچیں تو آسمان علم پر ستارے درخشاں ہوں۔ وہ چلیں تو ارض علم پر سورج دوڑیں۔ وہ بیٹھیں تو زاویۂ علم سے بجلیاں لرزیں۔ وہ مانگیں تو ارض و سما ان کے ہاتھوں کی لکیروں پر فدا ہوں۔

وہ کہ معلم کائنات ٹھہرے
وہ کہ مرشد کائنات ٹھہرے
وہ کہ رحمت حیات ٹھہرے
وہ کہ رشک آیات ٹھہرے
ان کے علم پر درود
ان کے حلم پر درود
ان کی عطا پر درود
ان کی سخا پر درود
بولیں تو لفظوں کو سلام
چلیں تو قدموں پر درود
پڑھیں تو حرفوں پر فدا
سوچیں تو ارادوں کو سلام
ان کے بول بول پر بندگی
ان کے قول قول پر عجز
جھک جھک کر سلام
مٹ مٹ کے سلام
انہوں نے قرآن پڑھایا
انہوں نے کتاب سکھائی
کتاب سکھانے والے

قرآن پڑھانے والے

معلم!

مرشد!

نبی نبی!

اللہ کرے

سلام قبول ہو

درود قبول ہو

مصطفیٰ جانِ رحمت پہ لاکھوں سلام

اِقْرَاْ بِاسْمِ رَبِّكَ الَّذِىْ خَلَقَ ۝ خَلَقَ الْاِنْسَانَ مِنْ عَلَقٍ ۝ اِقْرَاْ وَ رَبُّكَ الْاَكْرَمُ ۝ الَّذِىْ عَلَّمَ بِالْقَلَمِ ۝ عَلَّمَ الْاِنْسَانَ مَالَمْ يَعْلَمْ ۝

(العلق: 1 تا 5)

پڑھیے اپنے ربّ کے عظیم نام سے جس نے پیدا فرمایا (۱) اس نے پیدا کیا انسان کو جمے ہوئے خون سے (۲) پڑھیے اور ربّ آپ کا سب سے بڑھ کر کرم والا ہے (۳) وہ ربّ جس نے قلم کے ذریعے تعلیم دی (۴) تعلیم دی اُس نے انسان کو جو وہ نہیں جانتا تھا (۵)

بزم ہستی میں بہت لوگ آئے۔ ہر آنے والے کی شان چشم انسانیت نے بصد احترام ملاحظہ کی۔ نالۂ آدم بھی اٹھا...... گریۂ یعقوب نے بھی آنکھوں کو تڑپایا...... زبور داؤد نے بھی مستیاں بانٹیں...... حسن یوسف نے سماں باندھے...... اعتقاد ابراہیم نے زندگی کے خاکوں میں رنگ بھرا...... اطاعت اسماعیل نے تدوین آداب کا سہرا باندھا...... تبلیغ عیسیٰ نے اخلاق کے قرینے لکھے......

لیکن جب تک وہ نہ آئے تھے شرافت تڑپ رہی تھی، انسان انسان کا خدا بنا ہوا تھا، حکمرانوں کو مسجود تصور کیا جاتا تھا، قتل و غارت کی گمبھیر تاریکیاں چارسو چھائی ہوئی تھیں،



بچیوں زندہ درگور کرنے کی مکروہ رسمیں جاری تھیں، انسان درندوں کی طرح ایک دوسرے کو کاٹتے پھرتے تھے۔ دفعتاً وہ تشریف لائے شب تیرہ وتار کی چھاتی پر جیسے کسی نے چراغ ضوفگن کر دیا ہو۔ چارسو روشنیاں پھیلیں۔ اضطراب وتشویش میں گرفتار انسانیت مسکرائی، یاس وقنوطیت کے غبار سے اٹے ہوئے چہرے امید کے نور سے دھل گئے۔

وہ آئے بصد شان وشوکت

وہ چمکے بصد ناز وادا

وہ چھائے بصد عجز ونیاز

وہ روئے تو عرش لرزا

وہ مسکرائے تو جہاں چمکا

وہ بولے تو غنچے چٹکے

ہاتھ اٹھا تو مہ کا کلیجہ چر گیا

قدم بڑھا تو لاہوت جھک گیا

رکوع میں گئے تو عشق کی پیشانی پہ پسینہ آ گیا

سجدے میں گرے تو جذبہ وجنوں کے ہوش اڑ گئے

نرم ہوئے تو کلیوں نے گدازی سیکھی

حلم ور ہوئے تو پھولوں کے رنگ نکھرے

جمال ان کا سایہ عرش الٰہی ہے

جلال ان کا ضرب دست خدائی ہے

احسن تقویم بھی وہ

زندگی کی تزئین بھی وہ

بہار کلبۂ احزان بھی وہ




ربیع قلب پیر و جوان بھی وہ

وہی ہیں جنہوں نے سحر نخوت توڑا

وہی ہیں جنہوں نے طلسم شطنت بکھیرا

وہی ہیں جنہیں روح مانے، دل مانے

عقل مانے، خرد مانے

نبی مانیں، رسل مانیں

زمین مانے، زماں مانے

مکاں مانے، مکیں مانے

ایمان مانے وفا مانے

سلام ان پر درود ان پر

وہ نور یزداں ہیں سلام ان پر

وہ بوئے عرفان ہیں سلام ان پر

وہ رنگ وحدت ہیں سلام ان پر

وہ آیۂ رحمت ہیں سلام ان پر

سب سلام کہتے ہیں سب درود پڑھتے ہیں

نالۂ آدم سلام پڑھتا ہے

جذبۂ نوح سلام پڑھتا ہے

صبر ایوب سلام پڑھتا ہے

درود ابراہیم سلام پڑھتا ہے

عشق اسماعیل سلام پڑھتا ہے

حسن یوسف سلام پڑھتا ہے

رحمت رنگ سلام پڑھتا ہے




مدام پڑھتا ہے

مصطفیٰ جانِ رحمت پہ لاکھوں سلام

وَ اِذْ اَخَذَ اللّٰهُ مِيْثَاقَ النَّبِيّٖنَ لَمَآ اٰتَيْتُكُمْ مِّنْ كِتٰبٍ وَّ حِكْمَةٍ ثُمَّ جَآءَكُمْ رَسُوْلٌ مُّصَدِّقٌ لِّمَا مَعَكُمْ لَتُؤْمِنُنَّ بِهٖ وَلَتَنْصُرُنَّهٗ ؕ قَالَ ءَاَقْرَرْتُمْ وَ اَخَذْتُمْ عَلٰى ذٰلِكُمْ اِصْرِىْ ؕ قَالُوْٓا اَقْرَرْنَا ؕ قَالَ فَاشْهَدُوْا وَ اَنَا مَعَكُمْ مِّنَ الشّٰهِدِيْنَ ۝ (ال عمران: 81)

اور یاد کرو جب اللہ نے تمام نبیوں سے پختہ وعدہ لیا کہ جب میں تمہیں کسی کے ذریعہ کتاب وحکمت سے کچھ عنایت کروں پھر تشریف لائے تمہارے پاس عظیم رسول تصدیق کرنے والے جو تمہارے پاس ہے اُس کی تو تم ضرور ضرور ایمان لانا ان پر اور ضرور ضرور ان کی مدد کرنا، فرمایا کیا تم نے اقرار کرلیا اور اس قرار پر تم نے میرا بھاری ذمہ قبول کرلیا، بولے ہم نے اقرار کیا فرمایا تم سب گواہ ہو جاؤ میں تمہارے ساتھ ہی گواہوں میں سے ہوں۔




# یا نبی سلام علیک

یا نبی سلام علیک    یا رسول سلام علیک
یا حبیب سلام علیک    صلوٰۃ اللہ علیک
یا نبی سلام علیک    یا رسول سلام علیک
یا حبیب سلام علیک    صلوٰۃ اللہ علیک

مصطفےٰ خیر الوریٰ ہو    سرور ہر دوسرا ہو
اپنے اچھوں کا تصدق    ہم بدوں کو بھی نبا ہو
یا نبی سلام علیک    یا رسول سلام علیک
یا حبیب سلام علیک    صلوٰۃ اللہ علیک

کس کے پھر ہو کر رہیں ہم    گر تمہیں ہم کو نہ چاہو
بد کریں ہر دم برائی    تم کہو ان کا بھلا ہو
یا نبی سلام علیک    یا رسول سلام علیک
یا حبیب سلام علیک    صلوٰۃ اللہ علیک

سب جہت کے دائرے میں    شش جہت سے تم ورا ہو
سب تمہارے در کے رستے    ایک تم راہِ خدا ہو
یا نبی سلام علیک    یا رسول سلام علیک
یا حبیب سلام علیک    صلوٰۃ اللہ علیک

پاک کرنے کو وضو تھے    تم نماز جانفزا ہو
سب بشارت کی اذاں تھے    تم اذاں کا مُدعا ہو




یا نبی سلام علیک    یا رسول سلام علیک
یا حبیب سلام علیک    صلوٰۃ اللہ علیک

وہ درِ دولت پہ آئے    جھولیاں پھیلاؤ شاہو
کیوں رضا مشکل سے ڈریے    جب نبی مشکل کشا ہو
یا نبی سلام علیک    یا رسول سلام علیک
یا حبیب سلام علیک    صلوٰۃ اللہ علیک

صلی اللہ علیک یا رسول اللہ

اعلیٰ حضرت امام احمد رضا بریلوی قدس سرہٗ




# آیۂ درود کا تفسیری جائزہ

## تفسیر نعیمی

حکیم الامت مفتی احمد یار خان نعیمی رحمۃ اللہ علیہ

یہ آیت کریمہ بھی حضور اقدس ﷺ کی صریح نعت ہے۔ اس میں مسلمانوں کو اس ذات پاک پر درود شریف پڑھنے کا حکم دیا گیا ہے۔ مگر لطف یہ ہے کہ قرآن حکیم نے بہت سے حکم سنائے نماز کا، روزہ کا، حج وغیرہ کا، ایمان کا حکم دیا، مگر کسی جگہ یہ نہ فرمایا کہ یہ کام ہم بھی کرتے ہیں، ہمارے فرشتے بھی کرتے ہیں اور مسلمانوں تم بھی کرو، صرف درود پاک کے لیے اس طرح فرمایا، وجہ بالکل ظاہر ہے کیونکہ کوئی کام بھی ایسا نہیں جو کہ رب کا بھی ہو اور بندے بھی اس کو کریں۔ رب تعالیٰ کے کام ہم نہیں کر سکتے اور ہمارے کاموں سے رب تعالیٰ بلند و بالا ہے۔ رب کا کام ہے پیدا فرمانا، رزق دینا، مارنا، جلانا یہ بندے ہرگز نہیں کر سکتے ہمارا کام ہے عبادت کرنا، اطاعت کرنا وغیرہ رب تعالیٰ اس سے پاک ہے، اگر کوئی ایسا کام ہے جو رب کریم کا بھی ہو، ملائکہ بھی کرتے ہوں اور مسلمانوں کو بھی اس کا حکم دیا گیا ہو تو وہ صرف آقائے دو جہاں ﷺ پر درود بھیجنا ہے۔ جیسے کہ ہلال پر سب کی نظریں جمع ہو جاتی ہیں اسی طرح مدینہ کے چاند پر ساری مخلوق کی اور خالق کی بھی نظر ہے۔ حضور ﷺ کی ذات جامع ہے۔ ہندی شاعر نے کہا ہے:

آج چندر دیوج ہے سب دیکھی با کی اور
میری اور سجن کی نیناں پڑیں گی ایک ٹھور

اگر چہ رب تعالیٰ کا درود ہے رحمت نازل فرمانا، فرشتوں کا درود ہے دعائے رحمت کرنا، مگر تعظیم مصطفیٰ ﷺ سب میں مشترک ہے۔



نکتہ: اس آیت میں اولاً تو خبر دے دی کہ ہم ہر آن اور ہر وقت رحمتوں کی بارش برساتے ہیں، اپنے محبوب ﷺ پر اور پھر ہم کو حکم دیا کہ تم بھی ان پر درود پڑھو یعنی ہم سے ان کے لیے رحمت مانگو اور مانگی وہ چیز جاتی ہے جو پہلے سے حاصل نہ ہو تو جب ہمارے مانگے بغیر رحمتیں اتر رہی ہیں پھر مانگنے کا حکم کیوں دیا؟

وجہ یہ ہے کہ فقیر جب کسی دروازے پر مانگنے جاتا ہے تو گھر والے کی اولاد اور مال کی دعائیں مانگتا ہوا جاتا ہے۔ مالک کا گھر آباد، بچے زندہ رہیں، مال سلامت رہے، مالک سمجھ جاتا ہے کہ یہ تہذیب والا بھکاری ہے۔ مانگنا چاہتا ہے مگر ہمارے بچوں کی خیر مانگ رہا ہے۔ یہاں حکم دیا گیا ہے کہ اے مسلمانو! جب تم ہمارے یہاں کچھ مانگنے کے لیے آؤ تو ہم اولاد سے پاک ہیں، مگر ہمارا ایک حبیب ہے محمد رسول اللہ اس کی، اس کے اہل بیت واصحاب کی خیر مانگتے ہوئے ان کو دعائیں دیتے ہوئے آؤ تو جن رحمتوں کی ان پر بارش ہو رہی ہے اس کا تم پر بھی ایک چھینٹا مار دیا جائے گا۔ درود پڑھنا حقیقت میں رب سے مانگنے کی ایک ترکیب ہے۔

وہی رب ہے جس نے تجھ کو ہمہ تن کرم بنایا
ہمیں بھیک مانگنے کو ترا آستاں بتایا

نیز اس آیت میں مسلمانوں کو متنبہ فرمایا گیا کہ اے درود پڑھنے والو یہ خیال نہ کرنا کہ ہمارے محبوب پر ہماری رحمتیں تمہارے مانگنے پر موقوف ہیں۔ ہمارے محبوب تمہارے درود کے حاجت مند ہیں جیسے ممبر ووٹ کے ہیں۔ تم درود پڑھو یا نہ پڑھو۔ ان پر ہماری رحمتیں برابر برستی رہتی ہیں۔ تمہاری پیدائش اور تمہارا درود پڑھنا تو کل سے ہوا ان پر رحمتوں کی بارش تو جب سے ہو رہی ہے جب کہ جب اور کب بھی نہ بنا تھا، جہاں، وہاں کہاں سے پہلے ان پر رحمتیں ہیں۔ تم سے دعا منگوانا تمہارے بھلے کے لیے ہے۔ جب رب تعالیٰ ہماری حمد و ثنا کا حاجت مند نہیں، کہ وہ محمود ہے خواہ کوئی حمد کرے یا نہ کرے۔ ایسے ہی حضور ﷺ کسی کی نعت خوانی کے حاجت مند نہیں وہ محمد ﷺ ہیں خواہ

ان کی کوئی نعت پڑھے یا نہ پڑھے۔ حمد الٰہی کے لیے حضور ﷺ کافی ہیں اور نعت مصطفائی کے لیے رب بس ہے۔

اسی وجہ سے ہر دعا کے اول وآخر میں درود شریف پڑھنا ضروری ہے اور اگر کوئی شخص تمام دعائیں چھوڑ دے اور صرف درود پاک ہی پڑھا کرے تو خدا چاہے کسی دعا کی ضرورت ہی نہ پڑے گی تمام حاجتیں خود بخود پوری ہوں گی۔

مشکوٰۃ شریف باب الصلوٰۃ علی النبی علیہ السلام میں ابی بن کعب رضی اللہ عنہ کی ایک حدیث نقل فرمائی ہے کہ انہوں نے عرض کیا کہ یارسول اللہ ﷺ میں کس قدر درود شریف آپ ﷺ پر پڑھا کروں؟ فرمایا جس قدر چاہو، عرض کیا چوتھائی پڑھوں یعنی تین حصہ دیگر وظیفے اور دعائیں اور چوتھائی حصہ درود شریف فرمایا جتنا چاہو، مگر درود اور زیادہ پڑھو تو بہتر ہے۔ عرض کیا کہ آدھا۔ فرمایا جتنا چاہو، مگر درود اگر اور زیادہ کرو تو بہتر ہے۔ عرض کیا کہ اچھا دو تہائی درود شریف، فرمایا جس قدر چاہو مگر اگر درود شریف اور زیادہ کرو تو بہتر ہے عرض کیا کہ کل وقت درود شریف ہی پڑھا کروں گا، یعنی بجائے دیگر دعاؤں اور وظیفوں کے صرف درود شریف پڑھا کروں گا، فرمایا اذا یکفی ھمك ویکفر لك ذنبك تو یہ درود تمہارے سارے رنج وغم کو کافی ہے اور تمہارے گناہوں کو مٹادے گا۔

درود شریف کے متعلق تین باتیں عرض کرتا ہوں، اولاً تو یہ کہ اس کے فضائل کیا ہیں؟ دوسرے یہ کہ کون سا درود شریف پڑھنا بہتر یا ضروری ہے اور درود شریف پڑھنا واجب ہے یا فرض یا سنت، تیسرے یہ کہ نبی علیہ السلام کے سوا کسی اور پر درود شریف پڑھنا کیسا ہے؟

درود پاک کے فضائل بے شمار ہیں جن کے لکھنے کو دفتر چاہیے۔ اگر کچھ ان کی تفصیل دیکھنا ہو تو تفسیر روح البیان یہی آیت اور مدارج النبوت اور نسیم الریاض، شرح شفا قاضی عیاض اور مواہب لدنیہ کا مطالعہ کرو مگر بطور اختصار کچھ یہاں عرض کیے جاتے



ہیں۔

مشکوٰۃ باب الصلوٰۃ علی النبی علیہ السلام میں ہے کہ حضور ﷺ فرماتے ہیں کہ جس نے مجھ پر ایک بار درود پڑھا اللہ تعالیٰ اس پر دس رحمتیں نازل فرماتا ہے اور دس گناہ معاف فرماتا ہے اور دس درجات بلند کرتا ہے، یعنی اگر کوئی روزانہ ایک ہزار بار درود شریف پڑھے تو تو روزانہ دس ہزار گناہ معاف، دس ہزار درجہ بلند اور دس ہزار رحمتوں کا نزول، اگر ساری عمر یہ عمل کیا جائے تو اب حساب لگالو، کس قدر فائدہ ہوا۔

اسی مشکوٰۃ میں اسی باب میں ہے کہ قیامت میں مجھ سے زیادہ قریب وہ ہوگا جو مجھ پر زیادہ درود شریف پڑھے گا۔ اسی مشکوٰۃ میں اسی باب میں ہے کہ حضرت عمر رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ تمہاری دعائیں آسمانوں اور زمین کے درمیان معلق رہتی ہیں، جب تک تم درود نہ پڑھ لو، اور چاہیے یہ کہ ہماری دعائیں درمیان میں ہوں اور آس پاس درود رہے، کیونکہ قبول تو درود ہوتا ہے اور رحمت الٰہی سے بعید ہے کہ درود تو قبول فرمالے اور درمیان کی دعا کو رد فرمادے۔ درود شریف کے طفیل دعا بھی قبول ہو جائے گی۔ اسی مشکوٰۃ کے اسی باب میں ہے کہ اللہ کے فرشتے پھرتے رہتے ہیں اور درود پاک پڑھنے والوں کو تلاش کرتے رہتے ہیں۔ جب بھی کوئی درود شریف پڑھتا ہے تو اس کا درود ہماری بارگاہ میں پیش کرتے ہیں۔

سبحان اللہ درود پاک کے قربان کہ اس کی برکت سے ہم گنہگاروں کے نام اس بارگاہ بے کس پناہ میں لیے جائیں۔ بھلا ایسی کہاں تقدیر، اس سے یہ لازم نہیں کہ دور سے درود حضور ﷺ نہ سنیں ملائکہ تو رب کی بارگاہ میں اعمال بھی لے جاتے ہیں۔ عقل بھی جانتی ہے کہ درود پڑھنا بہت ضروری ہے دو وجہ ہیں اولاً تو اگر کوئی شخص کسی پر احسان کرے تو چاہیے کہ محسن کا بدلہ دیا جائے۔ اگر بدلہ نہ ہو سکے تو کم سے کم اس کے لیے دعا کر دی جائے۔ اگر کسی کے گھر دعوت کھاؤ تو صاحب خانہ کے لیے دعا کرو، حضور علیہ السلام کے احسانات شمار سے باہر ہیں، ہماری کیا مجال کہ ان کا شکریہ ادا کریں۔ تو کم از کم یہ ہی

کریں کہ ان کو دعائیں دیا کریں، جیسے فقراء سخی داتا کو دعائیں دیتے ہیں۔

نیز ایک بار سلطان محمود نے درباریوں کو حکم دیا کہ تم لوگ میرے گھر میں جو کچھ ہے وہ لوٹ لو، سب لوگ لوٹنے میں مشغول ہو گئے، مگر ایاز علیہ الرحمۃ سلطان کے پاس آ کر کھڑے ہو گئے، سلطان نے کہا کہ ایاز تم کیوں نہیں کچھ لوٹتے، عرض کیا کہ سب نے تو مال کو لیا میں تو حضور کو لیتا ہوں جو مالک ہیں۔ سلطان نے کہا تم نے مجھ کو لیا، میں نے بھی تم کو لیا، تم میرے اور میں تمہارا۔

اسی طرح تمام دعاؤں سے تو دنیا ملتی ہے، مگر درود پاک کی تلاوت سے دنیا والے یعنی محمد رسول اللہ ﷺ ملتے ہیں۔ جب وہ ملے تو پھر کمی کسی چیز کی ہے۔

دنیا کو مبارک ہو دنیا اللہ کرے وہ مجھ کو ملیں
ہر سر میں جن کا سودا ہے ہر دل جن کا شیدائی ہے

درود پاک دعاؤں وعبادات کی رجسٹری ہے، جیسے بیمہ لیبل لگ جانے سے مال ضائع نہیں ہوتا مقام مقصود تک پہنچ جاتا ہے۔ ایسے ہی درود شریف کی برکت سے نیکیاں قبول ہوتی ہیں۔ اسی لیے ہر دعا میں درود شریف پڑھا جاتا ہے۔

میں مجرم ہوں آقا مجھے ساتھ لے لو
کہ رستے میں ہیں جا بجا تھانے والے

مثنوی شریف میں ہے کہ ایک بار نبی ﷺ نے شہد کی مکھی سے پوچھا کہ تو شہد کیسے بناتی ہے؟ اس نے عرض کیا کہ یا حبیب اللہ ہم چمن میں جا کر ہر قسم کے پھولوں کا رس چوستی ہیں پھر وہ رس اپنے منہ میں لیے ہوئے اپنے چھتوں میں آ جاتی ہیں، اور وہاں اگل دیتی ہیں وہی شہد ہے کہ پھولوں کے رس پھیکے ہوتے ہیں اور شہد میٹھا، بتاؤ شہد میں مٹھاس کیسے آتا ہے؟ مکھی نے عرض کیا:

گفت چوں خوانیم بر احمد درود
مے شود شریں وتلخی را ربود



ہمیں قدرت نے سکھا دیا کہ چمن سے اپنے گھر تک درود شریف پڑھتی ہوئے آتی ہیں شہد کی یہ لذت اور مٹھا درود کی برکت سے ہے، امید ہے کہ ہماری روکھی پھیکی عبادت میں بھی درود شریف کی برکت سے قبولیت کی مٹھاس پیدا ہو جائے گی۔ نیز جیسے کہ درود کی برکت سے تمام پھولوں کے رس گھل مل کر ہو گئے، اور سب کا نام شہد ہو گیا، ایسے ہی حضور ﷺ کی برکت سے سارے ہندی، سندھی، عربی، عجمی انسان ایک ہو گئے جن کا نام مسلمان ہو گیا اور جیسے درود شریف کی برکت سے شہد شفا بن گیا ایسے ہی ہر دعا حضور ﷺ کے نام کی برکت سے مرض گناہ کی دوا ہے۔

درود پاک پڑھنا فرض بھی ہے، واجب بھی، سنت بھی ہے، مستحب بھی، مکروہ بھی ہے اور حرام بھی، اس کی تفصیل یہ ہے کہ درمختار جلد اول کتاب الصلوٰۃ میں ہے کہ عمر میں ایک بار درود شریف پڑھنا فرض ہے اور جس مجلس میں بیٹھے اور حضور ﷺ کا نام وہاں بار بار آئے تو صاحب درمختار کے نزدیک تو جب بھی نام پاک سنے درود شریف پڑھنا واجب ہے اور ہر بار پڑھنا مستحب اور چند موقعوں میں درود پڑھنا مستحب ہے، جس کو شامی نے بیان فرمایا۔ جمعہ کی شب میں اور جمعہ کے دن میں، ہفتہ، اتوار اور سوموار کے دن اور روزانہ صبح وشام اور مسجد میں آتے جاتے وقت اور حضور ﷺ کے روضہ کی زیارت کے وقت اور صفا ومروہ کے پاس اور جمعہ کے خطبہ میں مگر خطبہ سننے والے درود شریف دل میں پڑھیں اور اذان کے بعد اور ہر دعا کے اول آخر اور وضو کے وقت اور جب کہ کان میں غیبی آواز آنے لگے، جب کوئی چیز بھول جائے اور وعظ کے وقت اور سبق پڑھتے اور پڑھاتے وقت اور فتویٰ لکھتے وقت اور نکاح کے وقت اور ہر کسی مشکل پڑنے پر وغیرہ وغیرہ۔

سات جگہ درود پاک پڑھنا مکروہ ہے:

۱- جماع کے وقت

۲- پیشاب یا پاخانہ پھرنے میں

۳-تجارت کے سامان کوشہرت دینے کے لیے

۴-پھسلنے کے وقت

۵-تعجب

۶-ذبح

۷-چھینک کے وقت

تین جگہ درود پاک پڑھنا حرام ہے۔ایک جب تاجر اپنی کوئی چیز خریدار کو دکھائے اوراس کی عمدگی بتانے کے لیے درود پڑھے۔دوسرے جب کہ کسی مجلس میں کوئی بڑا آدمی آئے تو اس کی آمد کی خبر دینے کے لیے درود پڑھا جائے (شامی) اسی طرح فرض نماز کی التحیات میں جب حضور ﷺ کا نام آئے تو درودنا جائز ہے۔

فائدہ: قرآن حکیم کی تلاوت میں جب حضور ﷺ کا نام قرآن میں آجائے تو درود نہ پڑھنا افضل ہے۔تاکہ قرآن کی روانی میں فرق نہ آئے۔(شامی)

نماز میں التحیات کے بعد درود شریف سنت ہے، فرض، واجب نماز میں تو دوسری التحیات میں سنت ہے اور پہلی میں منع، نوافل میں دونوں بار کی التحیات کے بعد درود پڑھنا سنت یعنی پہلے قعدہ میں بھی درود شریف پڑھ کر کھڑا ہو۔

درود پاک کون سا پڑھنا چاہیے؟ مشکوۃ کتاب الصلوۃ باب الصلوۃ علی النبی علیہ السلام میں حضرت ابوحمید ساعدی رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ ہم نے حضور ﷺ سے دریافت کیا کہ ہم آپ پر درود پاک کس طرح پڑھیں؟ تو آپ نے وہ درود بتایا جو نماز میں بعد التحیات پڑھا جاتا ہے یعنی درود ابراہیمی۔

اس حدیث کی وجہ سے بعض لوگ کہتے ہیں کہ سوائے درود ابراہیمی کے اور درود پڑھنا منع ہے۔گویا محض غلط ہے، ورنہ پھر لازم آئے گا کہ محدثین جب کبھی حضور ﷺ کا اسم پاک لیتے ہیں تو صرف یہ ہی کہتے ہیں ﷺ یہ بھی ناجائز ہو۔اگر منقول کے سوا دوسرے درود پڑھنا منع ہیں، تو وہ ہی غذائیں اور دوائیں استعمال کرنی چاہئیں جو منقول



ہیں۔جس طرح کہ ہر غذا جو شریعت میں حرام نہیں کھانا اور پینا مطلق ہے اور صلوا علیہ میں صلوٰۃ مطلق ہے، تو کوئی درود پڑھ لیا جائے ثواب پائے گا، ہاں منقول درود دیگر سے زیادہ بہتر ہے۔

دلائل الخیرات شریف میں بہت سے درود نقل کئے گئے ہیں صاحب روح البیان نے اس درود شریف کی بہت فضیلت اور نفع بیان کیا۔

اَلصَّلٰوۃُ وَالسَّلَامُ عَلَیْكَ یَا رَسُوْلَ اللّٰہِ

اَلصَّلٰوۃُ وَالسَّلَامُ عَلَیْكَ یَا حَبِیْبَ اللّٰہِ

اَلصَّلٰوۃُ وَالسَّلَامُ عَلَیْكَ یَا خَلِیْلَ اللّٰہِ

یہ بہت ہی طویل درود شریف ہے۔

فقیر کا تجربہ یہ ہے کہ یہ درود بہت نافع ہے کہ بعد نماز جمعہ مدینہ پاک کی طرف منہ کر کے سوبار یہ پڑھے، صلی اللہ علیہ النبی الامی والہ صلی اللہ علیہ وسلم صلوۃ وسلامًا علیك یا رسول اللہ مگر ہاتھ باندھ کر مدینے پاک کی طرف کھڑا ہو، مدینہ پاک کا رخ مغرب اور شمال کے درمیان ہے۔ہمارے ہندوستان میں۔

تنبیہ: ہمارے یہاں پنجاب میں قاعدہ ہے کہ نماز عشاء اور فجر کے بعد نماز سے فارغ ہو کر بلند آواز سے یہ درود شریف پڑھتے ہیں:

صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْكَ وَسَلَّمَ یَا رَسُوْلَ اللّٰہِ

وَعَلٰی آلِكَ وَاَصْحَابِكَ یَا حَبِیْبَ اللّٰہِ

بعض لوگ اس کو شرک و کفر کہتے ہیں لیکن یہ محض غلط ہے ہر درود جس طرح چاہو پڑھو صلوا علیہ میں صلوٰۃ میں کوئی پابندی نہیں، بلند آواز سے پڑھو، آہستہ پڑھو اور کوئی سا درود پڑھو بغیر شرعی ممانعت کے کسی چیز کو ناجائز تو کیا مکروہ بھی نہیں کہہ سکتے، مشکوٰۃ شریف میں آیا ہے کہ حضور ﷺ بعد نماز کے اس قدر بلند آواز سے ذکر اللہ کرتے تھے کہ محلّہ والوں کو گھروں میں خبر ہو جاتی تھی کہ اب نماز ختم ہو گئی، بلند آواز سے ذکر

کرنے کی پوری بحث ہم نے اپنی کتاب جاء الحق وزھق الباطل میں بہت نفیس کر دی ہے۔ وہاں مطالعہ کرنا چاہیے۔

کس پر درود پڑھا جائے؟ شامی وعالمگیری کتاب الکراہیت میں ہے کہ نبی ﷺ کے سوا کسی پر مستقل طور پر درود وسلام پڑھنا منع ہے۔ مثلاً امام حسن علیہ السلام یا امام حسین علیہ السلام ہاں نبی ﷺ کے نام کے تابع کر کے غیر نبی پر درود شریف پڑھ سکتے ہیں۔ مقصود تو حضور ﷺ پر درود ہو ان کے صدقے میں اور کا بھی نام آ جائے۔ مثلاً اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ وعلٰی اٰل سیّدنا محمد وعلٰی اصحابه وازواجه واولياء امته وعلماء ملته اجمعين خصوصاً علی غوث الصمد انی وغیرہ کہ اس درود میں آل پاک، صحابہ کرام، اولیاء وتمام امت کا ذکر آ گیا مگر حضور ﷺ کے طفیل۔




# تفسیر ضیاء القرآن

پیر محمد کرم شاہ الازہری رحمۃ اللہ علیہ

اسلام کو مٹانے کے لیے کفر کے سارے حربے ناکام ہو چکے تھے۔ مکہ کے بے بس مسلمانوں پر انہوں نے مظالم کے پہاڑ توڑے لیکن ان کے جذبہ ایمان کو کم نہ کر سکے۔ انہوں نے اپنا وطن، گھر بار، اہل وعیال کو خوشی سے چھوڑنا گوارا کیا، لیکن دامن مصطفےٰ ﷺ کو مضبوطی سے پکڑے رہے۔ کفار نے بڑے کروفر اور شکوہ وطمطراق کے ساتھ مدینہ طیبہ پر بار بار یورش کی لیکن انہیں ہر بار ان مٹھی بھر اہل ایمان سے شکست کھا کر واپس آنا پڑا۔ اب انہوں نے حضور ﷺ کی ذات اقدس واطہر پر طرح طرح کے بے جا الزامات تراشنے شروع کر دیے تا کہ لوگ رشد وہدایت کی اس نورانی شمع سے نفرت کرنے لگیں اور یوں اسلام کی ترقی رک جائے۔ اللہ تعالیٰ نے یہ آیت نازل فرما کر ان کی امیدوں کو خاک میں ملا دیا۔ بتایا کہ یہ میرا حبیب اور میرا پیارا رسول وہ ہے جس کی وصف وثنا میں اپنی زبان قدرت سے کرتا ہوں اور میرے سارے ان گنت فرشتے اپنی نورانی اور پاکیزہ زبانوں سے اس کی جناب میں ہدیہ عقیدت پیش کرتے ہیں۔ تم چند لوگ اگر اس کی شان عالی میں ہرزہ سرائی کرتے بھی رہو، تو اس سے کیا فرق پڑتا ہے۔ جس طرح تمہارے پہلے منصوبے خاک میں مل گئے اور تمہاری کوششیں ناکام ہو گئیں اس طرح اس ناپاک مہم میں بھی تم خائب وخاسر ہو گے۔

اس آیت کریمہ کی جلالت شان کو زیادہ سے زیادہ سمجھنے کے لیے پہلے اس کے کلمات طیبات کو سمجھنے کی کوشش کریں۔ آیت کریمہ میں فعل صلوٰۃ (درود) کے تین فاعل

ہیں۔

۱-اللہ تعالیٰ

۲-فرشتے

۳-اہل اسلام

جب اس کی نسبت اللہ تعالیٰ کی طرف ہو تو اس کا معنی یہ ہوتا ہے کہ اللہ تعالیٰ فرشتوں کی بھری محفل میں اپنے محبوب کریم ﷺ کی تعریف وثنا کرتا ہے۔

فَهِيَ مِنْهُ عَزَّوَجَلَّ ثَنَا عَلَيْهِ عِنْدَ الْمَلَائِكَةِ وَتَعْظِيمٍ رَوَاهُ الْبُخَارِيُّ عَنْ اَبِي الْعَالِيَه

علامہ آلوسی اس کی مزید وضاحت کرتے ہوئے لکھتے ہیں:

وَتَعْظِيمُ تَعَالٰى اِيَّاهُ فِي الدُّنْيَا بِاِعْلَاءِ ذِكْرِهٖ وَاِظْهَارِ دِيْنِهٖ وَاِبْقَاءِ الْعَمَلِ بِشَرِيْعَتِهٖ وَفِي الْاٰخِرَةِ بِتَشْفِيْعِهٖ فِيْ اُمَّتِهٖ وَاَجْزَالِ اَجْرِهٖ وَمَثُوْبَتِهٖ اِبْدَاءِ فَضْلِهٖ لِلْاَوَّلِيْنَ وَالْاٰخِرِيْنَ بِالْمَقَامِ الْمَحْمُوْدِ وَتَقْدِيْمِهٖ عَلٰى كَافَّةِ الْمُقَرَّبِيْنَ بِالشُّهُوْدِ

ترجمہ: اللہ تعالیٰ کے درود بھیجنے کا یہ مفہوم ہے کہ اللہ تعالیٰ اپنے محبوب کے ذکر کو بلند کر کے اس کے دین کو غلبہ دے کر اور اس کی شریعت پر عمل برقرار رکھ کے اس دنیا میں حضور ﷺ کی عزت وشان بڑھاتا ہے اور روز محشر امت کے لیے حضور کی شفاعت قبول فرما کر اور حضور کو بہترین اجر وثواب عطا کر کے اور مقام محمود پر فائز کرنے کے بعد اولین اور آخرین کے لیے حضور کی بزرگی کو نمایاں کر کے اور تمام مقربین پر حضور کو سبقت بخش کر حضور کی شان کو آشکارا فرماتا ہے۔

اور جب اس کی نسبت ملائکہ کی طرف ہو تو صلوٰۃ کا معنی دعا ہے کہ ملائکہ اللہ تعالیٰ کی بارگاہ میں اس کے پیارے رسول ﷺ کے درجات کی بلندی اور مقامات کی رفعت کے



لیے دست بدعا ہیں۔ اس جملہ میں اِنَّ اللّٰهَ وَمَلٰٓئِكَتَهٗ الخ میں اگر آپ غور فرمائیں تو آپ کو معلوم ہوگا کہ یہ جملہ اسمیہ ہے، لیکن اس کی خبر جملہ فعلیہ ہے تو یہاں دونوں جملے جمع کر دیئے گئے ہیں۔ اس میں راز یہ ہے کہ جملہ اسمیہ استمرار ودوام پر دلالت کرتا ہے اور فعلیہ تجدد وحدوث کی طرف اشارہ کرتا ہے، یعنی اللہ تعالیٰ ہمیشہ ہر دم، ہر گھڑی، اپنے نبی مکرم ﷺ پر اپنی رحمتیں نازل فرماتا ہے اور آپ ﷺ کی شان بیان فرماتا ہے۔ اسی طرح اس کے فرشتے بھی اس کی تعریف وتوصیف میں رطب اللسان رہتے ہیں۔ عراقی نے کیا خوب لکھا ہے:

ثنائے زلف ورخسار تو اے ماہ
ملائک ورد صبح وشام کردند

اللہ تعالیٰ اپنے مقبول بندے پر ہمیشہ اپنی برکتیں نازل فرماتا رہتا ہے اور اس کے فرشتے اس کی ثناء گستری میں زمزمہ سنج رہتے ہیں اور اس کی رفعت شان کے لیے دعائیں مانگتے رہتے ہیں، تو اے اہل ایمان تم بھی میرے محبوب کی رفعت شان کے لیے دعا مانگا کرو۔ علامہ ابن منظور ''صلوٰۃ'' کا مفہوم بیان کرتے ہوئے لکھتے ہیں کہ جب مومن بارگاہ الٰہی میں عرض کرتا ہے:

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ فَمَعْنَاهُ عَظِّمْهُ فِي الدُّنْيَا بِاِعْلَاءِ ذِكْرِهٖ وَاِظْهَارِ دَعْوَتِهٖ وَاِبْقَاءِ شَرِيْعَتِهٖ وَفِي الْاٰخِرَةِ بِتَشْفِيْعِهٖ فِيْ اُمَّتِهٖ وَتَضْعِيْفِ اَجْرِهٖ وَمَثُوْبَتِهٖ .

یعنی اے اللہ تعالیٰ اپنے رسول کے ذکر کو بلند فرما، اس کے دین کو غلبہ دے اور اس کی شریعت کو باقی رکھ کر اس دنیا میں ان کی شان بلند فرما اور روز محشر ان کی شفاعت قبول فرما اور اجر وثواب کو کئی گنا کر دے۔

اگرچہ صلوٰۃ بھیجنے کا ہمیں حکم دیا جا رہا ہے، لیکن ہم نہ شان رسالت کو کما حقہ جانتے ہیں اور نہ اسکا حق ادا کر سکتے ہیں اس لیے اعتراف عجز کرتے ہوئے ہم عرض کرتے ہیں

اللھم صل الخ یعنی مولائے کریم تو ہی اپنے محبوب کی شان کو اور قدر و منزلت کو صحیح طور پر جانتا ہے اس لیے تو ہی ہماری طرف سے اپنے محبوب پر درود بھیج جو اس کی شان کے شایاں ہے۔

وَقِيلَ الْمَعْنٰی لَمَّا اَمَرَنَا اللّٰهُ تَعَالٰی سُبْحَانَهٗ بِالصَّلٰوةِ عَلَيْهِ وَلَمْ نَبْلُغْ قَدْرَ الْوَاجِبِ مِنْ ذٰلِكَ اَحَلْنَا عَلَى اللّٰهِ وَقُلْنَا اَللّٰهُمَّ صَلِّ اَنْتَ عَلٰی مُحَمَّدٍ لِاَنَّكَ اَعْلَمُ بِمَا يَلِيْقُ بِهٖ (لسان العرب)

اس آیت میں ہمیں بارگاہ رسالت ﷺ میں صلوٰۃ وسلام عرض کرنے کا حکم دیا گیا ہے اور احادیث کثیرہ صحیحہ میں بھی درود شریف کی شان بیان فرمائی گئی ہے۔ چند احادیث تبرکاً ذکر کر دیتا ہوں تاکہ آپ کے دل میں بھی اپنے رسول مکرم، ہادی اعظم، مرشد اکمل ﷺ پر درود بھیجنے کا شوق پیدا ہو۔

۱- عَنْ عُمَرَ بْنِ الْخَطَّابِ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ قَالَ خَرَجَ رَسُوْلُ اللّٰهِ لِحَاجَتِهٖ فَلَمْ اَجِدُ حَدًا يُتْبِعُهٗ فَفَزِعَ عُمَرُ وَاَتَاهُ بِمُطْهَرَةٍ مِنْ خَلْفِهٖ فَوَجَدَ النَّبِيُّ سَاجِدًا فِيْ مَشْرُبَتِهٖ فَتَخّٰى عَنْهُ مِنْ خَلْفِهٖ حَتّٰى رَفَعَ النَّبِيُّ رَاْسَهٗ فَقَالَ اَحْسَنْتَ يَا عُمَرُ حِيْنَ وَجَدْتَنِيْ سَاجِدًا تَخَيَّتَ عَنِّيْ اِنَّ جِبْرِيْلَ اَتَانِيْ فَقَالَ مَنْ صَلّٰى عَلَيْكَ مِنْ اُمَّتِكَ وَاحِدَةً صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ عَشْرَ صَلَوٰتٍ وَرَفَعَهٗ عَشْرَ دَرَجَاتٍ ۔

ترجمہ: حضرت عمر رضی اللہ عنہ سے مروی ہے۔ آپ نے فرمایا: ایک دن حضور ﷺ قضائے حاجت کے لیے باہر تشریف لے گئے۔ حضور کے ساتھ اور کوئی آدمی نہیں تھا۔ حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے پانی کا بھرا ہوا لوٹا لیا اور پیچھے چل دیئے۔ جب آپ باہر آئے تو حضور ﷺ کو ایک وادی میں سربسجود پایا اور چپکے سے ایک طرف ہٹ کر پیچھے بیٹھ گئے۔ یہاں تک حضور



نے سجدہ سے سر مبارک اٹھایا اور فرمایا: اے عمر! تو نے بہت اچھا کیا کہ جب مجھے سربسجود دیکھا تو ایک طرف ہٹ کر بیٹھ گیا۔ جبرئیل میرے پاس آئے اور انہوں نے آکر یہ بتایا کہ جو امتی آپ ﷺ پر ایک مرتبہ درود پاک پڑھے گا۔ اللہ تعالیٰ اس پر دس بار درود پڑھے گا اور اس کے دس درجے بلند کردے گا۔

۲- عَنْ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ اَبِيْ طَلْحَةَ عَنْ اَبِيْهِ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ جَاءَ ذَاتَ يَوْمٍ وَالسُّرُوْرُ يُرٰى فِيْ وَجْهِهٖ وَقَالُوْا يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ اِنَّا لَنَرَى السُّرُوْرَ فِيْ وَجْهِكَ وَقَالَ اِنَّهٗ اَتَانِيْ الْمَلَكُ فَقَالَ يَا مُحَمَّدًا مَا يُرْضِيْكَ اَنَّ رَبَّكَ عَزَّوَجَلَّ يَقُوْلُ اِنَّهٗ لَا يُصَلِّيْ عَلَيْكَ اَحَدٌ مِنْ اُمَّتِكَ اِلَّا صَلَّيْتُ عَلَيْهِ عَشْرًا وَّلَا يُسَلِّمُ عَلَيْكَ اَحَدًا مِنْ اُمَّتِكَ اِلَّا سَلَّمْتُ عَلَيْهِ عَشْرًا قُلْتُ بَلٰى ۔

ترجمہ: ایک حضور سرور کائنات ﷺ تشریف لائے۔ رخ انور پر خوشی اور مسرت کے آثار نمایاں تھے۔ صحابہ نے عرض کیا۔ یارسول اللہ آج تو چہرہ مبارک خوشی سے تاباں ہے۔ فرمایا، میرے پاس فرشتہ آیا اور اس نے آکر کہا کہ اے سراپا حسن وخوبی کیا آپ اس بات پر راضی نہیں ہیں کہ آپ کے رب نے فرمایا ہے کہ آپ کا جو امتی آپ پر ایک بار درود پاک پڑھے گا، اللہ تعالیٰ اس پر دس بار درود پڑھے گا اور آپ کا جو امتی آپ پر ایک بار سلام پڑھے گا اللہ تعالیٰ اس پر دس بار سلام بھیجے گا۔ میں نے جواب دیا ہے کہ میں اپنے مولا کریم کی اس نوازش پر از حد خوش ہوں۔

۳- عَنْ اَنَسٍ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ مَنْ ذُكِرْتُ عِنْدَهٗ فَلْيُصَلِّ عَلَيَّ وَمَنْ صَلّٰى عَلَيَّ مَرَّةً وَّاحِدَةً صَلَّى اللّٰهُ تَعَالٰى عَلَيْهِ عَشْرًا ۔

حضرت انس رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ حضور ﷺ نے فرمایا کہ جس کے پاس میرا ذکر کیا جائے اس پر لازم ہے کہ وہ مجھ پر درود پڑھے اور جو شخص ایک مرتبہ مجھ پر درود پڑھے گا اللہ تعالیٰ اس پر دس بار درود پڑھے گا۔

۴- عَنْ عَبْدِ اللّٰہِ بْنِ عَلِیِّ بْنِ الْحُسَیْنِ عَنْ اَبِیْهِ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ قَالَ الْبَخِیْلُ مَنْ ذُکِرْتُ عِنْدَہٗ ثُمَّ لَمْ یُصَلِّ عَلَیَّ ۔

حضرت عبداللہ حضرت زین العابدین رضی اللہ عنہ کے فرزند اپنے والد بزرگوار سے انہوں نے اپنے والد گرامی سیدنا امام حسین سے روایت کیا کہ نبی کریم ﷺ نے فرمایا کہ بخیل وہ ہے جس کے پاس میرا ذکر کیا جائے پھر وہ مجھ پر درود نہ پڑھے۔

۵- عَنْ طُفَیْلِ بْنِ اُبَیِّ بْنِ کَعْبٍ عَنْ اَبِیْهِ قَالَ کَانَ رَسُوْلُ اللّٰہِ اِذَا ذَهَبَ ثُلُثَا اللَّیْلِ قَامَ وَقَالَ یٰاَیُّهَا النَّاسُ اذْکُرُوا اللّٰہَ ۔ اُذْکُرُوا اللّٰہَ ۔ جَاءَتِ الرَّاجِفَةُ، تَتْبَعُهَا الرَّادِفَةُ، جَاءَ الْمَوْتُ بِمَا فِیْهِ ۔ قَالَ اُبَیٌّ قُلْتُ یَا رَسُوْلَ اللّٰہِ اِنِّیْ اُکْثِرُ الصَّلٰوةَ عَلَیْکَ فَکَمْ اَجْعَلُ لَکَ مِنْ صَلَاتِیْ قَالَ مَا شِئْتَ قُلْتُ الرُّبُعَ قَالَ مَا شِئْتَ وَاِنْ زِدْتَّ فَهُوَ خَیْرٌ لَّکَ قُلْتُ فَالنِّصْفَ قَالَ مَا شِئْتَ وَاِنْ زِدْتَّ فَهُوَ خَیْرٌ لَّکَ قُلْتُ فَالثُّلُثَیْنِ قَالَ مَا شِئْتَ وَاِنْ زِدْتَّ فَهُوَ خَیْرٌ لَّکَ قُلْتُ اَجْعَلُ لَکَ صَلَاتِیْ کُلَّهَا قَالَ اِذًا تُکْفٰی هَمَّکَ وَیُغْفَرُ لَکَ ذَنْبُکَ ۔

ابی بن کعب کے لڑکے طفیل اپنے والد سے روایت کرتے ہیں جب رات کے دو حصے گزر جاتے تو حضور ﷺ اٹھ کھڑے ہوتے اور فرماتے اے لوگو! اللہ تعالیٰ کو یاد کرو، اللہ تعالیٰ کو یاد کرو، تھرا دینے والی آ گئی، اس کے پیچھے اور



آنے والی ہے، موت اپنی تلخیوں کے ساتھ آ پہنچی۔ میرے والد نے عرض کیا: یارسول اللہ! میں حضور پر کثرت سے درود پڑھتا ہوں۔ ارشاد فرمایئے کہ میں کس قدر پڑھا کروں۔ فرمایا جتنا دل چاہے میں نے عرض کیا وقت کا چوتھائی حصہ فرمایا، جتنا تیرا جی چاہے، اور اگر اس سے زیادہ پڑھے تو تیرے لیے بہتر ہے۔ عرض کیا، نصف وقت۔ فرمایا جتنا تیرا جی چاہے اور اگر زیادہ پڑھے تو تیرے لیے بہتر ہے میں نے عرض کی دو تہائی۔ فرمایا جتنا تیرا جی چاہے اگر زیادہ کرے تو افضل ہے میں نے عرض کی میں اپنا سارا وقت حضور پر درود شریف پڑھتا رہوں گا۔ فرمایا:

''تب یہ درود تیرے رنج والم کو دور کرنے کے لیے کافی ہے اور تیرے سارے گناہ بخش دیئے جائیں گے۔''

۶- عَنِ الطُّفَیْلِ بْنِ اُبَیِّ عَنْ اَبِیْهِ قَالَ قَالَ رَجُلٌ یَا رَسُوْلَ اللّٰہِ اَرَاَیْتَ اِنْ جَعَلْتُ صَلَاتِیْ کُلَّهَا عَلَیْکَ قَالَ اِذًا یَّکْفِیَکَ اللّٰہُ مَا اَهَمَّکَ مِنْ دُنْیَاکَ وَ آخِرَتِکَ ۔

طفیل کہتے ہیں میرے والد نے عرض کی: یارسول اللہ میں اگر اپنا تمام وقت حضور پر درود پڑھنے میں صرف کر دوں، حضور نے فرمایا: تب اللہ تعالیٰ تیری دنیا و آخرت کی مشکلیں آسان کر دے گا۔

آیت طیبہ اور ان احادیث مبارکہ سے درود شریف کی برکتیں اور فضیلتیں معلوم ہو گئیں۔ ایسا کم فہم اور نادان کون ہو گا جو رحمتوں کے اس خزانے سے اپنی جھولی بھرنے کی کوشش نہ کرے، لیکن بعض اوقات اور بعض مقامات ایسے ہیں، جہاں درود شریف پڑھنے کی زیادہ فضیلت ہے اور وہاں پڑھنے کی خصوصی تاکید کی گئی ہے۔ ان میں سے بھی چند اہم مقامات اور اوقات کا ذکر کیا جاتا ہے۔

## ہر محفل اور ہر مجلس میں درود شریف پڑھنے کی ہدایت

عَنْ اَبِیْ ھُرَیْرَۃَ رضی اللہ عنہ عَنِ النَّبِیِّ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ مَا جَلَسَ قَوْمٌ مَجْلِسًا وَلَمَّا یَذْکُرُو اللّٰہَ فِیْہِ وَلَمْ یُصَلُّوْا عَلٰی نَبِیِّھِمْ اِلَّا کَانَ عَلَیْھِمْ تِرَۃً یَوْمَ الْقِیَامَۃِ وَاِنْ شَآءَ عَذَّبَھُمْ وَاِنْ شَآءَ غَفَرَلَھُمْ ۔

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ حضور ﷺ نے فرمایا جب لوگ کسی مجلس میں بیٹھتے ہیں اور اس میں نہ اللہ تعالیٰ کا ذکر کرتے ہیں اور نہ اس کے نبی پر درود پڑھتے ہیں۔ قیامت کے دن وہ مجلس ان کے لیے وبال ہوگی چاہے تو ان کو عذاب دے چاہے تو ان کو بخش دے۔

## ہر محفل کے اختتام کے وقت

حضرت ابوسعید رضی اللہ عنہ سے مروی ہے۔ آپ نے فرمایا جب لوگ بیٹھتے ہیں اور پھر کھڑے ہوتے ہیں اور حضور ﷺ پر درود نہیں پڑھتے تو قیامت کے دل وہ مجلس ان کے لیے باعث حسرت ہوگی اگر وہ جنت میں داخل ہو بھی جائیں تو ثواب سے محرومی کے باعث انہیں ندامت ہوگی۔

## اذان کے وقت

اِذَا سَمِعْتُمُ الْمُؤَذِّنَ فَقُوْلُوْا مِثْلَ مَا یَقُوْلُ ثُمَّ صَلُّوْا عَلَیَّ فَاِنَّہٗ مَنْ صَلّٰی عَلَیَّ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ بِھَا عَشْرًا ۔ الخ

حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما سے مروی ہے کہ حضور ﷺ نے فرمایا کہ جب مؤذن کو تم اذان دیتے ہوئے سنو، تو وہی جملے دہراؤ جو وہ کہہ رہا ہے۔ پھر مجھ پر درود پڑھو کیونکہ جو مجھ پر درود پڑھتا ہے اللہ تعالیٰ اس پر دس مرتبہ درود پڑھتا ہے۔



## مسجد میں داخل ہوتے اور نکلتے وقت

حضرت عبداللہ بن حسن اپنی والدہ ماجدہ فاطمہ بنت حسین رضی اللہ عنہ اپنی دادی صاحبہ حضرت خاتونِ جنت سے روایت کرتے ہیں: قَالَتْ رَسُوْلُ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ اِذَا دَخَلَ الْمَسْجِدَ صَلّٰی عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّسَلَّمَ ثُمَّ قَالَ اللّٰھُمَّ اغْفِرْلِیْ ذُنُوْبِیْ وَافْتَحْ لِیْ اَبْوَابَ رَحْمَتِکَ وَاِذَا خَرَجَ صَلّٰی عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّسَلَّمَ ثُمَّ قَالَ اللّٰھُمَّ اغْفِرْلِیْ ذُنُوْبِیْ وَافْتَحْ لِیْ اَبْوَابَ فَضْلِکَ ۔

## دعا کرتے وقت

حضرت فاروق اعظم رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ دعا میں جب تک درود پاک نہ پڑھا جائے وہ قبول نہیں ہوتی اور زمین و آسمان کے درمیان معلق رہتی ہے۔

## نماز کے بعد دعا سے پہلے

عَنْ عَبْدِ اللّٰہِ قَالَ کُنْتُ اُصَلِّیْ وَالنَّبِیُّ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ وَاَبُوْبَکْرٍ وَّعُمَرُ مَعَہٗ فَلَمَّا جَلَسْتُ بَدَاءُ بِالثَّنَاءِ عَلَی اللّٰہِ تَعَالٰی ثُمَّ بِالصَّلٰوۃِ عَلَی النَّبِیِّ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ ثُمَّ دَعَتُ لِنَفْسِیْ فَقَالَ النَّبِی صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ سَلْ تُعْطِہٖ ۔

حضرت عبداللہ رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ میں نماز پڑھ رہا تھا۔ حضور کریم ﷺ، حضرت صدیق رضی اللہ عنہ اور حضرت فاروق اعظم رضی اللہ عنہ تشریف فرما تھے۔ جب میں نماز سے فارغ ہو کر بیٹھا تو پہلے میں نے اللہ تعالیٰ کی ثنا کی، پھر میں نے درود پاک پڑھا پھر اپنے لیے دعا مانگنے لگا، تو حضور ﷺ نے فرمایا: اب مانگ! تجھے دیا جائے گا۔

امام ترمذی اپنی سنن میں نقل کرتے ہیں:

بَیْنَا رَسُوْلُ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ قَاعِدٌ اِذْ دَخَلَ رَجُلٌ

فَصَلّٰی فَقَالَ اللّٰھُمَّ اغْفِرْلِی وَارْحَمْنِیْ فَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ عَجِلْتَ اَیُّهَا الْمُصَلِّی اِذَا صَلَّیْتَ فَقَعَدْتَّ فَاحْمَدِ اللّٰهَ بِمَا هُوَ اَهْلُهٗ وَصَلِّ عَلَیَّ ثُمَّ ادْعُهٗ قَالَ ثُمَّ صَلّٰی رَجُلٌ اٰخَرُ بَعْدَ ذٰلِكَ فَحَمِدَ اللّٰهَ وَصَلّٰی عَلَی النَّبِیِّ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ فَقَالَ النَّبِیُّ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ اَیُّهَا الْمُصَلِّی ادْعُ تُجَبْ (ترمذی، ابوداود)

ترجمہ: ایک روز حضور ﷺ تشریف فرما تھے۔ ایک آدمی آیا اس نے نماز پڑھی اور دعا مانگی یا اللہ مجھے بخش دے مجھ پر رحم فرما۔ حضور ﷺ نے ارشاد فرمایا: اے نمازی تو نے بڑی جلد بازی سے کام لیا ہے۔ جب نماز پڑھ چکو تو بیٹھو، اللہ کی حمد وثنا کرو اور مجھ پر درود پڑھو، پھر دعا مانگو پھر دوسرا آدمی آیا اس نے نماز پڑھی اور اللہ کی حمد وثنا کی پھر حضور پر درود پڑھا۔ حضور ﷺ نے فرمایا: ''اے نمازی اب دعا مانگ قبول ہوگی۔''

اس سے ثابت ہوا کہ ہم اہل سنت نماز کے بعد جو ذکر اور درود شریف پڑھتے ہیں۔ یہ سنت ہے اور قبولیت دعا کا باعث ہے، نیز اس سے باآواز بلند ذکر اور درود شریف پڑھنا ثابت ہوا۔

جب حضور نبی کریم ﷺ کا اسم مبارک لیا جائے تو درود شریف پڑھے۔ جب نام گرامی لکھے تو درود شریف لکھے۔ حضرت سفیان بن عینیہ فرماتے ہیں کہ خلف نے بیان کیا کہ ان کا ایک دوست حدیث کا طالب علم تھا۔ وہ فوت ہوگیا میں نے اسے خواب میں دیکھا کہ سبز پوشاک پہنے خوش وخرم گھوم رہا ہے۔ میں نے کہا تم تو وہ میرے ہم مکتب نہیں ہو؟ اس نے کہا ہاں میں وہی ہوں۔ میں نے پوچھا یہ کیا حال بنا رکھا ہے۔ اس نے کہا میری یہ عادت تھی کہ جہاں محمد ﷺ کا نام نامی لکھتا وہاں درود شریف بھی لکھتا۔ یہ جو کچھ تو دیکھ رہا ہے میرے رب نے مجھے اس عمل کا بدلہ دیا ہے۔



حضرت عبداللہ بن حکم کہتے ہیں کہ میں نے خواب میں حضرت امام شافعی کو دیکھا۔ پوچھا فرمایئے اللہ تعالیٰ نے آپ کے ساتھ کیا سلوک کیا۔ آپ نے فرمایا: ارحمنی واغفرلی وزفنی الی الجنة کما ثرف العروس ونشر علی کما ینشر علی العروس ۔ میرے رب نے مجھ پر رحم فرمایا، مجھے بخش دیا، مجھے دلہن کی طرح آراستہ کر کے جنت میں بھیجا گیا اور مجھ پر جنت کے پھول نچھاور کئے گئے جس طرح دلہن پر درہم ودینار نچھاور کئے جاتے ہیں، میں نے عزت افزائی کی وجہ پوچھی تو بتایا گیا کہ اپنی کتاب ''الرسالہ'' میں حضور ﷺ پر میں نے جو درود لکھا ہے، اس کا یہ اجر ہے۔ عبداللہ بن حکم کہتے ہیں میں نے امام سے پوچھا، وہ خاص درود شریف کیا ہے؟ آپ نے بتایا کہ میں نے وہاں یہ درود شریف لکھا ہے: وَصَلَّی اللّٰهُ عَلٰی مُحَمَّدٍ عِنْدَ مَا ذَکَرَهُ الذَّاکِرُوْنَ وَعَدَدَ مَا غَفَلَ عَنْ ذِکْرِهِ الْغَافِلُوْنَ ۔ میں بیدار ہوا اور کتاب الرسالہ کو کھولا تو وہاں بعینہ اسی طرح درود شریف لکھا ہوا تھا۔




# تفسیر الحسنات

علامہ ابوالحسنات سیّد محمد احمد قادری علیہ الرحمۃ

بے شک اللہ اور اس کے فرشتے درود بھیجتے ہیں اس غیب بتانے والے نبی پر اے ایمان والو درود بھیجو ان پر اور خوب سلام کہو۔

صلوا ۔ صیغہ امر ہے جو وجوب کا متقاضی ہے اسی بنا پر حضور ﷺ پر درود بھیجنا ہر مسلمان پر واجب ہے بلکہ بقول معتمد مسلمانوں پر ہر مجلس میں آپ ﷺ کا ذکر کرنے والے اور سننے والے پر ایک مرتبہ درود واجب ہے اور ایک بار سے زیادہ پڑھنا مستحب ہے۔

اسی وجہ سے التحیات کے اندر السلام علیك ایها النبی پڑھنا واجب ہے اور اس کے بعد جو درود پڑھا جاتا ہے وہ سنت ہے۔ اس درود میں آل پاک پر بھی درود ہوتا ہے اور اس کے ماتحت اصحاب اور مومنین و اولیاء کاملین پر درود بھیجا جائے تو مستحسن ہے۔

البتہ اگر حضور ﷺ کا نام پاک لے کر درود بھیجے بغیر ان پر اگر درود بھیجا جائے تو مکروہ ہے اور درود میں حضور ﷺ کے ساتھ آل و اصحاب کا ذکر متوارث ہے۔

بلکہ بعض نے تو یہ کہا جس درود میں آل پاک کا ذکر نہ ہو وہ مقبول نہیں۔

اور درود شریف میں چند پہلو ہیں۔

ایک درود اللہ تعالیٰ کی طرف سے ہے۔ اس سے مراد نبی کریم ﷺ کی تکریم ہے اور اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ کے معنی علماء کرام یہ کرتے ہیں:

کہ الٰہی محمد ﷺ کو عظمت عطا فرما اور دنیا میں ان کا دین غالب اور بلند فرما کر ان کی شریعت کو بقا دے اور آخرت میں ان کی شفاعت قبول کر کے اولین و آخرین پر ان کی



فضیلت کا اظہار فرما کر انبیاء و مرسلین اور ملائکہ مقربین اور تمام خلائق پر ان کی شان بلند فرما۔

حدیث میں ہے کہ سیّد عالم ﷺ نے فرمایا درود خواں جب مجھ پر درود بھیجتا ہے تو اس کے لیے فرشتے بخشش کی دعا کرتے ہیں۔

مسلم شریف میں ہے: مَنْ صَلّٰی عَلَیَّ مَرَّةً صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ عَشْرًا جو مجھ پر ایک بار درود پڑھتا ہے۔ اللہ اس پر دس رحمتیں نازل فرماتا ہے۔

ترمذی شریف میں ہے: اَلْبَخِیْلُ الَّذِیْ مَنْ ذُکِرْتُ عِنْدَهٗ فَلَمْ یُصَلِّ عَلَیَّ ۔ بخیل وہ ہے جس کے سامنے میرا ذکر کیا جائے اور وہ مجھ پر درود نہ پڑھے۔

عام اس سے کہ درود کے لفظ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْكَ یَا رَسُوْلَ اللّٰهِ ہوں یا اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ ہوں یا درود تاج ہو یا بعد کے تصنیف کئے ہوئے ہوں اس لیے کہ سب کے الفاظ عظمت شان مصطفیٰ میں کم یا زیادہ ہیں۔




# تفسیر مظہری

علامہ قاضی محمد ثناء اللہ پانی پتی رحمۃ اللہ علیہ

اے ایمان والو تم (بھی) ان پر درود پڑھو اور خوب سلام بھیجو یعنی تم بھی رسول اللہ ﷺ کے لیے دعا کرو اور آپ کے لیے اللہ سے رحمت نازل کرنے کی درخواست کرو اور ان کو سلام کا تحفہ دو اور کہو اَلسَّلَامُ عَلَيْكَ اَيُّهَا النَّبِيُّ وَرَحْمَةُ اللهِ وَبَرَكَاتُهٗ۔

آیت دلالت کر رہی ہے کہ صلوٰۃ وسلام بھیجنا مسلمانوں پر واجب ہے خواہ عمر میں ایک بار ہی ہو۔ امام ابوحنیفہ اور امام مالک کا یہ قول ہے۔ طحاوی نے اسی کو اختیار کیا ہے۔ ابن ہمام نے کہا امر کا مقتضیٰ، قطعی عمر بھر میں ایک بار (تعمیل) ہے کیونکہ امر تکرار کو نہیں چاہتا اور ہم اسی کے قائل ہیں۔

بعض کا قول ہے کہ ہر نماز کے آخری قعدہ میں تشہد کے بعد درود پڑھنا واجب ہے امام شافعی اور امام احمد کا یہی قول ہے۔

رحمۃ الامۃ فی اختلاف الائمۃ میں ہے کہ آخری تشہد میں درود پڑھنا، امام ابوحنیفہ اور امام مالک کے نزدیک سنت ہے اور امام شافعی کے نزدیک فرض ہے، اور مشہور ترین روایت میں امام احمد کا قول آیا ہے کہ درود کو ترک کرنے سے نماز نہیں ہوتی ابن جوزی نے لکھا ہے کہ تشہد کے بعد قعدہ اخیرہ میں درود پڑھنا امام احمد کے نزدیک فرض ہے دوسری روایت میں ہے کہ امام احمد کے نزدیک سنت ہے۔

بعض علماء کا یہ بھی خیال ہے کہ جب بھی رسول اللہ ﷺ کا ذکر آئے درود پڑھنا واجب ہے۔



کرخی نے لکھا ہے جو علماء نماز میں درود پڑھنے کو واجب کہتے ہیں وہ اس حدیث سے استدلال کرتے ہیں جو حضرت سہل بن سعد کی روایت سے بطریق دارقطنی ابن جوزی نے نقل کی ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا جس نے نبی ﷺ پر درود نہیں پڑھا، اس کی نماز نہیں۔ اس حدیث کی سند میں ایک راوی عبدالمہیمن ہے دارقطنی نے کہا عبدالمہیمن بن عباس بن سہل بن سعد قوی نہیں ہے۔ ابن حبان نے کہا اس کی حدیث سے استدلال نہ کیا جائے۔

ابن جوزی کی روایت مندرجہ ذیل الفاظ کے ساتھ ہے جس کا وضو نہیں اس کی نماز نہیں، جس نے اللہ کا نام (وضو شروع کرنے کے وقت) نہیں لیا اس کا وضو نہیں۔ جس نے رسول اللہ ﷺ پر درود نہیں پڑھا اس کی نماز نہیں۔ جو انصار سے محبت نہیں رکھتا اس کی نماز نہیں، اس حدیث کی روایت میں عبدالمہیمن راوی کمزور ناقابل حجت ہے۔ طبرانی نے بروایت ابی بن عباس بن سہل بن سعد عن ابیہ (عباس) عن جدہ (سہل بن سعد) اسی کی طرح حدیث کو مرفوعاً روایت کیا ہے۔

علماء نے کہا کہ عبدالمہیمن کی حدیث صحت کے زیادہ قریب ہے اسی کے ساتھ یہ بھی ہے کہ علماء کی ایک جماعت نے ابی بن عباس کے بارے میں کلام کیا ہے۔

ایک حدیث حضرت ابومسعود انصاری کی روایت سے آئی ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا جس نے نماز پڑھی لیکن نہ مجھ پر درود پڑھا نہ میرے اہل بیت پر تو اس کی نماز مقبول نہیں۔ رواہ ابن الجوزی من طریق الا دارقطنی، ابن جوزی نے کہا اس حدیث کی سند میں جابر جعفی کمزور راوی ہے پھر جابر نے اس حدیث (کی روایت) میں خود اختلاف کیا ہے کبھی حضرت ابن مسعود ﷺ پر پہنچ کر حدیث کی روایت کو ٹھہرا دیا یعنی موقوفاً بیان کیا ہے کبھی رسول اللہ ﷺ کا قول بتایا ہے یعنی مرفوعاً بیان کیا ہے۔

ابن ہمام نے اس کو حضرت ابن مسعود کی روایت سے بیان کیا ہے اور یہ کہا ہے کہ ابن جوزی نے کہا اس کی روایت میں جابر ضعیف ہے اور روایت میں اختلاف ہے کبھی

موقوفاً بیان کیا ہے اور کبھی مرفوعاً۔

حاکم اور بیہقی نے بروایت یحییٰ بن سباق قبیلہ بنی حارث کی وساطت سے حضرت ابن مسعود رضی اللہ عنہ کا قول نقل کیا ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا جب تم میں سے کوئی تشہد پڑھے تو کہے:

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّعَلٰی آلِ مُحَمَّدٍ وَبَارِكْ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّعَلٰی آلِ مُحَمَّدٍ وَارْحَمْ مُحَمَّدٍ وَّآلِ مُحَمَّدٍ كَمَا صَلَّيْتَ وَبَارَكْتَ وَتَرَحَّمْتَ عَلٰی اِبْرَاهِيْمَ وَعَلٰی آلِ اِبْرَاهِيْمَ اِنَّكَ حَمِيْدٌ مَّجِيْدٌ۔

ابن حجر نے کہا اس حدیث کے راوی سوائے حارثی شخص کے ثقہ ہیں حارثی قابل نظر ہے۔

ابن ہمام نے لکھا ہے حدیث لَا صَلٰوةَ لِمَنْ لَّمْ يُصَلِّ عَلَيَّ کو تمام اہل حدیث نے ضعیف قرار دیا ہے اور اگر اس کو صحیح بھی مان لیا جائے تو اس سے مراد کامل نماز کی نفی ہے (یعنی جس نے مجھ پر نماز کے اندر درود نہیں پڑھا اس کی نماز کامل نہیں ہوئی) یا یہ مطلب ہے کہ جس نے عمر میں ایک بار بھی درود نہیں پڑھا اس کی نماز نہیں۔

حافظ ابن حجر نے کہا اس حدیث سے زیادہ قوی حضرت فضالہ بن عبید کی حدیث ہے حضرت فضالہ کا بیان ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے ایک آدمی کو نماز میں دعا کرتے سنا مگر اس نے رسول اللہ ﷺ پر درود نہیں پڑھا۔ حضور ﷺ نے فرمایا اس نے (دعا مانگنے میں) عجلت کی پھر اس کو بلایا اور اس کو اور دوسرے لوگوں کو مخاطب کر کے فرمایا تم میں سے کوئی شخص نماز پڑھے تو پہلے اللہ کی حمد وثنا کرے پھر مجھ پر درود بھیجے پھر جو کچھ چاہے دعا کرے، رواہ ابوداؤد والنسائی والترمذی وابن خزیمۃ وابن حبان والحاکم۔

ترمذی کی روایت کے یہ الفاظ ہیں کہ فضالہ نے کہا رسول اللہ ﷺ بیٹھے ہوئے تھے ایک آدمی آیا اور اس نے نماز پڑھی پھر کہا اے اللہ تو مجھے بخش دے اور مجھ پر رحم فرما



حضور ﷺ نے فرمایا: اے نماز پڑھنے والے تو نے عجلت کی جب تو نماز پڑھے اور بیٹھ جائے تو (اول) ان صفات کے ساتھ اللہ کی حمد کر کہ جن کا وہ مستحق ہے پھر مجھ پر درود پڑھ پھر اللہ سے دعا کر۔

راوی کا بیان ہے پھر ایک اور آدمی آیا اور اس نے نماز پڑھی اور اللہ کی حمد کی اور رسول اللہ ﷺ پر درود بھیجا حضور ﷺ نے فرمایا: اے نماز پڑھنے والے اب تو دعا کر تیری دعا قبول ہوگی۔ رواہ الترمذی، ابوداؤد اور نسائی نے بھی ایسی ہی حدیث بیان کی ہے۔ میں کہتا ہوں نماز میں تشہد کے بعد رسول اللہ ﷺ پر درود پڑھنے کے وجوب پر اس طرح بھی دلیل قائم کی جاسکتی ہے کہ آیت مذکورہ میں جس درود کا حکم دیا گیا ہے۔ اس سے مراد نماز کے اندر درود پڑھنا ہے جیسے آیت وَرَبَّكَ فَكَبِّرْ میں تکبیر سے مراد تکبیر تحریمہ اور آیت قُوْمُوْا لِلّٰهِ قٰنِتِيْنَ میں قیام سے مراد نماز میں کھڑا ہونا اور آیت وَاسْجُدُوْا وَارْكَعُوْا میں سجدہ اور رکوع سے مراد نماز میں سجود و رکوع اور آیت فَاقْرَءُوْا مَا تَيَسَّرَ مِنَ الْقُرْاٰنِ میں قرأت قرآن سے مراد نماز کے اندر قرآن پڑھنا ہے کعب بن عجرۃ کی حدیث جس کو بخاری نے نقل کیا ہے اسی پر دلالت کرتی ہے۔ حضرت ابوسعید خدری کی روایت سے بھی یہی معلوم ہوتا ہے کہ حضور ﷺ سے عرض کیا گیا یا رسول اللہ ﷺ آپ پر سلام کا طریقہ تو ہم کو معلوم ہے مگر درود بھیجنے کا کیا طریقہ ہے؟ فرمایا اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ الخ یعنی تشہد میں سلام کا طریقہ تو ہم کو معلوم ہو چکا ہے تشہد میں اَلسَّلَامُ عَلَيْكَ اَيُّهَا النَّبِيُّ وَرَحْمَةُ اللّٰهِ وَبَرَكَاتُهٗ پڑھا ہی جاتا ہے مگر درود اس وقت کس طرح پڑھیں اس سوال کے جواب میں (نماز کے اندر) درود پڑھنے کا طریقہ حضور ﷺ نے بتادیا کہ اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ الخ پڑھا کرو۔ امت اسلامیہ نے بالاتفاق اس حدیث کو تسلیم کیا ہے اور بلا اختلاف تشہد کے بعد درود پڑھنے کی صراحت کی ہے البتہ واجب اور سنت ہونے میں اختلاف ہے۔ اس حدیث سے معلوم ہوتا ہے کہ جس درود کا حکم آیت مذکورہ میں دیا گیا اس سے مراد تشہد کے بعد نماز کے اندر درود پڑھنا

ہے اور امر کا تقاضا وجوب ہے۔ اس لیے نماز میں تشہد کے بعد درود پڑھنا واجب قرار پایا۔ (مترجم)

جو لوگ کہتے ہیں کہ جب بھی رسول اللہ ﷺ کا نام آئے درود پڑھنا واجب ہے انہوں نے اس حدیث سے استدلال کیا ہے کہ حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ کی روایت میں آیا ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا اس شخص کی ناک خاک آلود ہو کہ اس پر رمضان آ کر گزر بھی جائے اور اس کی مغفرت نہ ہو اور اس شخص کی ناک خاک آلود ہو کہ اس کے ماں باپ یا دونوں میں سے ایک اس کی زندگی میں بوڑھے ہو جائیں اور اس شخص کے جنت میں داخلہ کا ذریعہ نہ بنیں (یعنی بیٹا بوڑھے ماں باپ کی خدمت نہ کرے) اس لیے وہ ناراض رہیں اور یہ شخص جنت سے محروم ہو جائے (رواہ الترمذی وابن حبان فی صحیحہ)۔

حضرت جابر بن سمرہ رضی اللہ عنہ کی روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا جس کے سامنے میرا ذکر کیا جائے اور وہ مجھ پر درود نہ پڑھے اور دوزخ میں چلا جائے اللہ اس کو دور رکھے۔

حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما کی مرفوع حدیث ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا میرے پاس جبرئیل آئے (اور انہوں نے کہا) جس شخص کے سامنے آپ کا تذکرہ ہوا اور وہ آپ پر درود نہ پڑھے اور (اس وجہ سے) دوزخ میں داخل ہو جائے پس اللہ اس کو دور رکھے، یہ دونوں حدیثیں طبرانی نے نقل کی ہیں۔

ابن سنی نے حضرت جابر کی مرفوع حدیث ان الفاظ کے ساتھ نقل کی ہے کہ حضور ﷺ نے فرمایا جس کے سامنے میرا ذکر ہوا اور اس نے مجھ پر درود نہیں پڑھا وہ بد نصیب ہو گیا۔

حضرت علی رضی اللہ عنہ راوی ہیں کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: جس کے سامنے میرا ذکر کیا جائے اور وہ مجھ پر درود پڑھنا چھوڑ گیا اس سے جنت کا راستہ چھوٹ گیا۔ نسائی نے صحیح سند سے حضرت انس رضی اللہ عنہ کی روایت سے بیان کیا ہے جس کے سامنے میرا ذکر کیا جائے



اس کو چاہیے کہ مجھ پر درود پڑھے کیونکہ جو شخص مجھ پر (ایک بار) درود پڑھے گا اللہ اس پر دس رحمتیں نازل فرمائے گا (یا دس بار رحمت نازل فرمائے گا)۔

## رسول اللہ ﷺ پر صلوٰۃ وسلام کی فضیلت وکیفیت

عبد الرحمٰن بن ابی لیلیٰ کا بیان ہے میری ملاقات حضرت کعب بن عجرہ رضی اللہ عنہ سے ہوئی تو انہوں نے مجھ سے کہا کیا (حدیث کا) ایک تحفہ میں تم کو پیش کروں جو رسول اللہ ﷺ سے میں نے خود سنی ہے، میں نے کہا کیوں نہیں ضرور وہ تحفہ مجھے عنایت فرمایئے۔ کعب نے کہا ہم نے رسول اللہ ﷺ سے عرض کیا: یا رسول اللہ ﷺ آپ کو سلام کرنا تو اللہ نے ہمیں بتا دیا ہے لیکن آپ (اور آپ کے اہل بیت) پر ہم درود کس طرح پڑھیں؟ فرمایا کہو۔

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى مُحَمَّدٍ وَّعَلٰى آلِ مُحَمَّدٍ كَمَا صَلَّيْتَ عَلٰى اِبْرَاهِيْمَ وَعَلٰى آلِ اِبْرَاهِيْمَ اِنَّكَ حَمِيْدٌ مَّجِيْدٌ اَللّٰهُمَّ بَارِكْ عَلٰى مُحَمَّدٍ وَّعَلٰى آلِ مُحَمَّدٍ كَمَا بَارَكْتَ عَلٰى اِبْرَاهِيْمَ وَعَلٰى آلِ اِبْرَاهِيْمَ اِنَّكَ حَمِيْدٌ مَّجِيْدٌ (متفق علیه)

مسلم کی روایت میں دونوں جگہ علیٰ ابراہیم کا لفظ نہیں ہے (صرف علیٰ آل ابراہیم ہے) حضرت ابو حمید ساعدی راوی ہیں کہ صحابہ نے کہا یا رسول اللہ ﷺ ہم آپ پر درود کیسے پڑھیں تو فرمایا کہو:

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى مُحَمَّدٍ وَّاَزْوَاجِهٖ وَذُرِّيَّتِهٖ كَمَا صَلَّيْتَ عَلٰى اِبْرَاهِيْمَ وَبَارِكْ عَلٰى مُحَمَّدٍ وَّاَزْوَاجِهٖ وَذُرِّيَّتِهٖ كَمَا بَارِكْ عَلٰى آلِ اِبْرَاهِيْمَ اِنَّكَ حَمِيْدٌ مَّجِيْدٌ (متفق علیه)

حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ کی روایت ہے رسول اللہ ﷺ نے فرمایا جو ایک بار مجھ پر درود پڑھے گا۔ اللہ دس بار رحمت اس پر نازل فرمائے گا۔ (رواہ مسلم)

حضرت انس رضی اللہ عنہ راوی ہیں کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا جو مجھ پر ایک بار درود

پڑھے گا اللہ اس پر دس رحمتیں نازل فرمائے گا اور دس خطائیں ساقط کرے گا اور دس درجے بلند کرے گا۔ رواہ البخاری واحمد فی الادب والنسائی والحاکم۔ حاکم نے اس کو صحیح کہا ہے۔

حضرت ابن مسعود رضی اللہ عنہ کی روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا قیامت کے دن مجھ سے سب سے زیادہ قریب وہ ہوگا جو مجھ پر سب سے زیادہ درود پڑھتا ہوگا۔

(رواہ الترمذی)

حضرت ابن مسعود رضی اللہ عنہ راوی ہیں کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا اللہ کے کچھ فرشتے زمین پر گھومتے پھرتے ہیں وہ مجھے میری امت کا سلام پہنچاتے ہیں۔

(رواہ النسائی والدارمی)

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ راوی ہیں، آپ ﷺ نے فرمایا: جو کوئی (جب بھی) مجھ پر سلام پڑھے گا اللہ میری روح مجھے لوٹا دے گا کہ میں سلام کا جواب دوں گا۔

(رواہ ابوداؤد والبیہقی فی الدعوات الکبیر)

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ کا بیان ہے میں نے خود سنا رسول اللہ ﷺ فرما رہے تھے اپنے گھروں کو قبریں نہ بناؤ (کہ وہاں نماز نہ پڑھو، مترجم) اور نہ میری قبر کو میلہ بنانا، اور مجھ پر درود پڑھنا تمہارا درود مجھے پہنچے گا، تم جہاں بھی ہو۔

حضرت ابوطلحہ راوی ہیں ایک روز رسول اللہ ﷺ تشریف لائے اس وقت حضور ﷺ کے چہرہ پر شگفتگی تھی فرمایا مجھ سے جبرئیل نے آ کر کہا کہ آپ کا رب فرماتا ہے محمد (ﷺ) کیا تم اس بات پر خوش نہ ہوگے کہ تمہاری امت میں سے جو کوئی تم پر درود پڑھے گا میں اس پر دس رحمتیں نازل کروں گا اور تمہاری امت میں سے جو کوئی آپ پر سلام پڑھے گا میں دس بار اس پر سلامتی نازل کروں گا۔ (رواہ النسائی والدارمی)

حضرت ابی بن کعب کا بیان ہے کہ میں نے عرض کیا: یارسول اللہ ﷺ میں آپ پر درود پڑھتا ہوں کتنی بار پڑھا کروں فرمایا جتنی (بھی) چاہو میں نے عرض کیا (ذکر



خداوندی اور دعا کا) ایک چوتھائی (درود کے لیے مقرر کرلوں) فرمایا تم جتنا چاہو (کرلو لیکن) اگر زیادہ کرلو تو تمہارے لیے بہتر ہوگا۔ میں نے عرض کیا (کل ذکر کا) آدھا حصہ (درود کو بنالوں) فرمایا تم جتنا چاہو (کرلو لیکن) اگر زیادہ کرلو تو تمہارے لیے بہتر ہوگا۔ میں نے عرض کیا کیا دو تہائی فرمایا جتنا چاہو مگر زیادہ کرلو تو تمہارے لیے بہتر ہوگا۔ میں نے عرض کیا کیا میں اپنی ساری دعا آپ کے لیے کر دوں فرمایا تو ایسی حالت میں تمہارے سارے فکر دور ہو جائیں گے، کام پورے کردیئے جائیں گے اور تمہارے گناہ ساقط کردیئے جائیں گے۔ (رواہ الترمذی)

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ راوی ہیں کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا اگر کسی کو یہ بات (پسند اور) مسرور کرنے والی ہو کہ جب وہ ہم گھر والوں کے لیے دعا کرے تو اس کو بھر پور پیمانہ سے (بدلہ) دیا جائے تو اس کو اس طرح کہنا چاہیے

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدِ نِ النَّبِیِّ الْاُمِّیِّ وَاَزْوَاجِہٖ اُمَّھَاتِ الْمُؤْمِنِیْنَ وَذُرِّیَّتِہٖ اَھْلِ بَیْتِہٖ کَمَا صَلَّیْتَ عَلٰی اِبْرَاھِیْمَ اِنَّکَ حَمِیْدٌ مَّجِیْدٌ (رواہ ابوداؤد)

حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما کا قول ہے کہ جو شخص نبی ﷺ پر ایک بار درود پڑھے گا اللہ اور اس کے فرشتے ستر رحمتیں اس پر نازل کریں گے۔ (رواہ احمد)

حضرت رویفع کا بیان ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا جس نے مجھ پر درود پڑھا اور کہا:

اَللّٰھُمَّ اَنْزِلْہُ الْمَقْعَدَ الْمُقَرَّبَ عِنْدَکَ یَوْمَ الْقِیٰمَةِ وَجَبَتْ لَہٗ شَفَاعَتِیْ

اے اللہ قیامت کے دن محمد ﷺ کو اپنا مقام مقرب عنایت کر، اس کے لیے میری شفاعت لازم ہوگئی۔ (رواہ احمد)

حضرت عبدالرحمٰن بن عوف کا بیان ہے ایک روز رسول اللہ ﷺ (گھر سے)

برآمد ہوئے اور ایک نخلستان کے اندر پہنچے وہاں پہنچ کر آپ ﷺ نے سجدہ کیا اور اتنا طویل سجدہ کیا کہ مجھے اندیشہ ہوگیا کہ کہیں حضور ﷺ کی وفات نہ ہوگئی ہو۔ میں دیکھنے کے لیے (قریب) گیا آپ ﷺ نے سر اٹھا کر فرمایا کیا بات ہے میں نے اپنا اندیشہ بیان کر دیا، فرمایا جبرائیل علیہ السلام نے (آکر) مجھ سے کہا تھا کہ کیا میں آپ کو یہ خوشخبری نہ سنا دوں کہ اللہ نے آپ کے (اعزاز اور آپ کو خوش کرنے کے) لیے فرمایا ہے کہ جو شخص آپ پر درود پڑھے گا میں اس پر رحمت نازل کروں گا اور جو آپ پر سلام پڑھے گا میں اس کو سلامتی عطا کروں گا۔ (رواہ احمد)

حضرت عمر بن خطاب رضی اللہ عنہ نے فرمایا دعا آسمان وزمین کے درمیان روک لی جاتی ہے جب تک تم اپنے نبی ﷺ پر درود نہ پڑھو دعا کا کوئی حصہ اوپر نہیں چڑھنے پاتا۔
(رواہ الترمذی)

عبد اللہ بن عامر بن ربیعہ نے اپنے والد کا بیان نقل کیا کہ انہوں نے رسول اللہ ﷺ کو فرماتے سنا جو شخص مجھ پر جتنا درود پڑھتا ہے فرشتے اتنی ہی اس پر رحمتیں نازل کرتے ہیں، اب بندہ کو اختیار ہے کہ درود پڑھے کم یا زیادہ۔ (رواہ البغوی)

حضرت علی رضی اللہ عنہ راوی ہیں کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا جو شخص مجھ پر ایک بار درود پڑھتا ہے اس کے لیے ایک قیراط (ثواب) لکھ دیا جاتا ہے اور ایک قیراط کوہِ احد کے برابر ہوتا ہے۔ (رواہ عبد الرزاق فی الجامع بسند حسن)

حضرت ابو درداء رضی اللہ عنہ کی روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا جو شخص صبح اور شام دس دس مرتبہ درود پڑھے گا اس کو میری شفاعت مل جائے گی۔
(رواہ طبرانی فی الکبیر بسند حسن)

حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ کا بیان ہے کہ میں رسول اللہ ﷺ کے پاس موجود تھا ایک آدمی نے آکر سلام کیا حضور ﷺ نے اس کو سلام کا جواب دیا اور کشادہ روئی کے ساتھ اس کو اپنے پہلو میں بٹھا لیا جب وہ شخص اپنا کام پورا کر کے اٹھ گیا تو رسول اللہ ﷺ



نے فرمایا ابوبکر روزانہ اس شخص کا عمل باشندگان زمین کے (سارے) اعمال کے برابر اٹھایا جاتا ہے، میں نے عرض کیا ایسا کیوں ہے فرمایا جب صبح ہوتی ہے تو یہ شخص دس بار مجھ پر درود پڑھتا ہے اور اس کا یہ درود ایسا ہوتا ہے جیسے ساری مخلوق کا درود میں نے عرض کیا وہ کیا درود ہے فرمایا وہ کہتا ہے:

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدِ نِ النَّبِیِّ عَدَدَ مَنْ صَلّٰی مِنْ خَلْقِكَ وَصَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ كَمَا يَنْبَغِیْ لَنَا اَنْ نُّصَلِّیْ عَلَيْهِ وَصَلِّ عَلٰی مُحَمَّدِ نِ النَّبِیِّ كَمَا اَمَرْتَنَا اَنْ نُّصَلِّیْ عَلَيْهِ

حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ راوی ہیں کہ رسول اللہ ﷺ پر سلام پڑھنا گناہوں کو اس سے زیادہ مٹا دیتا ہے جتنا پانی آگ کو (بجھاتا ہے) اور رسول اللہ ﷺ پر سلام پڑھنا گردنیں (یعنی بردے) آزاد کرنے سے بھی افضل ہے اور رسول اللہ ﷺ کی محبت (راہ خدا میں اپنا) خون دینے سے بھی افضل ہے یا فرمایا، راہ خدا میں شمشیر زنی سے بھی افضل ہے۔
(از مفسر قدس سرہ)

مسئلہ:

کیا انبیاء کے علاوہ دوسروں کے لیے بھی صلوٰۃ وسلام کا استعمال درست ہے؟
صحیح یہ ہے کہ تنہا غیر انبیاء کے لیے صحیح نہیں ہے اور تبعاً یعنی انبیاء کے ساتھ ملا کر صحیح ہے، جس طرح کہ محمد عزوجل کہنا مکروہ ہے باوجود یہ کہ آپ معزز اور جلیل القدر تھے اس کی وجہ یہ ہے کہ عرف میں صلوٰۃ وسلام کا استعمال انبیاء کے لیے مخصوص کر دیا گیا ہے جیسے عزوجل کے الفاظ باری تعالیٰ کے لیے خاص کر دیئے گئے ہیں۔
سورۂ توبہ کی آیت وَصَلِّ عَلَيْهِمْ اِنَّ صَلٰوتَكَ سَكَنٌ لَّهُمْ کی تفسیر کے ذیل میں اس کی مکمل تنقیح ہو چکی ہے۔

# سلام بحضور خیر الانام ﷺ

سلام اے آمنہ کے لال، اے محبوب سبحانی
سلام اے فخرِ موجودات، فخرِ نوعِ انسانی
سلام اے ظلِّ رحمانی، سلام اے نُورِ یزدانی
تیرا نقشِ قدم ہے زندگی کی لوحِ پیشانی
سلام اے سرِّ وحدت اے سراجِ بزمِ ایمانی
رہے یہ عزت افزائی رہے تشریف ارزانی
تیرے آنے سے رونق آ گئی گلزارِ ہستی میں
شریکِ حال قسمت ہو گیا پھر فضلِ ربانی
سلام اے صاحبِ خلقِ عظیم، انسان کو سکھلا دے
یہی اعمالِ پاکیزہ، یہی اشغالِ رُوحانی
تیری صورت تیری سیرت، تیرا نقشہ تیرا جلوہ
تبسم، گفتگو، بندہ نوازی، خندہ پیشانی
اگرچہ فقر فخری رتبہ ہے تیری قناعت کا
مگر قدموں تلے ہے فرِ کسرائی وخاقانی
زمانہ منتظر ہے اب نئی شیرازہ بندی کا
بہت کچھ ہو چکی اجزائے ہستی کی پریشانی
حرمین کا گوشہ گوشہ نور سے معمور ہو جائے



تیرے پرتو سے مِل جائے ہر اک ذرے کو تابانی
حفیظ بے نوا کیا ہے گدائے کوچہ اُلفت
عقیدت کی جبیں تیری مروت سے ہے نورانی
تیرا در ہو میرا سر ہو، میرا دل ہو تیرا گھر ہو
تمنا مختصر سی ہے مگر تمہید طولانی

ابوالاثر حفیظ جالندھری




# صلوٰۃ وسلام کی لغوی بحث

انسانی گفتگو اور کلام کو اگر جسم تصور کیا جائے تو الفاظ کو اس جسم کے لباس کی حیثیت حاصل ہوگی اور معانی کو روح کا درجہ حاصل ہوگا، جس طرح خوبصورت لباس میں جسم کی ظاہری زینت اور زیبائش وابستہ ہے اسی طرح خوبصورت اور عمدہ الفاظ سے گفتگو بھی مزین وآراستہ ہوتی ہے۔ روح کی قوت سے جسم کو تقویت ملتی ہے اسی طرح زوردار معنویت سے کلام میں بھی جان پڑتی ہے البتہ یہ بات بھی یاد رکھنے کی ہے کہ کسی زبان میں الفاظ کو وہی حیثیت حاصل ہوتی ہے جو کسی ملک یا آبادی میں مسلّم اور رائج الوقت سکہ کو حاصل ہوتی ہے، جس طرح سکے استعمال ہوتے، گھستے، کھوٹے ہوتے اور متروک ہوتے رہتے ہیں اسی طرح الفاظ بھی استعمال میں آتے او. اپنی معنویت کھونے کے بعد بدل جاتے ہیں یا متروک ہو جاتے ہیں، عربی زبان میں صلوٰۃ وسلام کے الفاظ بھی کچھ اسی قسم کے مراحل سے گزرتے رہے ہیں۔

اس وقت ہم ان الفاظ کے ان معانی اور استعمال کے مراحل سے مفصل گفتگو تو نہیں کریں گے البتہ اختصار اور جامعیت سے کام لیتے ہوئے ان کے اہم پہلوؤں اور معانی پر ہی اکتفا کریں گے لغت عرب کی رو سے لفظ صلوٰۃ (جمع صلوات) کے معنی ہیں: (۱) رکوع اور سجدہ کرنا (۲) دعا اور استغفار (۳) رحمت وہمدردی (۴) جوڑنا اور تعلق پیدا کرنا (۵) خیر وبرکت (۶) مشہور نحوی زجاج کا کہنا ہے کہ صلوٰۃ کے اصل معنی لزوم یا چپکنے کے ہیں (۷) ابن منظور کا کہنا ہے کہ لغت عرب میں صلوۃ کے اصل معنی ہی تعظیم اور اسلام میں صلوٰۃ سے مقصود اللہ جل شانہ کی تعظیم مقصود ہوتی ہے، صلوٰۃ کے ایک معنی مصلّی یعنی



جائے نماز یا جماعت گاہ کے بھی ہیں، قرآن کریم میں صلوات (سورت الحج آیت: 40) سے یہی مراد ہے (۸) مشہور لغت داں الازہری کا قول ہے صلوٰۃ سے مراد اللہ کے عائد کردہ فریضہ کو لازم پکڑنا ہے اور نماز تو ان بڑے فرائض میں سے ہے جسے لازم پکڑنے کا حکم دیا گیا ہے (۹) ابن عربی کہتے ہیں کہ صلوٰۃ اگر اللہ تعالیٰ کی طرف سے ہو تو رحمت ہے۔ صلوٰۃ کا تعلق مخلوق یعنی فرشتے، جن اور انسان سے ہو تو قیام، رکوع، سجدہ، دعا اور تسبیح مراد ہوتی ہے اسی طرح چرند پرند کی صلوٰۃ سے مراد بھی تسبیح ہے (۱۰) صلوٰۃ اللہ علیہ رسولہ یعنی اللہ تعالیٰ کا اپنے رسول پر صلوٰۃ بھیجنے سے مراد ہے رحمته له وحسن ثناءه علیه یعنی اس کے لیے اپنی رحمت کا دروازہ کھولنا اور ان کی ذات کے لیے حسن ثناء بیان کرنا۔

صلوٰۃ بمعنی خیر وبرکت کی دعا اس کی تائید میں حضور ﷺ کا یہ ارشاد ہے کہ

**اذا دعی احدکم الی طعام فلیجب فان کان مفطرا فلیطعم وان کان صائما فلیصل ای فلیدع لا رباب الطعام بالبرکة والخیر**

''یعنی جب تم میں سے کسی کو کھانے کی دعوت دی جائے تو اسے یہ دعوت قبول کرنی چاہیے، چنانچہ اگر روزہ دار نہ ہو تو کھانے میں شامل ہو اور اگر روزہ دار ہو تو کھانے کی دعوت دینے والوں کے لیے خیر وبرکت کی دعا کرے''۔

ابن ابی اوفی رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ میرے والد نے اپنے مال میں سے صدقہ نکالا جو میں رسول اللہ ﷺ کی خدمت میں لے گیا۔ اس موقع پر حضور ﷺ کی زبان مبارک سے یہ دعا صادر ہوئی کہ اللھم صل علی آل ابی اوفی، مشہور لغت داں الازہری نے کہا ہے کہ اس فرمان نبوی ﷺ میں صلی ارحم کے معنی میں ہے اور دعا کے معنی یہ ہوں گے کہ اے اللہ! تو ابی اوفی کی آل واولاد پر رحمت نازل فرما، اللہ تعالیٰ کے اس فرمان

ہدایت میں بھی یصلون یترحمون کے معنی میں آیا ہے" ارشاد ربانی ہے، اِنَّ اللّٰہَ وَمَلٰٓئِکَتَہٗ یُصَلُّوْنَ عَلَی النَّبِیِّ ط یعنی اللہ تعالیٰ اور اس کے فرشتے نبی ﷺ پر رحمت بھیجتے ہیں، مشہور امام لغت ابوبکر ابن درید سے بھی یہی منقول ہے، چنانچہ ان کے نزدیک التحیات للہ والصلوٰت (یعنی تحفے اور رحمتیں اللہ تعالیٰ ہی کے لیے ہیں) میں بھی صلوات دراصل رحمتوں کے معنی میں ہے۔ ابن درید اور ابن منصور کے نزدیک تشہد کے ساتھ جو درود پڑھے جاتے ہیں ان کا مفہوم بھی رحمت و برکت ہے۔ تحیات کے ساتھ صلوات سے مراد وہ دعا ہے جس کے ذریعے اللہ کے لیے وہ تعظیم و تقدیس بیان کی جاتی ہے جس کا صرف وہی مستحق ہے۔ غریب الحدیث کے مشہور امام الخطابی نے بیان فرمایا ہے کہ صلوٰۃ اگر تعظیم و تکریم کے معنی میں ہو تو یہ صرف اللہ تعالیٰ کے لیے مختص ہے اور صلوٰۃ جس کے معنی دعا دینا یا برکت دینا ہے وہ غیر اللہ کے لیے مختص ہے، ارشاد ربانی ھُوَ الَّذِیْ یُصَلِّیْ عَلَیْکُمْ وَمَلٰٓئِکَتُہٗ میں یصلی کی نسبت اگر اللہ کی طرف ہو تو یرحم (وہ رحم کرتا ہے) مراد ہوگا اور اگر یہ فرشتوں کی طرف منسوب ہے تو یدعون وہ دعا کرتے ہیں مراد ہوگا اور مطلب یہ ہوگا اللہ تعالیٰ وہ ذات ہے جو تم مسلمان مردوں اور عورتوں پر رحم فرماتا ہے اور اس کے فرشتے ان کے لیے دعا کرتے ہیں۔ ارشاد ربانی وصلوات الرسول میں بھی صلوات سے مراد دعائیں ہیں جو آپ ﷺ اپنی امت کے لیے فرماتے ہیں ارشاد ربانی اُولٰٓئِکَ عَلَیْھِمْ صَلَوٰتٌ مِّنْ رَّبِّھِمْ وَرَحْمَۃٌ (انہی پر تیرے رب کی طرف سے ثنا اور رحمت ہے) میں صلوات بمعنی ثنا اور ستائش ہے۔ اھل لغت نے اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ (اے اللہ! تو محمد ﷺ پر رحمت بھیج) میں صل کے معنی یہ لکھے ہیں کہ اللھم صلی انت علٰی مُحَمَّدٍ لانک اعلم بما یلیق بہ اے اللہ تعالیٰ! محمد ﷺ پر تو ہی رحمت بھیج کیونکہ صرف تو ہی بہتر جانتا ہے کہ کون سی صلوٰۃ ان کی شایان شان ہے، لیکن ابن منظور نے لکھا ہے کہ والصحیح ان ھذہ الصلوٰۃ بمعنی الدعا خاصۃ بہ یعنی صحیح یہ ہے کہ یہاں لفظ صلوٰۃ دعا کے معنی میں ہے جو



آنحضرت ﷺ کے لیے خاص ہے۔

اوپر کی لفظی بحث سے واضح ہوا کہ لفظ صلوۃ عربی زبان میں متعدد معانی کے لیے استعمال ہوتا ہے۔ اس لفظ کے وہ معنی جو حضور ﷺ کے لیے خاص ہیں ان میں لفظ صلوۃ اور اس کے مشتق الفاظ اگر اللہ تعالیٰ کی نسبت سے وارد ہو تو اپنے رسول حبیب ﷺ پر رحمت نازل فرمانا اور آپ ﷺ کے لیے بہترین ثناء اور ستائش کرنا مراد ہے اور فرشتوں اور افراد امت کے لیے اگر یہی صلوۃ مطلوب ہے تو اس سے مراد آپ ﷺ پر نزول رحمت ہی دعا ہوگی مگر اس تخصیص کے ساتھ کہ اپنے رسول حبیب ﷺ پر جو نزول رحمت شایان شان ہے اسے صرف وہی جانتا ہے، ہم اس کی حدود و قیود سے آگاہ نہیں ہیں۔

صلوٰۃ کی طرح سلام بھی عربی زبان میں کثیر المعنی لفظ ہے اور متعدد نسبتوں سے اس کے معنی بھی مختلف ہو جاتے ہیں کتب لغت میں السلام کے معنی ہیں (۱) برأت یعنی گناہ سے محفوظ رہنا، بے گناہ ہونا (۲) عافیت یعنی تحفظ و صیانت میں ہونا (۳) امن یعنی سلامتی (۴) تحیہ یعنی ھدیہ وسلام بجالانا (۵) صلح، جنگ بندی (۶) پختہ بات یعنی قول سدید (۷) خیر اور بھلائی (۸) نقص و عیب سے پاک ہونا (۹) بقاء، بچ جانا باقی رہنا (۱۰) دوام، ہمیشگی (۱۱) نجات، بچ نکلنا (۱۲) السلام اللہ تعالیٰ کے اسمائے حسنیٰ میں سے بھی ہے۔

قرآن کریم اور حدیث نبوی میں لفظ السلام ان مذکورہ معنی میں استعمال ہوا ہے، جس طرح صلوۃ اگر امت کی طرف سے آنحضور ﷺ کے لیے ہو تو آپ ﷺ پر نزول رحمت کی دعا مراد ہوتی ہے اسی طرح امت کی طرف سے اگر سلام آپ ﷺ کے لیے ہو تو ہدیہ سلام اور امن و سلامتی کی دعا مراد ہوگی، یوں لگتا ہے کہ صلوٰۃ و سلام اگر ایک ساتھ واؤ عاطفہ کے ذریعے مذکور ہو تو اس سے سلامتی و رحمت کا نزول ہی مقصود ہوگا۔ مثال کے طور پر زمخشری نے سورۂ احزاب کی آیت 56 کی تفسیر کے ضمن میں صَلُّوْا عَلَیْہِ وَسَلِّمُوْا کا مقصود بتاتے ہوئے لکھا ہے کہ قُوْلُوا الصَّلٰوۃَ عَلَی الرَّسُوْلِ

وَالسَّلَامُ یعنی یہ کہو کہ رسول پر صلاۃ ہو اور سلام وَمَعْنَاہُ بِأنْ یَتَرَحَّمَ عَلَیْہِ اللہُ
وَیُسَلِّمُ یعنی اس کے معنی یہ ہوں گے کہ اللہ کی آپ ﷺ پر رحمت ہو اور سلامتی ہو۔ سورۃ
بقرہ کی آیت 156 اُولٰٓئِکَ عَلَیْھِمْ صَلَوٰتٌ مِّنْ رَّبِّھِمْ وَرَحْمَةٌ یعنی وہی لوگ ہیں
جن پر ان کے رب کی طرف سے صلوۃ اور رحمت ہوتی ہے کہ تشریح کے ضمن میں زمخشری
نے صلوۃ کے معنی شفقت و مہربانی الحنوا و التعطف بتاتے ہوئے لکھا ہے کہ یہاں
صلوٰۃ کو رافت کی جگہ رکھا گیا ہے اور پھر اسے رحمت کے ساتھ اکٹھا کر دیا گیا ہے کیونکہ
قرآن کریم میں رافت اور رحمت، اسی طرح رؤف و رحیم بھی ایک ساتھ وارد ہوتے ہیں،
اس تکرار و اجتماع سے مفہوم یہ پیدا ہوتا ہے کہ ان پر رافت کے بعد رافت ہوتی چلی جائے
اور بہت بہت رحمت ہو وَالْمَعْنٰی عَلَیْھِمْ رَافَتُہٗ بعد رافتہ و رحمۃ ای رحمتہ)
سورۃ احزاب کی آیت 43 کے ضمن میں زمخشری نے سوال و جواب کا انداز اختیار کرتے
ہوئے بات کو واضح کرنے کی کوشش کی ہے۔ (ھُوَ الَّذِیْ یُصَلِّیْ عَلَیْکُمْ) اِنَّ فِتْنَہٗ
یَتَرَحَّمُ وَیَتَرَافُ فَمَا تصنع بقولہ (وملائکتہ) وَمَعْنٰی صَلَاتُھُمْ، قُلْتُ، ھِیَ
قَوْلُہُ اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلَی الْمُؤْمِنِیْنَ، جَعَلُوْ الرَّحْمَۃِ الخم مُسْتَجَابَ الدَّعْوَۃِ
کَاَنَّھُمْ فَاعِلُوْنَ الرَّحْمَۃَ وَالرَّاْفَۃِ (اللہ وہ ذات ہے جو تم پر رحمت بھیجتا ہے) اگر
آپ یصلی کی تفسیر یہ کرتے ہیں کہ وہ رحمت و رافت کرتا ہے تو پھر اللہ تعالیٰ کے اس
ارشاد کا کیا کرے گا کہ (اور اس کے فرشتے بھی) تو ان فرشتوں کی صلوٰۃ کے کیا معنی ہیں؟
میں جواب میں کہوں گا کہ یہ حضور ﷺ کی اس دعا کی طرف اشارہ ہے کہ اے اللہ تو
مومنوں پر رحم فرما، کیونکہ فرشتے مستجاب الدعا ہیں اس لحاظ سے انہیں بھی رحمت و رافت
کرنے والی ہی قرار دے دیا گیا ہے۔

زمخشری نے صلوۃ و سلام کی لغوی بحث کے ضمن میں یہ مسئلہ بھی اٹھایا ہے کہ رسول
اللہ ﷺ پر صلوٰۃ و سلام واجب ہے یا مستحب ہے؟ زمخشری کی رائے میں یہ واجب ہے
ائمہ و فقہا کے اختلاف رائے کا ذکر کرتے ہوئے بتایا ہے کہ بعض علماء کے نزدیک



آپ ﷺ پر صلوٰۃ و سلام بھیجنا واجب ہے جب بھی آپ ﷺ کا ذکر آئے۔ ایک ہی
مجلس میں بار بار ذکر آئے تو تب بھی ہر بار صلوٰۃ و سلام واجب ہے امام شافعی ؒ کے
نزدیک یہ شرط نماز ہے۔ اس کی دلیل وہ حدیث نبوی ہے جو سورۃ احزاب کی آیت
56 میں اللہ تعالیٰ کے ارشاد کے مفہوم کی وضاحت کے ضمن میں مروی ہے کہ صحابہ کرام
نے جب اِنَّ اللّٰہَ وَمَلٰٓئِکَتَہٗ یُصَلُّوْنَ عَلَی النَّبِیِّ ط یٰٓاَیُّھَا الَّذِیْنَ اٰمَنُوْا صَلُّوْا
عَلَیْہِ وَسَلِّمُوْا تَسْلِیْمًا ۝ کا مطلب پوچھا تو آپ ﷺ نے فرمایا تھا کہ یہ علم مخفی (العلم
المکنون) کی بات ہے۔ اگر تم مجھ سے نہ پوچھتے تو میں یہ تمہیں نہ بتاتا اللہ تعالیٰ نے
میرے لیے دو فرشتے مقرر فرما دیئے ہیں جب کبھی کسی مسلمان کے سامنے میرا تذکرہ ہوتا
ہے اور وہ مجھ پر صلوۃ و سلام بھیجتا ہے تو وہ دونوں فرشتے کہتے ہیں: غَفَرَ اللّٰہُ لَکَ (اللہ
تعالیٰ نے تیری بخشش فرما دی) تو اللہ تعالیٰ اور اس کے مقرب فرشتے کہتے ہیں آمین لیکن
اگر کوئی مسلمان میرا ذکر سن کر صلوۃ و سلام نہ بھیجے تو وہ دونوں فرشتے کہتے ہیں لا غفر اللہ
(اللہ نے تیری بخشش نہیں فرمائی) تو اس کے جواب میں اللہ رب العزت اور مقرب
فرشتوں کی طرف سے آمین کہا جاتا ہے۔

علامہ آلوسی نے سورۃ احزاب کی آیت 56 کی تفسیر کے ضمن میں لغوی بحث کے
علاوہ بے شمار پہلوؤں پر مفصل گفتگو کی ہے اور دلچسپ نکات پیدا کئے ہیں ان میں سے یہ
نقطہ لغت اور غور کے لحاظ سے بہت اہم اور قابل توجہ ہے کہ اِنَّ اللّٰہَ وَمَلٰٓئِکَتَہٗ
یُصَلُّوْنَ عَلَی النَّبِیِّ ط دراصل اس بے مثال و بے نظیر عظمت و علو شان کی مظہر ہے جو
اللہ تعالیٰ نے اپنے محبوب ﷺ کو عطا فرمائی ہے۔ اس جملہ کا آغاز و افتتاح جملہ اسمیہ کی
شکل میں ہے جو دوام و استمرار پر دلالت کرتا ہے، مگر اس جملے کا اختتامی حصہ جملہ فعلیہ کی
صورت میں وارد ہوا ہے جو وقتاً فوقتاً تجدید اور حدوث پر دلالت کرتا ہے۔ تو گویا اللہ تعالیٰ
اور اس کے مقرب فرشتوں کی طرف سے جو نبی ﷺ پر صلوۃ اور سلام بھیجا جاتا ہے وہ
بیک وقت دوام و استمرار اور تجدد و حدوث پر دلالت کرتا ہے۔

اب سوال یہ ہے کہ اس تعظیم وتکریم اور عظمت وشرف عطا ہونے کی علت اور سبب کیا ہے؟ تو اس کا اظہار ''النبی'' کو معرف باللام لانے سے ہوتا ہے، جو آپ ﷺ کی خصوصی شان اور منفرد مقام پر دلالت کرتا ہے، اللہ تعالیٰ نے یصلون علی محمد (ﷺ) نہیں فرمایا بلکہ عظمت واحترام کے مدنظر ''النبی'' فرمایا ہے، اسم پاک کی جگہ ''النبی'' لانے میں جو لطیف معنویت اور اپنائیت کا احساس سامنے آتا ہے اسے صرف وہی لوگ سمجھ سکتے ہیں جنہیں اللہ تعالیٰ نے عظمت محمدی ﷺ کا ادراک بخشا ہے اور بلند ذوق سے نوازا ہے۔ دیگر انبیائے کرام کے اکثر وبیشتر اسمائے گرامی ہی ذکر فرمائے گئے مگر یہاں پر آپ ﷺ کو بطور ''النبی'' ذکر فرما کر اس عظمت شان اور بلند منزلت کا احساس دلایا گیا ہے جو رسالت محمدی ﷺ کے خصائص میں سے ہے، کیا یہ خاص نبی سب کو معلوم ہے اور معلوم ہونا چاہیے تو یہی وہ خاص نبی ہے جسے یہ شرف حاصل ہے کہ اس پر اللہ تعالیٰ اور اس کے مقرب فرشتے صلوٰۃ وسلام بھیجتے ہیں۔

یہاں پر ''اللہ'' کی بعد الملائکہ (فرشتے) کہنے کے بجائے ملائکہ (اس کے فرشتے) فرمایا گیا ہے یہ ترکیب بھی تعظیم وتکریم کو ظاہر کرتی ہے گویا اس سے اللہ کے وہ خاص فرشتے مراد ہیں جنہیں مقربین ہونے کا شرف حاصل ہے۔ ملائکہ کا اللہ کی طرف مضاف ہونا ان کے لیے باعث شرف وعظمت ہے اور ان صاحب شرف وعظمت ملائکہ سے صلوٰۃ جس ہستی کے لیے ہے اس کی عظمت ومقام بلند کا اندازہ کیا جا سکتا ہے اضافت سے جہاں تخصیص ظاہر ہوتی ہے وہاں کثرت پر بلکہ تمام ملائکہ پر بھی دلالت کرتی ہے، اس سے بھی صلوٰۃ کی کثرت اور دوام واستمرار کا اظہار ہوتا ہے گویا جہاں جہاں جب جب ملائکۃ اللہ پائے جائیں گے وہ یہ صلوٰۃ بر محمد ﷺ کا فریضہ منصبی ادا کرتے جائیں گے۔

صاحب روح المعانی نے صلوٰۃ وسلام کا صیغہ اور ادائیگی بھی ضبط تحریر میں لانے کی سعی کی ہے جب یہ آیت نازل ہوئی تو صحابہ کرام رضوان اللہ تعالیٰ علیہم اجمعین میں سے کسی نے عرض کیا کہ یا رسول اللہ ﷺ آپ پر سلام بھیجنے سے تو ہم لوگ آگاہ ہیں مگر



آپ پر صلوٰۃ بھیجنے کی کیا صورت ہوگی اس کی تعلیم فرما دیجئے۔ آپ ﷺ نے فرمایا یوں کہو......

''اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّعَلٰی آلِ مُحَمَّدٍ کَمَا صَلَّیْتَ عَلٰی اِبْرَاھِیْمَ وَعَلٰی آلِ اِبْرَاھِیْمَ اِنَّکَ حَمِیْدٌ مَّجِیْدٌ اَللّٰھُمَّ بَارِكْ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّعَلٰی آلِ مُحَمَّدٍ کَمَا بَارَکْتَ عَلٰی اِبْرَاھِیْمَ وَعَلٰی آلِ اِبْرَاھِیْمَ اِنَّکَ حَمِیْدٌ مَّجِیْدٌ''

صلوٰۃ وسلام بھیجنے کے اور بھی صیغے کتب حدیث وتفسیر میں نقل ہوئے ہیں اور محبت وعقیدت کے اظہار کے لیے کوئی بھی صیغہ اختیار کیا جا سکتا ہے۔

# چار یاروں کو سلام

اے مدینہ تیری جاں پرور بہاروں کو سلام
تجھ میں پوشیدہ ہیں جو، اُن چاند تاروں کو سلام
خون سے سینچا جنہوں نے گلشنِ اسلام کو
ان فِدا کاروں اور نبی کے جاں نثاروں کو سلام
ہیں جو محوِ استراحت خلد کی آغوش میں
مصطفےٰ کی فوج کے اُن شہسواروں کو سلام
اہل بیت مصطفےٰ اور آلِ اطہارِ حضور
حلقۂ جملہ صحابہ، چار یاروں کو سلام
مصطفےٰ نے جن کو مُردوں سے مسیحا تھا کیا
اُس نگاہِ مرحمت کے شاہکاروں کو سَلام
در جتنے بھی ہوئے ہیں عاشقانِ سوختہ
اُن تڑپتے بے قراروں کو سَلام
اختر! خاک وخون میں جن کو تڑپایا گیا
سرورِ کونین کے اُن ماہ پاروں کو سَلام

اختر شاہجہانپوری مظہری



# درود وسلام واجب بھی ہے مستحب بھی

اللہ جل شانہ نے اپنے محبوب پاک ﷺ پر درود وسلام کا حکم دینے سے پہلے اس کی اہمیت کا اعلان فرمایا کہ بے شک اللہ اور فرشتے نبی کریم (ﷺ) پر درود بھیجتے ہیں۔ اس کے بعد اہل ایمان کو درود وسلام کا حکم ان الفاظ میں دیا گیا کہ مومنو! تم رسول اللہ ﷺ پر درود بھیجو اور خوب خوب سلام۔ (الاحزاب۔۳۳:۵۵)

اللہ کریم جل جلالہ نے اور کسی نبی یا رسول پر درود نہیں بھیجا، البتہ حضرت ابراہیم، حضرت نوح، حضرت موسیٰ، حضرت ہارون، حضرت الیاس علیہم السلام اور برگزیدہ بندوں پر سلام بھیجنے کا ذکر قرآن پاک میں ملتا ہے۔

(الصّفّت۔۳۷۔۱۰۹،۷۹،۱۲۰،۱۳۰، النمل۲۷۔۵۹)

پھر ہمارے آقا حضور ﷺ کو نبی کہہ کر درود بھیجنے کی بات کہی گئی ہے۔ اِنَّ اللّٰہَ وَمَلٰٓئِکَتَہٗ یُصَلُّوْنَ عَلَی النَّبِیِّ ط اور ہمارے آقا و مولیٰ ﷺ اس وقت بھی نبی تھے جب حضرت آدم علیہ السلام ابھی پانی اور مٹی کے درمیان تھے۔ یعنی اللہ کریم جل وعلا کا اور ملائکہ مقربین کا درود بھیجنا اس وقت سے ہے جب سے محبوب خالق ومخلوق ﷺ کی تخلیق ہوئی ہے۔

قرآن کریم میں مومنوں کو حضور سرور کائنات ﷺ کی بارگاہ میں درود وسلام پیش کرنے کا حکم دیا گیا، لیکن یہ وضاحت نہیں فرمائی گئی کہ کب اور کن مواقع پر ایسا کرنا ہے۔ یہ رہنمائی ہمیں احادیث مبارکہ سے لینا پڑتی ہے، البتہ اللہ تعالیٰ نے اس حکم کے اجراء

سے پہلے یہ اعلان کر کے اللہ اور اس کے فرشتے یہ کام کرتے ہیں، ایک تو اپنے حکم کی اہمیت بتا دی کہ صرف تمہی کو یہ کام کرنے کو نہیں کہا جا رہا۔ دوسرے اس میں یہ اشارہ بھی پنہاں ہے کہ جس طرح اللہ اور اس کے فرشتوں کے حضور ﷺ پر درود و سلام کے اعلان میں دوام پایا جاتا ہے اسی طرح اہل ایمان بھی درود و سلام پیش کرنے کا کوئی موقع نہ گنوائیں اور احادیث مقدسہ میں جس طرح رہنمائی ملے اس پر عمل کرے۔

درود و سلام کی فرضیت اور وجوب کے بارے میں مختلف نظریات پیش کئے گئے ہیں۔ زیر نظر مضمون میں ان کا جائزہ دلچسپی سے خالی نہ ہوگا۔ مولانا عبدالماجد دریا آبادی نے **"یا ایها الذین امنوا صلوا علیه وسلموا تسلیما"** کے تفسیری حاشیے میں یہ کہہ کر بات ختم کر دی ہے کہ

"درود کے واجب ہونے پر تو ہر مذہب کے فقہا کا اتفاق ہے لیکن فقہا حنفیہ اور بعض دوسرے آئمہ کی رائے ہے کہ عمر میں ایک بار بھی اگر پڑھ دیا ہو تو فرض ادا ہو گیا"۔

(قرآن الحکیم۔ ترجمہ و تفسیر از مولانا عبدالماجد دریا آبادی۔ مطبوعہ تاج کمپنی، لاہور ص ۸۵۵)

مولانا اشرف علی تھانوی نے بھی لکھا کہ

"صیغہ امر کا نص قطعی از ثبوت و قطعی الدلالت میں فرضیت کے لیے ہے اور متقضی تکرار کو نہیں۔ اس لیے عمر بھر میں ایک بار تو فرض ہے جیسا کلمۂ توحید کا تلفظ ایک بار فرض ہے اور جس مجلس میں آپ کا ذکر مبارک ہو وہاں ایک بار واجب ہے اور اس سے زیادہ مستحب ہے"۔ (بیان القرآن، جلد نہم ص ۶۳، ۶۴)

مولانا مودودی نے لکھا ہے کہ:

"امام صاحب، امام مالک اور جمہور علماء کے مسلک کے مطابق درود عمر میں صرف ایک بار پڑھنا فرض ہے کہ جس نے کلمہ شہادت کی طرح ایک دفعہ درود پڑھ لیا وہ فریضہ صلوٰۃ علی النبی ﷺ سے سبکدوش ہو گیا۔ مولانا



مودودی نے لکھا ہے کہ ایک دوسرے گروہ کے نزدیک ہر دعا میں اس کا پڑھنا واجب ہے کچھ اور لوگ اس کے قائل ہیں کہ جب بھی حضور ﷺ کا نام آئے درود پڑھنا واجب ہے اور ایک گروہ کے نزدیک ایک مجلس میں حضور ﷺ کا ذکر خواہ کتنی ہی مرتبہ آئے۔ درود پڑھنا بس ایک بار واجب ہے"۔ (تفہیم القرآن، جلد چہارم، ص ۱۲۷)

مولانا محمد نعیم الدین مراد آبادی، کنز الایمان کے تفسیری حاشیے "خزائن العرفان" میں لکھتے ہیں کہ:

"سیّد عالم ﷺ پر درود و سلام بھیجنا واجب ہے۔ ہر ایک مجلس میں آپ ﷺ کا ذکر کرنے والے پر بھی اور سننے والے پر بھی ایک مرتبہ اور اس سے زیادہ مستحب ہے"۔

(خزائن العرفان علی کنز الایمان۔ مطبوعہ چاند کمپنی لاہور۔ ص ۶۳۷)

مولانا مفتی محمد شفیع نے احادیث مبارکہ کے حوالے سے درود شریف کے وجود کا ذکر کرتے ہوئے لکھا ہے:

"اس پر بھی جمہور فقہاء کا اتفاق ہے کہ جب کوئی آنحضرت ﷺ کا ذکر کرے یا سنے تو اس پر درود و سلام کو واجب قرار دینے کے بعد ہر بار درود و سلام پیش کرنے کو مستحب ہی قرار دیا ہے"۔

(معارف القرآن۔ جلد ہفتم۔ ص ۲۲۴، ۲۲۵)

مولانا امین احسن اصلاحی کہتے ہیں کہ:

"اس آیت سے مقصود درود و سلام کی تکثیر ہے موقع و محل بھی اس مفہوم کا متقاضی ہے اور آیت کے الفاظ بھی اسی کے شاہد ہے۔ اس لیے کہ سلموا تسلیما میں مصدر تاکید و تکثیر کے مفہوم پر دلیل ہے۔ اس وجہ سے ہم ان فقہاء کی رائے کو صحیح نہیں سمجھتے جو یہ کہتے ہیں کہ عمر بھر میں ایک مرتبہ بھی کوئی

درود پڑھ لے تو آیت کا حق ادا ہو جائے گا''۔ (تدبر قرآن، جلد ششم، ص ۶۶۷)

(جسٹس) پیر محمد کرم شاہ نے تفسیر میں اس مسئلے کو سرے سے چھیڑا ہی نہیں کہ درود وسلام کے وجود کی حدیں کہاں تک ہیں اور استحباب کی کیا صورتیں ہیں انہوں نے درود پاک کے بارے میں بہت سی حدیثیں بیان کرنے کے بعد لکھا ہے۔

''آیت طیبہ اور ان احادیث مبارکہ سے درود شریف کی برکتیں اور فضیلتیں معلوم ہو گئیں ایسا کم فہم اور نادان کون ہوگا۔ جو رحمتوں کے اس خزانے سے اپنی جھولی بھرنے کی کوشش نہ کرے''۔ (ضیاء القرآن۔ جلد چہارم۔ ص ۹۱)

علامہ ابن کثیر کہتے ہیں:

بعض کا قول ہے کہ عمر بھر میں ایک مرتبہ آپ ﷺ پر درود واجب ہے پھر مستحب ہے...... لیکن میں کہتا ہوں بہت سے ایسے واقعات ہیں جن میں حضور ﷺ پر درود پڑھنے کا ہمیں حکم ملا ہے لیکن بعض وقت واجب ہے اور بعض جگہ واجب نہیں''۔

(تفسیر ابن کثیر۔ جلد چہارم اُردو ترجمہ از ابو محمد جونا گڑھی۔ ص ۳۰۱)

اس کے بعد ابن کثیر نے احادیث مبارکہ کی روشنی میں ان اوقات کا الگ الگ ذکر کیا جن میں درود شریف واجب ہے (ص: ۳۰۱۔۳۰۴) حضرت شیخ عبدالحق محدث دہلوی نے بھی تقریباً انہی مقامات کا ذکر فرمایا ہے جہاں حضور سرکار دو عالم ﷺ پر درود بھیجنا وارد ہے۔

(مدارج النبوت۔ حصہ اول۔ اُردو ترجمہ از مفتی غلام معین الدین نعیمی۔ ص ۵۶۳۔۵۷۱)

مختلف علماء نے اپنی تالیفات میں وہ مواقع بتائے ہیں جہاں درود وسلام پڑھنا ضروری ہے ان میں مثلاً مولانا اشرف علی تھانوی کے نزدیک ایک موقع وہ ہے۔ جب حضور ﷺ کا اسم گرامی لیا جائے یا سنائی دے''۔ (زاد السعید فی الصلوٰۃ علی النبی الوحید ﷺ ص ۲۰، ۲۱) جنگ آزادی ۱۸۵۷ کے مجاہد مفتی عنایت احمد کاکوری مؤلف



''تواریخ حبیب الٰہ ﷺ'' نے بھی ایک موقع پر لکھا ہے۔ ''جب اسم مبارک زبان پر لائے یا سنے''۔ عنایت احمد کاکوری۔ (فضائل درود وسلام، ص ۲۱) علامہ سخاوی کہتے ہیں۔ ''جب حضور اقدس ﷺ کا ذکر مبارک ہو'' (بحوالہ فضائل درود شریف از مولانا حافظ محمد زکریا ص: ۶۶ ''فضائل درود شریف''، تبلیغی نصاب کا ایک باب تھا لیکن بد قسمتی سے اب تبلیغی نصاب کو ''فضائل اعمال'' یا اور ناموں سے بھی شائع کیا جا رہا ہے کہ اس میں سے ''فضائل درود شریف'' کا باب نکال دیا گیا ہے)۔

مولانا محمد سعید شبلی ایک موقع پر لکھتے ہیں۔ ''نبی کریم ﷺ کا نام، صفت، ضمیر کہنے اور لکھنے کے وقت'' (محمد سعید شبلی قادری، فضائل درود وسلام، ص ۲۶)

مذکورہ بالا حوالوں سے چند نکات سامنے آتے ہیں:

الف: جس آیۂ کریمہ کی بنیاد پر مسلمانوں کے لیے درود وسلام فرض ٹھہرایا واجب قرار دیا گیا۔ اس میں اللہ تعالیٰ اور ملائکہ کے درود بھیجنے کے مفہوم میں استمرار اور دوام پایا جاتا ہے اس صورت میں مومن کے لیے دیئے گئے حکم میں دوام نہ پایا جانا تعجب انگیز ہے۔

ب: بعض کہتے ہیں درود وسلام اہل ایمان پر عمر بھر میں ایک بار فرض ہے۔ امین احسن اصلاحی نے اس کے خلاف کہا ہے۔

ج: بعض کہتے ہیں کہ جب سرکار ﷺ کا ذکر مبارک آئے درود وسلام پڑھنا واجب ہے۔ مفتی محمد شفیع نے اس پر جمہور فقہاء کا اتفاق بھی نقل کر دیا ہے کہ جب کوئی آنحضرت ﷺ کا ذکر کرے یا سنے تو اس پر درود وسلام واجب ہو جاتا ہے اس کے باوجود لکھا ہے کہ ایک مجلس میں ایک بار درود وسلام پڑھنا واجب ہے پھر ہر بار مستحب ہے۔

د: کچھ حضرات نے لکھا ہے کہ ایک مجلس میں خواہ کتنی ہی مرتبہ ذکر مبارک آئے۔ ایک بار درود پڑھنا واجب ہے باقی مستحب ہے۔ ایک صاحب نے مزید تصریح کی، ذکر

کرنے والے پر بھی اور سننے والے پر بھی ایک ہی مرتبہ واجب ہے۔ اس سے زیادہ مستحب ہے۔

ہ: پیر محمد کرم شاہ نے اس مسئلے سے بچنے کی کوشش کی ہے اور صرف درود وسلام کی برکتوں اور فضیلتوں کا حوالہ دینا کافی سمجھا ہے۔

و: علامہ سخاوی، مفتی عنایت احمد کاکوری، مولانا محمد سعید شبلی اور مولانا اشرف علی تھانوی نے اس وقت درود وسلام ضروری قرار دیا ہے جب حضور ﷺ کا اسم گرامی آئے۔ صفت یا ضمیر لکھی یا کہی جائے یا آپ ﷺ کا ذکر مبارک سنا جائے۔

ہم محسوس کرتے ہیں کہ اس میں کئی تضادات سامنے آئے ہیں۔ مفتی محمد شفیع حضور ﷺ کا ذکر مبارک کرنے یا سننے والے پر درود وسلام کو واجب بھی فرماتے ہیں کہ ایک مجلس میں ایک سے زیادہ بار ذکر کرنے یا سننے پر اسے مستحب بھی ٹھہراتے ہیں۔ مولانا اشرف علی تھانوی عمر بھر میں ایک مرتبہ درود وسلام کو واجب ٹھہراتے ہوئے بھی ذکر پاک کے ساتھ ضروری قرار دیتے ہیں۔ یہ علماء جہاں درود وسلام پڑھنا ضروری قرار دیتے ہیں۔ وہاں بھی فرض یا واجب کا لفظ استعمال کرنے سے کتراتے ہیں۔

مولانا سیّد محمد ہاشم شمسی صلوٰۃ وسلام کی فرضیت کے عنوان سے لکھتے ہیں۔ "صلوا وسلموا" کا حکم دیا گیا ہے اور "تسلیما" سے اس حکم کو موکد و مستحکم کیا گیا ہے اور حکم سے پہلے بطور تمہید اللہ تبارک وتعالیٰ اور اس کے فرشتوں کی صلوٰۃ کا ذکر ہے...... عقل ودین اور صورت ومعنی کا تقاضا یہ ہے کہ یہاں امر کو وجوب وفرضیت ہی کے لیے متعین کیا جائے۔ لہٰذا درود وسلام کی مطلق فرضیت کی بحث فضول اور غیر ضروری ہے۔ صلوٰۃ وسلام کی نفس فرضیت میں کسی اختلاف کی گنجائش نہیں نکلتی۔

(سیّد محمد ہاشم۔ فضائل درود وسلام۔ ص ۹۔۱۰)

قرآن پاک میں جو احکام دیے گئے ہیں عموماً ان کی کیفیت یہ ہوتی ہے کہ حکم دے دیا جاتا ہے یہ بات نہیں بتائی جاتی کہ وہ کس موقع کے لیے ہے یہ بات حضور رسول



کریم ﷺ کے ارشادات وفرامین اور آپ کے اسوۂ حسنہ سے واضح ہوتی ہے۔ قرآن کریم میں صلوٰۃ کے قیام کا بار بار حکم دیا گیا ہے، لیکن اس کے اوقات کی مکمل تعین وتفصیل اور اس کا طریق کار یہاں بیان نہیں کیا گیا۔ زکوٰۃ ادا کرنے کی اہمیت اور زکوٰۃ ادا کرنے والوں کی تعریف قرآن مجید میں موجود ہے لیکن ہمیں اس کی تفصیلات وجزئیات کے لیے آقا حضور ﷺ کے فرمودات سے رہنمائی حاصل کرنا ہوتی ہے۔ اسی طرح روزے فرض کردیئے گئے۔ یہ بھی بتادیا گیا کہ کس کس کو رعایت ہے لیکن بہت سی جزئیات ایسی ہیں جن کے متعلق ضروری ہدایات رسول ﷺ نے جاری فرمائیں۔

چنانچہ صلوٰۃ وسلام کی فرضیت کی محولہ بالا آیۂ کریمہ کی تشریح وتوضیح کے لیے ضروری ہے کہ ہم اپنے آقا ومولیٰ ﷺ کے ارشادات وفرمودات سے رجوع کریں اپنے سرکار ﷺ کی بارگاہ ابد پناہ میں سائل ہوں کہ یا رسول اللہ ﷺ آپ کے حضور ہدیہ درود وسلام ہمارے لیے کب فرض یا واجب ہے؟

تو حضور حبیب کبریا ﷺ نے فرمایا۔ (حضرت عبداللہ بن جراد رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں) جس شخص کے پاس میرا ذکر ہوا اور وہ مجھ پر درود نہ بھیجے۔ وہ جہنم رسید ہوا۔

(القول البدیع۔ ص ۴۶، ماہنامہ یٰسین کانپور۔ صلوٰۃ وسلام نمبر۔ ص ۲۰۱، ۲۰۲، یوسف بن اسماعیل نبہانی فضائل درود، اردو ترجمہ۔ ص ۵۶)

حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ آقا حضور ﷺ کا ارشاد گرامی ہے کہ اس شخص کی ناک خاک آلود ہو، ظالم ہو، ذلیل وخوار ہو جائے جس کے سامنے میرا نام لیا گیا اور اس نے مجھ پر درود نہ پڑھا۔

(ترمذی شریف حصن حصین اردو ترجمہ از محمد ادریس ص ۳۳۵)

حضرت کعب بن عجرہ سے روایت ہے کہ حضرت جبرئیل علیہ السلام نے ایسے بد قسمت کی ہلاکت کی دعا کی اور حضور ﷺ نے آمین فرمایا۔

(مستدرک حاکم بحوالہ..... "درود شریف کے مسائل" ص: ۳۱)

حضرت جابر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے حضرت محبوب خلاق وخلائق نے فرمایا۔ جس کے پاس میرا ذکر ہوا اور اس نے مجھ پر درود پاک نہ پڑھا وہ بد بخت ہے۔ (القول البدیع ص:۱۴۵، فضائل درود (علامہ نبہانی) ص:۵۷)

حضور نبی بشیر ونذیر ﷺ نے فرمایا۔ وہ شخص بخیل ہے جس کے سامنے میرا ذکر کیا جائے اور وہ مجھ پر درود نہ بھیجے۔ (ترمذی۔ جلد دوم، ص۱۹۳ مشکوٰۃ المصابیح۔ جلد اول، باب الصلوٰۃ علی النبی وفضلہا۔ مسند امام احمد بن حنبل جز اول ص ۲۰۱ آب کوثر ص ۵۷) ایک اور حدیث پاک میں اسے سب سے بخیل فرمایا گیا (یٰسین۔صلوٰۃ وسلام نمبر جولائی ۱۹۹۰ء، ص:۲۰۱۔ محمد اقبال کیلانی، درود شریف کے مسائل۔ص:۳۱۔ محمد زکریا، فضائل درود ص ۲۷۔ ماہنامہ نعت لاہور۔ درود وسلام حصہ چہارم۔ مارچ ۱۹۹۰ء ص:۳۰)۔ ایک حدیث پاک میں فرمایا گیا کہ اس شخص کے لیے ہلاکت ہے جو قیامت میں میرے دیدار سے سرفراز نہ ہو اور وہ شخص ایسا بخیل ہے جو میرا نام سنے اور مجھ پر درود نہ بھیجے۔ (القول البدیع۔ص ۱۴۸/ نزہۃ الناظرین، ص:۳۱/ یٰسین صلوٰۃ وسلام نمبر ص ۲۰۲/ مفتی محمد امین۔ آب کوثر۔ص ۷۷، علامہ نبہانی، فضائل درود، ص ۵۷)

حضرت قتادہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضور سیّد الثقلین ﷺ نے فرمایا جس آدمی کے سامنے میرا ذکر ہو اور وہ مجھ پر درود نہ بھیجے تو اس نے مجھ پر جفا کی (مدارج النبوت جلد اول ص ۵۷۹) ایک دوسری روایت میں ہے کہ حضور اقدس کا ذکر مبارک سن کر درود شریف نہ پڑھنے والا ظالم ہے (یٰسین۔صلوٰۃ وسلام نمبر ص:۲۰۳)

حضرت محمد ﷺ کا ارشاد ہے کہ جو شخص میرے ذکر مبارک کے ساتھ مجھ پر درود وسلام نہ بھیجے۔ اس کا مجھ سے اور میرا اس سے کوئی تعلق نہیں پھر سرکار والا تبار ﷺ نے ارشاد فرمایا۔ اے اللہ! جو میرے ساتھ ہوا تو اس کے ساتھ ہو اور جو مجھ سے کٹا، تو اس سے منقطع ہو۔ (علامہ نبہانی۔فضائل درود، ص ۵۷)

دینوی معاملات میں بھی اور دینی احکام میں بھی اس بات کی گنجائش موجود ہوتی ہے کہ اگر کوئی غلطی بھول چوک سے ہو جائے تو اس پر گرفت نہ ہو۔ دین اسلام میں بھی



اس امر کا اہتمام ہے کوئی فرد بھول کر کسی غلطی کا مرتکب ہو تو اسے معافی ہوتی ہے۔ آپ روزے سے ہوں۔ بھول کر کچھ کھا پی لیں تو روزے کا کچھ نہیں بگڑتا۔ اسی طرح دوسرے معاملات ہیں...... لیکن درود وسلام کے بارے میں بھول چوک کی معافی نہیں۔ حضرت عبداللہ ابن عباس رضی اللہ عنہما اور حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روای ہے حضرت فخر موجودات ﷺ نے فرمایا جو مجھ پر درود پڑھنا بھول گیا وہ جنت کا راستہ بھول گیا۔

(سنن ابن ماجہ ص ۶۵ تفسیر ابن کثیر جلد چہارم ص ۵۰۱ ۳ محمد برکت علی لدھیانوی۔ یصلون علی النبی ص ۱۷)

ان احادیث مقدسہ اور ان ایسی اور بہت سی احادیث مبارکہ میں صلوٰۃ وسلام کی فرضیت ووجوب کے مواقع کی تعین ہو جاتی ہے اور...... جہاں آپ کسی فرض کو ادا کرنے میں کوتاہی کے مرتکب اور مجرم ہوتے ہیں۔ ظاہر ہے کہ وہیں تادیب اور سزا آپ کا مقدر بن جاتی ہے۔

اگر حضور اکرم ﷺ کا ذکر مبارک کرتے اور سنتے ہوئے اور حضور ﷺ کا اسم گرامی یا آپ ﷺ کے متعلق کوئی ضمیر یا اسم صفت لکھتے ہوئے یا پڑھتے وقت کوئی کلمہ گو درود وسلام کا اہتمام نہیں کرتا تو وہ بد بختی کو آواز دیتا ہے۔ جہنم کا سزاوار ہو جاتا ہے۔ ذلت وخواری اس کا مقدر بن جاتی ہے۔ حضرت جبرائیل امین علیہ السلام اور حضور "بالمومنین رءوف الرحیم ﷺ" اس کو ہلاکت کی وعید دیتے ہیں۔ ایسا بد بخت قیامت کے دن دیدار سیّد ابرار ﷺ سے مشرف نہ ہو گا۔ آقا حضور ﷺ اس سے اپنے لا تعلق ہونے کا اعلان فرماتے ہیں اور سب سے بڑھ کر یہ کہ سرکار ابد قرار ﷺ کا نام نامی لے کر، سن کر پڑھ کر یا لکھ کر درود وسلام کا نذرانہ پیش کرنے کا فرض ایسا ہے کہ اگر کوئی یہ فرض بھول گیا تو اس بھول کی اسے یہ سزا ملے گی کہ وہ جنت کا راستہ بھول جائے گا۔ یعنی اپنی باقی حسنات کی وجہ سے جنت کا حقدار بھی ہو گا وہ تو وہاں پہنچ نہ پائے گا۔

قارئین محترم! یہ باتیں میں اپنے پاس سے تو نہیں کہہ رہا ہوں۔ یہ تو میرے اور آپ کے آقا ومولا علیہ التحیۃ والثناء کے فرمودات ہیں یہ تو آیہ کریمہ کی تشریح میں درود

وسلام کی اہمیت اور اس کی فرضیت و وجوب کے مواقع کی نشاندہی پر مبنی احادیث مبارکہ ہیں ان وعیدوں کی موجودگی میں عمر بھر میں صرف ایک مرتبہ درود پڑھنے کو کافی گردانا کسی ایک محفل میں صرف ایک بار فرض یا واجب سمجھنا اور پھر حضور ﷺ کا اسم گرامی لیتے یا سنتے رہنا اور درود وسلام نہ پڑھنا کیا ہے،...... آپ خود فیصلہ کرلیں۔

حقیقت یہ ہے کہ درود وسلام واجب بھی ہے اور مستحب بھی، لیکن اس کی صورت یہ ہے کہ جب آپ اللہ کریم کے محبوب پاک ﷺ کا اسم گرامی لیں، اسم گرامی سنیں، اسم گرامی پڑھیں یا لکھیں۔ آپ پر واجب ہو جاتا ہے کہ ہدیہ درود وسلام پیش کریں۔ دیکھیں ہمارے لائق صد احترام محدثین کرام نے کہیں اس فرض سے غفلت نہیں کی۔ اگر کچھ گنجائش ہوتی تو وہ احادیث کی ضخامت اور حجم بہت کم کر سکتے تھے۔ لیکن جہاں آقا حضور ﷺ کا اسم گرامی آیا ہے انہوں نے ﷺ ضرور لکھا ہے۔ سعودی عرب کے موجودہ ارباب حل وعقد اور کئی معاملات میں کمزوری دکھا جاتے ہوں گے، لیکن میں نے دیکھا ہے کہ حرمین شریفین کے خطیب صرف ''قال'' کہہ کر بھی ﷺ کا اہتمام کرتے ہیں۔

یہ بات ذہن نشین کر لینی چاہیے کہ اسم گرامی سے مراد محمد ﷺ یا احمد ﷺ ہی نہیں، آقا حضور ﷺ کے لیے کوئی ضمیر اور اسم صفت بھی استعمال کیا جائے تو اس کے ساتھ درود وسلام واجب ہے۔ ضروری ہے کہ کسی ایک مجلس میں صرف ایک بار درود شریف کو واجب قرار دینے کی غلط فہمی کا ازالہ بھی ہو جائے۔ آپ کچھ حوالے پڑھ چکے ہیں کہ بعض حضرات نے بطور خاص یہ لکھ دیا ہے کہ حضور ﷺ کا ذکر مبارک کرنے والے اور سننے والے پر صرف ایک بار درود شریف پڑھنا واجب ہے پھر مستحب ہے یہ بات درست نہیں، کیونکہ جو احادیث مقدسہ بیان ہوئی ہیں ان سے یہ بات واضح ہو چکی ہے کہ حضور سرکار دو عالم ﷺ کا نام نامی لینے یا سننے پر درود وسلام واجب ہو جاتا ہے اور اس میں کسی کوتاہی کے مرتکب کے لیے بھاری وعیدیں موجود ہیں جو کلمہ گو اس فرض کو ادا کرنے میں بھول چوک بھی گیا وہ جنت کا راستہ بھول جائے گا۔ اس لیے کسی مجلس میں جتنی بار کوئی



حضور ﷺ کا ذکر مبارک کرے گا اس پر واجب ہے کہ وہ درود وسلام کا نذرانہ پیش کرے۔

البتہ ایک حدیث پاک ایسی ملتی ہے۔ جس کے معانی کو سمجھنے میں شاید کوئی غلطی ہوئی ہو اور مجلس میں ایک بار فرض کی بات کو اور رنگ میں پیش کر دیا گیا ہو۔ حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ جو لوگ کسی مجلس میں بیٹھتے ہیں اور اس میں نہ اللہ تعالیٰ کا ذکر کرتے ہیں نہ حضور سیّد عالمین ﷺ پر درود پاک پڑھتے ہیں انہیں قیامت کے دن نقصان ہوگا پھر اللہ تعالیٰ چاہے تو ان کو عذاب دے گا، چاہے تو بخش دے گا۔

(مدارج النبوت۔ جلد اول۔ ص ۵۶۶ القول البدیع بحوالہ آب کوثر۔ ص ۴۷)

محولہ بالا حدیث پاک سے لوگوں نے غلط فہمی سے یہ سمجھ لیا ہے کہ مجلس میں چاہے سینکڑوں مرتبہ حضور اکرم ﷺ کا اسم گرامی لیا جائے، درود وسلام ایک ہی مرتبہ فرض ہے۔ یہ بات نہیں ہے حضور ﷺ کا ذکر مبارک کرکے یا سن کے تو درود وسلام فرض ہو جاتا ہے چاہے آپ جتنی بار سرکار ﷺ کا نام نامی لیں۔ یہاں مقصد یہ ہے کہ آپ کسی ایسی مجلس میں بیٹھیں جہاں دین کی کوئی بات نہ ہو۔ جہاں حضور ﷺ کا ایک بار بھی ذکر نہ آئے۔ یہ محفل کسی دینوی مقصد کی خاطر برپا ہو...... تو بھی کم از کم ایک بار مومن کے لیے وہاں بیٹھے ہوئے درود وسلام کا ہدیہ پیش کرنا فرض ہے ایک سے زیادہ مرتبہ پڑھ لیں تو مستحب ہے زیادہ ثواب پائیں گے لیکن ایک مرتبہ بھی نہ پڑھیں گے تو فرض چھوٹ جائے گا اور گناہوں کی دلدل میں پھنس جائیں گے۔

اس سلسلے میں ایک ضروری بات تو یہ ذہن میں رکھنی چاہیے کہ کتابوں میں عام طور پر درود شریف یا درود پاک کے الفاظ لکھے ہوتے ہیں لیکن اس سے مراد درود وسلام ہی ہے کیونکہ اللہ تعالیٰ نے اپنے فرمان میں مومنوں کو درود بھیجنے اور یوں سلام بھیجنے کا حکم دیا ہے۔ جیسے سلام بھیجنے کا حق ہے۔ یعنی سلام کے بارے میں زیادہ تاکید کی گئی ہے، زیادہ زور دیا گیا ہے۔ مان کر، تسلیم کی صورت میں سلام بھیجنے کو کہا گیا ہے اس لیے ہمیں کوئی ایسا

درود پاک نہیں پڑھنا چاہیے جس میں سلام نہ ہو۔ بعض دوست درود ابراہیمی کی اہمیت بیان کرتے ہیں اور یہ درست ہے کیونکہ یہ الفاظ خود ہمارے آقا و مولا حضور سیّد عالم ﷺ کا ارشاد فرمودہ ہے لیکن درود ابراہیمی میں سلام نہیں ہے۔ اگر درود ابراہیمی پڑھنا ہو (اور یہ پڑھنا بہت اچھا ہے) تو شروع میں یا آخر میں "اَلسَّلَامُ عَلَیْکَ اَیُّھَا النَّبِیُّ وَرَحْمَةُ اللهِ وَبَرَکَاتُهٗ" پڑھنا ہوگا۔

واقعہ یہ ہے کہ صلوٰۃ وسلام کی فرضیت کی زیرِ نظر آیہ مبارکہ کے نازل ہونے سے پہلے صحابہ کرام رضی اللہ عنہم سلام عرض کرنا جانتے تھے اور سلام عرض کیا کرتے تھے۔ احادیث کی نو کتابوں میں پندرہ روایتیں ملتی ہیں جن میں حقیقت بیان کی گئی ہے۔ مفسرین اور محدثین کرام لکھتے ہیں۔ صحابہ نے عرض کیا: یارسول اللہ ﷺ سلام تو ہم جانتے ہیں۔ اَلسَّلَامُ عَلَیْکَ اَیُّھَا النَّبِیُّ وَرَحْمَةُ اللهِ وَبَرَکَاتُهٗ ...... صلوٰۃ کا طریقہ بھی ارشاد فرما دیجئے...... اس پر حضور ﷺ نے درود ابراہیمی ارشاد فرمایا۔

(سنن ابن ماجہ۔ سنن ابن داؤد۔ کنز العمال۔ مسند احمد حنبل۔ مستدرک حاکم)

ویسے اب اہل حدیث حضرات نے اتنی ترقی کر لی ہے کہ اس سلام کو بھی یوں بدل دیا ہے "السلام علی النبی ورحمة الله وبرکاته"

(قرآن مجید۔ ترجمہ از شاہ رفیع الدین و نواب وحید الزماں۔ تفسیری حاشیہ از محمد عبدہ الفلاح۔ ص۔۵۱)

میں نے عرض کیا تھا کہ درود وسلام واجب بھی ہے مستحب بھی، واجب کی بات تو واضح ہوگئی کہ جب ہمارے سامنے سرکارِ والا تبار ﷺ کا ذکر مبارک آیا۔ ہم پر درود وسلام واجب ہو گیا اور مستحب یوں ہے کہ ہم میں سے کوئی شخص اکیلا یا اپنے چند دوستوں یا عزیزوں میں مل بیٹھ کر درود وسلام پڑھنے لگا۔ تسبیح پر یا انگلیوں پر گن کر، یا بغیر شمار کئے۔ تو وہ مستحب درود وسلام ہے کیونکہ یہ آپ پر فرض نہیں ہے۔ آپ محض محبت سے اس وظیفہ خدا و ملائکہ میں مشغول ہو گئے ہیں۔ جب فرض ہوا اور آپ نے اس کو ادا کرنے میں کوتاہی کی تو وعیدیں آپ کی منتظر تھیں۔ اب فرض نہیں ہے۔ آپ مستحب درود وسلام



پڑھ رہے ہیں تو وعدے آپ کا استقبال کر رہے ہیں۔

احادیث وتفسیر کی کتابوں میں ان بے شمار انعامات کا ذکر ملتا ہے جو درود خواں مومنوں کو اللہ تعالیٰ کی طرف سے ملیں گے مثلاً اللہ تعالیٰ اس کے دنیا و آخرت کے سارے کے سارے کام اپنے ذمے لے لیتا ہے۔ فرشتے درود خواں کے لیے دعائیں کرتے ہیں۔ اس کے لیے اللہ تعالیٰ کے غضب سے امان نامہ لکھ دی جاتی ہے۔ قیامت کے دن اسے عرش الٰہی کے سائے میں جگہ دی جائے گی۔ حوض کوثر پر اس پر خصوصی عنایت ہوگی۔ وہ پل صراط سے نہایت آسانی اور تیزی سے گزر جائے گا، اسے دشمنوں پر فتح ونصرت نصیب ہوگی۔ لوگ اس سے محبت کرنے لگیں گے، جنت کے دروازے پر اس کا کندھا آقا حضور ﷺ کے مبارک کندھے سے چھو جائے گا، اسے جانکنی میں آسانی ہو گی۔ حضور ﷺ اس کی شفاعت فرمائیں گے...... اور قیامت کے دن حضور ﷺ کے زیادہ قریب وہ شخص ہوگا جو آپ ﷺ پر زیادہ درود وسلام بھیجتا رہا ہوگا۔

درود وسلام کے فضائل اور اس وظیفہ خدا و ملائکہ میں مشغول ہونے والے خوش بختوں پر کیے جانے والے انعامات کے حوالے سے سنن نسائی کی ایک حدیث پاک کے ذکر پر اکتفا کرتا ہوں۔ حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ روایت کرتے ہیں۔ حضور سیّد الکونین ﷺ نے فرمایا: جو شخص مجھ پر ایک مرتبہ درود پاک بھیجتا ہے۔ اللہ تعالیٰ اس پر دس رحمتیں نازل کرتا ہے اس کے دس گناہ معاف کرتا ہے اور دس درجے بلند کرتا ہے۔

ہم یہ حدیث پاک اکثر سنتے ہیں لیکن اس کے الفاظ اور ان الفاظ کے مفاہیم اور معنی پر توجہ نہیں دیتے۔ اللہ تعالیٰ نے ہمیں ایک کام کرنے کا حکم دیا ہے اور پہلے اس کی اہمیت بتا دی ہے کہ اللہ تعالیٰ اور اس کے فرشتے بھی یہ کام کرتے ہیں، پھر جب اس کا یہ وعدہ سامنے آتا ہے کہ ہم ایک بار حضور رحمت عالم ﷺ پر درود وسلام بھیجیں تو اللہ تعالیٰ ہم پر دس رحمتیں نازل کرے گا...... ہمیں اندازہ کرنا چاہیے کہ اس کا مفہوم کیا ہے۔ قرآن مجید

میں ہے:

"وَرَحْمَتِي وَسِعَتْ كُلَّ شَيْءٍ" (سورۃ الاعراف)

"اور میری رحمت ہر چیز کو گھیرے ہوئے ہے۔"

اس آیہ مبارکہ کو سامنے رکھ کر سوچیں کہ آپ ایک بار درود شریف پڑھ کر کیا کمائی کر رہے ہیں۔ پھر بعض گناہ ایسے ہوتے ہیں کہ ان میں سے ایک گناہ انسان کو جہنم رسید کرنے کے لیے کافی ہوتا ہے ایک مرتبہ درود پاک پڑھنے سے دس گناہ معاف ہونے کی نوید بھی کمال رحمت پر دلالت کرتی ہے۔

درجے کے بارے میں بھی ہم اندازہ نہیں کرتے کہ وہ کیا ہے اور دس درجے بلند ہونا کیسا مقام ہے۔ حدیث پاک میں ہے حضرت کعب بن مرۃ رضی اللہ عنہ نے کہا میں نے حضور نبی کریم ﷺ کو فرماتے ہوئے سنا کہ اے اہل حرفہ، تم تیراندازی کیا کرو۔ جس کا ایک تیر بھی اللہ کے کسی دشمن کے لگ گیا۔ اللہ تعالیٰ اس کا ایک درجہ بلند کر دے گا۔ حضرت عبدالرحمٰن بن نحام رضی اللہ عنہ نے عرض کیا، یا رسول اللہ ﷺ درجہ کیا؟ فرمایا درجہ تمہاری ماں کی چوکھٹ نہیں ہے بلکہ دو درجوں کے درمیان سو برس کا فاصلہ ہے۔

(ابن اثیر۔ اسد الغابہ فی معرفت الصحابہ۔ جلد ششم)

اب آپ اندازہ لگائیے کہ ایک بار اپنے آقا و مولا علیہ السلام والثناء کی بارگاہ بے کس پناہ میں ہدیہ درود و سلام پیش کرنے پر آپ کتنا فاصلہ طے کرتے ہیں، اور کیا کیا کچھ حاصل نہیں کر لیتے ہیں۔



## سلام بہ حضورِ امام المرسلین ﷺ

سلام اس پر کہ جس نے زندگی کا رُخ بدل ڈالا
سلام اس پر کہ جو انسانیت میں سب سے ہے بالا
سلام اس پر کہ ہے نورِ خدا کا مظہرِ اول
سلام اس پر کہ جو کردار میں ہے اطہر و اکمل
سلام اس پر کہ جو قندیل ہے نورِ ہدایت کی
سلام اس پر کہ جس نے سب رسولوں کی امامت کی
سلام اس پر کہ جو سب بے سہاروں کا سہارا ہے
سلام اس پر کہ جو بختِ ابنِ آدم کا ستارا ہے
سلام اس پر کہ اطاعت جس کی ہے اللہ کی اطاعت
سلام اس پر کہ جو ہے سب جہانوں کے لیے رحمت
سلام اس پر کہ کہتے ہیں جسے خورشیدِ فارانی
سلام اس پر سجی ہے جس کی خاطر بزمِ امکانی
سلام اس پر شبِ اسریٰ گیا جو عرشِ اعظم پر
سلام اس پر کرم کرتا ہے جو ہر ابن آدم علیہ السلام پر
سلام اس پر جو انسانوں کے لیے قرآن لایا ہے
سلام اس پر کہ جس کی رحمت کا ہم پہ سایا ہے
سلام اس پر جو پیکر ہے محبت اور رافت کا
سلام اس پر جو محور ہے امانت کا صداقت کا

سلام اس پر بتوں کو جس نے کعبے سے نکالا ہے
سلام اس پر کہ جو نورِ خداوندی کا ہالہ ہے
سلام اس پر کہ جس نے کذب دنیا سے نکالا ہے
سلام اس پر کہ جس نے راستہ حق کا دکھایا ہے
سلام اس پر کہ جس کا ذکر ہے وجہ قرارِ دل
سلام اس پر کہ جس کے دم سے ہے سب رونقِ محفل
سلام اس پر کہ عظمت جس کی دشمن نے بھی مانی ہے
سلام اس پر کہ شیوہ جس کا سب سے مہربانی ہے
سلام اس پر مہذب جس نے انساں کو بنایا ہے
سلام اس پر کہ جو خلقِ خدا میں سب سے اعلیٰ ہے

حافظ صادق لاہور




# فضیلت درود وسلام

## (احادیث کی روشنی میں)

ابو مسعود رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ ہم لوگ سعد بن عبادہ رضی اللہ عنہ کی مجلس میں بیٹھے ہوئے تھے کہ جناب رسول اللہ ﷺ تشریف لائے بشیر بن سعد نے عرض کیا کہ ہم لوگوں کو اللہ تعالیٰ نے آپ پر درود شریف پڑھنے کا حکم دیا ہے پس ہم کس طرح (یعنی کن الفاظ کے ساتھ) پڑھا کریں آپ نے ارشاد فرمایا کہ یوں کہا کرو:

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى مُحَمَّدٍ وَّعَلٰى آلِ مُحَمَّدٍ كَمَا صَلَّيْتَ عَلٰى اٰلِ اِبْرَاهِيْمَ وَبَارِكْ عَلٰى مُحَمَّدٍ كَمَا بَارَكْتَ عَلٰى اِبْرَاهِيْمَ

اور سلام (یعنی تشہد) وہی ہے جو تم کو دیا گیا ہے۔

ابو مسعود رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ ایک شخص رسول اللہ ﷺ کے سامنے آ کر بیٹھا جبکہ ہم لوگ حاضر حضور ﷺ تھے اور اس نے عرض کیا کہ یا رسول اللہ ﷺ آپ پر سلام پڑھنے کی صورت تو معلوم ہے لیکن جب ہم نماز میں درود پڑھنا چاہیں تو کس طرح پڑیں آپ یہ سن کر اتنی دیر تک ساکت رہے کہ ہم نے یہ خیال کر لیا کہ گویا آپ ﷺ سے سوال ہی نہیں کیا گیا ہے پھر آپ ﷺ نے ارشاد فرمایا کہ جب تم مجھ پر درود پڑھو تو یہ کہو

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى مُحَمَّدِ نِالنَّبِيِّ الْاُمِّيِّ وَعَلٰى اٰلِ مُحَمَّدٍ كَمَا صَلَّيْتَ عَلٰى اِبْرَاهِيْمَ وَعَلٰى اٰلِ اِبْرَاهِيْمَ

عبد الرحمٰن بن ابی لیلےٰ سے روایت ہے کہ کعب بن عجرہ سے (ایک روز) میری ملاقات ہوئی تو انہوں نے کہا کہ کیا میں ایک تحفہ تمہیں پیش نہ کروں (اور وہ یہ ہے)

حضرت رسول اللہ ﷺ ہم لوگوں کے پاس تشریف لائے ہم نے عرض کیا کہ یا رسول اللہ ہم کو آپ ﷺ پر سلام کرنے کا طریقہ تو معلوم ہو چکا ہے لیکن جب صلوٰۃ پڑھنا چاہیں تو وہ کس طرح پڑھیں آپ ﷺ نے ارشاد فرمایا کہ یوں کہا کرو:

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى مُحَمَّدٍ وَّعَلٰى اٰلِ مُحَمَّدٍ كَمَا صَلَّيْتَ عَلٰى اٰلِ اِبْرَاهِيْمَ اِنَّكَ حَمِيْدٌ مَّجِيْدٌ اَللّٰهُمَّ بَارِكْ عَلٰى مُحَمَّدٍ وَّعَلٰى اٰلِ مُحَمَّدٍ كَمَا بَارَكْتَ عَلٰى اٰلِ اِبْرَاهِيْمَ اِنَّكَ حَمِيْدٌ مَّجِيْدٌ ۔

سعد بن اسحٰق کعب رضی اللہ عنہ کے پوتے اپنے باپ سے اور وہ کعب رضی اللہ عنہ سے روایت کرتے ہیں کہ جناب رسول اللہ ﷺ نے (کسی امر کے متعلق خطبہ سنانے کے لیے) ہم لوگوں کے اجتماع کا حکم دیا، ہماری حاضری کے بعد آپ ﷺ نے منبر کے پہلے درجہ پر قدم رکھ کر آمین فرمائی پھر دوسرے پر، پھر تیسرے پر، جب آپ ﷺ خطبے سے فارغ ہو کر منبر پر سے اتر آئے تو ہم نے عرض کیا کہ آج حضور ﷺ سے وہ باتیں سنی گئی ہیں جو اس سے بیشتر نہیں سنی گئی تھیں آپ ﷺ نے ارشاد فرمایا کہ ہاں جب میں نے منبر کے پہلے درجے پر قدم رکھا تو جبرئیل نے آ کر مجھ سے کہا کہ جس شخص نے رمضان کا مہینہ پایا اور اس کے گناہ معاف نہ ہوئے وہ خدا کی رحمت سے دور ہو گیا میں نے کہا آمین۔ جب میں دوسرے پایہ پر چڑھا تو انہوں نے کہا کہ جس شخص کے سامنے آپ ﷺ کا ذکر کیا گیا اور اس نے درود نہ پڑھا وہ خدا کی رحمت سے دور ہو گیا میں نے کہا آمین۔ جب پھر تیسرے پایہ پر میں نے پاؤں رکھا تو انہوں نے کہا کہ جس شخص کے ماں باپ یا ان میں سے کسی کو بڑھاپا آ گیا ہو اور وہ (ان کی خدمت نہ کرنے سے) جنت میں داخل نہ ہوا خدا کی رحمت سے دور ہو گیا میں نے کہا آمین۔ (یعنی یہ تینوں قسم کے حرمان نصیب اشخاص خدا کی رحمت سے دور ہیں)۔

عمر بن سلیم رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ مجھ کو ابو حمید ساعدی نے خبر دی ہے اس بات کی کہ لوگوں نے رسول اللہ ﷺ سے عرض کیا کہ ہم آپ ﷺ پر درود شریف کس طرح



پڑھا کریں تو آپ ﷺ نے ارشاد فرمایا کہ یوں کہا کرو:

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى مُحَمَّدٍ وَّاَزْوَاجِهٖ وَذُرِّيَّتِهٖ كَمَا صَلَّيْتَ عَلٰى اٰلِ اِبْرَاهِيْمَ وَبَارِكْ عَلٰى مُحَمَّدٍ وَّاَزْوَاجِهٖ وَذُرِّيَّتِهٖ كَمَا بَارَكْتَ عَلٰى اٰلِ اِبْرَاهِيْمَ اِنَّكَ حَمِيْدٌ مَّجِيْدٌ ۔

عبد الملک سے روایت ہے کہ میں نے ابو حمید و ابو اسید دونوں کو کہتے سنا ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے ارشاد فرمایا: جب تم میں سے کوئی شخص مسجد میں داخل ہو تو اَللّٰهُمَّ افْتَحْ لِيْ اَبْوَابَ رَحْمَتِكَ اور جب نکلے اَللّٰهُمَّ اِنِّيْ اَسْئَلُكَ مِنْ فَضْلِكَ کہے۔

ابو سعید رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ ہم نے عرض کیا: یا رسول اللہ (ﷺ) آپ پر سلام پڑھنا تو ہمیں معلوم ہے لیکن جب آپ پر درود پڑھنا چاہیں تو کس طرح پڑھیں آپ ﷺ نے ارشاد فرمایا کہ یہ کہو:

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى مُحَمَّدٍ عَبْدِكَ وَرَسُوْلِكَ كَمَا صَلَّيْتَ عَلٰى اِبْرَاهِيْمَ وَبَارِكْ عَلٰى مُحَمَّدٍ وَّاٰلِ مُحَمَّدٍ كَمَا بَارَكْتَ عَلٰى اٰلِ اِبْرَاهِيْمَ

موسیٰ ابن طلحہ کہتے ہیں کہ میں نے دریافت کیا یا رسول اللہ ﷺ آپ ﷺ پر درود کس طرح پڑھا جائے فرمایا یوں کہا کرو:

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى مُحَمَّدٍ وَّعَلٰى اٰلِ مُحَمَّدٍ كَمَا صَلَّيْتَ عَلٰى اِبْرَاهِيْمَ اِنَّكَ حَمِيْدٌ مَّجِيْدٌ وَبَارِكْ عَلٰى مُحَمَّدٍ وَّعَلٰى اٰلِ مُحَمَّدٍ كَمَا بَارَكْتَ عَلٰى اِبْرَاهِيْمَ اِنَّكَ حَمِيْدٌ مَّجِيْدٌ ۔

موسیٰ بن طلحہ اپنے والد سے روایت کرتے ہیں کہ ایک شخص نے رسول اللہ ﷺ کی خدمت میں حاضر ہو کر عرض کیا کہ یا نبی اللہ ﷺ ہم آپ پر کس طرح درود پڑھیں آپ ﷺ نے فرمایا یوں کہا کرو:

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى مُحَمَّدٍ كَمَا صَلَّيْتَ عَلٰى اِبْرَاهِيْمَ اِنَّكَ حَمِيْدٌ

مَجِیْدٌ وَبَارِكْ عَلٰى مُحَمَّدٍ وَعَلٰى آلِ مُحَمَّدٍ كَمَا بَارَكْتَ عَلٰى اِبْرَاهِيْمَ اِنَّكَ حَمِيْدٌ مَّجِيْدٌ

خالد بن سلمہ حدیث بیان کرتے ہیں کہ عبدالحمید بن عبدالرحمٰن نے موسیٰ بن طلحہ سے جنہیں اپنے بیٹے کی شادی میں بلایا تھا، دریافت کیا کہ اے ابوعیسیٰ (یہ ان کی کنیت ہے) تمہیں رسول اللہ ﷺ پر درود شریف پڑھنے کی حدیث کیسے پہنچی ہے انہوں نے کہا کہ میں نے رسول اللہ ﷺ سے دریافت کیا کہ آپ پر درود کس طرح پڑھا جائے تو آپ ﷺ نے ارشاد فرمایا کہ تم صلوٰۃ ادا کرو، دل لگا کر اچھی طرح سے پھر کہو:

اَللّٰهُمَّ بَارِكْ عَلٰى مُحَمَّدٍ وَعَلٰى آلِ مُحَمَّدٍ كَمَا بَارَكْتَ عَلٰى آلِ اِبْرَاهِيْمَ اِنَّكَ حَمِيْدٌ مَّجِيْدٌ ۔

موسیٰ بن طلحہ سے روایت ہے کہ زید بن حارثہ نے جو بنی الحارث بن الخزرج کے بھائی ہیں مجھے خبر دی کہ میں نے دریافت کیا یا رسول اللہ سلام کی حقیقت تو ہمیں معلوم ہے (اس کے بعد وہی الفاظ ہیں جو پہلی حدیث میں مذکور ہوئے)۔

حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے ارشاد فرمایا بخیل وہ انسان ہے جس کے سامنے میرا ذکر آئے اور وہ مجھ پر درود نہ پڑھے۔

حضرت علی رضی اللہ عنہ رسول اللہ ﷺ سے روایت کرتے ہیں کہ آپ ﷺ نے ارشاد فرمایا کہ ہر دعا اور آسمان کے درمیان ایک حجاب ہوتا ہے جب تک کہ درود نہ پڑھا جائے جب درود پڑھ لیا جاتا ہے تو وہ حجاب دور ہو کر دعا قبول ہوتی ہے۔ اگر نہ پڑھا جائے تو دعا قبول نہیں ہوتی۔

حضرت علی رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے ارشاد فرمایا کہ جس شخص کو یہ پسند ہو کہ وہ پورا اجر پائے تو وہ جب ہم سب اہل بیت پر درود پڑھے تو یوں کہے:

اَللّٰهُمَّ اجْعَلْ صَلٰوتَكَ وَبَرَكَاتِكَ عَلٰى مُحَمَّدِ النَّبِيِّ وَاَزْوَاجِهٖ اُمَّهَاتِ الْمُؤْمِنِيْنَ وَذُرِّيَّتِهٖ وَاَهْلِ بَيْتِهٖ كَمَا صَلَّيْتَ عَلٰى اِبْرَاهِيْمَ





اِنَّكَ حَمِيْدٌ مَّجِيْدٌ

نعیم بن عبد اللہ ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت کرتے ہیں کہ صحابہ رضی اللہ عنہم نے رسول اللہ ﷺ سے دریافت کیا کہ ہم آپ ﷺ پر کس طرح درود پڑھا کریں تو آپ ﷺ نے فرمایا یوں کہو:

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى مُحَمَّدٍ وَعَلٰى آلِ مُحَمَّدٍ وَبَارِكْ عَلٰى مُحَمَّدٍ وَعَلٰى آلِ مُحَمَّدٍ كَمَا صَلَّيْتَ وَبَارَكْتَ عَلٰى اِبْرَاهِيْمَ وَعَلٰى آلِ اِبْرَاهِيْمَ فِي الْعَالَمِيْنَ اِنَّكَ حَمِيْدٌ مَّجِيْدٌ

اور سلام وہی ہے جو تم کو معلوم ہو چکا ہے۔

حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت کرتے ہیں کہ رسول اللہ ﷺ نے ارشاد فرمایا ہے کہ جو شخص میری قبر پر حاضر ہو کر مجھ پر درود پڑھے گا اللہ تعالیٰ اس کا درود مجھ تک پہنچانے کے لیے ایک فرشتے کو متعین فرما دے گا اور اس کا یہ فعل اس کی دنیاوی و اخروی بھلائیوں کے لیے کافی ہوگا اور قیامت کے دن میں اس کا گواہ یا شفیع ہوں گا (یہ راوی کا شک ہے کہ ان دونوں میں سے واقعی کون سا لفظ تھا)۔

کہا کہ فرمایا رسول اللہ ﷺ نے اگر کسی مجلس میں کوئی گروہ جمع ہوا اور اس نے خدا کا ذکر نہیں کیا اور مجھ پر درود نہ پڑھا تو وہ صحبت بے کار ولغو ہے، اللہ تعالیٰ کی مرضی ہے کہ قیامت کے دن ان لوگوں سے چاہے اس لغزش کو معاف فرمائے یا مواخذہ کرے۔

کوئی قوم (یعنی جماعت) کسی جگہ نہیں بیٹھتی کہ اس نے وہاں بیٹھ کر اللہ تعالیٰ کا ذکر نہ کیا ہو یا رسول اللہ ﷺ پر درود نہ پڑھ ہو مگر یہ کہ یہ امر قیامت کے دن ان کی حسرت کا باعث ہوگا (پڑھنے والوں کے مراتب دیکھ کر) اگرچہ دوسرے اعمال نیک کی جزا میں وہ جنت ہی میں کیوں نہ داخل ہو گئے ہوں۔

حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے ارشاد فرمایا کہ مجھ پر درود پڑھنا تمہاری پاکیزگی اعمال کا باعث ہے اور فرمایا کہ مجھے وسیلہ حاصل ہونے کی

اللہ تعالیٰ سے دعا کیا کرو (اس کے بعد راوی حدیث کو یاد نہیں رہا کہ ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ نے اپنا پوچھنا بیان کیا تھا یا یہ کہ رسول اللہ ﷺ نے خود ارشاد فرمایا) کہ وسیلہ جنت کے ایک اعلیٰ درجہ کا نام ہے جو ایک انسان کے لیے مخصوص ہے اور مجھے امید ہے کہ وہ انسان میں ہی ہوں گا۔

ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے ارشاد فرمایا کہ تم لوگ انبیاء اللہ و مرسلین پر درود پڑھا کرو کیونکہ جس طرح اللہ تعالیٰ نے مجھے مبعوث فرمایا ہے اسی طرح انہیں بھی مبعوث فرمایا تھا۔ ان سب پر خدا کا درود و سلام ہو۔

ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے ارشاد فرمایا کہ خاک پڑے اس شخص پر جس کے سامنے میرا ذکر آ جائے اور وہ مجھ پر درود نہ پڑھے اور خاک پڑے ایسے آدمی پر کہ رمضان کا مہینہ آ کر گزر جائے اور اس کے گناہ معاف نہ کئے جائیں اور خاک پڑے اس پر کہ جس کے نزدیک رہ کر اس کے ماں باپ بوڑھے ہو جائیں اور وہ اس کو جنت میں داخل نہ کرائیں (یعنی ان کی رضامندی حاصل نہ کر سکے)۔

روایت ہے کہ ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے کہ فرمایا جناب رسول خدا ﷺ نے کہ تم میں سے کوئی شخص مسجد میں داخل ہو تو آپ ﷺ پر سلام پڑھ کر اللھم افتح لی ابواب رحمتک کہے اور نکلتے وقت بھی سلام پڑھے اور اللھم اجرنی من الشیطان کہے (یہ دونوں دعائیں جن کے معنی علی الترتیب یہ ہیں۔ اے اللہ مجھ پر اپنی رحمت کے دروازے کھول دے اور اے اللہ مجھے شیطان سے محفوظ رکھ)۔

ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا اپنے گھروں کو تم قبرستان نہ بناؤ (گھروں میں مردے دفن نہ کرو) اور میری قبر پر میلہ نہ لگانا، البتہ مجھ پر درود پڑھو اس لیے کہ تمہارا درود پڑھنا تم جہاں جہاں کہیں بھی ہو مجھے پہنچ جائے گا۔

ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ جناب رسول اللہ ﷺ نے ارشاد فرمایا کہ خدا تعالیٰ کے فرشتوں میں سے بعض ایسے ہیں جو چلتے پھرتے رہتے ہیں جب یہ کسی ایسے مجمع



سے گزرتے ہیں جس میں خدا کا ذکر کیا جاتا ہو تو آپس میں کہتے ہیں کہ یہاں ٹھہرو پس جب جلسہ والے کوئی دعا مانگتے ہیں تو یہ آمین کہتے ہیں اور جب وہ درود پڑھتے ہیں تو یہ بھی درود پڑھنے میں ان کے شریک ہو جاتے ہیں یہاں تک کہ جب جلسے والے اپنے مشغلہ سے فارغ ہو جائیں تو یہ ایک دوسرے سے کہتے ہیں کہ یہ لوگ کیسے خوش قسمت ہیں جو اپنے گھروں کو ایسی حالت میں واپس جائیں گے کہ ان کے گناہ بخش دیئے گئے ہوں گے۔

روایت ہے ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا کہ جب کوئی مسلمان (یا) کوئی انسان مجھ پر سلام عرض کرتا ہے تو سلام کا جواب دینے کے لیے میری روح کو جسم کی جانب پھیر دیا جاتا ہے۔

ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے ارشاد فرمایا جب کوئی انسان مجھ پر میری قبر کے پاس درود پڑھتا ہے تو میں سنتا ہوں اور جب دور سے پڑھتا ہے تو مجھے بتا دیا جاتا ہے۔

ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے ارشاد فرمایا کوئی مسلمان خواہ مشرق میں ہو یا مغرب میں جب مجھ پر سلام پیش کرے گا تو میں اور میرے رب کے فرشتے سلام سے اس کو جواب دیں گے ایک پوچھنے والے نے پوچھا کہ یا رسول اللہ (یہ تو دور والوں کی بابت ہے) خاص مدینے والوں کا اس باب میں کیا حال ہے۔ آپ ﷺ نے فرمایا کہ کسی کریم سے اس کے محلے اور محلے والوں کے متعلق کیا امید ہوا کرتی ہے۔ یہ تو ایسی بات ہے کہ جس کی رعایت و حفظ جانب کا حکم دیا گیا ہے۔

حضرت بریدہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ ہم لوگوں نے عرض کیا: یا رسول اللہ ﷺ آپ پر سلام عرض کرنے کی صورت تو ہمیں معلوم ہے لیکن صلوٰۃ کا کیا طریقہ ہے آپ ﷺ نے ارشاد فرمایا یہ کہو:

اَللّٰھُمَّ اجْعَلْ صَلٰوتَكَ وَرَحْمَتَكَ عَلٰى مُحَمَّدٍ وَعَلٰى آلِ مُحَمَّدٍ

كَمَا جَعَلْتَهَا عَلٰى اِبْرَاهِيْمَ اِنَّكَ حَمِيْدٌ مَّجِيْدٌ

سہل ابن سعد رضی اللہ عنہ سے روایت ہے جو شخص بے وضو نماز پڑھے اس کی نماز ادا نہیں ہوتی اور جو بغیر بسم اللہ کہے وضو کرے اس کا وضو نہیں ہوتا اور جو نماز میں رسول اللہ ﷺ پر درود نہ پڑھے اس کی نماز بھی نہیں ہوتی اور جو انصار کو دوست نہ رکھے اس کی نماز بھی نہیں ہوتی۔

سہل بن سعد رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ (ایک روز) حضرت رسول اللہ ﷺ باہر تشریف لائے اس موقع پر میں اور ابوطلحہ دونوں موجود تھے ابوطلحہ نے آگے بڑھ کر آپ ﷺ کو لیا اور عرض کیا کہ یارسول اللہ ﷺ میرے ماں باپ آپ پر فدا ہوں آج چہرہ مبارک پر مجھے کچھ خوشی کے آثار معلوم ہوتے ہیں آپ نے فرمایا ہاں بے شک (بات یہ ہے کہ) ابھی جبرئیل میرے پاس آئے تھے اور انہوں نے کہا کہ اے محمد ﷺ جس نے آپ پر ایک بار درود شریف پڑھا اللہ تعالیٰ اس کی بدولت (اس کے نامۂ اعمال میں) دس نیکیاں ثبت فرمائے گا اور دس گناہ اس کے محو فرمائے گا اور دس درجے بڑھا دے گا۔

ابن مسعود رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے ارشاد فرمایا کہ جب تم میں سے کوئی شخص نماز میں تشہد ادا کر چکے تو (درود) یوں پڑھے۔

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى مُحَمَّدٍ وَّعَلٰى آلِ مُحَمَّدٍ كَمَا صَلَّيْتَ وَبَارَكْتَ وَتَرَحَّمْتَ عَلٰى اِبْرَاهِيْمَ وَ عَلٰى آلِ اِبْرَاهِيْمَ اِنَّكَ حَمِيْدٌ مَّجِيْدٌ

عبدالوہاب کہتے ہیں کہ مجھ سے ابن ابی لیلیٰ یا ابو معمر نے یہ حدیث بیان کی کہ ابن مسعود رضی اللہ عنہ نے مجھے تشہد سکھا کر کہا کہ رسول اللہ ﷺ نے مجھے یہ تشہد اس طرح سکھایا ہے جس طرح آپ ہم کو قرآن پاک کی کوئی سورت سکھاتے تھے۔

اَلتَّحِيَّاتُ لِلّٰهِ وَالصَّلَوٰتُ وَالطَّيِّبَاتُ اَلسَّلَامُ عَلَيْكَ اَيُّهَا النَّبِيُّ



وَرَحْمَةُ اللّٰهِ وَبَرَكَاتُهٗ اَلسَّلَامُ عَلَيْنَا وَعَلٰى عِبَادِ اللّٰهِ الصَّالِحِيْنَ ۔ اَشْهَدُ اَنْ لَّآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ وَاَشْهَدُ اَنَّ مُحَمَّدًا عَبْدُهٗ وَرَسُوْلُهٗ اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى مُحَمَّدٍ وَّعَلٰى اَهْلِ بَيْتِ مُحَمَّدٍ كَمَا صَلَّيْتَ عَلٰى اِبْرَاهِيْمَ اِنَّكَ حَمِيْدٌ مَّجِيْدٌ اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلَيْنَا مَعَهُمْ اَللّٰهُمَّ بَارِكْ عَلٰى مُحَمَّدٍ وَعَلٰى اَهْلِ بَيْتِهٖ كَمَا بَارَكْتَ عَلٰى آلِ اِبْرَاهِيْمَ اِنَّكَ حَمِيْدٌ مَّجِيْدٌ اَللّٰهُمَّ بَارِكْ عَلَيْنَا مَعَهُمْ صَلَوَاتُ اللّٰهِ وَصَلَوَاتُ الْمُؤْمِنِيْنَ عَلٰى مُحَمَّدِ نِ النَّبِيِّ الْاُمِّيِّ اَلسَّلَامُ عَلَيْكُمْ وَرَحْمَةُ اللّٰهِ وَبَرَكَاتُهٗ ۔

حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے ارشاد فرمایا جو شخص مجھ پر درود نہ پڑھے وہ مسلمان نہیں ہے۔

ابن مسعود رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے ارشاد فرمایا قیامت کے دن مجھ سے وہ لوگ زیادہ نزدیک ہوں گے جو مجھ پر زیادہ درود پڑھتے ہیں۔

اسود بن یزید روایت کرتے ہیں کہ عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ نے لوگوں سے کہا کہ جب تم حضرت رسول اللہ ﷺ پر درود پڑھو تو اچھے الفاظ میں پڑھو غالباً تم اس سے واقف نہیں ہو کہ تمہارا درود پڑھنا آپ پر پیش کیا جاتا ہے لوگوں نے کہا کہ آپ ہمیں سکھا دیجیے کس طرح پڑھنا چاہیے انہوں نے کہا یوں کہو:

اَللّٰهُمَّ اجْعَلْ صَلَوَاتِكَ وَبَرَكَاتِكَ وَرَحْمَتَكَ عَلٰى سَيِّدِ الْمُرْسَلِيْنَ، وَاِمَامِ الْمُتَّقِيْنَ، وَخَاتِمِ النَّبِيِّيْنَ، مُحَمَّدٍ عَبْدِكَ وَرَسُوْلِكَ اِمَامِ الْخَيْرِ وَقَائِدِ الْخَيْرِ وَرَسُوْلِ الرَّحْمَةِ، اَللّٰهُمَّ ابْعَثْهُ مَقَامًا مَّحْمُوْدًا يَّغْبِطُهُ الْاَوَّلُوْنَ وَالْاٰخِرُوْنَ، اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى مُحَمَّدٍ وَّعَلٰى آلِ مُحَمَّدٍ كَمَا صَلَّيْتَ عَلٰى اِبْرَاهِيْمَ اِنَّكَ حَمِيْدٌ مَّجِيْدٌ وَبَارِكْ عَلٰى مُحَمَّدٍ كَمَا بَارَكْتَ عَلٰى ابرهيم

إِنَّكَ حَمِيدٌ مَّجِيدٌ

عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے ارشاد فرمایا۔ خدا کے بعض فرشتے سیاح ہیں جو میری امت کا سلام پہنچائیں گے (یعنی آپ کو)۔

ابوعلی عمر بن مالک الجنبی کہتے ہیں میں نے فضالہ بن عبید صحابی رسول اللہ ﷺ سے سنا ہے کہ ایک شخص کو نماز میں بغیر اللہ تعالیٰ کی حمد وثنا اور آپ ﷺ پر درود پڑھنے کے بعد دعا مانگتے ہوئے سن کر آپ ﷺ نے فرمایا کہ اس نے عجلت کی پھر اس کو بلایا اور یا تو اسی سے یا دوسروں کو مخاطب کر کے فرمایا کہ جب تم میں سے کوئی شخص نماز پڑھے تو اسے چاہیے کہ خدا کی حمد وثناء سے شروع کر کے آپ ﷺ پر درود پڑھے اس کے بعد جو چاہے وہ دعا مانگے۔

ابوطلحہ انصاری رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ ایک روز صبح کو نہایت ہشاش بشاش تھے یہاں تک کہ چہرۂ مبارک پر خوشی کے آثار نمایاں تھے لوگوں نے عرض کیا کہ یا رسول اللہ ﷺ آج تو طبع مبارک کی خوشی کا یہ حال ہے کہ چہرۂ مبارک سے اس کے آثار ظاہر ہوتے ہیں۔ آپ ﷺ نے فرمایا ہاں ٹھیک ہے (اور اس کا یہ سبب ہے) کہ میرے پاس خدا کے نزدیک سے ایک آنے والا آیا اور اس نے کہا کہ جس نے آپ کی امت میں سے آپ ﷺ پر ایک بار درود پڑھا اللہ تعالیٰ اس کی بدولت دس نیکیاں اس کے نامۂ اعمال میں ثبت فرمائے گا اور اس کے دس گناہ معاف فرمائے گا اور دس درجات بڑھائے گا اور پھر ویسا ہی اس پر رد صلوٰۃ فرمائے گا (یعنی انعام والطاف مزید فرمائے گا)۔

عبداللہ بن طلحہ اپنے پدر بزرگوار رضی اللہ عنہ سے روایت کرتے ہیں کہ ایک دن جناب رسول اللہ ﷺ ایسی حالت میں باہر تشریف لائے کہ چہرۂ مبارک سے خوشی ٹپک رہی تھی، صحابہ رضی اللہ عنہم نے عرض کیا کہ ہم لوگ چہرۂ مبارک پر خوشی کا اثر دیکھتے ہیں (اس کی کیا وجہ ہے؟) آپ ﷺ نے فرمایا بات یہ ہے کہ فرشتہ نے آ کر مجھ سے کہا ہے کہ آپ کی رضامندی کے لیے کیا یہ امر کافی نہیں ہے کہ آپ ﷺ کا پروردگار یہ مژدہ دیتا ہے کہ



آپ ﷺ کی امت میں سے کوئی شخص ایسا نہیں ہے کہ جو آپ ﷺ پر ایک بار درود پڑھے اور میں اس پر دس بار انعام واکرام نہ کروں یا آپ ﷺ پر ایک بار سلام عرض کرے اور میں دس بار اس پر سلامتی نازل نہ کروں میں نے کہا ہاں (یہ بشارت مجھے کیوں نہ خوش کرے گی)۔

انس بن مالک رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے ارشاد فرمایا: جس شخص کے سامنے میرا ذکر ہو اس کو مجھ پر درود پڑھنا چاہیے جو مجھ پر ایک بار درود پڑھے گا اللہ تعالیٰ اس پر دس بار صلوٰۃ بھیجے گا۔

یزید بن مریم نے کہا ہے کہ میں نے انس رضی اللہ عنہ کو کہتے ہوئے سنا کہ جناب رسول اللہ ﷺ نے ارشاد فرمایا ہے کہ جس نے مجھ پر ایک بار درود پڑھا اللہ تعالیٰ اس پر دس بار صلوٰۃ بھیجتا ہے اور اس کے باعث اس کے دس گناہ معاف فرماتا ہے اور دس درجے بڑھاتا ہے۔

انس رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے ارشاد فرمایا: جو شخص مجھ پر دن میں ہزار بار درود پڑھے وہ مرنے سے پہلے جنت میں اپنا ٹھکانہ دیکھ لے گا۔

حضرت انس رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے ارشاد فرمایا ہے ایسا نہیں ہوتا ہے کہ دو دوست آپس میں ملتے وقت رسول اللہ ﷺ پر درود پڑھیں اور ان کے جدا ہونے سے بیشتر گزشتہ وآئندہ کے ان کے گناہ معاف نہ کر دیئے جائیں۔

حضرت انس رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ فرمایا رسول اللہ ﷺ نے مجھ پر درود پڑھا کرو اس لیے کہ مجھ پر درود پڑھنے سے تمہارے گناہوں کا کفارہ ہو جاتا ہے جو شخص مجھ پر درود پڑھتا ہے اللہ تعالیٰ اس پر صلوٰۃ بھیجتا ہے۔

حضرت انس رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ قضائے حاجت کے لیے تشریف لے جانے لگے اتفاقاً اس وقت کوئی دوسرا آدمی موجود نہ تھا جو ساتھ جاتا عمر رضی اللہ عنہ یہ دیکھ کر گھبرائے اور طہارت کرنے کا ظرف لے کر پیچھے ہوئے، جب قریب پہنچے تو

حضور سرورِ عالم ﷺ کو ایک گھاٹ کے کنارے سجدے میں پڑا ہوا دیکھ کر اس طرف ٹھٹک رہے اور پیچھے بیٹھے رہے یہاں تک کہ آپ ﷺ نے سجدے سے سر اٹھایا اور ان سے مخاطب ہو کر ارشاد فرمایا کہ عمر تم نے اچھا کیا جو مجھے سجدے میں میں مشغول دیکھ کر کنارے ہو رہے اس لیے کہ جبرئیل میرے پاس آئے تھے اور انہوں نے کہا کہ جو شخص آپ ﷺ پر ایک بار درود پڑھے گا اللہ تعالیٰ اس پر دس بار صلوٰۃ فرمائے گا اور اس کے دس درجے بلند کرے گا۔

حضرت عمر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے ارشاد فرمایا ہے کہ جو شخص مجھ پر ایک بار درود پڑھتا ہے اللہ تعالیٰ اس پر دس بار صلوٰۃ بھیجتا ہے۔ یہ معلوم ہو جانے کے بعد بندے خواہ مجھ پر کم درود پڑھیں یا زیادہ (جو امر اپنے لیے مناسب سمجھیں اور ان کے ایمان وحب کا جو تقاضا ہو)۔

حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے فرمایا کہ ہر دعا آسمان و زمین کے درمیان معلق رہتی ہے جب تک تم اپنے نبی ﷺ پر درود نہ پڑھو اوپر نہیں چڑھتی۔

سعید بن المسیب رحمۃ اللہ علیہ روایت کرتے ہیں کہ عمر بن الخطاب رضی اللہ عنہ نے فرمایا ہے کہ ممکن نہیں کہ کوئی مسلمان زمین کے کسی میدان (جنگل) میں جا کر چاشت کی دو رکعتیں پڑھنے کے بعد یہ دعا مانگے اور اللہ تعالیٰ اس کے گناہ اگرچہ دریا کے جھاگوں کے مانند (بہت سے) ہوں اسی نشست میں نہ بخش دے راوی کہتے ہیں عمر رضی اللہ عنہ نے یہ بھی فرمایا کہ مجھ سے ذکر کیا گیا ہے کہ دعا زمین وآسمان کے درمیان معلق رہتی ہے جب تک اپنے نبی ﷺ پر درود نہ پڑھو ایک ذرہ اوپر نہیں چڑھتی۔

عامر ربیعہ رضی اللہ عنہ اپنے والد کا کہنا بیان کرتے ہیں کہ میں نے رسول اللہ ﷺ کو خطبہ پڑھنے کی حالت میں یہ فرماتے ہوئے سنا ہے کہ جو شخص مجھ پر درود پڑھتا ہے جب تک یہ پڑھتا رہتا ہے فرشتے اس پر صلوٰۃ (یعنی اس کے لیے دعائے رحمت) کرتے رہتے ہیں (یہ جاننے کے بعد) انسان چاہے کمی کرے یا بیشی۔



عبد الرحمٰن بن عوف رضی اللہ عنہ کے پوتے اپنے باپ کے ذریعہ سے ان سے روایت کرتے ہیں کہ رسول اللہ ﷺ نے ایک بہت بڑا سجدہ کیا میں نے اس کا باعث دریافت کیا تو آپ نے فرمایا کہ میں نے یہ سجدہ اللہ تعالیٰ کی اس عنایت کے شکر میں جو اس نے امت کے بارے میں مجھ پر نازل فرمائی ہے کیا تھا اور وہ عنایت یہ ہے کہ جو کوئی مجھ پر ایک بار درود پڑھے گا اللہ تعالیٰ اس کی جزا میں اس پر دس بار صلوٰۃ بھیجے گا۔

عبد الواحد بن محمد عبد الرحمٰن رضی اللہ عنہ کے پوتے اپنے دادا عبد الرحمٰن رضی اللہ عنہ سے روایت کرتے ہیں کہ رسول اللہ ﷺ نے ارشاد فرمایا جبرئیل نے مجھ سے ملاقات کر کے اس بات کی بشارت دی کہ اللہ تعالیٰ آپ ﷺ سے ارشاد فرماتے ہیں کہ جو شخص آپ پر درود پڑھے گا میں اس پر صلوٰۃ بھیجوں گا اور جو شخص آپ پر سلام کرے گا میں اس پر سلام کروں گا، میں نے اس بشارت پر سجدہ کیا۔

ابی بن کعب رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ جب چوتھائی رات گزر جاتی تھی تو رسول اللہ ﷺ کھڑے ہو کر (بطور وعظ وتذکیر) ارشاد فرماتے تھے کہ اے لوگو! خدا کو یاد کرو، اے لوگو! خدا کو یاد کرو، کپکپا دینے والی آ رہی ہے اور اس کے پیچھے اس سے بھی زیادہ سخت ہے موت اپنا ساز وسامان لیے ہوئے آ گئی۔ میں نے عرض کیا کہ یا رسول اللہ ﷺ میں آپ پر درود بہت پڑھتا ہوں اس میں سے کتنا حصہ حضور ﷺ کے لیے مقرر کر دوں (یعنی اپنی فلاح کی غرض سے جو درود پڑھتا ہوں اس میں سے کس قدر درود کا ثواب حضور ﷺ کے لیے مخصوص کر دوں) آپ ﷺ نے ارشاد فرمایا جتنا تو چاہے، میں نے عرض کیا چوتھائی (یعنی چوتھائی کافی ہے) آپ ﷺ نے فرمایا جتنا تو چاہے اور اگر زیادہ کرے تو بہتر ہے میں نے عرض کیا دو ثلث آپ ﷺ نے فرمایا جتنا تو چاہے اور اگر زیادہ کرے تو بہتر ہے اس وقت میں نے عرض کیا، کیا اپنا سب درود حضور ﷺ ہی کے لیے خاص کر دوں تب فرمایا کہ البتہ (تیرا یہ فعل) تیری سب فکریں دور کرنے کے لیے کافی ہو گا اور تیرے سب گناہ بخش دیئے جائیں گے۔

اوس بن اوس رضی اللہ عنہ نے کہا کہ رسول اللہ ﷺ نے ارشاد فرمایا ہے تمہارے سب دنوں میں بہتر دن جمعہ ہے اسی دن اللہ تعالیٰ نے آدم علیہ السلام کو پیدا کیا اور اسی دن ان کو دنیا سے اٹھایا۔ اسی دن میں نفخ صور ہوگا اور اس دن کڑک واقع ہوگی تم اس دن میں مجھ پر درود پڑھا کرو اس لیے کہ تمہارا درود مجھ پر پیش ہونے والا ہے۔ صحابہ نے عرض کیا کہ آپ ﷺ پر ہمارا درود کس طرح پیش کیا جائے گا حالانکہ آپ کا جسد مبارک بوسیدہ ہوگیا ہوگا آپ ﷺ نے ارشاد فرمایا (ایسا نہیں ہوسکتا) اللہ تعالیٰ نے زمین پر حرام کر دیا ہے کہ وہ انبیاء اللہ علیہم السلام کے جسد کو کھائے۔

ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ فرمایا: رسول اللہ ﷺ نے سب دنوں میں بہتر دن جمعہ ہے۔ جس میں آدم علیہ السلام پیدا کیے گئے اور دنیا میں اتارے گئے ہیں اسی دن ان کی توبہ قبول ہوئی اور اسی دن انہوں نے وفات پائی۔ اسی دن قیامت واقع ہوگی۔ جن وانس کے سوا جس قدر چلنے پھرنے والے ہیں قیامت کے خوف سے صبح ہوتے ہی چیخیں مارتے ہیں اس دن میں ایک گھڑی ایسی ہے کہ جو مسلمان نماز پڑھتے ہوئے اس میں خدا سے کوئی سوال کرے خدا اسے پورا فرماتا ہے۔

ابو الدرداء رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے ارشاد فرمایا ہے جمعہ کے دن مجھ پر درود زیادہ پڑھا کرو یہ ایسا دن ہے کہ فرشتے اس میں حاضر ہوتے ہیں کوئی شخص ایسا نہیں ہے جو مجھ پر درود پڑھے اور اس کا درود پڑھنا مجھ پر پیش نہ کیا جائے جب تک کہ وہ پڑھنے سے فراغت حاصل نہ کرے۔ میں نے عرض کیا کیا آپ کی رحلت کے بعد بھی ایسا ہی ہوگا آپ ﷺ نے ارشاد فرمایا کہ بے شک اللہ تعالیٰ نے اجساد انبیاء علیہم السلام کا کھانا زمین پر حرام کر دیا ہے خدا کا نبی زندہ ہے اس کو رزق دیا جاتا ہے۔

ابو امامہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے ارشاد فرمایا ہے ہر جمعہ کو مجھ پر درود زیادہ پڑھا کرو اس لیے کہ امت کا درود پڑھنا مجھ پر ہر جمعہ کو پیش کیا جاتا ہے۔ جو شخص مجھ پر زیادہ درود پڑھنے والا ہوگا اس کا درجہ مجھ سے زیادہ قریب ہوگا۔



انس رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے ارشاد فرمایا ہے جمعہ کے دن مجھ پر درود زیادہ پڑھا کرو اس لیے کہ ابھی جبرئیل علیہ السلام میرے پاس خدا کا یہ پیغام لائے تھے کہ پردۂ زمین پر کوئی مسلمان ایسا نہیں جو آپ ﷺ پر ایک بار درود پڑھے اور میں اور میرے فرشتے اس پر دس بار صلوٰۃ نہ بھیجیں۔

محمد بن یوسف العابد اعمش سے روایت کرتے ہیں اعمش زید بن وہب سے کہ مجھ سے ابن مسعود رضی اللہ عنہ نے فرمایا:

اے زید جب جمعہ واقع ہو تم اس دن رسول اللہ ﷺ پر ہزار مرتبہ درود پڑھنا ترک نہ کرنا اور یوں کہنا: اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى مُحَمَّدِ النَّبِيِّ الْاُمِّيِّ ۔

جریر کہتے ہیں کہ میں نے حضرت حسن رضی اللہ عنہ کو یہ کہتے ہوئے سنا ہے کہ جناب پیغمبر خدا ﷺ نے ارشاد فرمایا ہے جس شخص سے روح القدس (جبرئیل) نے باتیں کی ہوں زمین اس کے جسم کو نہیں کھاتی۔

علامہ ابن عبد الرحمٰن رضی اللہ عنہ کہتے ہیں کہ میں نے حضرت حسن رضی اللہ عنہ کو یہ فرماتے ہوئے سنا ہے کہ رسول اللہ ﷺ کا ارشاد ہے کہ اپنے گھروں میں نماز (نافلہ) پڑھو اور ان کو قبرستان نہ بناؤ (یعنی گھروں میں مردے دفن نہ کرو) اور میرے گھر کو بھی میلہ کی جگہ نہ بناؤ، بلکہ مجھ پر درود وسلام پڑھو اس لیے کہ تم جہاں کہیں بھی ہو گے تمہارا درود وسلام مجھے پہنچ جائے گا۔

حضرت حسین رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے ارشاد فرمایا ہے جس شخص کے سامنے میرا ذکر ہو اور وہ مجھ پر درود پڑھنا بھول گیا تو (ایسا ہے کہ گویا) وہ جنت کا راستہ بھول گیا۔

عبد اللہ بن حسن رضی اللہ عنہ اپنی والدہ سے روایت کرتے ہیں کہ رسول اللہ ﷺ نے اپنی صاحبزادی فاطمہ رضی اللہ عنہا سے ارشاد فرمایا کہ جب تم مسجد میں داخل ہو تو بسم اللہ والحمد للہ اللھم صل علیٰ محمد وسلم اللھم اغفرلی وسھل لی ابواب رحمتک

کہا کرو اور جب نکلو تو بھی یہی کہو لیکن (آخر کا جملہ بجائے وسھل لی ابواب رحمتك کے) وسھل لی ابواب رزقك ہونا چاہیے۔

محمد بن عبید اللہ، براء بن عازب رضی اللہ عنہ کے غلام سے روایت کرتے ہیں وہ حضرت براء سے کہ رسول اللہ ﷺ نے ارشاد فرمایا ہے جو شخص مجھ پر درود پڑھتا ہے اس کے (نامۂ اعمال میں) دس نیکیاں لکھی جاتی ہیں اور اس کی بدولت دس گناہ اس کے معاف ہوتے ہیں اور اس کے دس درجے بڑھائے جاتے ہیں اور یہ دس نیکیاں دس غلام آزاد کرنے کے برابر اس کے لیے ہوتی ہیں۔

جابر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے ارشاد فرمایا ہے کوئی گروہ کسی جگہ جمع ہو کر وہاں سے بغیر اللہ تعالیٰ کا ذکر کیے ہوئے اور آپ ﷺ پر بے حد درود پڑھے ہوئے نہیں اٹھتا مگر اس صورت سے کہ گویا کسی نہایت بدبودار مردار کو کھا کر یہ لوگ اٹھے ہیں۔

جابر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے ارشاد فرمایا مجھے سوار کا پیالہ نہ بناؤ (جیسا کہ سوار ضرورت یا قیام کرنے کے وقت) اپنا پیالہ بھر لیتا ہے اور جب چلنے کی تیاری کرتا ہے تو اس میں جو کچھ (بچا کچھا) پانی ہوتا ہے یا تو پیاس ہونے کی حالت میں وہ پی لیتا ہے یا وضو کرنا ہو تو اس سے وضو کر لیتا ہے ورنہ پھینک دیتا ہے۔ مجھے اول یا اوسط دعا میں رکھو آخر میں نہ رکھو۔ (یعنی درود شریف دعا کے اول یا وسط میں پڑھنا چاہیے نہ یہ کہ دعا پوری کر کے آخر میں درود شریف پڑھا جائے)۔

ابو رافع رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے ارشاد فرمایا: جب تم میں سے کسی کا کان آواز دینے لگے (ایک بیماری ہے جس میں کان سے جھنجھناہٹ نکلتی ہوئی معلوم ہوتی ہے) تو (اس کا علاج یہ ہے) کہ مجھے یاد کرو اور مجھ پر درود پڑھو۔

محمد بن عبید اللہ اپنے باپ سے اور وہ ابو رافع رضی اللہ عنہ سے راویت کرتے ہیں کہ رسول اللہ ﷺ نے ارشاد فرمایا: جب تم میں سے کسی کا کان آواز دینے لگے تو مجھے یاد کر کے مجھ پر درود پڑھو اور کہو جو مجھے یاد کرتا ہے اللہ تعالیٰ اسے بھلائی سے یاد فرمائے۔



عبد اللہ بن اوفی رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے ارشاد فرمایا ہے کہ جس شخص کی کوئی حاجت اللہ تعالیٰ یا انسانوں میں سے کسی کے ساتھ متعلق ہو وہ اچھی طرح وضو کر کے دو رکعت نماز پڑھیں پھر اللہ تعالیٰ کی تعریف کرے اور آپ ﷺ پر درود پڑھ کر یہ دعا مانگے:

لَآ اِلٰـهَ اِلَّا اللّٰهُ الْحَلِيْمُ الْكَرِيْمُ سُبْحَانَ اللّٰهِ رَبُّ الْعَرْشِ الْعَظِيْمِ اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعَالَمِيْنَ اَسْئَلُكَ مُوْجِبَاتِ رَحْمَتِكَ وَعَزَائِمِ مَغْفِرَتِكَ وَالْغَنِيْمَةِ مِنْ كُلِّ بِرٍّ وَّالسَّلَامَةَ مِنْ كُلِّ اِثْمٍ لَا تَدَعْ لِيْ ذَنْبًا اِلَّا غَفَرْتَهٗ وَلَا هَمًّا اِلَّا فَرَّجْتَهٗ وَلَا حَاجَةً هِيَ لَكَ رِضًا اِلَّا قَضَيْتَهَا يَا اَرْحَمَ الرّٰحِمِيْنَ ۔

رویفع رضی اللہ عنہ سے رویت ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے ارشاد فرمایا ہے کہ جس نے یہ کہا (یعنی یہ درود پڑھا) اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ وانزله المقعد المقرب عندك يوم القيامة اس کے لیے میری شفاعت واجب ہوگی۔

ابو امامہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے ارشاد فرمایا ہے کوئی گروہ ایسا نہیں ہے کہ وہ کوئی جلسہ کر کے وہاں سے بغیر خدا کا ذکر کیے ہوئے اور نبی ﷺ پر بے درود پڑھے ہوئی اٹھے اور یہ مجلس اس پر وبال نہ ہو جائے۔

ابی امامہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے ارشاد فرمایا: جو شخص مجھ پر ایک بار درود پڑھتا ہے اللہ تعالیٰ اس پر دس بار صلوٰۃ بھیجتا ہے ایک فرشتہ اس کام پر مقرر ہے کہ درود پڑھنے والے کا درود مجھ تک پہنچا دے۔

محمد بن عبد الرحمٰن بن بشیر بن مسعود رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ سے عرض کیا گیا کہ آپ ﷺ نے ہم کو سلام کرنے اور درود پڑھنے کا حکم صادر فرمایا ہے سلام ادا کرنے کا طریقہ تو ہم لوگوں کو معلوم ہو چکا ہے اب اگر درود پڑھیں تو کس طرح پڑھیں آپ ﷺ نے ارشاد فرمایا یوں کہا کرو:

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی آلِ مُحَمَّدٍ کَمَا صَلَّیْتَ عَلٰی آلِ اِبْرَاھِیْمَ اَللّٰھُمَّ بَارِکْ عَلٰی مُحَمَّدٍ کَمَا بَارَکْتَ عَلٰی آلِ اِبْرَاھِیْمَ ۔

محمد بن عبد الرحمٰن بن بشیر بن مسعود ؓ سے روایت ہے کہ ہم نے کہا، یا رسول اللہ ﷺ سے کہا گیا (یہ راوی کا شک ہے کہ حدیث میں لفظ قلنا تھا یا قیل) کہ ہم کو آپ ﷺ پر درود پڑھنے اور سلام کرنے کا حکم دیا گیا ہے، سلام کا طریقہ تو ہم کو معلوم ہے لیکن درود کیسے پڑھیں آپ ﷺ نے ارشاد فرمایا یوں کہو:

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ کَمَا صَلَّیْتَ عَلٰی آلِ اِبْرَاھِیْمَ فَذَکَرَہٗ ۔

اس کے بعد باقی الفاظ راوی نے پہلی حدیث کے درود کے بیان کئے (دونوں میں یہ فرق ہے کہ پہلی حدیث میں صَلِّ عَلٰی آلِ مُحَمَّدٍ ہے اور اس میں صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ)۔

عقبہ بن نیار اپنے چچا ابو بردہ بن نیار ؓ سے روایت کرتے ہیں کہ رسول اللہ ﷺ نے ارشاد فرمایا ہے میری امت میں سے جو شخص خلوص قلب کے ساتھ مجھ پر ایک بار درود پڑھے گا اس کی بدولت اللہ تعالیٰ اس پر دس بار صلوٰۃ بھیجے گا اور دس درجے اس کے بڑھائے گا اور دس نیکیاں اس کے نامۂ اعمال میں لکھی جائیں گی اور دس گناہ معاف ہوں گے۔

نعیم بن ضمضم روایت کرتے ہیں کہ مجھ سے عمران بن عمیری نے کہا۔ کیا میں تمہیں اپنے دوست عمار بن یاسر ؓ کی حدیث نہ سناؤں میں نے کہا ہاں ضرور سناؤ۔ انہوں نے کہا کہ عمار ؓ کہتے تھے رسول اللہ ﷺ نے ارشاد فرمایا ہے کہ اللہ تعالیٰ کا ایک فرشتہ ہے جس کو خلق کی باتیں لینے کی قوت اس نے عطا فرمائی ہے میرے انتقال کے بعد وہ میری قبر پر کھڑا رہا کرے گا اور جب کوئی شخص مجھ پر درود پڑھے گا تو مجھے اطلاع کرے گا کہ اے محمد ﷺ فلاں بن فلاں نے آپ پر درود پڑھا ہے اور فرمایا کہ اللہ تعالیٰ پڑھنے والے پر ہر درود کے بدلے دس بار صلوٰۃ بھیجے گا۔



ابو امامہ ؓ نے حدیث بیان کی کہ اصحاب رسول اللہ ﷺ میں سے ایک صاحب نے مجھے خبر دی ہے کہ نماز جنازہ ادا کرنے کا طریقہ مسنون یہ ہے کہ امام تکبیر کہہ کر اس کے بعد سورۂ فاتحہ آہستگی سے دل میں پڑھ لے پھر رسول اللہ ﷺ پر درود پڑھے پھر میت کے لیے خلوص سے دعا مانگے۔ (درود پڑھنے اور دعا مانگنے میں) ہر بار تکبیر کہے اور ان میں تکبیرات اور آیات قرآنی نہ پڑھے پھر آہستہ سے دل میں سلام پھیرے۔

زہری سے روایت ہے کہ میں نے ابو امامہ ؓ کو سعید بن المسیب ؓ کے واسطہ سے یہ حدیث بیان کرتے ہوئے سنا ہے کہ نماز جنازہ پڑھنے کا سنت طریقہ یہ ہے کہ الحمد پڑھ کر درود شریف پڑھے پھر میت کے لیے اخلاص سے دعا کرے یہاں تک کہ (نماز سے) فارغ ہو جائے قرأت صرف ایک بار کرے پھر چپکے سے دل میں سلام پھیرلے (اس روایت میں مبہم صحابی کا نام ظاہر کر دیا گیا ہے)۔

جابر بن سمرہ ؓ سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے (خطبہ پڑھنے کے لیے) منبر پر تشریف لے جا کر آمین فرمایا (بعد فراغت) آپ ﷺ سے عرض کیا گیا کہ یہ کیا (نئی) بات آپ نے فرمائی آپ ﷺ نے ارشاد فرمایا کہ مجھ سے جبرئیل نے کہا ہے اس کے بعد (وہی حدیث جو پہلے گزر چکی ہے) راوی نے روایت کی جس میں یہ ذکر ہے کہ اے محمد ﷺ جس شخص کے سامنے آپ کا ذکر ہو اور وہ درود نہ پڑھے اور مر جائے اور پھر داخل جہنم ہو اللہ تعالیٰ اسے اپنی رحمت سے ہمیشہ دور رکھے آپ آمین فرمایئے میں نے اس بنا پر آمین کہی تھی۔

حضرت ابن عباس ؓ فرماتے ہیں کہ رسول اللہ ﷺ نے ارشاد فرمایا ہے جو شخص میرے نام کے ساتھ کسی کتاب میں درود (صلی اللہ علیہ والہ وسلم یا اسی قسم کا دوسرا جملہ) لکھتا ہے جب تک میرا نام اس کتاب میں قائم رہے گا اس پر صلوٰۃ جاری رہے گی۔

جعفر بن محمد ؓ نے کہا جو شخص رسول اللہ ﷺ کے اسم مبارک کے ساتھ کسی

کتاب میں درود لکھتا ہے جب تک آپ ﷺ کا نام نامی کتاب میں درج رہے گا فرشتے (صبح و شام) آتے جاتے اس پر صلوٰۃ بھیجتے رہیں گے۔

ابن عباس رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے ارشاد فرمایا ہے کہ جس شخص کو (میرا نام لینے یا سننے کے وقت) درود پڑھنا یاد نہ رہا اس نے جنت کا راستہ بھلا دیا۔

ابو ذر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے ارشاد فرمایا: سب انسانوں میں زیادہ بخیل وہ انسان ہے جس کے سامنے میرا ذکر ہوا اور وہ درود مجھ پر نہ پڑھے صلی اللہ علیہ والہ وسلم۔

ابو امامہ رضی اللہ عنہ ابوذر رضی اللہ عنہ سے روایت کرتے ہیں کہ ایک روز میں گھر سے نکل کر رسول اللہ ﷺ کی خدمت میں حاضر ہوا۔ آپ ﷺ نے ارشاد فرمایا کیا میں تجھے سب سے زیادہ کنجوس آدمی کا پتہ نہ بتاؤں (ہم سب حاضرین نے) عرض کیا ہاں یا رسول اللہ ﷺ (بتایئے) آپ ﷺ نے فرمایا جس شخص کے سامنے میرا ذکر ہوا اور وہ درود نہ پڑھے وہی سب سے زیادہ بخیل ہے۔

واثلہ بن اسقع رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے ارشاد فرمایا جو لوگ کسی مجلس میں جمع ہو کر اللہ تعالیٰ کا ذکر کرنے اور مجھ پر درود پڑھنے سے پہلے مجمع برخاست کر دیں تو وہ مجلس قیامت کے دن ان کے لیے حسرت کا باعث ہوگی۔ (درود شریف پڑھنے والوں کے مراتب اعلیٰ دیکھ کر)۔

حضرت ابو بکر صدیق رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ میں نے رسول اللہ ﷺ کو فرماتے سنا ہے جو شخص مجھ پر درود پڑھے گا میں قیامت کے دن اس کا شفیع ہوں گا۔

ابو بکر صدیق رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ میں نے حج الوداع میں رسول اللہ ﷺ کو یوں فرماتے ہوئے سنا ہے کہ معافی چاہنے کے وقت اللہ تعالیٰ تمہارے گناہ معاف فرما دیتا ہے پس جو شخص سچے دل سے معافی چاہے گا اس کے گناہ معاف کیے جائیں گے۔ اور جو لا الہ الا اللہ کا ورد کرے گا اس کا پلہ (قیامت کے دن) بھاری ہوگا اور جو مجھ پر درود



پڑھے گا میں قیامت کے دن اس کا شفیع ہوگا۔

حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے ارشاد فرمایا کہ کوئی خدا کا بندہ مجھ پر درود نہیں پڑھے گا کہ ایک فرشتہ اس کو لے جا کر خدا تعالیٰ کے حضور پیش نہ کرے اللہ تعالیٰ ارشاد فرمائے گا کہ یہ (تحفہ) میرے بندے (یعنی رسول اللہ ﷺ) کی قبر پر لے جاؤ تا کہ وہ پڑھنے والے کے لیے دعائے مغفرت کریں اور ان کی آنکھیں ٹھنڈی ہوں۔

عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے ارشاد فرمایا جو شخص مجھ پر درود پڑھتا ہے فرشتے اس پر جب تک وہ درود پڑھتا رہے صلوٰۃ بھیجتے رہتے ہیں (اب) خواہ کوئی اس میں بیشی کرے یا کمی (یہ اس کی توفیق ہے)۔

عبداللہ بن عمرو بن عاص رضی اللہ عنہ سے روایت ہی کہ انہوں نے رسول اللہ ﷺ کو یہ ارشاد فرماتے ہوئے سنا کہ جب تم مؤذن کو اذان دیتے ہوئے سنو تو جس طرح وہ کہتا ہے تم بھی اسی طرح کہو (یعنی وہی کلمات اذان ادا کرو) پھر مجھ پر درود پڑھو اس لیے کہ جو شخص مجھ پر ایک بار درود پڑھتا ہے خدا اس پر دس بار صلوٰۃ بھیجتا ہے پھر اللہ تعالیٰ سے دعا مانگو کہ وہ مجھے وسیلہ عنایت فرمائے وسیلہ جنت کا ایک (بڑا) درجہ ہے جو خدا کے بندوں میں سے ایک بندے کے لیے مخصوص ہے اور میں امید کرتا ہوں کہ وہ بندہ میں ہی ہوں۔ جو شخص میرے لیے وسیلہ حاصل ہونے کی دعا کرے گا اس کے لیے میری شفاعت حلال ہوگی (یعنی وہ شفاعت کا مستحق ہوگا)۔

ابو قیس، عمرو بن عاص کے غلام کو کہتے ہیں کہ میں نے عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما کو یہ کہتے ہوئے سنا ہے کہ جو شخص رسول اللہ ﷺ پر ایک بار درود پڑھے گا اللہ تعالیٰ اور اسکے فرشتے ستر بار اس پر صلوٰۃ بھیجیں گے۔ خواہ اس میں کوئی کمی کرے یا بیشی (یہ اس کی توفیق ہے)۔

عبداللہ بن عمرو رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ جس شخص پر کوئی کڑا وقت آ پڑے تو اسے

چاہیے کہ بدھ، جمعرات، جمعہ کا روزہ رکھے اور جمعہ کے دن نہا دھو کر مسجد کو جائے اور تھوڑا بہت جیسی توفیق ہو صدقہ دے۔ جب نماز جمعہ سے فارغ ہو جائے تو یہ دعا مانگ کر آخر میں اپنی حاجت بیان کرے انشاء اللہ تعالیٰ اس کی دعا قبول ہوگی اور یہ بھی کہا کہ اس راز سے بے وقوفوں کو مطلع نہ کرو اس لیے کہ ممکن ہے کہ وہ کسی بری بات پر قطع رحمت کے لیے دعا کریں (ترجمہ دعا) اے پروردگار! کیسے پروردگار کہ تیرے سوا کوئی معبود نہیں ہے، تو ہی جیتا جاگتا ایسا خدا ہے کہ جسے نہ تو اونگھ آتی ہے اور نہ تجھ پر نیند غالب ہوتی ہے۔ تیری بڑائی سے سب آسمان اور زمینیں بھری پڑی ہیں تیری وہ ذات ہے کہ سب کے ہاتھ تیرے ہی آگے عاجزی سے اپنی فروتنی کا اظہار کرتے ہیں اور سب (کے) دل تیرے خوف سے کانپتے ہیں میں تجھے تیرے نام کا واسطہ دے کر درار اور اسم اللہ الرحمٰن الرحیم کہہ کر سوال کرتا ہوں کہ تو محمد ﷺ پر رحمت نازل کر اور میری حاجت بر لا۔

ابوالدرداء رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے ارشاد فرمایا جو شخص صبح و شام مجھ پر دس بار درود پڑھ گا وہ میری شفاعت میں داخل ہوگا۔

ابوالدرداء سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ فرمایا جمعہ کے دن مجھ پر زیادہ درود پڑھا کرو اس لیے کہ یہ حاضری کا دن ہے جس میں فرشتے حاضر ہوتے ہیں کوئی ایسا بندہ نہیں ہے جو مجھ پر درود پڑھے اور مجھے اس کی آواز (یعنی درود پڑھنا) نہ پہنچ جائے (یعنی معلوم نہ ہو جائے) ہم نے عرض کیا، کیا وفات شریف کے بعد بھی ایسا ہی ہوگا۔ ارشاد فرمایا ہاں میری وفات کے بعد بھی ایسا ہی ہوگا خدا نے زمین پر اجساد انبیاء کا کھانا حرام فرما دیا ہے۔

عمیر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے ارشاد فرمایا جو شخص صدق دل سے (اخلاص کے ساتھ) مجھ پر درود پڑھتا ہے اللہ تعالیٰ اس پر دس بار صلوٰۃ بھیجتا ہے اور اس کے دس درجے بڑھاتا ہے اور دس نیکیاں اس کے نامۂ اعمال میں لکھتا ہے۔




# خیر البشر ﷺ پر لاکھوں سلام

خیر البشر ﷺ پر لاکھوں سلام — لاکھوں درود اور لاکھوں سلام
روزِ ازل جو چمکا تھا نور — محشر میں ہو گا اُن کا ظہور
اول سے آخر ان کا ہی نام — خیر البشر پر لاکھوں سلام
عرشِ بریں تک چرچا تیرا — شمس وقمر ہے صدقہ ترا
اے ماہِ کامل اے حسین تمام — خیر البشر پر لاکھوں سلام
سب کو میسر ہو یہ مقام — پہنچے مدینے بن کر غلام
پڑھنے درود اور پڑھنے سلام — خیر البشر پر لاکھوں سلام
تیری ثنا ہے میرا نصیب — قربان تجھ پر جانِ ادیب
تجھ پر تصدق عالم تمام — خیر البشر پر لاکھوں سلام

خیر البشر پر لاکھوں سلام
لاکھوں درود اور لاکھوں سلام

ادیب رائے پوری




# درود وسلام کے اثرات

درود وصلوٰۃ سنت خداوندی اور فرشتوں کا وظیفہ ہے سورۃ الاحزاب میں ایمان والوں کو بھی اس کا حکم فرمایا گیا۔ مذکورہ آیۂ کریمہ کے کلمات طیبات کی جلالت وجمالت، علومرتبت اور وسعت وجامعیت کے بارے میں محض ایک تصور ہی قائم کیا جاسکتا ہے۔

اِنَّ اللّٰهَ وَمَلٰٓئِكَتَهٗ يُصَلُّوْنَ عَلَى النَّبِيِّ ؕ يٰٓاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا صَلُّوْا عَلَيْهِ وَسَلِّمُوْا تَسْلِيْمًا۝

"بے شک اللہ کریم جل مجدہ اور اس کے فرشتے درود بھیجتے ہیں اس نبی ﷺ پر اے ایمان والو! تم بھی ان پر درود بھیجا کرو اور سلام عرض کیا کرو"

گویا خالق کائنات نے اعلان فرما رکھا ہے کہ یہ میرا حبیب ﷺ آخری رسول اور پیارا نبی کہ ان کی وصف وثنا اور مدحت ونعت میں اپنی زبان قدرت سے کیا کرتا ہوں اور میرے لاتعداد فرشتے، نورانی وپاکیزہ انداز میں آپ ﷺ کے حضور ہدیہ عقیدت پیش کرتے ہیں اور ہاں مومن وہی ہے جو درود وسلام کو حرز جاں بنائے رکھتا ہو۔ بالفاظ دیگر صلوٰۃ کا معنی پنہائیوں ورعنائیوں اور درجات ومقامات کا حسین گلدستہ ہے رب کریم نے اپنے محبوب کی رفعت وشان اور ہر گھڑی ہر لمحہ رحمتیں نازل فرمانے کی وعید سنائی۔ کروڑ بیان آپ ﷺ کی ثنا گستری میں زمزمہ سنج ہوا کرتے، عقیدتوں کے پھول نچھاور کرتے اور دعاؤں میں محو رہتے ہیں۔ وہ لوگ جو کہ مومن ہیں اپنے مرشد اکمل وافضل، رسول مکرم، شفیع معظم ہادی اعظم، حاکم وقاسم ﷺ کی بارگاہ ناز میں بصد نیاز صلوٰۃ وسلام کی




بارات اور آنسوؤں کی سوغات پیش کرتے ہیں۔

درود پاک کے ورد سے ہی رب جل جلالہ کی ہمزبانی کا شرف حاصل ہوتا ہے۔ آسمان سے قطار اندر قطار انعامات اترتے ہیں۔ دل ونگاہ کو نور بصیرت اور زاویہ بصارت بہم پہنچتا ہے۔ بہاریں ارد گرد جھوم اٹھتی، نسیم صبح اٹھکیلیاں کرتی اور خوشبوئیں ماحول میں رچ بس جاتی ہیں۔ تلاوت درود سے گنہگاروں کی توبہ قبول ہوتی، رزق میں برکت آتی اور مناجاتوں میں تاثیر سماتی ہے۔ یہ عمل فرزندان توحید کے ایمان گرماتا، قلب ونظر جلاتا، عشق ومحبت کا ایک لطیف احسان دلاتا اور لوح دل پر بے بہا اثرات چھوڑ جاتا ہے۔ یہ اثرات کچھ ایسے ہیں کہ ان کی کیفیت کا صحیح اندازہ کسی طور بھی بیان میں نہیں آسکتا۔ اس کے لیے تو یک گونہ بیخودی کے دن رات چاہئیں۔ بقول غالب!

ہر چند ہو مشاہدہ حق کی گفتگو
بنتی نہیں ہے بادہ وساغر کہے بغیر

رسول پاک ﷺ کا نام نامی اسم گرامی زبان پر آجائے تو اہل دل بے ساختہ انگوٹھے چوم کر اپنی آنکھوں سے لگا لیتے ہیں۔ اس بارے میں سادہ لوح عوام کو یوں ہی حوالوں میں الجھا کر رکھ دیا گیا، حالانکہ یہ سراسر دیوانگی کا عمل ہے۔ ایک ایسی دیوانگی جس پر فرزانگی بھی فدا ہو۔ بات فقط اتنی تھی کہ جب کسی دیوانہ مصطفےٰ ﷺ کے ہونٹوں سے سرکار اقدس ﷺ کا شہد سے میٹھا نام ادا ہوا تو وہ مچل گیا، لب لعلین کو اپنی آنکھوں سے چومنا اور جھومنا چاہتا تھا۔ اس عالم وارفتگی میں یہ انگوٹھے ہونٹوں کو چھو کر حلقہ چشم تک پہنچ گئے۔

سیر چمن میں بیٹھ لب جو درود پڑھ
کر یاد پھول دیکھ کر وہ رو، درود پڑھ

سید طفیل احمد بدر امروہوی کتنی خوبصورت بات کہہ گئے:

"سلام ہمیشہ سے نیاز مندانہ تعلقات پیدا کرنے کا ایک بے لوث اور

پاکیزہ ذریعہ رہا ہے۔ جس کے بعد پیام یا خوش نصیبی سے خطاب و کلام کا حق مسلم ہوتا ہے اور پھر مقدس مدارج شروع ہوتے ہیں“۔

دراصل رسول پاک ﷺ اس قدر کریم واقع ہوئے ہیں کہ جو کوئی بھی چھوٹا یا بڑا، امیر یا غریب، نیک ہو یا گنہگار، آپ ﷺ کی خدمت اقدس میں سلام عرض کیا کرتا تو آپ جواب سے سرفراز فرماتے تھے۔ چونکہ آپ کا باب کرم بند نہیں ہوا، ہمیشہ وا ہے۔ اس لیے ہر کس و ناکس کو اب بھی جواب آتا ہے۔ سلام کا جواب دینا محبوب خدا ﷺ کی عادت مبارکہ ہے۔ بناء بریں جو جواب نہ دے سکے، ازروئے طریقہ دین اسے سلام کرنا منع ہے۔ جیسے نمازی اور سونے والا وغیرہ۔ اگر یہاں صلوٰۃ و سلام کا حکم دیا گیا تو جواب بھی لازم ہے۔

حضرت خواجہ عبدالرحمٰن چھوہروی نے آقائے مدنی ﷺ کے حضور تیس اجزا کا ایک ضخیم مجموعہ ”صلوات الرسول فی صلواتہ وسلامہ صلی اللہ علیہ وسلم“ ہدیہ نیاز کے طور پر پیش کیا۔ اس کے مقدمے کا ایک حصہ ”ماہنامہ نعت“ لاہور میں بھی منقول ہے۔

”درود شریف کے فضائل و فوائد حد حصر و احصار سے متجاوز ہیں۔ ان کا ضبط قلم و زبان سے ایک معتبر امر ہے۔ سب سے پہلے افضلیت اور فائدہ درود شریف کا امتثال امر الٰہی عز اسمہٗ ہے...... موافقت و مشارکت درود شریف پڑھنے والے کی ہے۔ اللہ جل وعلیٰ اور اس کے ملائکہ کے ساتھ کہ وہ بھی درود شریف پڑھتے ہیں۔ ایک دفعہ درود پڑھنے سے اللہ تبارک و تعالیٰ سے دس صلوٰۃ کا حصول دس درجوں کا عروج ہوتا...... دس حسنات کا اعمال نامے میں درج ہونا...... دس گناہوں کا محو ہونا...... بعض احادیث میں دس غلام آزاد کرنا اور بیس غزوات کے مساوی واقع ہوا...... بعد از درود بر نبی المختار دعا کا قبول ہونا...... درود پڑھنے والے کے حق میں سرور انبیاء علیہم التحیۃ والثناء کا گواہی دینا...... اور قیامت میں سب سے پہلے سرور انبیاء علیہم الصلوٰۃ والسلام کا ساتھ لاحق ہونا...... درود



پڑھنے والے کے تمام امور کا شہ انبیاء ﷺ کا متولی ہونا...... سب مشکلات کی آسانی...... سب حوائج کی قضا...... گناہوں کی مغفرت...... سب سیئات کی کفارات وفوت شدہ نماز کی کفارات...... صدقہ کا قائم ہونا...... تصریح کرب...... شفائے بیماراں...... دفاع خوف...... موجب اظہار برات مہتم...... ذریعہ فتح...... باعث حصول رضائے الٰہی...... قاری صلوٰۃ کا لوگوں میں محبوب ہونا...... تمنیہ عمل و مال...... صفائی دل...... حصول برکت کے سب امور میں حتیٰ کہ اولاد و اولاد الاولاد و تا طبقہ رابعہ...... اہوال متیمات سے تنگی‘ مضائق سے دستگاری...... بعد دعا و جفا سے خلاصی...... تطییب مجلس...... مرور صراط پر زیادت نور ثابت رہنا قدم کا طرفۃ العین میں اس سے نجات...... قاری صلوٰۃ کا نام رسول اللہ ﷺ کی خدمت اقدس میں پیش ہونا...... آپ ﷺ کے ساتھ محبت پیدا ہونا...... سرکار مدینہ ﷺ سے مصافحہ کرنا...... رسول پاک ﷺ کا خواب میں دیکھنا...... محبوب ملائکہ ہونا...... حصول دعائے ملائکہ درود پڑھنے والے کے لیے۔ ملائکہ سیاحین کا حضور پرنور ﷺ کی خدمت میں اس طور پر عرض کرنا کہ فلاں ابن فلاں نے آپ ﷺ پر درود پڑھا۔ حصول جواب سلام خیر الانام کہ صد سلام مرا بس یکے جواب از تو و کان یبادر بالسلام آپ کی عادت مبارکہ تھی کہ سلام میں سبقت فرماتے تو جو شخص آپ ﷺ پر درود بھیجے گا آپ ﷺ ضرور جواب دیتے ہیں کیونکہ آپ ﷺ حیات ہیں بلکہ آپ کی دینوی حیات سے برزخ کی حیات افضل و احیی تر ہے۔ یا رب صل وسلم وَبَارِكْ علیٰ حبیبك بعد جمیع مخلوقاتك...... قاری صلوٰۃ کا قیامت میں عرش کے نیچے ہونا...... ترازوئے اعمال کی نگرانی...... قیامت کی پیاس سے امن...... دنیا و آخرت کے مصالح میں رشد و ہدایت...... حق سبحانہ و تعالیٰ کی حق نعمت کی معرفت و اقرار۔

جو نشہ درود و سلام میں پایا گیا وہ بات گردش جام میں کہاں؟ کجا بادہ صہبا کی دائیں بائیں لڑکھڑاہٹ کجا صلوٰۃ و سلام کی خمار آگیں کیفیت اور لذت و رقت؟ کہتے ہیں منہ لگی

شراب نہیں چھٹتی، لیکن ہم نے ہزار مرتبہ انگور کی بیٹی کو طلاق ملتے دیکھا۔ نماز کی ادائیگی بہر حال فرض اور ثبوت مسلمانی ہے کہ اسلام میں نماز نہ پڑھنے کا کوئی تصور ہی موجود نہیں، یہاں تک کہ منافقین بھی اپنے آپ کو چھپانے کے لیے نمازوں کی قبا پہننے پر مجبور تھے، مگر آپ برسہابرس اسے پابندی کے ساتھ نبھائیں تو بھی اس سے رشتہ ٹوٹ جانے کا امکان موجود ہوا کرتا ہے۔ اگر قرآن مجید فرقان حمید کی تلاوت کسی کا عرصہ ہائے دراز سے معمول ہو تو بھی آئندہ کی کیا خبر؟ کون کہہ سکتا ہے کہ مستقبل قریب یا بعید میں بھی ذوق وشوق یا فہم وآگہی کا یہ مقدس سلسلہ یوں ہی باقی رہے گا؟ لیکن درود وسلام کے اثرات وکیفیات بالکل جدا ہیں۔ ایک شخص کوئی مدت یہ ورد بلا ناغہ، پاک صاف ہو کر، خلوص نیت اور شیفتگی کے ساتھ ادا کرتا رہتا ہے تو پھر اس سے کسی طور بھی تعلق نہ ٹوٹ سکے گا۔ اگر عامل خود چاہے تو بھی نہیں۔ درود وسلام کا وظیفہ چند روز محض آزمائش کے لیے ہو تو بھی اسے چھوڑ دینا محالات میں سے ہے۔

جس طرح ایک مچھلی پانی سے باہر زندہ نہیں رہ سکتی۔ آب وہوا اور کھانے پینے کے سوا اس دنیا میں کوئی انسان گزر اوقات نہیں کرسکتا۔ بعینہٖ درود وسلام کا معمول روح کی غذا، آنکھوں کی روشنی، دل کا نور، کانوں کی سماعت، منہ کی لطافت اور زندگی کے لوازم کے درجہ میں داخل ہو جاتا ہے۔ درود وسلام کا وظیفہ محبت کی وہ دلدل ہے کہ ایک سچا مسلمان بوجہ قلبی موانست اس میں دھنستا ہی چلا جاتا ہے۔

ہم دیکھتے ہیں کہ فی زمانہ بنی نوع انسان خارجی پیچیدگیوں اور داخلی الجھنوں کا شکار ہو چکا۔ ایک ایک فرد اندر سے ٹوٹ پھوٹ کر رہ گیا ہے۔ پریشانیوں اور ظلمتوں کے گہرے بادل سر پر منڈلا رہے ہیں۔ ذہنی کھچاؤ، اعصابی تناؤ اور اندرونی دباؤ کا کوئی علاج نہیں سوجھتا۔ ڈیپریشن اور فرسٹریشن کا حملہ اس قدر شدید ہے کہ گو دماغ چل گیا، دن میں راحت نہ رات کو نیند، ذہن منتشر، حواس مختل اور اعضاء مضمحل، جسمانی فرحت ہے نہ روحانی سکون۔ ایسے میں ''درود وسلام'' کا ورد ابر کرم سے کہیں زیادہ کیف آور، موجِ



نکہت سے بڑھ کر فرحت انگیز اور بادِ نسیم کے جھونکوں سے بھی زیادہ راحت آمیز ہے۔ یہ بات فقط عقیدت کی بنیاد پر نہیں کہی جارہی بلکہ تجربات کی کسوٹی پر پرکھ چکے ہیں۔ کوئی شخص جو ڈیپریشن یا فرسٹریشن ایسے موذی مرض کا شکار ہو اس پر لازم ہے کہ یہ نسخہ اپنے پر آزمائے۔ دیکھتے ہی دیکھتے ایسی تبدیلی رونما ہوگی اور سکون وطمانیت کی وہ لہریں اٹھیں گی کہ مزاج چاندنی کی طرح سبک بار اور گلاب کی مانند خوشگوار رہے گا۔ شفاء القلوب میں لکھا ہے کہ پھول سونگھتے وقت درود پڑھنا باعث برکت وثواب ہے۔

نورِ مجسم سیّد عالم ﷺ نے ارشاد فرمایا:

''جس کو میری خوشبو کی تمنا اور شوق ہو، وہ گلاب سونگھا کرے''۔

مشاہدہ ہے کہ ''درود وسلام'' کا وظیفہ رکھنے والے کی آنکھوں میں گہرائی اور گیرائی عود کر آتی ہے۔ جس پر ایسی پاکباز نظر اٹھ جائے وہ مسحور ومسرور ہو جاتا ہے اس صورت میں شخصیت کی مقبولیت امر یقینی ہے۔ ایسے ہی خوش نصیب خدا کے محبوب بندے اور عوام میں ہر دلعزیز ٹھہرتے ہیں، چونکہ درود وسلام کی تلاوت سے زبان میں حلاوت وشرینی اور مٹھاس بھی آجاتی ہے اور لوگ لہجے کی تاثیر میں کھو جاتے اور آنکھوں پر بٹھاتے ہیں۔ بالیقین دعوت وتبلیغ صرف اسی طرز پر مؤثر اور نتیجہ خیز ثابت ہوسکتی ہے اگر شخصیت پر اعتماد نہ ہو تو گفتگو میں اثر کیسا؟

درود وسلام کی تلاوت کرتے ہوئے بارگاہ نبوت ﷺ میں ہر دم حضوری کا احساس گزرتا ہے۔ یوں پاکیزگی از خود عطا ہو جاتی ہے۔ اولاً گمان گزرتا اور ازاں بعد ہر وقت رسول پاک ﷺ کی نظر میں رہنے کا پختہ یقین ہو جاتا ہے۔ اس طرح غیر اسلامی افعال واعمال اور غیر انسانی رویوں سے کراہت آنے لگتی ہے۔ اپنے آقا ومولا ﷺ سے شرم وحیا کا جذبہ ایک دردمند مسلمان کو اس مرتبے تک پہنچا دیتا ہے جہاں علامہ اقبال نے کہا تھا:

تو غنی از ہر دو عالم من فقیر
روز محشر عذر ہائے من پذیر

در حسابم را تو بینی نا گزیر

از نگاہ مصطفےٰ پنہاں بگیر!

درود پاک وہ واحد عمل ہے جس کی سند قبولیت کے بارے میں کسی طرح بھی شک وشبہ کی کوئی گنجائش نہیں۔ صلوٰۃ وسلام وہ اکسیر ہے جس کی تاثیر سے توبہ کا رجحان پیدا ہوتا اور گناہوں سے گھن آنا شروع ہو جاتی ہے۔ بس پھر جی لگتا ہے تو اوراد وظائف اور حضوری کے مزے لوٹنے میں۔ یہ وہ دولت ونعمت ہے کہ جس کا ہرگز کوئی بدل نہیں جناب واعظ کی آتش بیانیاں اور حکیم صاحب کی لن ترانیاں بہت پیچھے رہ جاتی ہیں، مگر درود وسلام غیر محسوس طریقے سے اپنا اثر دکھاتا اور یوں رنگ جماتا ہے کہ فرطِ مسرت اور خوشگوار حیرت سے دیکھتے رہ جائیں۔

یہ ایک خوبرو وکتابی چہرہ ہے، خوش جمالی کے دائروں میں نور کی کرنیں رقصاں، دیکھو تو آنکھوں کو طراوت اور دل کو راحت ملتی ہے، گلاب کی طرح مہکتا ہوا پاکیزہ چہرہ، چاندنی میں غوطے لگاتا اور بہاروں میں ڈوبا ہوا چہرہ، مرمر کی طرح نرم ونازک اور آئینے کی مانند صاف شفاف چہرہ، خوشبو میں رچا بسا اور رنگت ونزاکت کا شہکار چہرہ، یہ کس کا چہرہ ہے؟ ایک ایسے بیدار بخت کا جو روز وشب درود وسلام کے پھول چنتا اور ملکوتی لعل گنتا رہتا ہے۔ بھلا یہ چہرہ پرانے مزار کی طرح سوگوار اور نگاہ بیزار کی راہگزر کی طرح کیسے اور کیوں کر ہو سکتا ہے؟ اس کا مقدر تروتازگی ہے مرجھاہٹ نہیں، یہ امید ہی امید اور کامیابی کی نوید ہے، خوف وہراس اور مایوسی کا گہوارہ نہیں۔ درود وسلام کی تلاوت سے چہروں کا وقار بڑھتا اور ایک دلکش نکھار آتا ہے۔

صلوٰۃ وسلام ورد زبان ہو اور دل سے بھی اس کی تار جڑ جائے تو ایک مسلمان ڈھیرے ڈھیرے علائق ودنیوی اور آسائش مادی سے بے نیاز ہوتا چلا جاتا ہے کہ وہ تو دنیا میں رہتا ہے مگر دنیا اس میں نہیں رہتی۔ اس سبب سے اس کے دل سے غم مرگ کا کانٹا بھی نکل جاتا ہے۔ وہ شہادت کی آرزو رکھتا اور وصال کے لیے مضطرب ہوا کرتا ہے۔



دیکھا جاتا ہے کہ جب کسی شخص نے ارشاد خداوندی کی تعمیل وتکمیل میں درود وسلام کو اپنا شعار بنایا تو بعد از مرگ اس کے چہرے کا بانکپن کہہ رہا ہوتا ہے کہ گویا موت، زندگی کی ابتدا ہے۔ لمحہ لمحہ "جان دیگر" کا ثبوت مہیا ہوتا ہے۔ پیشانی میں نور کی واضح جھلک اور ہونٹوں پر غیر مرئی رونق کا متواتر نزول لگتا ہے کہ جوں موت خود مرگئی ہے۔ بناء بریں اہل عشق کا مذہب ہی کچھ اور ہے۔

محسن ہو تم عطا ہو تم آخری پناہ ہو تم

آپ ﷺ پر درود نہ پڑھوں ایسا تو بے وفا نہیں

"صلوٰۃ وسلام"...... دعا ہے اور دوا بھی، تسلیمات بھی ہے اور التجا بھی ہے، بلکہ عہد وفا ہے، اظہار تشکر ہے اور حوالہ ادب ہے۔ اس سے روحانی درجات بلند ہوتے ہیں، رسول اکرم ﷺ سے التفات بڑھتی ہے، یہ عمل مغز قرآن، روح ایمان اور جان دین ہے۔

حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا:

"بے شک قیامت کے دن میرا سب سے زیادہ مقرب اور محبوب وہ شخص ہو گا جو مجھ پر سب سے زیادہ درود پڑھتا ہے"۔

روح المعانی میں لکھا ہے کہ اللہ تعالیٰ نے کسی اور امت کو حکم نہیں دیا کہ وہ اپنے پیغمبر پر درود وصلوٰۃ بھیجیں۔ یہ خصوصیت حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام ہی کی ہے کہ اُن پر درود بھیجنے کا حکم ہے۔

شیخ اکبر محی الدین ابن عربی رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں:

"اہل محبت کو چاہیے کہ درود شریف کے ذکر پر صبر واستقلال کے ساتھ عمل پیرا رہیں، یہاں تک کہ بخت جاگ اٹھیں اور سیّد الکونین ﷺ خصوصی توجہ سے نوازیں اور شرف دیدار نصیب ہو"۔

بزرگ فرماتے ہیں کہ جس نے درود وسلام کو اپنا معمول بنا لیا، وہ اس وقت تک

نہیں مرے گا جب تک کہ زیارت سے سرفراز نہ ہو جائے۔ یہ لمحات عالم بیداری میں بھی آتے ہیں اور یہ کہ ایسے خوش نصیبوں کا تذکرہ تاجدارِ مدینہ ﷺ کی مجلس میں بھی اکثر و بیشتر ہوتا ہے۔

درود شریف کے فضائل میں سے ایک یہ ہے کہ اس کا پڑھنے والا دنیا کی رسوائی، موت کی سختی یعنی عالم جانکنی اور دشمن کے شر سے محفوظ رہتا ہے۔ اگر درود شریف کا پڑھنا کسی خاص نیک مقصد کے لیے ہو تو بھی مراد بر آتی ہے۔ کسی طرح کے فیوض و برکات سے محروم نہیں رہتا۔ روزی بڑھتی اور مصیبتیں گھٹتی ہیں۔

حضرت شاہ ولی اللہ محدث دہلوی فرماتے ہیں:

''میں نے کئی بار اپنے والد ماجد سے سنا، فرمایا کرتے کہ مجھے جو کچھ حاصل ہوا ہے وہ درود شریف کا ہی صدقہ ہے''۔

درود شریف پڑھنے سے جسمانی عوارض بھی رفع ہوتے ہیں۔ کئی ایک لوگوں کو اس سے صحت کاملہ عطا ہوئی۔ بعض درود پاک ایسے ہیں کہ ان کے ورد سے وبائی امراض سے بچ سکتے ہیں۔ سعادت مند اور وفا شعار اولاد پیدا ہوتی ہے۔ مخلص اور نیک دل دوست ملتے ہیں۔

لحد میں عشق رخ شہ کا داغ لے کر چلے
اندھیری رات سُنی تھی چراغ لے کر چلے

مشہور مسلم لیگی، راجا حسن اختر مرحوم کے متعلق بتایا جاتا ہے کہ ایک مرتبہ انہوں نے حضرت علامہ اقبال کے روبرو ان کے علمی تبحر کے متعلق از راہ عقیدت عرض کیا کہ اللہ تعالیٰ نے آپ کو مشرق و مغرب کے کئی علوم سے نوازا ہے۔ علامہ صاحب فرمانے لگے کہ ان علوم نے مجھے چنداں نفع نہیں پہنچایا، مجھے نفع تو صرف اس بات نے پہنچایا ہے جو میرے والد نے بتائی تھی اور وہ ہے رسول اللہ ﷺ پر کثرت کے ساتھ درود و سلام۔

حضور رحمت دو عالم ﷺ کا ارشاد ہے کہ جس کے سامنے میرا ذکر کیا گیا اور اس



نے مجھ پر صلوٰۃ وسلام نہ پڑھا اس کا مجھ سے اور میرا اس سے کوئی تعلق نہیں۔ پھر فرمایا: اے اللہ! جو میرے ساتھ ہوا، تو اس کے ساتھ ہو اور جو مجھ سے منقطع ہوا، تو اس سے منقطع ہو۔ حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ میرے سرکار ﷺ نے فرمایا:

''اس شخص کی ناک آلودہ ہو جس کے سامنے میرا نام لیا گیا اور اس نے مجھ پر درود نہ پڑھا''۔

صلوٰۃ وسلام، فقط حصول انعامات کا ذریعہ اور طبائع انسانی پر خوشگوار اثرات مرتب ہونے کا وسیلہ ہی نہیں بلکہ از روئے قرآن مومن ہونے کی سند بھی ہے۔ اگر درود شریف پڑھنا اہل ایمان کا شیوہ ہے تو نہ پڑھنے والا یقیناً ناآشناؤں اور اہل جفا میں سے ہوگا۔

امت پہ وقف باغ شفاعت ہے آپ ﷺ کا
مجھ کو بھی اس چمن سے عنایت ہوں چار پھول




# صلِ علیٰ محمد ﷺ

مظہرِ شانِ کبریا صلِ علیٰ محمدٍ
آئینہ خدا نما صلِ علیٰ محمدٍ

موجبِ نازِ عارفاں، باعثِ فخر صادقاں
سَرور وخیرِ انبیاء صلِ علیٰ محمدٍ

مرکزِ عشقِ دل کشا، مصدرِ حسنِ جاں فزا
صورت وسیرت خدا صلِ علیٰ محمدٍ

مونسِ دل شکستگاں، پشت پناہِ خستگاں
شافعِ عرصۂ جزا صلِ علیٰ محمدٍ

حسرت اگر رکھے ہے تُو بخششِ حق کی آرزو
وردِ زباں رہے سدا صلِ علیٰ محمدٍ

مولانا حسرت موہانی




# صلی اللہ علیہ وسلم

آئی نسیمِ کوئے محمد صلی اللہ علیہ وسلم
کھنچنے لگا دل سوئے محمد صلی اللہ علیہ وسلم

کعبہ ہمارا کوئے محمد صلی اللہ علیہ وسلم
مصحفِ ایماں روئے محمد صلی اللہ علیہ وسلم

لے کر مُرادِ دِل آئیں گے، مر جائیں گے مٹ جائیں گے
پہنچیں تو ہم تا کوئے محمد صلی اللہ علیہ وسلم

طوبیٰ کی جناب تکنے والو، آنکھیں کھولو، ہوش سنبھالو
دیکھو قدِ دل جوئے محمد صلی اللہ علیہ وسلم

نام اسی کا بابِ کرم ہے، دیکھ یہی محرابِ حرم ہے
دیکھ خمِ ابروئے محمد صلی اللہ علیہ وسلم

بھینی بھینی خوشبو مہکی، بیدم دل کی دنیا لہکی
کھل گئے جب گیسوئے محمد صلی اللہ علیہ وسلم

بیدم شاہ وارثی

# ایک غلطی کا ازالہ

علامہ محمد جلال الدین قادری

حضور اقدس وانور قاسم النعم مالک الارض ورقاب الامم معطی ومنعم ولی والی علی عالی کاشف الکرب رافع الرتب معین کافی حفیظ وافی شفیع شافی رحیم جلیل عزیز جمیل وہاب کریم غنی عظیم خلیفہ مطلق حضرت رب، والی الفضل جلی الافضال رفیع المثل ممتنع الامثال صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم وعلیٰ آلہ واصحابہ شرف وکرم وعظم کے ذکر جلیل کے بیان کرتے وقت، سنتے وقت اور لکھتے وقت جتنی مرتبہ بھی اسم گرامی زبان پر آئے، کان سنے یا نوکِ قلم کی زینت بنے۔ ہر بار درود شریف ...... مکمل اور پورا...... پڑھنا اور لکھنا ضروری ہے۔ علماء کی تصریحات کے علاوہ اس امر میں احادیث بھی موجود ہیں۔ امام جلیل حافظ عمادالدین اسمٰعیل بن کثیر القرشی (م ۷۷۴ھ) لکھتے ہیں:

عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ رضی اللہ عنہما قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللہِ صَلَّی اللہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ مَنْ صَلّٰی عَلَیَّ فِیْ کِتَابٍ لَمْ تَزَلِ الصَّلٰوۃِ جَارِیَۃٌ لَّہٗ مَادَامَ اِسْمِیْ فِیْ ذٰلِکَ الْکِتَابِ ۔ (تفسیر ابن کثیر ج ۳، ص ۵۱۶ طبع مصر)

شیخ محقق برکۃ المصطفیٰ فی الہند حضرت شیخ عبد الحق محدث دہلوی (م ۱۰۵۲ھ) لکھتے ہیں:

''در حدیث آمدہ است مَنْ صَلّٰی عَلَیَّ فِیْ کِتَابٍ لَمْ تَزَلِ الصَّلٰوۃِ جَارِیَۃٌ لَّہٗ مَادَامَ اِسْمِیْ فِیْ ذٰلِکَ الْکِتَابِ واین حدیث را بسیارے از علمائے حدیث روایت کردہ اند''

(جذب القلوب الی دیار المحبوب، ص ۱۹۱، طبع لاہور)



ان احادیث کی سند پر اگرچہ نقاد محدثین نے کلام کیا ہے تاہم فضائل درود شریف میں یہ قابل اعتناء ہیں اور ان پر حکم وضع تحکم ہے ان احادیث کا مفہوم یہ ہے کہ جب تک کسی کتاب، رسالہ، اخبار وغیرہ میں حضور اکرم ﷺ کا اسم گرامی موجود رہے گا فرشتے اس لکھنے والے کے لیے طلب مغفرت کرتے رہیں گے اور لکھنے والے کی طرف سے درود وسلام پڑھنے کا ثواب ملتا رہے گا۔

حافظ ابن کثیر کا یہ ارشاد فیض بنیاد ہر کاتب کے پیش نظر رہنا چاہیے۔

قَدِ اسْتَحَبَّ اَهْلِ الْکِتَابَۃِ اَنْ یَّکَرِّرُ الْکَاتِبُ الصَّلٰوۃَ عَلَی النَّبِیِّ صَلَّی اللہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ کلما کتبہ ۔

(تفسیر ابن کثیر۔ ج ۳، ص ۵۱۶ طبع مصر)

ترجمہ: ''کاتبوں نے اس امر کو مستحسن ومستحب بیان کیا ہے کہ جب بھی کوئی کاتب حضور انور ﷺ کا نام نامی کتابت کرے ہر بار درود شریف بھی ساتھ لکھے۔''

بڑی محرومی کی بات ہوگی کہ کاتب معمولی سی غفلت سے اتنے عظیم نفع سے محروم رہے۔ محرومی کے سلسلہ میں ...... بطور عبرت ...... دو واقعات سن لیجیے:

شیخ محدث دہلوی رحمۃ اللہ علیہ (م ۱۰۵۲ھ) لکھتے ہیں:

''یکے بود کہ از جہت بخل ورق لفظ صلوٰۃ بر سیّد کائنات نمی نوشت، در دست او اکلہ افتاد''۔ (جذب القلوب۔ ص ۱۹۱، طبع لاہور)

ایک شخص کاغذ کے بخل کی جہت سے حضور سیّد الانام ﷺ کے نام مبارک کے ساتھ ''صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم'' نہیں لکھتا تھا اس کا ہاتھ گل سڑ کر گر گیا۔

شیخ موصوف ایک اور محروم القسمت کا واقعہ یوں بیان کرتے ہیں:

ایک شخص حضور انور واقدس ﷺ کے نام نامی کے ساتھ درود شریف کا صیغہ صرف

اتنا لکھتا تھا: "صلی اللہ علیہ" اس کے ساتھ "وسلم" نہیں لکھتا تھا۔ حضور سیّد عالم ﷺ نے خواب میں اس پر عتاب کے لہجے میں فرمایا:

"تو اپنے تئیں چالیس نیکیوں سے کیوں محروم رکھتا ہے"

یعنی لفظ "وسلم" میں چار حروف ہیں (واو، س، لام، میم) ہر لفظ کے بدلے میں دس نیکیاں ہیں اس حساب سے وہ چالیس نیکیوں سے محروم رہتا۔

امام شافعی علیہ الرحمۃ الباری کی خواب میں زیارت ایک اہل اللہ کو ہوئی۔ پوچھا بعد وصال حق تعالیٰ نے آپ کے ساتھ کیا معاملہ فرمایا۔ فرمایا حق تعالیٰ جل وعلا نے مجھ پر رحمت فرمائی، میری مغفرت فرمادی اور مجھے بہشت میں داخل فرما کر مجھ پر موتی اور یاقوت نچھاور فرمائے۔ جیسے دولہا پر کرتے ہیں۔

پوچھا کس سبب سے؟ فرمایا۔ جب بھی میں کوئی کتابت کرتا تو نام نامی حضور رسالت پناہی ﷺ کے ساتھ لکھتا "صَلَّی اللّٰہُ عَلٰی مُحَمَّدٍ عَدَدَ مَا ذَکَرَہُ الذَّاکِرُوْنَ وَعَدَدَ مَا غَفَلَ عَنْ ذِکْرِہِ الْغَافِلُوْنَ"۔ (جذب القلوب......١٩١)

بعض حضرات اور کاتب حضور انور ﷺ کے اسم گرامی کے ساتھ پورا اور مکمل درود شریف لکھنے کے بجائے صرف...... بغرض اختصار...... "صلعم" یا "عم" یا "ص" لکھ دیتے ہیں۔ العیاذ باللہ یہ مہمل کلمات کسی طور پر بھی درود شریف کا قائم مقام نہیں ہو سکتے۔ لکھنے والا بزعم خویش اسے نیکی سمجھ کر لکھتا ہے مگر نادانی میں گناہ میں مبتلا ہوتا ہے۔ ایسا کرنا بے ہودہ ومکروہ اور سخت ناپسند ہے۔ اس سے سخت احتراز چاہیے۔ بعض علماء نے اس پر سخت حکم لکھا ہے۔

خاتم الفقہاء شیخ المحققین ابن حجر مکی علیہ رحمۃ الباری (م ٩٧٤ھ) فرماتے ہیں:

وَلَا یَخْتَصِرْ کِتَابَتَهَا بِنَحْوِ صَلْعَمَ فَاِنَّهٗ عَادَةُ الْمَحْرُوْمِیْنَ۔

(فتاویٰ حدیثیہ۔ ص ١٩٦، طبع مصر)



"درود شریف کو اختصار کر کے نہ لکھے جیسے کہ صلعم، یہ محروم لوگوں کا طریقہ ہے"۔

سند المحدثین امام عبدالرحمٰن ابوبکر جلال الدین سیوطی علیہ الرحمہ والرضوان فرماتے ہیں۔

(یُکْرَهُ الْاِخْتِصَارُ عَلَی الصَّلٰوةِ وَالتَّسْلِیْمِ) مَضَا وَفِیْ کُلِّ مَوْضِعٍ شُرِعَتْ فِیْهِ الصَّلٰوةُ، کَمَا فِیْ شَرْحِ مُسْلِمٍ وَغَیْرِهٖ لِقَوْلِهٖ، تَعَالٰی صَلُّوْا عَلَیْهِ وَسَلِّمُوْا تَسْلِیْمًا وَاِنْ وَقَعَ ذٰلِکَ فِیْ خَطٍّ فِیْهِ الصَّلٰوةِ الْخَطِیْبِ وَغَیْرِهٖ قَالَ حَمْزَةُ الْکِتَانِیْ کُنْتُ اَکْتُبُ عِنْدَ ذِکْرِ النَّبِیِّ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ فِی الْمَنَامِ فَقَالَ مَالَکَ لَا تُتِمَّ الصَّلٰوةِ (و) یُکْرَه (الرمز اَیُّهُمَا فِی الْکِتَابَةِ) بِحَرْفٍ اَوْ بِحَرْفَیْنِ کَمَنْ یَکْتُبُ صَلْعَمَ بَلْ یَکْتُبُهَا بِکَمَالِهِمَا) وَیُقَالُ اَنَّ اَوَّلَ مَنْ رَمَزَهُمَا بِصَلْعَمَ قُطِعَتْ یَدُهٗ۔

(تدریب الراوی فی شرح تقریب النواوی، جلد ٢ ص ٧٦-٧٧، طبع لاہور)

خلاصہ یہ ہے کہ درود شریف کے موقع پر صرف صلاۃ (درود) یا سلام پر اختصار نہ کرے، کیونکہ ارشاد ربانی میں صلاۃ وسلام دونوں کا حکم ہے۔ حمزہ کتانی فرماتے ہیں میں حضور اکرم ﷺ کے نام نامی کے ساتھ صرف درود شریف لکھتا۔ سلام نہ لکھتا، میں خواب میں سرکار ابد قرار ﷺ کی زیارت سے مشرف ہوا۔ آپ نے فرمایا تو پورا درود شریف کیوں نہیں لکھتا۔

کتابت میں درود شریف کو اختصار کر کے ایک یا دونوں حرفوں میں (مثلاً صلعم) لکھنا مکروہ ہے، کتابت میں پورا اور مکمل درود شریف لکھے۔

بیان کیا گیا ہے کہ سب سے پہلے جس شخص نے صلعم لکھنے کی بدعت ایجاد کی اس کا ہاتھ کاٹ دیا گیا۔

شیخ عبدالحق محدث دہلوی قدس سرہ النوری (م ١٠٥٢ھ) فرماتے ہیں:

"ازیں قبیل مست آنچہ بعضے کنند از اکتفا براشارات چنانچہ بعضے کتاب علامت صلی اللہ علیہ وسلم "ص وم"، یا صلعم نہند ورمز علیہ السلام عین ومیم کنند وعلیٰ ھذا القیاس"۔ (جذب القلوب۔ص ۱۹۱،طبع لاہور)

یعنی یہ بات سخت محرومی کی دلیل اور ناپسندیدہ ہے جو بعض کاتب درود شریف کو اختصار کر کے لکھتے ہیں۔ "صلعم یا عم"...... اس سے احتراز چاہیے۔

علامہ طحطاوی حاشیہ درمختار میں لکھتے ہیں۔

یُکْرَہُ الرَّمْزُ بِالصَّلاَۃِ التَّرَضِیْ بِالْکِتَابَۃِ بَلْ یُکْتَبُ ذٰلِکَ کُلُّہٗ بِکَمَالِہٖ ۔

اسی طرح فتاویٰ تاتارخانیہ میں سخت حکم وارد ہوا۔ ملاحظہ ہو:

(فتاویٰ رضویہ جلد سوم ص ۸۱، جلد دہم (نصف آخر) ص ۱۷۷)

ان نصوص کا خلاصہ یہ ہے کہ درود شریف کو اختصار کر کے رمز کے طور پر صلعم یا عم لکھنا مکروہ ہے۔ اسی طرح صحابہ کرام اور اولیائے کرام عظام کے نام کے ساتھ رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے بجائے بطور اختصار "رض" لکھنا بھی مکروہ ہے۔

بعض حضرات ایک اور مرض میں مبتلا ہوتے ہیں اور بزعم خویش اسے باعث اجر جانتے ہیں وہ یہ ہے کہ افراد اُمت میں جس کے نام کا جزو حضور اکرم ﷺ کے نام محمد یا احمد ہو۔ مثلاً محمد افضل یا نور احمد...... اس صورت میں کلمہ مبارکہ محمد یا احمد اس شخص کے نام کا جزو ہے۔ وہاں حضور اکرم ﷺ کا اسم گرامی مراد نہیں...... لہٰذا اس پر علامت لکھنا جائز نہیں۔ اسی طرح کسی کے نام کا جزو کسی صحابی کا نام ہو یا اہل بیت کا اسم گرامی مثلاً عمر فاروق یا غلام علی تو اس پر "رضی اللہ عنہ" یا "علیہ السلام" لکھنا بھی جائز نہیں کہ اب یہ نام ایک شخص کے نام کا جزو ہیں۔ یہاں کسی صحابی یا تابعی کا نام مراد نہیں۔

تفصیل کے لیے ملاحظہ ہو فتاویٰ رضویہ۔ جلد دہم، (نصف آخر) ص ۱۷۷



# گنبدِ خضریٰ کی ٹھنڈی چھاؤں کو سلام

یا رسول اللہ تیرے در کی فضاؤں کو سلام
گنبدِ خضریٰ کی ٹھنڈی چھاؤں کو سلام

والہانہ جو طوافِ روضۂ اقدس کریں
مست وبیخود وجد میں آتی ہواؤں کو سلام

شہرِ بطحا کے در ودیوار پہ لاکھوں درود
زیرِ سایہ رہنے والوں کی صداؤں کو سلام

جو مدینے کے گلی کوچوں میں دیتے ہیں صدا
تاقیامت ان فقیروں اور گداؤں کو سلام

مانگتے ہیں جو وہاں شاہ وگدا بے امتیاز
دل کی ہر دھڑکن میں شامل ان دعاؤں کو سلام

اے ظہوری خوش نصیبی لے گئی جن کو حجاز
اُن کے اشکوں اور اُن کی التجاؤں کو سلام

الحاج محمد علی ظہوری

# صلی اللہ علیہ وسلم

جب خالق درود پڑھے!
جب مالک سلام پڑھے!
جب مطلوب صلوٰۃ بھیجے!
جب وہ بولے تو تم بولو!
جب وہ بولے تو ہم بولیں!
جب وہ بولے تو سب بولیں!
عرش بولے فرش بولے!
نور بولے نار بولے!
باد بولے خاک بولے!
دل بولے روح بولے!
اول بولے آخر بولے!
ظاہر بولے باطن بولے!
حیات بولے ممات بولے!
قدسی بولیں تقدس بولے!
جبرئیل بولے اسرافیل بولے!
نبی بولیں رسول بولیں!
نبی جی سلام تم پر
نبی جی درود تم پر
سانسیں سلام کہتی ہیں
دھڑکنیں درود پڑھتی ہیں
مصطفیٰ جانِ رحمت پہ لاکھوں سلام

گفتنی ونا گفتنی سے ایک اقتباس



# مواطن خیر

## (جن میں صلوٰۃ وسلام زیادہ مستحب ومستحسن ہے)

رب ذوالجلال والاکرام جل وعلا نے درود وسلام کا جو حکم ارشاد فرمایا اس میں کسی وقت یا جگہ کی تخصیص نہیں فرمائی۔ اس عمومیت اور اطلاق سے علماء کرام نے یہ مسئلہ استنباط فرمایا کہ حضور شافع یوم النشور محبوب رب غفور ﷺ پر ہر وقت اور ہر جگہ (باستثنیٰ ان مواطن کے جن سے نہی وارد ہے) ہدیہ درود وسلام عرض کیا جا سکتا ہے۔ مگر علماء کرام رحمہم اللہ تعالیٰ نے چند مواقع پر درود وسلام پڑھنے کو زیادہ مستحسن ومستحب فرمایا ہے۔ یہ مواطن خیر اگرچہ گنتی سے باہر ہیں مگر ان میں سے چند جگہوں کا ذکر کیا جاتا ہے۔

۱- طہارت کے بعد
۲- تیمّم کے بعد
۳- نماز میں تشہد کے بعد
۴- شافعیہ کے نزدیک دعائے قنوت کے بعد
۵- نماز سے فارغ ہونے کے بعد
۶- اذان کے بعد
۷- اقامت کے بعد
۸- تہجد کے لیے بیداری کے بعد
۹- وضو کے بعد
۱۰- حمد الٰہی کے بیان کے بعد




۱۱-تہجد پڑھنے کے بعد

۱۲-مسجد کے پاس سے گزرتے وقت

۱۳-مسجد میں داخل ہوتے وقت

۱۴-مسجد سے نکلتے وقت

۱۵-جمعہ کے روز

۱۶-شبِ جمعہ

۱۷-نماز جمعہ کے بعد

۱۸-جمعرات کے روز

۱۹-ہفتہ کے روز

۲۰-اتوار کو

ان ایام میں درود شریف پڑھنے کے بارے میں احادیث وارد ہیں۔

۲۱-خطبوں میں

۲۲-دن کے ابتدائی حصہ میں

۲۳-دن کے آخری حصہ میں

۲۴-سحری کے وقت

۲۵-رسائل میں تسمیہ کے بعد

۲۶-شافعیہ کے نزدیک عید کی تکبیرات میں

۲۷-نماز جنازہ میں

۲۸-احرام میں تلبیہ کہنے کے بعد

۲۹-صفا پر

۳۰-مروہ پر

۳۱-تہلیل کے بعد



۳۲-تکبیر کے بعد

۳۳-بیت اللہ کی زیارت کے وقت

۳۴-حجر اسود کے استلام کے وقت

۳۵-طواف بیت اللہ میں

۳۶-ملتزم کے پاس

۳۷-تمام مواقف حج میں......ان کی تعداد کتب فقہ میں بیان ہو چکی ہے۔

۳۸-روضۂ رسول رب العالمین کے نزدیک......کہ یہاں درود شریف پڑھنا زیادہ انوار وبرکات کا باعث اور قرب خداوندی کا خاص ذریعہ ہے۔

۳۹-آثار نبویہ کے مشاہدہ کے وقت......آثار نبویہ کی تعداد کتب سیر میں موجود ہے۔

۴۰-مسجد قبا میں حاضری کے وقت

۴۱-مدینہ منورہ میں حاضری کے وقت

۴۲-وادیٔ بدر میں حاضری کے وقت

۴۳-جبل احد کے مشاہدہ کے وقت

۴۴-بیع کے وقت

۴۵-فروخت کے وقت

۴۶-وصیت نامہ کی کتابت کے وقت

۴۷-ارادہ سفر کے وقت

۴۸-سواری پر سوار ہونے کے وقت

۴۹-منزل پر پہنچنے کے وقت

۵۰-بازار میں جاتے وقت

۵۱-بازار سے نکلتے وقت

حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ تعالیٰ عنہ لوگوں کو بازار میں کثرت شغل بیع وشرا

کے باعث مشغول پاتے، آپ تشریف لے جاتے اور حمد الٰہی کے بعد درود شریف پڑھتے تا کہ لوگ دیناروں کی غفلت سے باہر آئیں۔

۵۲-دعوت میں جاتے وقت

۵۳-دعوت میں پھرتے وقت

۵۴-اپنے گھر میں داخل ہوتے وقت

۵۵-کسی حاجت کے درپیش آنے پر

۵۶-خوف احتیاج کے وقت

۵۷۔جانور کے بھاگ جانے کے وقت

۵۸-غلام کے فرار ہو جانے کے وقت

۵۹- کسی غم آنے پر

۶۰-کسی شدت وسختی آنے پر

۶۱-طاعون پھیل جانے کے وقت

۶۲-خون غرق کے وقت

۶۳-کان بجنے کے وقت

حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام نے فرمایا: **ذکر اللہ من ذکر نی بخیر** جس نے مجھے ذکر خیر سے یاد کیا اس نے اللہ تعالیٰ کو یاد کیا۔

۶۴-پاؤں سو جانے کے وقت

۶۵-چھینک کے وقت

۶۶-گم شدہ چیز یاد آنے پر

۶۷-مولی کھانے کے وقت

ایک حدیث میں وارد ہوا کہ جو کوئی مولی کھا کر مجھ پر فلاں درود شریف پڑھے گا مولی کی بد بو جاتی رہے گی۔



۶۸-برتن سے پانی پیتے وقت

۶۹-گدھے کے ہنہنانے کے وقت

۷۰-گناہ کرنے کے بعد...... تا کہ یہ اس کا کفارہ ہو جائے

۷۱-دعا کے اول میں

۷۲-دعا کے آخر میں

۷۳-دعا کے درمیان

۷۴-کسی مسلمان سے ملاقات کے وقت

۷۵-کسی دوست یا مصاحب سے ملاقات کے وقت

۷۶-کسی اجتماع میں، متفرق ہونے سے پہلے

۷۷-مجلس سے برخاست ہوتے وقت...... تا کہ غیبت سے امن میں رہے

۷۸-ہر اجتماع میں جو خدا کی رضا کی خاطر ہو

۷۹-شعائر اسلام کی ترویج کی خاطر ہر اجتماع میں

۸۰-قرآن مجید کے ختم کرتے وقت

۸۱-دعائے حفظ قرآن مجید میں

۸۲-ہر کلام کے شروع میں...... جب کہ وہ کلام ممنوع نہ ہو

۸۳-درس دینے سے پہلے

۸۴-وعظ سے پہلے

۸۵-حدیث شریف پڑھنے سے پہلے

۸۶-حدیث شریف پڑھنے کے بعد

۸۷-خوف نسیان کے وقت

۸۸-جس وقت کوئی چیز اچھی معلوم ہو

بعض علمائے مالکیہ مقام تعجب میں درود شریف پڑھنے کو مکروہ جانتے ہیں۔

۸۹- درود شریف پڑھنے کی بڑی ضروری جگہ یہ ہے کہ جب حضور اکرم ﷺ کا ذکر شریف زبانِ مبارک پر آئے......یا سنے......یا لکھے

حدیث شریف میں آیا ہے:

مَنْ صَلّٰی عَلَیَّ فِیْ کِتَابٍ لَمْ تَزَلِ الْمَلَائِکَةُ تَسْتَغْفِرُ لَهٗ مَا دَامَ اِسْمِیْ فِی الْکِتَابِ جس نے میرا نام نامی کتاب میں لکھتے وقت اس پر درود شریف لکھا فرشتے اس کے لیے اس وقت تک مغفرت کرتے رہیں گے۔ جب تک میرا اسم گرامی وہاں لکھا رہے۔

صَلَّی اللّٰهُ تَعَالٰی عَلٰی حَبِیْبِهِ الْاَکْرَمِ وَرَسُوْلِهِ الْاَعْظَمِ سَیِّدِنَا وَمَوْلٰنَا مُحَمَّدٍ وَّاٰلِهٖ وَاَصْحَابِهٖ وَبَارِكْ وَسَلِّمْ وَکَرِّمْ





# نگاہِ عالم کا ہے جو محور

ہے وجہِ تخلیق ذات اُس کی — بیاں ہو کیسے صفات اُس کی
ہے شاہکارِ خدائے اکبر — دُرود اُس پر سلام اُس پر

کرم کا مصدر ہے آستانہ — جہاں سخاوت ہے جاودانہ
زمانہ سائل ہے اس کے در پر — دُرود اُس پر سلام اُس پر

ہے روئے گل پر نکھار اس سے — چمن چمن ہے بہار اس سے
نگاہِ عالم کا ہے جو محور — درود اس پر سلام اس پر

ہے اس سے وابستہ رشتۂ جاں — ہے شہر اس کا پناہِ دوراں
نفس نفس جس سے ہے معطر — درود اس پر سلام اس پر

سکونِ جاں ہے خیال اس کا — ہے اشکِ غم میں جمال اس کا
ہیں اس کے سب دامنوں میں گوہر — دُرود اُس پر سلام اُس پر

حبیب حق خاتم نبوت — ہے ذات اس کی سحابِ رحمت
خدا کا ہے آخری پیمبر — دُرود اُس پر سلام اُس پر

دلوں کو بخشی حیات اس نے — دکھائی راہ نجات اس نے
وہ سب کا ہادی وہ سب کا رہبر — دُرود اُس پر سلام اس پر

اسی کا ہر نعت میں ہے پرتو — مری نظر میں ہے نور کی رَو
ہے رنگِ مدحت کرم کا مظہر — دُرود اُس پر سلام اس پر

ہے ساتھ تخلیق کے سفر میں — وہی ہے حافظ مرے ہنر میں
ہے اس کا مدّاح ہر سخنور — دُرود اُس پر سلام اُس پر

حافظ لدھیانوی

اس کارگاہ حیات میں پائی جانے والے ہر چیز کی ایک شناخت ہے، کوئی رنگ سے پہچانا جاتا ہے اور کوئی بو سے، کوئی روشنی سے جانا جاتا ہے اور کوئی اندھیرے سے۔ آگ کی دلیل دھواں ہے...... دھوپ کی شناخت چمک ہے...... پھول کا تعارف خوشبو ہے...... آسمان کا تشخص بلندی ہے...... دریا کا امتیاز روانی ہے...... زندگی کا لمس حرکت ہے...... صبح کی نشاط بادسحری میں ہے...... اور شام کا حسن رنگ شفق میں مضمر ہے...... ہر چیز کسی چیز سے پہچانی جاتی ہے لیکن اگر کوئی چاہے کہ ذرے تابناک ہوں خالق کی معرفت سے، ماحول ضوفشاں ہو توحید کے عرفان سے اور ذہن میں سوال ابھرے کہ اسے جانا جائے تو کیسے؟ اسے پہچانا جائے تو کیونکر؟...... اس تک رسائی ہو تو کس کا دامن تھام کر؟...... شاید کائنات کی ہر چیز اس کے حسن ازل کو دیکھنے کا آئینہ ہے، لیکن یہ سب دلیلیں گونگی ہیں، بولتی دلیل ناطق دلیل اور صفات خداوندی کی تلاوت کناں دلیل بس ایک ہی ہے۔ جو دیکھیں تو نظر دلیل، جو بولیں تو لب لرزاں دلیل...... جو جھکیں تو سجدۂ بے تاب دلیل...... ہاتھ لہرائیں تو رحمتیں برسیں...... قدم اٹھائیں تو روشنیاں پھوٹیں...... لحظہ لحظہ دلیل، لمحہ لمحہ برہان...... نظر نظر فیض، ڈگر ڈگر انقلاب، موڑ موڑ عرفان، انہیں مہتاب نہ کہیے، انہیں خورشید درخشاں سے تعبیر نہ کیجئے، انہیں سرور بادہ کا استعارہ بھی قرار نہ دیجئے، یہ بوئے عمل بھی نہیں، یہ کرن ضوفگن بھی نہیں...... یہ سب تو ان کے پاؤں سے اٹھنے والی دھول بھی نہیں بن سکتے۔ یہ محمد ﷺ ہیں، یہ احمد ﷺ ہیں، یہ رسول نور ہیں اور پیغمبر رحمت ہیں۔ رنگِ تجلی ان سے ہے اور فروغ انوار یہ ہیں۔

درود ان پر، سلام ان پر

گفتنی ناگفتنی سے اقتباس



# آبِ کوثر

حضرت علامہ مولانا مفتی محمد امین صاحب

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ الَّذِیْ خَلَقَ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضَ وَجَعَلَ الظُّلُمٰتِ وَالنُّوْرَ وَمَنَّ عَلَى الْمُؤْمِنِيْنَ اِذْ بَعَثَ فِيْهِمْ رَسُوْلًا ۔ رَسُوْلِهٖ وَنَبِيِّهٖ وَحَبِيْبِهٖ رَحْمَةً لِّلْعٰلَمِيْنَ الَّذِیْ مَنْ تَمَسَّكَ بِذَيْلِهٖ نَالَ سَعَادَةَ الدَّارَيْنِ وَمَنْ اَحَبَّ الصَّلٰوةَ عَلَيْهِ فَازَ فِی الْكَوْنَيْنِ فَوْزًا عَظِيْمًا ۔ وَصَلَّى اللّٰهُ تَعَالٰى عَلَيْهِ وَعَلٰى اٰلِهٖ وَاَصْحَابِهٖ وَاَوْلِيَاءِ اُمَّتِهٖ وَعُلَمَاءِ مِلَّتِهٖ صَلَاةً دَائِمَةً بِدَوَامِ مُلْكِهٖ بَاقِيَةً بِبَقَائِهٖ لَا مُنْتَهٰى لَهَا اِلٰى يَوْمِ الدِّيْنَ ۔

اَمَّا بَعْدُ فَاَعُوْذُ بِاللّٰهِ مِنَ الشَّيْطٰنِ الرَّجِيْمِ بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ۔ اِنَّ اللّٰهَ وَمَلٰٓئِكَتَهٗ يُصَلُّوْنَ عَلَى النَّبِیِّ ط يٰٓاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا صَلُّوْا عَلَيْهِ وَسَلِّمُوْا تَسْلِيْمًا○ ۔

باب اول:

درود پاک کی فضیلت احادیث مبارکہ سے

حدیث ۱: عَنْ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ مَسْعُوْدٍ رضی اللہ عنہ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ اَوْلَى النَّاسِ بِیْ يَوْمَ الْقِيَامَةِ اَكْثَرُهُمْ عَلَیَّ صَلَاةً ۔

رسولِ اکرم ﷺ نے فرمایا قیامت کے دن لوگوں میں سے میرے زیادہ قریب وہ ہوگا جس نے دنیا میں مجھ پر درود پاک زیادہ پڑھا ہوگا۔

صَلَّى اللّٰهُ تَعَالٰى عَلَيْهِ وَآلِهٖ وَسَلَّمْ

حدیث۲: ان اقربکم منی یوم القیامۃ فی کل موطن اکثر کم علی صلاۃ فی الدنیا (سعادۃ الدارین ص ۶۰)

قیامت کے دن ہر مقام اور ہر جگہ میں میرے زیادہ نزدیک تم میں سے وہ ہو گا جس نے تم میں سے دنیا میں مجھ پر درود پاک زیادہ پڑھا ہوگا۔

صَلَّى اللّٰهُ تَعَالٰى عَلَيْهِ وَآلِهٖ وَسَلَّمْ ۔

حدیث۳: عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اَنَّهٗ قَالَ مَنْ صَلّٰى عَلَيَّ صَلَاةً صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ عَشْرًا وَّكُتِبَ لَهٗ عَشْرُ حَسَنَاتٍ ۔

(ترمذی شریف ص ۶۴ ج ۱)

رسولِ اکرم شفیع معظم ﷺ نے فرمایا جس نے مجھ پر ایک مرتبہ درود پاک پڑھا اللہ تعالیٰ اس پر دس رحمتیں بھیجتا ہے اور اس کے نامۂ اعمال میں دس نیکیاں لکھتا ہے۔

صَلَّى اللّٰهُ تَعَالٰى عَلَيْهِ وَآلِهٖ وَسَلَّمْ ۔

حدیث۴: عَنْ اَنَسٍ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ مَنْ صَلّٰى عَلَيَّ صَلَاةً وَّاحِدَةً صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ عَشْرَ صَلَوٰتٍ وَّحُطَّتْ عَنْهُ عَشْرُ خَطِيْئَاتٍ وَّرُفِعَتْ لَهٗ عَشْرُ دَرَجٰتٍ ۔

(مشکوۃ ص ۸۶ ۔ دلائل الخیرات ص ۶ تفسیر مظہری ص ۴۱۲)

فرمایا رسول اللہ ﷺ نے جس نے مجھ پر ایک بار درود پاک پڑھا اللہ تعالیٰ اس پر دس رحمتیں بھیجتا ہے اور اس کے دس گناہ مٹا دیے جاتے ہیں اور اس کے دس درجے بلند کر دیئے جاتے ہیں۔ صَلَّى اللّٰهُ تَعَالٰى عَلَيْهِ وَآلِهٖ وَسَلَّمْ۔



حدیث۵: عَنْ اَبِیْ طَلْحَةَ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ جَآءَ ذَاتَ يَوْمٍ وَّالْبُشْرٰى فِيْ وَجْهِهٖ فَقَالَ اِنَّهٗ جَآءَنِيْ جِبْرَئِيْلُ فَقَالَ اِنَّ رَبَّكَ يَقُوْلُ اَمَا يُرْضِيْكَ يَا مُحَمَّدُ اَنْ لَّا يُصَلِّيَ عَلَيْكَ اَحَدٌ مِّنْ اُمَّتِكَ اِلَّا صَلَّيْتُ عَلَيْهِ عَشْرًا وَّلَا يُسَلِّمُ عَلَيْكَ اَحَدٌ مِّنْ اُمَّتِكَ اِلَّا سَلَّمْتُ عَلَيْهِ عَشْرًا ۔ (نسائی، دارمی، مشکوۃ)

دوسری روایت میں ہے:

عَنِ ابْنِ طَلْحَةَ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ قَالَ دَخَلْتُ عَلَى النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَلَمْ اَرَهُ اَشَدَّ اِسْتِبْشَارًا مِّنْهُ يَوْمَئِذٍ وَّلَا اَطْيَبَ نَفْسًا قُلْتُ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ مَا رَاَيْتُكَ قَطُّ اَطْيَبَ نَفْسًا وَّلَا اَشَدَّ اِسْتِبْشَارًا مِّنْكَ الْيَوْمَ فَقَالَ مَا يَمْنَعُنِيْ وَهٰذَا جِبْرِيْلُ (عَلَيْهِ السَّلَامُ) قَدْ خَرَجَ مِنْ عِنْدِيْ اٰنِفًا فَقَالَ قَالَ اللّٰهُ تَعَالٰى مَنْ صَلّٰى عَلَيْكَ صَلَاةً صَلَّيْتُ عَلَيْهِ بِهَا عَشْرًا وَّمَحَوْتُ عَنْهُ عَشْرَ سَيِّاٰتٍ وَّكُتِبَتْ لَهٗ عَشْرَ حَسَنَاتٍ (القول البدیع ص ۱۰۹)

ایک اور روایت ہے:

بشر امتك اِنَّ مَنْ صَلّٰى عَلَيْكَ الخ فَلْيُكْثِرْ عَبْدٌ مِّنْ ذٰلِكَ اَوْ لِيَقِلَّ (ص ۱۱۰) وَفِيْ رِوَايَةٍ اِلَّا صَلَّيْتُ عَلَيْهِ وَمَلَائِكَتِيْ عَشْرًا

(القول البدیع ص ۱۰۹)

## تینوں حدیثوں کا ترجمہ:

سیدنا ابوطلحہ رضی اللہ عنہ نے فرمایا کہ میں ایک دن دربارِ نبوت میں حاضر ہوا تو میں نے اپنے آقا رحمتِ عالم ﷺ کو اتنا خوش اور ہشاش بشاش دیکھا کہ میں نے ایسا کبھی نہیں دیکھا۔ میں نے سبب دریافت کیا تو فرمایا میں کیوں نہ خوش اور ہشاش بشاش ہوں کہ ابھی ابھی میرے پاس سے جبریل علیہ السلام یہ پیغام دے کر گئے ہیں۔ اللہ تعالیٰ فرماتا ہے

اے محبوب! کیا آپ اس بات پر راضی نہیں کہ آپ کا کوئی امتی آپ پر ایک بار درود
پاک پڑھے تو میں اور میرے فرشتے اس پر دس رحمتیں بھیجیں اور میں اس کے دس گناہ مٹا
دوں اور اس کے لیے دس نیکیاں لکھ دوں اور جو ایک مرتبہ سلام پڑھے تو میں اس پر دس بار
سلام بھیجوں، لہٰذا آپ اپنی امت کو اس بات کی خوشخبری سنا دیجئے اور ساتھ یہ بھی فرمایا
دیجئے کہ اے امت اب تمہاری مرضی تم درود پاک کم پڑھو یا زیادہ۔

صَلَّی اللّٰہُ تَعَالٰی عَلَیْہِ وَعَلٰی اٰلِہٖ وَاَصْحَابِہٖ وَاَزْوَاجِہٖ وَذُرِّیَّتِہٖ
دائماً ابدًا وَبَارِكْ وَسَلِّمْ

حدیث۶: عَنْ اُبَیِّ بْنِ كَعْبٍ رضی اللہ عنہ عَنْ اَبِیْهِ قَالَ كَانَ رَسُوْلُ اللّٰهِ
صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اِنِّىْ اُكْثِرُ الصَّلٰوةَ عَلَيْكَ فَكَمْ اَجْعَلُ لَكَ
مِنْ صَلَاتِىْ فَقَالَ مَا شِئْتَ قَالَ قُلْتُ الرُّبُعَ قَالَ مَا شِئْتَ فَاِنْ
زِدْتَّ فَهُوَ خَيْرٌ لَّكَ قُلْتُ النِّصْفَ قَالَ مَا شِئْتَ فَاِنْ زِدْتَّ فَهُوَ
خَيْرٌ لَّكَ قَالَ قُلْتُ فَالثُّلُثَيْنِ قَالَ مَا شِئْتَ فَاِنْ زِدْتَّ فَهُوَ خَيْرٌ
لَّكَ قُلْتُ اَجْعَلُ لَكَ صَلَاتِىْ كُلَّهَا قَالَ اِذًا تُكْفٰى هَمَّكَ وَيُغْفَرُ
لَكَ ذَنْبُكَ (رواہ الترمذی، مشکوٰۃ شریف ص ۸۶، الزواجر ص ۱۱۷)

حضرت ابی بن کعب رضی اللہ عنہ نے فرمایا میں نے دربارِ نبوت میں عرض کیا: یا
رسول اللہ ﷺ! میں آپ پر کثرت سے درود پاک پڑھتا ہوں (یا کثرت
سے پڑھنا چاہتا ہوں) تو کتنا پڑھوں؟ فرمایا تو جتنا چاہے پڑھ۔ میں نے
عرض کی (باقی اوراد و وظائف میں سے) چوتھا حصہ درود پاک پڑھ لیا
کروں؟ تو فرمایا جتنا چاہے پڑھ اور اگر اس سے بھی زیادہ کرے تو تیرے
لیے بہتر ہے۔ میں نے عرض کیا میرے آقا! اگر زیادہ کرنے میں بہتری
ہے تو میں نصف درود پاک پڑھ لوں؟ فرمایا تیری مرضی اور اگر اس سے بھی
زیادہ کرے تو تیرے لیے بہتر ہے۔ عرض کی میرے آقا! دو تہائی درود



پاک پڑھ لیا کروں؟ فرمایا تیری مرضی اور اگر اس سے بھی زیادہ پڑھے تو
تیرے لیے بہتر ہوگا۔ عرض کی اے آقا! تو میں سارا ہی درود پاک نہ پڑھ لیا
کروں؟ یہ سن کر رحمت للعلمین ﷺ نے فرمایا اگر تو ایسا کرے تو تیرے
سارے کام سنور جائیں گے اور تیرے سب گناہ بخش دیئے جائیں گے۔

تشریح: اس سے ہر کوئی اندازہ کرسکتا ہے کہ حبیبِ خدا ﷺ کو درود پاک کتنا پیارا
ہے اور اللہ تعالیٰ اور اس کے محبوب ﷺ کے نزدیک اس کی کتنی اہمیت ہے۔

مَوْلَایَ صَلِّ وَسَلِّمْ دَائِمًا اَبَدًا
عَلٰی حَبِیْبِكَ خَیْرِ الْخَلْقِ كُلِّهِمِ

اَللّٰهُمَّ ارْزُقْنَا هٰذَا مِنَ الْمَهْدِ اِلَى اللَّحْدِ بِرَحْمَتِكَ یَا اَرْحَمَ
الرَّاحِمِیْنَ۔

حدیث۷: عَنْ فَضَالَةَ بْنِ عُبَيْدٍ قَالَ بَيْنَا رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ
عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَاعِدٌ اِذْ دَخَلَ رَجُلٌ فَصَلّٰى فَقَالَ اللّٰهُمَّ اغْفِرْ لِىْ
وَارْحَمْنِىْ فَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ عَجِلْتَ اَيُّهَا
الْمُصَلِّىْ اِذَا صَلَّيْتَ فَقَعَدْتَّ فَاحْمَدِ اللّٰهَ بِمَا هُوَ اَهْلُهٗ وَصَلِّ
عَلَىَّ ثُمَّ ادْعُهُ قَالَ ثُمَّ صَلّٰى رَجُلٌ اٰخَرُ بَعْدَ ذٰلِكَ فَحَمِدَ اللّٰهَ
وَصَلّٰى عَلَى النَّبِىِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَقَالَ النَّبِىُّ صَلَّى اللّٰهُ
عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اَيُّهَا الْمُصَلِّىْ ادْعُ تُجَبْ۔

(رواۃ الترمذی وابوداؤد و نسائی و مشکوٰۃ ص ۸۶)

حضرت فضالہ بن عبید رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسولِ مکرم ﷺ جلوہ
افروز تھے کہ ایک نمازی آیا اس نے نماز سے فارغ ہوتے ہی دعا مانگنا
شروع کی، یا اللہ مجھے بخش دے اور مجھ پر رحم فرما۔ یہ سن کر حضور ﷺ نے
فرمایا: اے نمازی! تو نے جلد بازی کی ہے۔ جب تو نماز پڑھا کرے تو بیٹھ

کر پہلے اللہ تعالیٰ کی حمد وثنا بیان کیا کر جو اس کی شان کے لائق ہے اور مجھ پر
درود پاک پڑھ کر دعا مانگ، پھر ایک اور نمازی آیا اور اس نے نماز پڑھ کر
اللہ تعالیٰ کی حمد وثناء کی اور پھر نبی کریم ﷺ پر درود پاک پڑھا تو سرکارِ دو
عالم ﷺ نے فرمایا! اے نمازی! تو دعا کر تیری دعا قبول ہوگی۔

اس حدیث پاک کی شرح میں حضرت مولانا علی قاری علیہ رحمۃ الباری نے نقل
فرمایا کہ پہلے نمازی نے بغیر وسیلہ کے دربارِ الٰہی میں سوال کر دیا تھا، حالانکہ سائل کا حق
ہے کہ وہ اپنی حاجت دربارِ خداوندی میں پیش کرنے سے پہلے وسیلہ پیش کرے۔

(مرقاۃ ص ۳۴۴ ج ۱)

حدیث ۸: عَنْ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ مَسْعُوْدٍ رَضِیَ اللّٰهُ عَنْهُ قَالَ كُنْتُ
اُصَلِّيْ وَالنَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَاَبُوْ بَكْرٍ وَّعُمَرُ مَعَهٗ فَلَمَّا
جَلَسْتُ بَدَاْتُ بِالثَّنَاءِ عَلَى اللّٰهِ ثُمَّ الصَّلٰوةِ عَلَى النَّبِيِّ صَلَّى
اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ ثُمَّ دَعَوْتُ لِنَفْسِيْ فَقَالَ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ
وَسَلَّمَ سَلْ تُعْطَهْ سَلْ تُعْطَهْ ۔ (رواہ الترمذی، مشکوۃ شریف ص ۸۷)

سیّدنا عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں میں نے نماز پڑھی، حالانکہ رسول
اللہ ﷺ اور حضرت صدیقِ اکبر و فاروق اعظم رضی اللہ عنہما تشریف فرما تھے۔ جب
میں نماز پڑھ کر بیٹھا اور اللہ تعالیٰ کی حمد وثناء کی پھر میں نے نبی اکرم ﷺ پر
درود پاک پڑھ کر دعا کی تو حضور نبی کریم ﷺ نے فرمایا تو مانگ تجھے عطا
کیا جائے گا، تو مانگ تجھے عطا کیا جائے گا۔

صَلَّى اللّٰهُ تَعَالٰى عَلَيْهِ وَآلِهٖ وَسَلَّمَ ۔

حدیث ۹: قَالَ رَجُلٌ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ اَرَاَيْتَ اِنْ جَعَلْتُ صَلَاتِيْ كُلَّهَا
عَلَيْكَ قَالَ اِذًا يَكْفِيْكَ اللّٰهُ تَبَارَكَ وَتَعَالٰى مَا اَهَمَّكَ مِنْ اَمْرِ
دُنْيَاكَ وَآخِرَتِكَ وَاِسْنَادُهٗ جَيِّدٌ ۔ (القول البدیع ص ۱۱۹)



کسی نے عرض کیا: یا رسول اللہ ﷺ یہ فرمائیں کہ اگر آپ کی ذاتِ با
برکات پر درود پاک ہی وظیفہ بنا لوں تو کیسا رہے گا؟ نبی کریم ﷺ نے
فرمایا اگر تو ایسا کرے تو اللہ تبارک وتعالیٰ دنیا و آخرت کے تیرے سارے
معاملات کے لیے کافی ہے۔

صَلَّى اللّٰهُ تَعَالٰى عَلٰى حَبِيْبِهٖ اَكْرَمُ الْاَوَّلِيْنَ وَالْاٰخِرِيْنَ وَعَلٰى آلِهٖ
وَاَصْحَابِهٖ وَبَارِكْ وَسَلِّمْ ۔

حدیث ۱۰: عَنْ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ عُمَرَ وَقَالَ مَنْ صَلّٰى عَلَى النَّبِيِّ صَلَّى
اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَاحِدَةً صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَمَلَائِكَتُهٗ سَبْعِيْنَ صَلَاةً ۔

(مشکوۃ شریف ص ۸۷، القول البدیع ص ۱۰۳)

سیّد عبداللہ بن عمرو رضی اللہ عنہ نے فرمایا جو نبی کریم ﷺ پر ایک بار درود پڑھے،
اس پر اللہ تعالیٰ اور اس کے فرشتے ستر رحمتیں بھیجتے ہیں۔

حدیث ۱۱: اَتَانِيْ آتٍ مِّنْ عِنْدِ رَبِّيْ عَزَّوَجَلَّ فَقَالَ مَنْ صَلّٰى عَلَيْكَ
مِنْ اُمَّتِكَ صَلَاةً كَتَبَ اللّٰهُ لَهٗ بِهَا عَشْرَ حَسَنَاتٍ وَّمَحَا عَنْهُ عَشْرَ
سَيِّئَاتٍ وَّرَفَعَ لَهٗ عَشْرَ دَرَجٰتٍ وَّرَدَّ عَلَيْهِ مِثْلَهَا ۔

(جامع صغیر ص ۷ ج ۱)

رسول کریم ﷺ نے فرمایا میرے پاس اللہ تعالیٰ کی طرف سے ایک آنے
والا آیا اور عرض کیا: یا رسول اللہ جو آپ کا امتی آپ پر ایک بار درود پاک
پڑھے، اللہ تعالیٰ اس کے بدلے اس امتی کے لیے دس نیکیاں لکھ دیتا ہے
اور اس کے دس گناہ مٹا دیتا ہے اور اس کے دس درجے بلند کرتا ہے اور اس
درود پاک کی مثل اس پر رحمت بھیجتا ہے۔

اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ وَبَارِكْ عَلٰى نَبِيِّكَ الْمُصْطَفٰى وَرَسُوْلِكَ
الْمُجْتَبٰى وَعَلٰى آلِهٖ وَاَصْحَابِهٖ بِعَدَدِ كُلِّ ذَرَّةٍ مِّائَةَ اَلْفِ اَلْفِ

مَرَّةٍ ۔

حدیث۱۲: عَنْ اَنَسٍ رَضِیَ اللّٰهُ عَنْهُ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ صَلُّوْا عَلَيَّ فَاِنَّ الصَّلٰوةَ عَلَيَّ كَفَّارَةٌ لَّكُمْ وَزَكَاةٌ فَمَنْ صَلّٰى عَلَيَّ صَلَاةً صَلَّى اللّٰهُ تَعَالٰى عَلَيْهِ عَشْرًا ۔

(القول البدیع ص۱۰۳)

رسولِ اکرم ﷺ نے فرمایا مجھ پر درود پاک پڑھو، کیونکہ مجھ پر درود پاک پڑھنا تمہارے گناہوں کا کفارہ ہے اور تمہارے باطن کی طہارت ہے اور جو مجھ پر ایک بار بھی درود پاک پڑھے اللہ تعالیٰ اس پر دس رحمتیں بھیجتا ہے۔

صَلَّى اللّٰهُ تَعَالٰى عَلَيْهِ وَآلِهٖ وَسَلَّمْ

حدیث۱۳: اَكْثِرُوا الصَّلَاةَ عَلَيَّ فَاِنَّ صَلَاتَكُمْ مَغْفِرَةٌ لِّذُنُوْبِكُمْ وَاطْلُبُوْا اِلَى الدَّرَجَةَ وَالْوَسِيْلَةَ فَاِنَّ وَسِيْلَتِيْ عِنْدَ رَبِّيْ شَفَاعَةٌ لَّكُمْ ۔ (جامع صغیر ص۵۴ ج۱)

مجھ پر درود پاک کی کثرت کیا کرو، اس لیے کہ تمہارا درود پاک پڑھنا تمہارے گناہوں کا کفارہ ہے اور میرے لیے اللہ تعالیٰ سے درجہ اور وسیلہ کی دعا کرو، کیونکہ اللہ تعالیٰ کے دربار میں میرا وسیلہ تمہارے لیے شفاعت ہے۔

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّبَارِكْ وَسَلِّمْ

حدیث۱۴: زَيِّنُوْا مَجَالِسَكُمْ بِالصَّلَاةِ عَلَيَّ فَاِنَّ صَلَاتَكُمْ عَلَيَّ نُوْرٌ لَّكُمْ يَوْمَ الْقِيَامَةِ (جامع صغیر ص۲۸ ج دوم)

رسول اکرم شفیع اعظم ﷺ نے فرمایا تم اپنی مجالس کو مجھ پر درود پاک پڑھ کر مزین کرو، کیونکہ تمہارا مجھ پر درود پاک پڑھنا قیامت کے دن تمہارے لیے نور ہوگا۔



اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى حَبِيْبِكَ النَّبِيِّ الْاُمِّيِّ وَآلِهٖ وَاَصْحَابِهٖ وَسَلِّمْ

حدیث۱۵: عَنْ اَبِيْ هُرَيْرَةَ رضی اللہ عنہ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ لِلْمُصَلِّيْ عَلَيَّ نُوْرٌ عَلَى الصِّرَاطِ وَمَنْ كَانَ عَلَى الصِّرَاطِ مِنْ اَهْلِ النُّوْرِ لَمْ يَكُنْ مِّنْ اَهْلِ النَّارِ ۔

(دلائل الخیرات ص۹ مطبع کانپور)

نبی اکرم نورِ مجسم ﷺ نے فرمایا مجھ پر درود پاک پڑھنے والے کو پل صراط پر عظیم الشان نور عطا ہوگا اور جس کو پل صراط پر نور عطا ہوگا وہ اہل دوزخ سے نہ ہوگا۔

صَلَّى اللّٰهُ تَعَالٰى عَلٰى حَبِيْبِهٖ رَحْمَةً لِّلْعٰلَمِيْنَ وَعَلٰى آلِهٖ وَاَصْحَابِهٖ اَجْمَعِيْنَ ۔

تشریح: یہ وہی نور ہوگا جس کا اللہ تعالیٰ نے قرآن پاک میں ذکر فرمایا ہے:

يَوْمَ تَرَى الْمُؤْمِنِيْنَ وَالْمُؤْمِنٰتِ يَسْعٰى نُوْرُهُمْ بَيْنَ اَيْدِيْهِمْ وَبِاَيْمَانِهِمْ بُشْرٰىكُمُ الْيَوْمَ جَنّٰتٌ تَجْرِيْ مِنْ تَحْتِهَا الْاَنْهٰرُ خٰلِدِيْنَ فِيْهَا ۭ ذٰلِكَ هُوَ الْفَوْزُ الْعَظِيْمُ ۝ (الحدید:۱۲)

جس دن دیکھے گا تو ایمان والے مردوں اور ایمان والی عورتوں کو ان کا نور ان کے آگے، ان کے دائیں دوڑتا ہوں گا اور فرمایا جائے گا تمہارے لیے آج جنتوں کی خوشخبری ہے جن کے نیچے نہریں جاری ہیں، وہ ان بہشتوں میں ہمیشہ رہیں گے اور یہ بہت بڑی کامیابی ہے۔

حدیث۱۶: اِنَّ اَنْجٰكُمْ يَوْمَ الْقِيَامَةِ مِنْ اَهْوَالِهَا وَمَوَاطِنِهَا اَكْثَرُكُمْ عَلَيَّ صَلَاةً (شفا شریف ص۷۶، جلد۲)

اور قول البدیع میں اتنا مزید ہے:

اِنَّهٗ كَانَ فِي اللّٰهِ وَمَلٰئِكَتِهٖ كِفَايَةٌ اِذْ يَقُوْلُ

إِنَّ اللّٰهَ وَمَلٰٓئِكَتَهٗ يُصَلُّوْنَ عَلَى النَّبِيِّ الاية فَاَمَرَ بِذٰلِكَ الْمُؤْمِنِيْنَ لِيُثِيْبَهُمْ عَلَيْهِ (القول البدیع ص ۱۲۱)

اے لوگو! بے شک تم میں سے قیامت کے دن قیامت کے ہولوں اور اس کی دشوار گزار گھاٹیوں سے جلد از جلد نجات پانے والا وہ شخص ہوگا جس نے دنیا میں مجھ پر کثرت سے درود پاک پڑھا ہوگا۔

ہاں ہاں! اللہ تعالیٰ اور فرشتوں کا درود پاک بھیجنا ہی کافی تھا، مگر ایمان والوں کو درود پاک پڑھنے کا حکم اس لیے دیا تاکہ انہیں ان کا اجر عطا کیا جائے۔

اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ وَبَارِكْ عَلٰى رَسُوْلِكَ الْمُرْتَضٰى وَحَبِيْبِكَ الْمُصْطَفٰى وَعَلٰى آلِهٖ وَاَصْحَابِهٖ وَاَزْوَاجِهٖ وَذُرِّيَّاتِهٖ اَجْمَعِيْنَ ۔

حدیث ۱۷: لَيَرِدَنَّ عَلَيَّ الْحَوْضَ اَقْوَامٌ مَا اَعْرِفُهُمْ اِلَّا بِكَثْرَةِ الصَّلَاةِ عَلَيَّ

(کشف الغمہ ص ۲۷۱، شفا شریف ص ۶ ۷ ج ۲، القول البدیع ص ۱۲۳)

قیامت کے دن میرے حوض کوثر پر کچھ گروہ وارد ہوں گے جن کو میں انہیں درود پاک کی کثرت کی وجہ سے پہچانتا ہوں گا۔

اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعَالَمِيْنَ وَصَلَّى اللّٰهُ تَعَالٰى عَلٰى حَبِيْبِهٖ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّاٰلِهٖ اَصْحَابِهٖ وَسَلَّمْ ۔

اے میرے عزیز! اس وقت کو یاد کر جب سورج بالکل ہی قریب ہوگا، زمین دہکتے ہوئے کوئلے کی طرح تپ رہی ہوگی، سر چھپانے کی جگہ نہ ہوگی، پینے کو پانی نہ ہوگا، انسان کو اپنا ہی پسینہ لگام کی طرح منہ تک چڑھا ہوگا۔ وہاں ہمارے آقا ﷺ حوض کوثر پر امت کو پانی پلاتے ہوں گے۔ وہاں پر دنیا میں درود پاک پڑھنے والوں پر خاص عنایت ہوگی۔ امت کے والی ﷺ درود پاک پڑھنے والوں کو دور سے ہی دیکھ کر بلائیں گے! آؤ آؤ!



اِنَّآ اَعْطَيْنٰكَ الْكَوْثَرَ

ساری کثرت پاتے یہ ہیں
ماں جب اکلوتے کو چھوڑے
آ آ کہہ کے بلاتے یہ ہیں
باپ جہاں بیٹے سے بھاگے
لطف وہاں فرماتے یہ ہیں
ٹھنڈا ٹھنڈا، میٹھا میٹھا
پیتے ہم ہیں پلاتے یہ ہیں

جلدی آؤ! میں شفیق امت تمہارے انتظار میں کھڑا ہوں۔ آؤ حوض کوثر سے ٹھنڈا ٹھنڈا میٹھا میٹھا پانی پیو۔ یہ وہ حوض کوثر ہے جس نے ایک گھونٹ پی لیا پھر وہ کبھی پیاسا نہ ہوگا۔ صَلَّى اللّٰهُ تَعَالٰى عَلٰى نَبِيِّ الرَّحْمَةِ شَفِيْعِ الْاُمَّةِ كَاشِفِ الْغُمَّةِ وَعَلٰى آلِهٖ وَاَصْحَابِهٖ اَجْمَعِيْنَ ۔

ہاں ہاں جس خوش نصیب کو حوض کوثر سے پانی کا گھونٹ مل گیا قیامت کی گرمی اس کا کچھ نہیں بگاڑ سکتی۔ دنیا کی گرمی کس شمار میں ہے۔

چنانچہ شواہد الحق میں ہے، حضرت شیخ ابو عبد اللہ رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا ایک دفعہ جب میں حج کرنے گیا تو وہاں مجھے ایک آدمی ملا، اس نے بیان کیا کہ مجھے پیاس کبھی نہیں لگتی اور میں پانی نہیں پیتا۔ میں نے وجہ دریافت کی تو اس نے کہا ہاں اس کا سبب میں آپ کی خدمت میں عرض کرتا ہوں پھر بتایا کہ میں اہل حلہ سے ہوں اور اس سے پہلے میری عقیدت حضور اکرم ﷺ کے صحابہ کرام کے ساتھ نہیں تھی۔ میں ایک رات سویا تو خواب میں دیکھا کہ قیامت قائم ہے اور لوگ نہایت کرب اور پریشانی میں سرگرداں ہیں اور شدت پیاس میں مبتلا ہیں۔ مجھے بھی بے حد پیاس لگی تھی۔ لوگ ایک طرف جا رہے تھے میں بھی ادھر کو چل دیا۔ آگے بڑھا تو حوض کوثر آ گیا۔ اس کے چاروں کونوں پر

صحابہ کبار بیٹھے ہوئے ہیں۔ ایک کونے پر حضرت صدیق اکبر ہیں، دوسرے پر حضرت فاروق اعظم ہیں، تیسرے پر حضرت عثمان ذوالنورین ہیں اور چوتھے پر حیدر کرار حضرت علی ہیں (رضی اللہ عنہم) اور وہ لوگوں کو پانی پلا رہے ہیں۔ میں نے سوچا مجھے دوسروں سے کیا غرض، میں تو اپنے علی سے پانی پیوں گا کیونکہ میری ساری عقیدت تو انہیں سے ہے۔ جب میں حیدر کرار رضی اللہ عنہ کے سامنے حاضر ہوا تو آپ نے مجھے ایک نظر دیکھا اور میری طرف سے چہرۂ مبارک دوسری طرف پھیر لیا پھر میں مجبوری کی حالت میں بادل نخواستہ حضرت صدیق اکبر رضی اللہ عنہ کے پاس آیا، آپ نے بھی چہرہ انور دوسری طرف پھیر لیا، پھر حضرت فاروق اعظم رضی اللہ عنہ کے پاس آیا انہوں نے بھی ایسا ہی کیا، پھر حضرت عثمان ذوالنورین رضی اللہ عنہ کے پاس حاضر ہوا تو انہوں نے بھی میرے ساتھ یہی سلوک کیا، پھر جب میں ہر طرف سے مایوس و ناکام ہو کر پریشانی کے عالم میں ادھر ادھر دیکھنے لگا تو مجھے سرور عالم محسن اعظم ﷺ نظر آ گئے جو کہ اپنی امت کو حوضِ کوثر کی طرف بھیج رہے تھے، میں بھی حاضر خدمت ہو گیا اور عرض کیا: یا رسول اللہ! مجھے سخت پیاس لگی ہوئی ہے اور مولا علی رضی اللہ عنہ کے پاس حاضر ہوا تھا کہ مجھے پانی پلائیں، مگر انہوں نے مجھ سے اپنا چہرہ ہی پھیر لیا، اسی طرح فاروق اعظم، صدیق اکبر اور عثمان غنی رضی اللہ عنہم نے میری طرف توجہ نہیں کی۔ یہ سن کر حضرت رسول اللہ ﷺ نے فرمایا میرے پیارے علی تجھے پانی کیوں پلاتے، جبکہ تیرے سینے میں میرے صحابہ کرام کا بغض موجود ہے۔ اس جواب پر میں نے عرض کیا: یا رسول اللہ ﷺ! اگر میں توبہ کر لوں تو پھر؟ اس گزارش پر حضور نبی کریم ﷺ نے فرمایا ہاں اگر تو توبہ کرلے اور مسلمان ہو جائے، تو میں تجھے حوضِ کوثر کا پانی پلاؤں گا جس کے بعد تو کبھی پیاسا نہ ہوگا تو میں نے رسول اکرم ﷺ کے دست شفقت پر توبہ کی اور اسلام قبول کیا، پھر امت کے والی ﷺ مجھے حوض کوثر پر لائے اور اپنے دست کرم سے مجھے جام کوثر عطا فرمایا جس سے میں سیراب ہو گیا۔ اس کے بعد میری آنکھ کھل گئی۔ زاں بعد مجھے کبھی پیاس نہیں لگی، پھر میں اپنے اہل و عیال کے پاس گیا اور سب سے بیزاری ظاہر کردی۔



سوائے ان احباب کے جنہوں نے یہ سن کر توبہ کر لی اور اس نظریے سے رجوع کر لیا۔ (شواہد الحق فی الاستغاثۃ سید الخلق ص ۵۳۹)

اس واقعہ کی تصدیق وتائید اس حدیث پاک سے بھی ہوتی ہے جس کو حضرت انس رضی اللہ عنہ صحابی نے روایت کیا ہے کہ حضرت رسول اللہ ﷺ نے فرمایا ”میرے حوض کوثر کے چار رکن ہیں، ایک رکن میرے پیارے ابوبکر کے قبضہ میں ہوگا، دوسرا رکن میرے پیارے فاروق کے قبضہ میں، تیسرا رکن میرے پیارے عثمان کے قبضہ میں اور چوتھا رکن میرے پیارے علی کے قبضہ میں ہوگا (رضی اللہ عنہم)۔

لہٰذا جو شخص ابوبکر سے تو محبت کرے لیکن عمر سے بغض رکھے، اسے ابوبکر پانی نہ پلائیں گے اور جو عمر سے محبت رکھے اور ابوبکر سے بغض رکھے، اسے عمر پانی نہیں دیں گے اور جو عثمان سے محبت کرے مگر علی سے بغض رکھے اسے عثمان پانی نہیں دیں گے اور جو علی سے محبت رکھے اور عثمان سے بغض رکھے اسے علی ہرگز پانی نہیں پلائیں گے اور جس نے ابوبکر کے بارے میں اچھی بات کہی، اس نے اپنے دین کو درست کر لیا اور جس نے عمر کے بارے میں اچھی بات کہی، اس کا راستہ واضح ہو گیا اور جس نے عثمان کے حق میں اچھی بات کہی، وہ اللہ تعالیٰ کے نور سے منور ہو گیا اور جس نے علی کے حق میں اچھی بات کہی، گویا اس نے مضبوط کڑا تھام لیا جو کبھی ٹوٹنے والا نہیں ہے اور جس نے میرے صحابہ کرام کے بارے میں اچھی بات کہی، وہ مومن ہے۔ (رضی اللہ عنہم) (شواہد الحق ص ۵۳۹)

اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ وَبَارِكْ عَلٰى سَيِّدِ الْاَبْرَارِ وَالنَّبِيِّ الْمُخْتَارِ وَعَلٰى آلِهٖ وَاَصْحَابِهِ الْاَخْيَارِ وَالْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعَالَمِيْنَ ۔

حدیث ۱۸: عَنْ اَنَسٍ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ مَنْ صَلّٰى عَلَيَّ فِيْ يَوْمٍ اَلْفَ مَرَّةٍ لَمْ يَمُتْ حَتّٰى يَرٰى مَقْعَدَهٗ مِنَ الْجَنَّةِ ۔

(القول البدیع ص: ۱۲۶، جلاء الافہام ص: ۲۷، الترغیب والترہیب ص: ۵۰۱، کشف الغمہ ص: ۲۷۱)

جس نے مجھ پر دن بھر میں ہزار بار درود پاک پڑھا، وہ مرے گا نہیں، جب تک کہ وہ جنت میں اپنی آرام گاہ (جائے رہائش) نہ دیکھ لے گا۔

تشریح: سبحان اللہ! کتنا بڑا انعام ہے۔ اے عزیز ذرا علیحدہ بیٹھ کر غور کر کہ جنت کتنی اعلیٰ نعمت ہے۔ ساری دنیا اور جو کچھ دنیا میں ہے۔ ایک پلڑے میں رکھی جائے اور جنت کا ایک رومال ایک پلڑے میں رکھا جائے تو رومال ہی وزنی اور قیمتی نکلے گا۔ اللہ کریم ہم سب کو زیادہ سے زیادہ درود پاک پڑھنے کی توفیق عطا فرمائے۔

بِجَاهِ حَبِيْبِهٖ رَحْمَةً لِّلْعٰلَمِيْنَ صَلَّى اللّٰهُ تَعَالٰى عَلَيْهِ وَآلِهٖ وَاَصْحَابِهٖ وَبَارِكْ وَسَلِّمْ ۔

حدیث۱۹: مَنْ صَلّٰى عَلَيَّ عَشْرًا صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ مِائَةً وَمَنْ صَلّٰى عَلَيَّ مِائَةً صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ اَلْفًا وَمَنْ زَادَ صَبَابَةً وَشَوْقًا كُنْتُ لَهٗ شَفِيْعًا وَشَهِيْدًا يَوْمَ الْقِيَامَةِ ۔ (القول البدیع ص۱۰۳)

جس نے مجھ پر دس بار درود پاک پڑھا اللہ تعالیٰ اس پر سو رحمتیں نازل فرماتا ہے اور جو مجھ پر سو بار درود پاک پڑھے اللہ تعالیٰ اس پر ہزار رحمتیں نازل فرماتا ہے اور جو محبت وشوق سے اس سے بھی زیادہ پڑھے، میں قیامت کے دن اس کا شفیع اور گواہ بنوں گا۔

تشریح: سبحان اللہ! کتنا خوش نصیب ہے وہ شخص جس کے ایمان کی گواہی امت کے والی شفیع المذنبین رحمۃ للعلمین ﷺ دیں اور اس کی شفاعت کی بھی ذمہ داری اٹھائیں۔

وَصَلَّى اللّٰهُ عَلٰى خَيْرِ خَلْقِهٖ وَآلِهٖ وَاَصْحَابِهٖ وَسَلِّمْ

ہر کہ باشد عامل صلوا مدام
آتش دوزخ شود بر دے حرام

حدیث۲۰: مَنْ صَلّٰى عَلَيَّ صَلَاةً وَّاحِدَةً صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ عَشْرًا



وَمَنْ صَلّٰى عَلَيَّ عَشْرًا صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ مِائَةً وَمَنْ صَلّٰى عَلَيَّ مِائَةً كَتَبَ اللّٰهُ بَيْنَ عَيْنَيْهِ بَرَاءَةً مِّنَ النِّفَاقِ وَبَرَاءَةً مِّنَ النَّارِ وَاَسْكَنَهٗ يَوْمَ الْقِيَامَةِ مَعَ الشُّهَدَآءِ ۔

(القول البدیع ص۱۰۳، الترغیب والترہیب ص۴۹۵ ج۲)

جو مجھ پر ایک بار درود پاک پڑھے، اللہ تعالیٰ اس پر دس رحمتیں نازل فرماتا ہے اور جو مجھ پر دس بار درود پاک پڑھے، اللہ تعالیٰ اس پر سو رحمتیں نازل فرماتا ہے اور جو مجھ پر سو بار درود پاک پڑھے، اللہ تعالیٰ اس کی دونوں آنکھوں کے درمیان لکھ دیتا ہے کہ یہ بندہ نفاق اور دوزخ کی آگ سے بری ہے اور اس کو قیامت کے دن شہیدوں کے ساتھ رکھے گا۔

اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ وَبَارِكْ عَلٰى حَبِيْبِكَ الْمُصْطَفٰى وَعَلٰى آلِهٖ وَسَلِّمْ ۔

حدیث۲۱: عَنْ عَبْدِ الرَّحْمٰنِ بْنِ عَوْفٍ قَالَ كَانَ لَا يُفَارِقُ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ تَعَالٰى عَلَيْهِ وَآلِهٖ وَسَلَّمَ مِنَّا خَمْسَةٌ اَوْ اَرْبَعَةٌ مِّنْ اَصْحَابِهٖ صَلَّى اللّٰهُ تَعَالٰى عَلَيْهِ وَآلِهٖ وَسَلَّمَ لِمَا يَنُوْبُهٗ مِنْ حَوَائِجِهٖ بِاللَّيْلِ وَالنَّهَارِ قَالَ فَجِئْتُهٗ وَقَدْ خَرَجَ فَاتَّبَعْتُهٗ فَدَخَلَ حَائِطًا مِّنْ حِيْطَانِ الْاَسْوَافِ فَصَلّٰى فَسَجَدَ فَاَطَالَ السُّجُوْدَ فَبَكَيْتُ وَقُلْتُ قَبَضَ اللّٰهُ رُوْحَهٗ فَرَفَعَ رَاْسَهٗ فَدَعَانِيْ فَقَالَ مَالَكَ فَقُلْتُ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ اَطَلْتَ السُّجُوْدَ فَقُلْتُ قَبَضَ اللّٰهُ رُوْحَ رَسُوْلِهٖ لَا اَرَاهُ اَبَدًا قَالَ فَسَجَدْتُ شُكْرًا لِّرَبِّيْ فِيْمَا اَبْلَانِيْ اَيْ اَنْعَمَ عَلَيَّ فِيْ اُمَّتِيْ مَنْ صَلّٰى عَلَيَّ صَلَاةً مِّنْ اُمَّتِيْ كَتَبَ اللّٰهُ لَهٗ عَشْرَ حَسَنَاتٍ وَّمَحَا عَنْهُ عَشْرَ سَيِّئَاتٍ ۔

(القول البدیع ص۱۰۵، الترغیب والترہیب ص۴۹۵)

حضرت عبد الرحمٰن بن عوف رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ ہم صحابہ کرام دن رات رسول اللہ ﷺ کے ساتھ رہتے تھے اور حضور سے جدا نہیں ہوتے تھے تاکہ سیّد عالم ﷺ کی ضروریات میں خدمت کی جائے۔ ایک دن حضور نبی کریم ﷺ اپنے دولت خانہ سے باہر نکلے تو میں بھی ان کے پیچھے ہولیا، حضور ﷺ ایک باغ میں تشریف لے گئے وہاں حضور اکرم ﷺ نے نماز پڑھی اور سر سجدے میں رکھا اور سجدہ اتنا لمبا کیا کہ میں رونے لگ گیا اور خیال کیا کہ اللہ تعالیٰ نے آپ کی روح مبارکہ قبض کرلی ہے، پھر سرکار ﷺ نے سر مبارک اٹھایا اور مجھے بلا کر فرمایا تجھے کیا ہوا ہے؟ میں نے عرض کیا: یا رسول اللہ ﷺ آپ نے اتنا لمبا سجدہ کیا کہ میں نے خیال کیا کہ اللہ تعالیٰ نے اپنے رسول کریم ﷺ کی روح مبارکہ کو قبض فرمالیا۔ اب میں حضور ﷺ کو کبھی نہیں دیکھ سکوں گا، تو رسول کریم ﷺ نے فرمایا مجھ پر میرے رب کریم نے انعام کیا تو میں نے سجدۂ شکر ادا کیا ہے۔ انعام یہ ہے کہ میری امت میں سے جو کوئی مجھ پر ایک بار درود پاک پڑھے گا اللہ تعالیٰ اس کے لیے دس نیکیاں لکھ دے گا اور اس کے دس گناہ مٹا دے گا۔

اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ وَبَارِكْ عَلٰى رَسُوْلِكَ الْمُخْتَارِ سَيِّدِ الْاَبْرَارِ وَعَلٰى آلِهٖ وَاَصْحَابِهِ الْاَخْيَارِ ۔

حدیث۲۲: عَنْ اَنَسٍ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ قَالَ خَرَجَ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَتَبَرَّزُ فَلَمْ يَجِدْ اَحَدًا يَتْبَعُهُ فَفَزِعَ عُمَرُ فَاتَّبَعَهُ بِمُطَهَّرَةٍ يَعْنِيْ دَاوَةً فَوَجَدَهُ سَاجِدًا فِيْ شَرْبَةٍ فَتَنَحّٰى عُمَرُ فَجَلَسَ وَرَاءَهُ حَتّٰى رَفَعَ رَأْسَهُ قَالَ فَقَالَ اَحْسَنْتَ يَا عُمَرُ حِيْنَ وَجَدْتَنِيْ سَاجِدًا فَتَنَحَّيْتَ عَنِّيْ اِنَّ جِبْرِيْلَ اَتَانِيْ فَقَالَ مَنْ صَلّٰى عَلَيْكَ وَاحِدًا صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ عَشْرًا وَرَفَعَهُ عَشْرَ دَرَجٰتٍ



اَخْرَجَهُ الْبُخَارِيُّ فِي الْاَدَبِ الْمُفْرَدِ ۔

(القول البدیع ص ۱۰۶، سعادۃ الدارین ص ۶۴)

نبی اکرم ﷺ باہر فضا کی طرف تشریف لے گئے اور کوئی پیچھے جانے والا نہیں تھا۔ حضرت عمر رضی اللہ عنہ دیکھ کر گھبرائے اور لوٹا لے کر پیچھے ہولئے، تو دیکھا کہ حضور اکرم ﷺ ایک بالا خانہ میں سر بسجود ہیں۔ حضرت عمر رضی اللہ عنہ پیچھے ہٹ کر بیٹھ گئے اور جب سرکار دو عالم ﷺ نے سر مبارک اٹھایا تو فرمایا: اے عمر! تو نے بہت اچھا کیا جبکہ تو مجھے سربسجود دیکھ کر پیچھے ہٹ گیا۔ میرے پاس حضرت جبرائیل علیہ السلام یہ پیغام لے کر آئے تھے کہ اے اللہ تعالیٰ کے حبیب جو کوئی آپ پر ایک بار درود پاک پڑھے گا اللہ تعالیٰ اس پر دس رحمتیں بھیجے گا اور اس کے دس درجے بلند کرے گا۔ اس حدیث پاک کو امام بخاری رحمۃ اللہ علیہ نے الادب المفرد میں نقل کیا ہے۔

صَلَّى اللّٰهُ تَعَالٰى عَلَى النَّبِيِّ الْاُمِّيِّ الْكَرِيْمِ وَعَلٰى آلِهٖ وَاَصْحَابِهٖ وَاَزْوَاجِهِ الطَّاهِرَاتِ اُمَّهَاتُ الْمُؤْمِنِيْنَ وَذُرِّيَّاتِهٖ اِلٰى يَوْمِ الدِّيْنِ وَالْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِيْنَ ۔

حدیث۲۳: عَنْ عُمَرَ بْنِ الْخَطَّابِ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ مَنْ صَلّٰى عَلَيَّ صَلَاةً صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ عَشْرًا فَلْيُقِلَّ عَبْدًا وَلْيُكْثِرْ ۔ (القول البدیع ص ۱۰۷)

سیّدنا فاروق اعظم رضی اللہ عنہ کا ارشاد ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا جو بندہ مجھ پر ایک مرتبہ درود پاک پڑھے اللہ تعالیٰ اس پر دس رحمتیں نازل فرماتا ہے۔ اب بندے کی مرضی ہے کہ وہ درود پاک کم پڑھے یا زیادہ۔

مَوْلَایَ صَلِّ وَسَلِّمْ دَائِمًا اَبَدًا
عَلٰى حَبِيْبِكَ خَيْرِ الْخَلْقِ كُلِّهِمِ

حدیث۲۴: عَنِ الْبَرَاءِ بْنِ عَازِبٍ رَضِیَ اللّٰہُ تَعَالٰی عَنْهُ قَالَ اَنَّ النَّبِیَّ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ قَالَ مَنْ صَلّٰی عَلَیَّ کَتَبَ اللّٰہُ بِهَا عَشْرَ حَسَنَاتٍ وَمَحَا عَنْهُ بِهَا عَشْرَ سَیِّئَاتٍ وَرَفَعَهُ بِهَا عَشْرَ دَرَجٰتٍ وَكُنَّ لَهُ عَدْلَ عَشْرِ رِقَابٍ

(القول البدیع ص ۱۰۸، الترغیب والترہیب ص۴۹۶ج

حضرت براء بن عازب رضی اللہ عنہ نے فرمایا کہ نبی اکرم ﷺ نے فرمایا جس نے مجھ پر ایک بار درود پاک پڑھا اللہ تعالیٰ اس کے لیے اس کے بدلے دس نیکیاں لکھ دیتا ہے اور اس درود پاک کے بدلے اس کے دس گناہ مٹا دیتا ہے اور اس کے دس درجے بلند کرتا ہے اور یہ دس غلام آزاد کرنے کے برابر ہے۔

صَلَّی اللّٰہُ تَعَالٰی عَلَی النَّبِیِّ الْاُمِّیِّ الْكَرِیْمِ وَعَلٰی اٰلِهٖ وَاَصْحَابِهٖ وَسَلَّمَ ۔

حدیث ۲۵: عَنْ عَامِرِ بْنِ رَبِیْعَةَ رَضِیَ اللّٰہُ عَنْهُ قَالَ سَمِعْتُ رَسُوْلَ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ یَخْطُبُ وَیَقُوْلُ مَنْ صَلّٰی صَلَاةً لَمْ تَزَلِ الْمَلٰٓئِكَةُ تُصَلِّیْ عَلَیْهِ مَا صَلّٰی عَلَیَّ صَلَاةً لَمْ تَزَلِ الْمَلٰٓئِكَةُ تُصَلِّیْ عَلَیْهِ مَا صَلّٰی عَلَیَّ فَلْیَقِلَّ عَبْدٌ مِنْكُمْ اَوْ لِیُكْثِرْ ۔ (القول البدیع ص ۱۱۴)

حضرت عامر بن ربیعہ رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ میں نے رسول اللہ ﷺ کو خطبہ دیتے ہوئے دورانِ خطبہ فرماتے سنا "بندہ جب تک مجھ پر درود پاک پڑھتا رہتا ہے اللہ تعالیٰ کے فرشتے اس پر رحمتیں نازل کرتے رہتے ہیں۔ اب بندہ کی مرضی کہ وہ مجھ پر دود پاک کم پڑھے یا زیادہ۔

صَلَّی اللّٰہُ تَعَالٰی عَلٰی حَبِیْبِهٖ وَنَبِیِّهٖ وَخَلِیْلِهٖ رَحْمَةً لِّلْعٰلَمِیْنَ



وَعَلٰی اٰلِهٖ وَاَصْحَابِهٖ وَبَارِكْ وَسَلِّمْ ۔

حدیث۲۶: عَنْ اَبِیْ بَكْرِ نِ الصِّدِّیْقِ رَضِیَ اللّٰہُ عَنْهُ قَالَ سَمِعْتُ رَسُوْلَ اللّٰہِ ﷺ یَقُوْلُ مَنْ صَلّٰی عَلَیَّ كُنْتُ شَفِیْعَهٗ یَوْمَ الْقِیَامَةِ ۔

(القول البدیع ص ۱۳۱)

سیدنا صدیق اکبر رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ میں نے رسولِ اکرم ﷺ کو فرماتے سنا ہے جو مجھ پر درود پاک پڑھے میں اس کا قیامت کے دن شفیع بنوں گا۔

اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ وَبَارِكْ عَلٰی حَبِیْبِكَ الْمُخْتَارِ سَیِّدِ الْاَبْرَارِ وَعَلٰی اٰلِهٖ وَاَصْحَابِهٖ اَجْمَعِیْنَ اِلٰی یَوْمِ الدِّیْنِ ۔ وَالْحَمْدُ لِلّٰہِ رَبِّ الْعٰلَمِیْنَ ۔

حدیث۲۷: عَنْ اَبِیْ كَاهِلٍ رَضِیَ اللّٰہُ عَنْهُ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ یَا اَبَا كَاهِلٍ مَنْ صَلّٰی عَلَیَّ كُلَّ یَوْمٍ ثَلَاثَ مَرَّاتٍ وَكُلَّ لَیْلَةٍ ثَلَاثَ مَرَّاتٍ حُبًّا لِیْ وَشَوْقًا لِیْ كَانَ حَقًّا عَلَی اللّٰہِ اَنْ یَغْفِرَ لَهٗ ذُنُوْبَهٗ تِلْكَ اللَّیْلَةِ وَذٰلِكَ الْیَوْمِ ۔

(القول البدیع ص ۱۱۷، الترغیب والترہیب ص ۵۰۲ ج ۲)

سیدنا ابو کاہل رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: اے ابو کاہل جو شخص مجھ پر ہر دن اور رات کو تین تین بار میری محبت اور میری طرف شوق کی وجہ سے درود پاک پڑھے تو اللہ تعالیٰ پر حق ہے کہ اس کے اس دن اور رات کے گناہ بخش دے۔

صَلَّی اللّٰہُ تَعَالٰی عَلَی النَّبِیِّ الْاُمِّیِّ الْكَرِیْمِ وَعَلٰی اٰلِهٖ وَاَصْحَابِهٖ اَجْمَعِیْنَ كُلَّ یَوْمٍ وَّلَیْلَةٍ مِائَةَ اَلْفِ اَلْفِ مَرَّةٍ اِلٰی یَوْمِ الدِّیْنِ ۔

حدیث۲۸: عَنْ عَائِشَةَ رَضِیَ اللّٰہُ تَعَالٰی عَنْهَا قَالَتْ قَالَ رَسُوْلُ

اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ مَنْ سَرَّہٗ اَنْ یَّلْقَی اللّٰہَ رَاضِیًا فَلْیُکْثِرِ الصَّلٰوۃَ عَلَیَّ ۔

(القول البدیع ص ۱۲۲، کشف الغمہ ص ۱/۲۷۱، سعادۃ الدارین ص ۷۹)

سیّدہ عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا سے مروی ہے کہ رسولِ اکرم ﷺ نے فرمایا جس شخص کو یہ بات پسند ہو کہ جب وہ دربارِ الٰہی میں حاضر ہو تو اللہ تعالیٰ اس پر راضی ہو، اسے چاہیے کہ مجھ پر درود پاک کی کثرت کرے۔

اَللّٰھُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ وَبَارِکْ عَلٰی حَبِیْبِکَ الْاَمِیْنِ وَرَسُوْلِکَ الْکَرِیْمِ وَعَلٰی آلِہٖ وَاَصْحَابِہٖ کَثِیْرًا کَثِیْرًا وَالْحَمْدُ لِلّٰہِ رَبِّ الْعٰلَمِیْنَ ۔

حدیث ۲۹: اِذَا نَسِیْتُمْ شَیْئًا فَصَلُّوْا عَلَیَّ تَذْکُرُوْہُ اِنْشَاءَ اللّٰہُ تَعَالٰی ۔ (سعادۃ الدارین ص ۵۷)

رسول اللہ ﷺ نے فرمایا جب تم کسی چیز کو بھول جاؤ تو مجھ پر درود پاک پڑھو، انشاء اللہ تعالیٰ یاد آ جائے گی۔

فائدہ: باوثوق ذرائع سے فقیر تک یہ بات پہنچی کہ حضرت خواجہ خواجگان قاضی محمد سلطان عالم میر پوری رحمۃ اللہ علیہ کی خدمت بابرکت میں علمائے کرام آتے اور مسائلِ علمی پر گفتگو ہوتی اور آپ فرماتے مولوی صاحب اس کتاب سے یہ مسئلہ تلاش کرو، جب بسیار ورق گردانی کے باوجود مسئلہ نہ ملتا تو آپ کتاب کو اپنے دستِ مبارک میں لیتے اور کتاب بند کر کے درود پاک پڑھتے اور پھر کتاب کھول کر علماء کرام کے سامنے رکھ دیتے تو وہی مسئلہ نکلتا جس کی تلاش ہوتی تھی۔

فَالْحَمْدُ لِلّٰہِ رَبِّ الْعٰلَمِیْنَ وَالصَّلٰوۃُ وَالسَّلَامُ عَلٰی حَبِیْبِہٖ اَطْیَبُ الطَّیِّبِیْنَ اَطْھَرُ الطَّاھِرِیْنَ اَکْرَمُ الْاَوَّلِیْنَ وَالْاٰخِرِیْنَ وَعَلٰی آلِہٖ وَاَصْحَابِہٖ اَجْمَعِیْنَ ۔

حدیث ۳۰: اَکْثِرُوْا مِنَ الصَّلٰوۃِ عَلَیَّ لِاَنَّ اَوَّلَ مَا تُسْئَلُوْنَ فِی



الْقَبْرِ عَنِّیْ ۔ (سعادۃ الدارین ص ۵۹، کشف الغمہ ص ۲۶۹)

''اے میری امت مجھ پر درود پاک کی کثرت کرو، کیونکہ قبر میں تم سے پہلے میرے متعلق سوال ہوگا''۔

تشریح: اس مقام پر اوّلیت کو اہمیت کے معنی میں لیا جائے تو مطلب واضح ہو جاتا ہے یعنی قبر میں منکر نکیر جتنے سوال کریں گے ان میں سے اہم سوال میرے متعلق ہوگا اور حضور ﷺ نے درود پاک کی کثرت کی تاکید اس لیے فرمائی کہ درود پاک کی کثرت سے نبی اکرم ﷺ کی محبت اور عظمت درود پاک پڑھنے والے کے دل میں زیادہ ہو جاتی ہے اور وہاں محبوب کبریا ﷺ کی پہچان محبت وعظمت کی بنا پر ہوگی۔ اسی لیے حدیث پاک میں فرمایا کہ جس کے دل میں ایمان ہوگا وہ منکر نکیر کے سوال کے جواب میں بلا جھجک اور برملا کہے گا ھذا محمد جاء نا بالبینات یعنی اے فرشتو! یہی تو میرے آقا ہیں جن کا نام نامی اسم گرامی محمد ﷺ ہے۔ یہی آقا ہمارے پاس روشن دلیلیں لے کر تشریف لائے تھے، منکر نکیر کہیں گے بے شک تو کامیاب ہوا۔ ہم جانتے تھے کہ تو یہی جواب دے گا، نم کنومۃ العروس اور وہ منافق جس کا دل محبت وعظمت مصطفیٰ ﷺ سے خالی ہوگا، جب اس سے منکر نکیر سوال کریں گے کہ تو ان کو پہچانتا ہے تو وہ کہے گے۔ ''ھا ھا لا ادری کنت اقول ما یقول الناس'' ہائے ہائے میں ان کو نہیں جانتا، دنیا میں لوگ ان کو جو کچھ کہتے تھے میں بھی کہا کرتا تھا، اس جواب کو سن کر فرشتے کہیں گے ہاں ہم جانتے تھے کہ تو یہی جواب دے گا، پھر اس پر قبر کا عذاب مسلط کر دیا جائے گا۔ نعوذ باللہ من ذلک۔

اس سے وہ لوگ عبرت حاصل کریں جو باعث ایجادِ عالم نور مجسم فخر آدم و بنی آدم ﷺ کی عظمت اور رفعتِ شان سن کر دل میں کڑھتے رہتے ہیں اور اگر کہیں مصطفیٰ ﷺ کی عظمت وشان کا جلسہ ہو تو جب تک جوابی جلسہ نہ کریں، ان کو چین نہیں آتا۔ بخاری شریف ہاتھ میں لیے منبر پر چڑھ کر ہرزہ سرائی کرتے ہیں، اگر نبی کو علم غیب

خواجہ بایزید بسطامی لیٹے ہوئے ہیں اور تو اوپر پاؤں رکھ کر گزر گیا ہے یہ سن کر اس بدبخت نے کہا "بایزید بسطامی ہے تو پھر کیا ہوا"۔ یہ کہہ کر چلتا بنا لیکن اس بے ادبی کا وبال اس پر یوں نازل ہوا کہ جب اس کے مرنے کا وقت آیا تو اس کے دونوں پاؤں سیاہ ہو گئے اور اسی پر بس نہیں بلکہ آج تک اس بدبخت کی نسل میں بھی یہ چیز آ رہی ہے کہ جب اس کی اولاد میں سے کسی کا آخری وقت آتا ہے تو اس کے پاؤں سیاہ ہو جاتے ہیں۔ **نعوذ باللہ من ذالک** (رونق المجالس ص ۱۷)

(۲) سلطان الہند حضرت خواجہ غریب نواز سرکار اجمیری قدس سرہٗ نے فرمایا کہ ایک آدمی تھا وہ جب کبھی بزرگانِ دین کو دیکھتا ان سے منہ پھیر لیتا اور براہِ حسد ان کو دیکھنا پسند نہ کرتا۔ جب وہ مر گیا اور اس کو لوگوں نے قبر میں اتارا اور اس کا چہرہ قبلہ رخ کیا تو فوراً ہی اس کا منہ پھر کر دوسری طرف ہو گیا اور بار بار ایسا ہی ہوا۔ لوگ بڑے ہی حیران ہوئے۔

اچانک ہاتف سے آواز آئی اے لوگو! کیوں تکلیف اٹھاتے ہو، اس کو یوں ہی رہنے دو، کیونکہ یہ دنیا میں میرے پیاروں سے منہ پھیر لیا کرتا تھا اور جو شخص میرے دوستوں سے منہ پھیرے اس سے میری رحمت منہ پھیر لیتی ہے اور ایسا شخص راندہ درگاہ ہو جاتا ہے اور کل قیامت کے دن ایسے کو گدھے کی صورت میں اٹھائیں گے۔ **العیاذ باللہ ثم العیاذ باللہ تعالٰی** (دلیل العارفین ص ۲۳)

(۳) مولانا عبدالجبار کو کسی نے بتایا کہ مولوی عبدالعلی اہل حدیث جو کہ مسجد تلیا نوالی امرتسر میں امام اور آپ کے مدرسہ غزنویہ میں پڑھتے بھی ہیں۔ اس مولوی عبدالعلی نے کہا ہے کہ امام ابوحنیفہ (سیّدنا امام اعظم رحمۃ اللہ علیہ) سے تو میں اچھا اور بڑا ہوں کیونکہ انہیں صرف سترہ حدیثیں یاد تھیں اور مجھے ان سے کہیں زیادہ یاد ہیں۔ یہ سن کر مولانا عبدالجبار نے جو کہ بزرگوں کا نہایت ادب کیا کرتے تھے حکم دیا کہ اس نالائق عبدالعلی کو مدرسہ سے نکال دو اور ساتھ یہ بھی فرمایا کہ یہ عنقریب مرتد ہو جائے گا۔ اس کو مدرسہ سے نکال دیا گیا



اور پھر ایک ہفتہ بھی نہ گزرا تھا کہ وہ مرزائی ہو گیا اور لوگوں نے اسے ذلیل کر کے مسجد سے بھی نکال دیا۔ بعدازاں کسی نے مولانا عبدالجبار سے پوچھا آپ کو کیسے علم ہو گیا تھا کہ یہ کافر ہو جائے گا۔ فرمایا کہ جس وقت مجھے اس کی گستاخی کی خبر ملی اسی وقت بخاری شریف کی یہ حدیث میری سامنے آ گئی **من عادیٰ لی ولیًّا فقد اٰذنته بالحرب** یعنی جس شخص نے میرے کسی ولی سے دشمنی کی تو میں اس کے خلاف اعلان جنگ کرتا ہوں۔ (حدیث قدسی)

اور چونکہ امام ابوحنیفہ میری نظر میں ولی اللہ ہیں۔ جب اللہ تعالٰی کی طرف سے اعلانِ جنگ ہو گیا تو جنگ میں ہر فریق دوسرے کی اعلٰی چیز چھینتا ہے۔ اللہ تعالٰی کی نظر میں ایمان سے اعلٰی کوئی چیز نہیں اس لیے اس شخص کے پاس ایمان کیسے رہ سکتا ہے۔

(۴) سنجار میں ایک شخص تھا جو کہ اولیاء کرام پر بلاوجہ طعن و تشنیع کیا کرتا تھا۔ وہ شخص جب بیمار ہو کر قریب المرگ ہوا تو اس وقت وہ ہر قسم کی باتیں کر سکتا تھا مگر کلمہ شہادت نہیں پڑھ سکتا تھا۔ بارہا لوگوں نے اسے کلمہ سنایا لیکن کسی طرح کلمہ نہیں پڑھ سکا۔ لوگ پریشان ہوئے اور دوڑ کر حضرت شیخ سوید سنجاری رحمۃ اللہ علیہ کو بلا لائے۔ آپ تشریف لا کر اس شخص کے پاس بیٹھے اور مراقبہ کیا۔ جب آپ نے سر مبارک اٹھایا تو اس نے کلمہ شہادت پڑھا اور کئی بار پڑھا پھر اللہ تعالٰی کے پیارے ولی سوید سنجاری رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا کہ چونکہ یہ شخص اللہ تعالٰی کے ولیوں پر طعن کیا کرتا تھا، اس وجہ سے اس کی زبان کو کلمہ شہادت پڑھنے سے روک دیا تھا جب میں نے یہ معلوم کیا تو میں نے اللہ تعالٰی کی جناب میں اس کی سفارش کی۔

مجھ سے فرمایا گیا اے پیارے! ہم نے تیری سفارش قبول کی لیکن شرط یہ ہے کہ یہ میرے جن ولیوں کی شان میں بے ادبی کیا کرتا تھا وہ بھی راضی ہو جائیں یہ ارشاد سن کر میں مقامِ حضرت الشریفہ میں داخل ہوا اور حضرت معروف کرخی حضرت سری سقطی، حضرت جنید بغدادی، حضرت خواجہ بایزید بسطامی رحمۃ اللہ علیہم سے میں نے اس شخص کی

طرف سے معافی چاہی اور انہوں نے معاف کر دیا۔ اس کے بعد اس شخص نے بیان کیا کہ جب کلمہ شہادت پڑھنا چاہتا تو ایک سیاہ چیز میری بان کو پکڑ لیتی تھی اور کہتی تھی کہ میں تیری بدزبانی ہوں، پھر ایک چمکتا ہوا نور آیا اور اس نے اس کو بلا کر دفع کر دیا اور اس نور نے کہا میں اللہ تعالیٰ کے ولیوں کی رضامندی ہوں۔ پھر اس شخص نے کہا مجھے اس وقت آسمان وزمین کے درمیان نورانی گھوڑے نظر آرہے ہیں جن کے سوار بھی نورانی ہیں اور یہ سب سوار ہیبت زدہ ہو کر سرنگوں ہیں اور پڑھ رہے ہیں **سبوح قدوس ربنا ورب الملئکة والروح**، پھر وہ شخص آخر دم تک کلمہ شہادت پڑتا رہا اور اسی پر اس کا خاتمہ ہوا۔ **والحمد اللہ علی ذلك** ۔ (قلائد الجواہر مترجم ص ۴۵۵)

مندرجہ بالا واقعات اس لیے سپردِ قلم کئے ہیں تاکہ احباب عبرت حاصل کریں اور اس جماعت کے ساتھ رہیں جو کہ باادب ہے، کیونکہ ادب سے ہی سب کچھ ملتا ہے بلکہ بعض آئمہ کرام کا ارشاد ہے کہ دین سارے کا سارا ادب ہے۔ اللہ تعالیٰ کے ولیوں کا ادب واحترام کرنے کا انجام بھی واقعات کی روشنی میں دیکھ لیجئے!

(۵) ایک شخص جو کہ بدکار اور فاسق وفاجر تھا ایک دن وہ دریائے دجلہ میں ہاتھ پاؤں دھونے گیا اتفاق سے امام احمد بن حنبل رحمۃ اللہ علیہ دریا پر وضو کر رہے تھے اور وہ شخص اوپر بیٹھا تھا جس طرف سے پانی آرہا تھا، اس کو خیال آیا یہ بڑی بے ادبی کی بات ہے کہ اللہ تعالیٰ کا مقبول امامِ وقت وضو کر رہا ہو اور میرے جیسا ایک نالائق انسان اس سے اوپر بیٹھ کر ہاتھ پاؤں دھوئے۔

یہ خیال آتے ہی وہ اپنی جگہ سے اٹھا اور سیدنا امام احمد بن حنبل رحمۃ اللہ علیہ سے نیچے بہاؤ کی طرف آبیٹھا اور ہاتھ پاؤں دھو کر چلا گیا۔ جب وہ شخص مر گیا تو ایک بزرگ کو خیال آیا کہ فلاں آدمی بڑا ہی فاسق وفاجر تھا دیکھیں تو سہی اس کے ساتھ کیا معاملہ پیش آیا؟ انہوں نے اس کی قبر پہ جا کر مراقبہ کیا اور اس سے پوچھا تا! تیرے ساتھ کیا معاملہ ہوا؟ اس نے کہا اللہ تعالیٰ کا شکر ہے کہ میری بخشش صرف ایک گھڑی امام احمد بن



حنبل رحمۃ اللہ علیہ کے ساتھ ادب کرنے کی وجہ سے ہوئی اور سارا قصہ سنا دیا۔

(ذکر خیر ص ۲۳۰، تذکرۃ الاولیاء)

شیخ الاسلام حضرت فرید الدین گنج شکر رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا ایک دفعہ ایک نوجوان جو کہ بڑا فاسق وگنہگار تھا وہ ملتان شریف میں فوت ہوا تو کسی نے اسے خواب میں دیکھا تو پوچھا تیرے ساتھ کیا معاملہ پیش آیا؟

اس نے جواب دیا کہ اللہ تعالیٰ نے مجھے بخش دیا ہے پوچھا گیا کہ کس طرح بخشش ہوئی؟ اس نے بتایا ایک دن حضرت خواجہ بہاؤ الحق زکریا ملتانی رحمۃ اللہ علیہ جا رہے تھے تو میں نے آپ کے دستِ مبارک کو محبت سے بوسہ دیا اور اسی دست بوسی کی وجہ سے مجھے بخش دیا گیا ہے۔ (خلاصۃ العارفین ص ۲۰)

اللہ تعالیٰ ہم سب کو ادب کی توفیق عطا فرمائے اور بے ادبی سے بچائے۔

**بجاہ حبیبہ الکریم سیّد الاولین والاخرین صلی اللہ تعالیٰ علیہ وعلیٰ آلہ واصحابہ وازواجہ الطاھرات الطیبات امھات المومنین وذریتہ اجمعین ۔**




مناجات الحبیب من البعیدہ والقریب الشیخ

# برھان الدین ابراھیم شاذلی

رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ

الصلٰوۃ وا لسلام علیك یا رسول اللہ

الصلٰوۃ والسلام علیك یا صفوۃ اللہ

الصلٰوۃ والسلام علیك یا حبیب الا لہ المعبود

الصلٰوۃ والسلام علیك یا من جاء بالاحکام والحدود

الصلٰوۃ والسلام علیك یا دالاعلی الحق المشهود

الصلٰوۃ والسلام علیك یا مفیض الشهود

الصلٰوۃ والسلام علیك یا عین الوجود

الصلٰوۃ والسلام علیك یا سر کل موجود

الصلٰوۃ والسلام علیك وعلٰی ضجعیك والك وجمیع صحبك ما دام التعرف وانتحال التعطیل والتوقف .

(سعادۃ الدارین ۲۶۰)




# درود شریف کی عبارت کا تحقیقی جائزہ

علامہ مفتی محمد صدیق ہزاروی
شیخ الحدیث، جامعہ ہجویریہ گنج بخش، لاہور

بعض حضرات کے نزدیک درود شریف میں آلِ رسول کا ذکر نہیں ہونا چاہیے کیونکہ وہ اسے کسی ایک فرقہ کا نظریہ گردانتے ہیں اس ضمن میں انہوں نے دو دلیلیں دی ہیں:

۱- آج تک مفسرین وفقہا نے درود شریف میں ''آلہ'' کا لفظ استعمال نہیں کیا اور نہ ہی صحیح احادیث کے مجموعوں میں اس کا ذکر ہے۔

۲- نحوی قاعدہ ہے کہ ضمیر مجرور پر حروف جر کے اعادہ کے بغیر اسم ظاہر کا عطف جائز نہیں اور یہاں ''الہ'' کا عطف ''علیہ'' کی ضمیر مجرور پر اعادہ حرف جر کے بغیر ہو رہا ہے......

ان اعتراضات کا جائزہ لینے کے لیے ہمیں تین باتیں پیش نظر رکھنا ہوں گی۔

۱- کیا واقعی کسی حدیث میں درود شریف میں آل کا ذکر نہیں؟

۲- کیا غیر انبیاء کے لیے صلٰوۃ (درود) کا استعمال جائز ہے؟

۳- کیا مذکورہ بالا نحوی قاعدہ متفق علیہ ہے؟

جہاں تک پہلی بات کا تعلق ہے تو اس سلسلے میں بنظر اختصار ایک روایت بطور دلیل پیش کی جاتی ہے ورنہ اس مفہوم کی بے شمار احادیث صفحات کتب میں مرقوم ہیں۔

حضرت عبدالرحمٰن بن ابی لیلیٰ فرماتے ہیں میری کعب بن عجرہ سے ملاقات ہوئی تو انہوں نے فرمایا ”کیا میں تمہیں ایسا تحفہ نہ دوں جو میں نے نبی کریم ﷺ سے سنا ہے“ انہوں نے فرمایا کیوں نہیں مجھے وہ تحفہ دیجئے۔ انہوں نے فرمایا ہم نے رسول اکرم ﷺ سے عرض کیا ”یارسول اللہ ﷺ ہم آپ پر یعنی اہل بیت پر کیسے درود بھیجیں کیونکہ سلام کا پڑھنا تو اللہ تعالیٰ نے ہمیں سکھا دیا ہے“۔ آپ نے فرمایا ”یوں کہو:

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّعَلٰی آلِ مُحَمَّدٍ کَمَا صَلَّیْتَ عَلٰی اِبْرَاھِیْمَ وَعَلٰی آلِ اِبْرَاھِیْمَ اِنَّکَ حَمِیْدٌ مَّجِیْدٌ، آخر تک۔

(مشکوٰۃ شریف ص ۸۶)

حدیث مذکورہ بالا میں سائل نے کیفیت درود سے متعلق سوال کرتے ہوئے ”اہل بیت“ کا لفظ استعمال کیا اور نبی اکرم ﷺ نے جواباً یہ نہیں فرمایا کہ درود شریف میں آل کا ذکر نہیں ہونا چاہیے بلکہ وہ کلمات سکھائے جن میں درود و برکت کی دعا میں تبعاً آل کو بھی رکھا گیا۔

معترضین کا یہ کہنا بھی صحیح نہیں کہ سلف صالحین کے ہاں درود شریف میں آل کا ذکر نہ تھا بلکہ وہ اضافہ کو ناپسند کرتے تھے حالانکہ معروف صوفی اور جید عالم دین حضرت شیخ سعدی رحمۃ اللہ علیہ کا یہ کلام زبان زد خواص و عام ہے:

بَلَغَ الْعُلٰی بِکَمَالِہٖ
کَشَفَ الدُّجٰی بِجَمَالِہٖ
حَسُنَتْ جَمِیْعُ خِصَالِہٖ
صَلُّوْا عَلَیْہِ وَآلِہٖ

یہاں درود شریف میں آل کا ذکر ہے اور اس پر آج تک کسی نے اعتراض نہیں کیا کیونکہ یہ حدیث شریف کے عین مطابق ہے۔

یہ کہنا بھی خلاف واقعہ ہے کہ آلِ رسول کا ذکر کسی خاص فرقہ کا مطلوب و مقصود ہے



کیونکہ تمام مسلمان آل رسول کی عزت و توقیر کو اپنے ایمان کا حصہ جانتے ہیں البتہ خوارج کا نقطہ نظر الگ ہے۔

جہاں تک دوسری بات کا تعلق ہے کہ غیر نبی کے لیے لفظ صلوٰۃ جائز ہے یا نہیں تو اس سلسلے میں گزارش یہ ہے کہ لفظ صلوٰۃ کا ایک لغوی معنی ہے اور ایک اصطلاحی۔ لغوی معنی یعنی طلب رحمت و استغفار ہر مسلمان کے لیے جائز ہے قرآن پاک کی سورۂ احزاب آیت ۴۳ میں ارشاد ہے ”وہی ذات پاک ہے جو تم پر اپنی رحمت بھیجتی ہے اور اس کے فرشتے تمہارے لیے رحمت کی دعا مانگتے ہیں“۔

حضرت عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہما فرماتے ہیں جب آیت کریمہ (ترجمہ) ”بے شک اللہ تعالیٰ اور اس کے فرشتے نبی کریم ﷺ پر درود شریف بھیجتے ہیں اے ایمان والو! تم بھی ان پر درود اور بکثرت سلام بھیجا کرو“ نازل ہوئی تو مہاجرین و انصار صحابہ کرام نے عرض کیا: یارسول اللہ! یہ تو خاص آپ کے لیے ہے کیا ہمارے لیے کچھ نہیں؟ اس پر اللہ تعالیٰ نے مندرجہ بالا آیت نازل فرما کر اس امت کو فضیلت و شرف سے نوازا۔

(تفسیر قرطبی جلد ۱۴ ص ۱۹۸)

اس آیت میں اللہ تعالیٰ اور فرشتوں کی طرف سے تمام مسلمانوں کے لیے صلوٰۃ کا ذکر ہے جس میں آل و اصحاب رضی اللہ عنہم بدرجہ اولیٰ شامل ہیں۔

حضرت عبداللہ بن ابی اوفی رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں جب کوئی قوم صدقہ کا مال لے کر بارگاہ نبوی میں حاضر ہوتی تو آپ فرماتے ”اللھم صل علیھم“ ایک مرتبہ میرے والد ماجد صدقہ لے کر حاضر ہوئے تو آپ نے فرمایا ”اللھم صل علی آل ابی اوفی“۔

(تفسیر مظہری جلد ۴ ص ۲۹۲)

صلوٰۃ اصطلاحی جسے درود شریف کہا جاتا ہے یہ انبیاء کرام کے ساتھ خاص ہے، جس طرح ”عزوجل“ کے الفاظ اللہ تعالیٰ کے لیے مخصوص ہیں لیکن نبی اکرم ﷺ پر درود شریف بھیجتے ہوئے بالتبع آل و اصحاب اور اصحاب تقویٰ کا ذکر جائز ہے۔ تفسیر مظہری

میں ہے ''لیکن اہل شرع یعنی محدثین وفقہا کی اصطلاح میں لفظ صلوٰۃ انبیاء کرام یا ہمارے نبی ﷺ کے ساتھ مخصوص ہے البتہ تبعاً دوسروں کے لیے بھی استعمال ہوسکتا ہے۔ امام ابوحنیفہ فرماتے ہیں غیر انبیاء کے لیے مستقل طور پر جائز نہیں البتہ تبعاً جائز ہے۔ ابن قیم کہتے ہیں، مختار بات یہ ہے کہ انبیاء کرام، فرشتوں، نبی کریم ﷺ کی ازواج مطہرات، آپ کی آل واولاد اور پرہیزگار لوگوں پر درود شریف بھیجا جائے کہ وہ اس کا شعار بن جائے۔ (تفسیر مظہری جلد۳ص۲۹۳)

واضح ہوا کہ نبی اکرم ﷺ کی بارگاہ بے کس پناہ میں ہدیہ درود بھیجتے ہوئی بالتبع آل کا ذکر بھی جائز ہے۔

تیسری بات نحوی قاعدہ سے متعلق ہے۔ یہ صحیح ہے کہ کتب نحو میں یہ قاعدہ مذکور ہے کہ ضمیر مجرور پر اسم ظاہر کا عطف اعادہ حرف جر کے ساتھ ہونا چاہیے لیکن یہ قاعدہ متفق علیہ نہیں۔ بصری نحویوں کے نزدیک ضرورت کے تحت مثلاً اشعار میں حرف جر کا اعادہ ترک بھی کیا جاسکتا ہے جیسے شیخ سعدی رحمۃ اللہ علیہ کے اشعار ابھی نقل کئے گئے ان میں ''صلوا علیہ وآلہ'' کے الفاظ میں آلہ کا عطف ضمیر مجرور پر بغیر اعادہ حرف جر کے ہورہا ہے۔ کوفی نحویوں کے نزدیک مطلقاً حرف جر کا اعادہ ضروری نہیں نثر ہو یا نظم اور اس کی دلیل قرأت سبعہ متواترہ کے ائمہ میں سے ایک امام حمزہ کی قرأت ہے۔ سورۂ نساء کی آیت ''تسائلون بہ والارحام'' میں وہ ''الارحام'' کو مجرور یعنی میم پر زیر پڑھتے ہیں حالانکہ ''الارحام'' اسم ظاہر کا عطف ''بہ'' کی ضمیر مجرور پر ہورہا ہے۔

''الارحام'' کے اعراب پر نحویوں کی تفصیلی بحث تفسیر قرطبی میں مذکور ہے لیکن تمام بحث کے بعد بطور فیصلہ عبدالرحیم بن عبدالکریم قشیری کا جو قول نقل کیا گیا ہے قارئین کے علمی ذوق کی تسکین کی خاطر پیش کیا جارہا ہے، وہ فرماتے ہیں:۔

''والارحام'' کے شروع میں واو (قسم کے لیے نہیں بلکہ) عطف کے لیے ہے اور ائمہ نحو کی بحث ائمہ دین کے نزدیک قابل قبول نہیں کیونکہ وہ قرأتیں جو ائمہ قرأت



سے منقول ہیں وہ نبی اکرم ﷺ سے تواتر کے ساتھ ثابت ہیں اور اہل فن اس بات سے بخوبی آگاہ ہیں لہٰذا جب یہ قرأت نبی اکرم ﷺ سے ثابت ہے تو اس کو رد کرنا درحقیقت حضور علیہ السلام کی بات کو رد کرنا اور ناپسند کرنا ہے اور کوئی بھی مسلمان اس کی جرات نہیں کرسکتا، لہٰذا اس ضمن میں ائمہ لغت ونحو کی تقلید نہیں کی جائے گی کیونکہ عربی زبان نبی اکرم ﷺ سے سیکھی گئی ہے اور آپ ﷺ کی فصاحت وبلاغت میں کوئی شبہ نہیں۔
(تفسیر قرطبی جلدص۴)

خلاصہ کلام یہ ہے کہ سات متواتر قرأتوں میں سے ایک معروف ومتواتر قرأت میں وہی انداز اختیار کیا گیا جو صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم میں ہے، احادیث میں مذکورہ درود شریف میں آل کا ذکر موجود ہے اور اسلاف کے نزدیک بالتبع درود شریف میں آل واصحاب کا ذکر جائز ہے بنابریں ''صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم'' کے الفاظ بالکل صحیح ہیں۔




# سلام نیاز مندانہ

سلام آپ پر تاجدارِ دو عالم
سَلام آپ پر غمگسارِ دو عالم
سَلام آپ پر اے وقارِ دو عالم
سَلام آپ پر اقتدارِ دو عالم
سَلام آپ پر لالہ زارِ دو عالم
سَلام آپ پر نوبہار دو عالم
سَلام آپ پر اے سکونِ دل وجان
سَلام آپ پر اے قرارِ دو عالم
سَلام آپ پر اے اسیروں کے حامی
سَلام آپ پر جاں نثارِ دو عالم
سَلام آپ پر حاملِ کنزِ مخفی
سَلام آپ پر راز دارِ دو عالم
سَلام آپ پر مالکِ بزمِ امکاں
سَلام آپ پر اعتبار دو عالم
سَلام آپ پر شافعِ روزِ محشر
سَلام آپ پر ہو مدارِ دو عالم
سَلام آپ پر اے مظفر کے والی
سَلام آپ پر ہو نثارِ دو عالم

سیّد مظفر حسین۔ کچھوچھہ شریف




# درود وسلام

## مقدس فریضہ متبرک وظیفہ

الحاج محمد علی ظہوری قصوری رحمۃ اللہ علیہ

درود وسلام کے متعلق اگر صرف خداوند قدوس کا ہی فرمان واعلان پیش نظر رکھا جائے جس میں ارشاد فرمایا گیا ہے کہ ”میں اور میرے فرشتے اپنے محبوب پر درود وسلام بھیجتے ہیں پس اے ایمان والو! تم بھی سرورِ دو عالم ﷺ پر درود وسلام پڑھتے رہو“ تو مزید کسی دلیل، جواز یا ثبوت کی حاجت نہیں رہتی۔

قرآن پاک کی یہ آیت اتنی واضح اور جامع ہے کہ اس کی تفسیر میں بے شمار مفسرین نے درود وسلام کو مسلمان کے لیے لازمی فریضہ قرار دیا ہے، بلکہ یہاں تک کہ اس کے بغیر مسلمان کی نماز کی تکمیل بھی نہیں ہوتی۔ اب اندازہ کیجئے کہ ارکانِ اسلام میں نماز کی جو اہمیت ہے اور اس کے متعلق جتنے احکامات اور تاکیدیں اور متعدد بار جس طرح ارشادِ خداوندی ہوتا ہے اس سے سب مسلمان آگاہ ہیں لیکن اتنا اہم فریضہ بھی سرکار دو جہاں ﷺ پر درود وسلام بھیجے بغیر نامکمل رہتا ہے اور اس کی تکمیل بھی اسی متبرک وظیفہ کے ساتھ مشروط کر دی گئی ہے۔ اللہ تعالیٰ کے ارشاد گرامی سے یہ بات بخوبی واضح ہوتی ہے کہ وہ نہ صرف خود اس عمل کو جاری رکھے ہوئے ہیں بلکہ ایمان والوں کو بھی تاکید فرماتا ہے کہ اس کو اپنا معمول بنالو۔ پھر یہ بھی غور کرنے والی بات ہے کہ اللہ تعالیٰ نے یہ نہیں فرمایا کہ اتنی مرتبہ یہ عمل کرو یا اس کے لیے دن اور رات میں سے کوئی اوقات مقرر کر دیئے گئے ہوں جبکہ نماز جیسی اہم فریضہ کے لیے پانچ کی تعداد فرمادی گئی اور شبِ معراج اس امر کی گواہ ہے کہ پچاس نمازیں اور چھ ماہ کے روزے مقرر ہوئے تھے جبکہ آقائے دو

جہاں ﷺ نے حضرت موسیٰ علیہ السلام کے بار بار مشورہ سے ان کی تعداد پانچ اور تیں
تک مقرر کروائی۔ مگر درود وسلام کے بارے میں یہ کہیں بھی ذکر نہیں ملتا کہ اس کی کوئی
تعداد مقرر ہے یا اس کا کوئی نظام الاوقات ہے بلکہ یہ ہمہ وقت جاری وساری ہے۔ اللہ
اور اس کے فرشتے اس کو جاری رکھے ہوئے ہیں اور مومنین بھی جہاں جہاں دنیا کے خطے
پر موجود ہیں شب وروز سرورِ دو جہاں ﷺ پر درود وسلام کے نذرانے بھیجتے رہتے ہیں۔
صبح وشام ملائکہ جو روضہ اطہر اور گنبدِ خضراء کی حاضری کے لیے آسمانوں سے تشریف
لاتے ہیں وہ بھی اس نذرانے کے ساتھ حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام کی بارگاہ بے کس پناہ
میں حاضری دیتے ہیں۔

قرآن پاک کے اس ارشاد کی روشنی میں یہ بھی ثابت ہوتا ہے کہ درود وسلام چونکہ
اللہ تعالیٰ کا معمول ہے اس لیے یہ اس وقت سے جاری ہے جب سے اللہ تعالیٰ کی ذات با
برکات موجود ہے اور چونکہ اللہ تعالیٰ کی موجودگی کا عرصہ تو متعین نہیں کیا جا سکتا وہ تو ازل
سے جاری ہے اور ابد تک جاری رہے گا۔ اسی سے درود وسلام کے متبرک اور مقدس
ہونے میں کسی شک وشبہ کی گنجائش باقی نہیں رہتی۔

قرآن پاک کے اس واضح ارشاد کے بعد اگر درود وسلام کے فضائل اور اس کی
برکات کی بابت ارشاداتِ نبوی ﷺ کی روشنی میں کچھ عرض کیا جائے تو ایک مکمل کتاب
مرتب کی جا سکتی ہے۔ سر دست صرف چند ایک احادیث اس کے متعلق درج کی جا رہی
ہیں۔ حضرت ابی طلحہ رضی اللہ عنہ کی روایت ہے کہ میں نے ایک حاضری کے دوران حضور ﷺ
کے چہرہ اقدس کی طرف دیکھا تو مجھے ایک عجیب چمک دکھائی دی جو میں نے پہلے کبھی
نہیں دیکھی تھی، میں نے اس کے متعلق سوال کیا تو حضور ﷺ نے جواب میں ارشاد فرمایا
کہ ابھی ابھی جبرائیل امین میرے پاس سے ہو کر گئے ہیں اور مجھے میرے رب کی طرف
سے یہ خوش خبری دی گئی ہے کہ آپ کی اُمت میں سے جو ایک مرتبہ آپ پر صلوٰۃ بھیجے گا
اللہ تعالیٰ اور اس کے فرشتے اس پر دس بار صلوٰۃ بھیجیں گے۔ مزید فرمایا جو شخص مجھ پر دس



بار صلوٰۃ بھیجے گا اللہ تعالیٰ اس پر سو بار صلوٰۃ بھیجے گا اور جو شخص مجھ پر سو بار درود بھیجے گا اللہ
تعالیٰ اس کی پیشانی پر آگ اور نفاق سے نجات لکھ دے گا اور قیامت کے روز شہدا کے
ساتھ ٹھہرایا جائے گا۔ پھر فرمایا جب بھی میرا ذکر کرو مجھ پر کثرت سے درود وصلوٰۃ بھیجو
ایک روایت میں یہ بھی آتا ہے کہ حضور ﷺ نے فرمایا جو کثرت سے مجھ پر صلوٰۃ بھیجے گا
جنت کے دروازہ پر وہ میرے کندھے سے کندھا ملائے ہوگا۔

ایک اور روایت میں ہے کہ حضور ﷺ نے فرمایا جو مجھ پر دس بار درود وسلام بھیجتا
ہے اس کا یہ عمل دس غلام آزاد کردینے کا ثواب کے برابر ہے۔

حضرت علی کرم اللہ وجہہ سے روایت ہے کہ اگر مجھے اللہ تعالیٰ کا ذکر بھول جانے کا
خوف نہ ہوتا تو میں آقائے دو جہاں ﷺ پر درود وسلام بھیجنے کے سوا اور کوئی کام نہ کرتا۔ اللہ
اللہ حضرت علی کرم اللہ وجہہ کو صحابہ کرام اور اہل بیت میں جو خصوصیت حاصل ہے اس سے
کون مسلمان آگاہ نہیں ہے۔ اس سے ثابت ہوتا ہے کہ درود وسلام کی اہمیت کا اندازہ صحابہ
کرام کو کس قدر تھا اور ان کے معمولات میں بھی اس متبرک وظیفے کا تازیست دخل وعمل رہا۔

حضور ﷺ کی ایک حدیث مبارکہ ہے کہ جمعہ کے روز مجھ پر بکثرت درود پڑھا
کرو کیونکہ اس روز تمام امت کے درود میرے پاس بھیجے جاتے ہیں اور جو شخص سب سے
زیادہ درود پڑھنے والا ہوتا ہے اسے میرا زیادہ قرب حاصل ہوتا ہے۔ یہاں یہ بات
قابلِ توجہ ہے کہ درود چونکہ اللہ تعالیٰ کے معمولات میں سے ہے۔ اس لیے جو بھی اس کی
تقلید کرتا ہے اس کے اس عمل کے نامقبول یا نامنظور ہونے کا سوال ہی پیدا نہیں ہوتا اس
لیے کہ خداوند تعالیٰ کے اس فعل کو مخلوقِ خدا کو یہ کہنے کا حق ہی حاصل نہیں ہے کہ یہ منظور
ہے یا نامنظور کیونکہ اللہ تعالیٰ نے پہلے ہی اپنے ارشاد میں اس کی وضاحت کردی ہے کہ یہ
معمول میرا اور میرے فرشتوں کا بھی ہے اس لیے اس کارِ خیر میں تمام مومن بھی شامل ہو
جائیں۔ یہاں یہ امر بھی پیشِ نظر ہے کہ عبادات مثلاً روزہ، نماز، حج، زکوٰۃ میں سے اللہ
تعالیٰ جس کو چاہے منظور کردے جس کو چاہے نامنظور کردے مگر آقائے دو جہاں ﷺ پر

درود وسلام بھیجنے کے عمل کو اللہ تعالیٰ کبھی بھی نامنظور نہیں فرماتا۔ نہ صرف خود یہ کہ اس پر راضی ہوتا ہے بلکہ سرکار دوعالم ﷺ بھی اپنے امتی کے اس عمل پر مسرور ہوتے ہیں اور اس کو جنت میں اپنا ساتھی ہونے کی بشارت دیتے ہیں، اس لیے درود وسلام کا نذرانہ بھیجنے والے مومن کا اس پر پختہ یقین اور ایمان ہونا چاہیے کہ اس کا بھیجا ہوا یہ تحفہ حضور ﷺ کی بارگاہ میں مقبول ومنظور ہوگا بلکہ اللہ تعالیٰ کی طرف سے بھی پسندیدگی اور خوشنودی کی سند حاصل کرے گا۔

اللہ تعالیٰ کے اس محبوب عمل اور سرور کونین ﷺ کی بارگاہ کے سب سے زیادہ پسندیدہ تحفہ درود وسلام کے متعلق صحابہ کرام رضوان اللہ تعالیٰ علیہم نے بھی جو طرزِ عمل اپنایا اس کے متعلق بے شمار روایات کتب سوانح اور تاریخ میں موجود ہیں۔ مضمون کی طوالت کے خوف سے اسے زیادہ تفصیل سے کچھ عرض نہیں کیا جا سکتا۔ حضرت علی رضی اللہ عنہ کا ارشاد نقل کیا جا چکا ہے۔ حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ سے جو حدیث مبارک منسوب ہے اس کو دیکھیں تو پتہ چلتا ہے کہ درود وسلام کی فضیلت اور درجہ سرکار دوعالم ﷺ کے نزدیک کیا ہے، آپ فرماتے ہیں جس شخص نے مجھ پر درود پڑھا اگر وہ کھڑا تھا تو بیٹھنے سے پہلے اور اگر وہ بیٹھا تھا تو کھڑے ہونے سے پہلے اس کے تمام گناہ معاف کردیئے جائیں گے۔

خداوند تعالیٰ کا محبوب عمل، محبوب دوجہاں کی بارگاہ کا مقبول نذرانہ اور صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کا متبرک فریضہ اگر کوئی ہے تو وہ درود وسلام ہے اور اس کے بعد قیامت تک اولیائے کاملین اور صوفیائے صادقین کا مقدس وظیفہ اگر کوئی ہے تو وہ بھی سرکار کی بارگاہ میں ہدیہ درود وسلام ہی ہے۔

آپ اولیائے کرام کے تذکروں میں ان کے معمولات کی طرف اگر توجہ کریں تو آپ کو تمام بزرگانِ دین اس وظیفہ کے عامل نظر آئیں گے، بلکہ اس امر پر بھی تمام بزرگوں کا اتفاق ہے کہ درود وسلام کا کثرت سے معمول حضرت سرکارِ دوجہاں ﷺ کی زیارت کا شرف بھی عطا کردیتا ہے۔ اب اس سے بڑھ کر اس متبرک وظیفہ کی برکات اور



کیا ہوں گی اور مسلمان کے لیے حضور ﷺ کی زیارت سے بڑا شرف اور کون سا ہوگا جس کی وہ تمنا کر سکے۔

یہی وجہ ہے کہ درود وسلام تقریباً ہر زبان میں موجود ہے اور اس موضوع پر نظم ونثر میں اتنا کچھ لکھا گیا ہے کہ کئی دفتر تیار ہو سکتے ہیں۔ درود تاج، درود لکھی، درود مستغاث، درود ہزارہ، درود ابراہیمی غرضیکہ ان گنت درود موجود ہیں اور سلام بھی اتنی کثرت سے ہر زبان میں لکھے جا چکے ہیں اور لکھے جا رہے ہیں کہ کسی اور موضوع پر اس قدر کثرت سے نہیں لکھا گیا۔ آج کے دور میں اعلیٰ حضرت بریلوی کا سلام

"مصطفیٰ جانِ رحمت پہ لاکھوں سلام"

کروڑوں مسلمانوں کے قلوب کی تسکین کا سامان بن چکا ہے۔ محافل ومجالس کی ابتدا بھی درود وسلام سے ہوتی ہے اور اختتام بھی درود وسلام پر ہوتا ہے۔

شعرائے کرام نے درود وسلام کے متعلق اپنے اپنے انداز میں عقیدت کے نذرانے پیش کئے ہیں اور اب تو درود وسلام کے موضوع پر مجموعے ترتیب دے کر شائع کئے جا چکے ہیں۔ جن میں صرف درود وسلام کو ہی موضوعِ سخن بنایا گیا ہے۔

یہ حقیقت ہے کہ آپ کسی محفل میں بیٹھے ہوں یا تنہائی میں درود وسلام آپ کی زبان پر جاری ہو جائے تو ایک عجیب کیفیت سرشاری آپ پر طاری ہو جاتی ہے۔ آپ کی توجہ سرکار دوجہاں ﷺ کی طرف مبذول ہو جاتی ہے اور آپ کے قلب میں ایک گداز اور سوز پیدا ہوتا ہے۔ یہ کیفیت کسی دوسرے عمل میں اتنی جلدی پیدا نہیں ہوتی اور اس کی سب سے بڑی وجہ یہ ہے کہ درود وسلام کا عمل ایسا عمل ہے جو خدا تعالیٰ کو بھی محبوب ہے اس کے محبوب کو بھی محبوب ہے اور صحابہ کرام رضی اللہ عنہم، اولیائے عظام اور تمام ایمان والوں کو بھی محبوب ہے اور یہ وہ عمل ہے جو بارگاہ خداوندی اور دربار رسالت میں ہمیشہ مقبولیت کی سند حاصل کرتا ہے اور تا قیام قیامت تا ابد حاصل کرتا رہے گا۔ اللہ تعالیٰ مسلمانوں کو اس متبرک عمل کو اپنا معمول اور زبان کا وظیفہ بنانے کی توفیق دے۔...




# اطہر نفیس کا سلام عقیدت

سلام اس پر جو ظلمتوں میں منارہ روشنی ہوا ہے
وہ ایسا سورج ہے جس کی کرنیں ازل ابد کے تمام گوشوں
میں نور بن کر سما چکی ہیں۔
ہر ایک ذرے کو ماہِ تاباں بنا چکی ہیں سلام اس پر
سلام اس پر جو حرفِ حق ہے
وہ حرفِ حق جو ساعتوں اور خدائے بزرگ و برتر کے
درمیاں ایک واسطہ ہے۔
جو خاک مردہ میں جان ڈالے وہ کیمیا ہے سلام اس پر
سلام اس پر جو خیر اعلیٰ ہے
اور سب کو بلندیوں پر بُلا رہا ہے
بُلا رہا ہے کہ
رفعتوں کا سفیر ہے وہ بشیر ہے وہ نذیر ہے وہ سلام اس پر
درود اس پر
سلام اس پر جو بے نواؤں کا آسرا ہے
جو سارے عالم کی ابتدا ہے
جو سب زمانوں کی انتہا ہے سلام اس پر
سلام اس پر جو راہِ حق پر بلا رہا ہے کہ رہنما ہے
جو سب کو حق سے ملا رہا ہے کہ حق نما ہے

اطہر نفیس




# دلائل الخیرات اور صاحبِ دلائل

علامہ محمد عبدالحکیم شرف قادری نقشبندی

اللہ تعالیٰ کی حمد و ثنا اور تقدیس و تنزیہ جس طرح نبی اکرم سرورِ دو عالم ﷺ نے بیان کی ہے وہ آپ ہی کا حصہ ہے، مخلوقِ خدا میں سے کوئی شخصیت اس مقام کو نہیں پہنچی اور اللہ تعالیٰ نے اپنے حبیب اکرم نبی معظم ﷺ کی عظمت شان کا چرچا کرنے کا جو اہتمام کیا ہے وہ بھی آپ کا ہی خاصہ ہے کوئی دوسرا اس میں شریک نہیں ہے، آپ کا اسم مبارک احمد اس حقیقت کو واضح کرتا ہے کہ آپ سب سے زیادہ اللہ تعالیٰ کی تعریف و ثنا کرنے والے ہیں جبکہ آپ کا اسم گرامی محمد ﷺ اس امر پر دلالت کرتا ہے کہ آپ ہی وہ ہستی ہیں جن کی اللہ تعالیٰ نے سب سے زیادہ تعریف کی ہے۔

اللہ تعالیٰ کا ارشاد ہے:

وَرَفَعْنَا لَكَ ذِكْرَكَ (الم نشرح ۹۴/۴)

اور ہم نے تمہارے لیے تمہارا ذکر بلند کر دیا۔

کلمہ طیبہ، اذان، خطبہ، تشہد غرض جہاں اللہ تعالیٰ کا ذکر ہے، اس کے حبیب مکرم ﷺ کا بھی ذکر ہے، مولانا جمیل الرحمٰن قادری کہتے ہیں:

اذانوں میں خطبوں میں شادی و غم میں
غرض ذکر ہوتا ہے ہر جا تمہارا

حضرت ابو سعید خدری رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ نبی اکرم ﷺ نے فرمایا ہمارے

پاس جبریل امین تشریف لائے، اور کہنے لگے میرا اور آپ کا رب فرماتا ہے آپ جانتے ہیں کہ میں نے آپ کا ذکر کس طرح بلند کیا؟ انا ذکرت ذکرت معی جب میرا ذکر کیا جائے تو میرے ساتھ تمہارا بھی ذکر کیا جائے گا۔(۱)

قرآن کریم میں جگہ جگہ اللہ تعالیٰ کے اسم گرامی کے ساتھ اللہ تعالیٰ کے حبیب ﷺ کا ذکر ہے، اللہ تعالیٰ نے اپنے حبیب اکرم ﷺ کے ذکر جمیل کو فروغ دینے کا ایک اہتمام یہ فرمایا کہ اہل ایمان کو آپ پر درود وسلام بھیجنے کا حکم دیا۔

ارشاد باری تعالیٰ ہے:

إِنَّ اللّٰهَ وَمَلٰٓئِكَتَهٗ يُصَلُّوْنَ عَلَى النَّبِيِّ ؕ يٰٓاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا صَلُّوْا عَلَيْهِ وَسَلِّمُوْا تَسْلِيْمًا ۝ (الاحزاب ۳۳/۵۶)

بے شک اللہ اور اس کے فرشتے درود بھیجتے ہیں اس غیب بتانے والے (نبی) پر، اے ایمان والو! ان پر درود اور خوب سلام بھیجو۔

سرکار دو عالم ﷺ کے ذکر کی رفعت کے لیے درود شریف کے حکم کے علاوہ اور کوئی صورت نہ بھی ہوتی تو بھی کائنات میں ہر سو آپ کے ذکر کا چرچا ہوتا۔

بول بالا ہے تیرا، ذکر ہے اونچا تیرا

حضرت انس رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا، جس شخص نے ایک دفعہ ہم پر درود بھیجا اللہ تعالیٰ اس پر دس رحمتیں نازل فرماتا ہے، اس کی دس خطائیں معاف فرماتا ہے اور اس کے دس درجے بلند فرماتا ہے۔ (نسائی شریف، مشکوۃ شریف ص ۸۶)

حضرت ابی بن کعب رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ میں نے عرض کیا: یارسول اللہ ﷺ! میں آپ پر بکثرت درود شریف بھیجتا ہوں، میں آپ پر کتنا درود شریف بھیجو؟ فرمایا جتنا چاہو، عرض کیا (فرائض وواجبات ادا کرنے کے بعد) چوتھائی وقت درود بھیجوں؟ فرمایا جتنا چاہو، اگر اس سے زیادہ وقت صرف کرو تو تمہارے لیے بہتر ہے، عرض کیا نصف وقت؟ فرمایا، جیسے چاہو، اگر اس سے زیادہ ہو تو تمہارے لیے بہتر ہے، عرض کیا دو تہائی



وقت؟ فرمایا۔ جیسے تمہاری مرضی، اگر اس سے زیادہ ہو تو تمہارے لیے بہتر ہے، میں نے عرض کیا۔ میں تمام وقت آپ پر درود شریف بھیجوں گا۔ فرمایا، تب تو تمہارے مقاصد پورے کیے جائیں گے اور گناہ بخش دیئے جائیں گے۔ (ترمذی شریف، مشکوۃ شریف، ص۸۶)

حضرت فاروقِ اعظم عمر بن خطاب رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں:

دعا زمین و آسمان کے درمیاں موقوف رہتی ہے، مقام قبولیت تک نہیں پہنچتی یہاں تک کہ تم نبی اکرم ﷺ پر درود بھیجو۔ (ترمذی شریف، مشکوۃ شریف ص ۸۷)

اللہ تعالیٰ کے حکم اور نبی اکرم ﷺ کے ارشاد کی تعمیل میں اہل ایمان و محبت پورے اخلاص اور کمال ذوق و شوق کے ساتھ اللہ تعالیٰ کے حبیب اکرم ﷺ کی بارگاہ میں درود وسلام کے تحفے اور ہدیئے پیش کرتے ہیں اور دنیا اور آخرت کی سعادتیں، برکتیں اور نعمتیں حاصل کرتے ہیں، درود وسلام پیش کرنے کا مقصد ہرگز یہ نہیں ہونا چاہیے کہ ہمارے درود وسلام کی بدولت حضور رحمۃ للعالمین ﷺ کے مراتب و درجات بلند ہوں، کیونکہ سرکارِ دو عالم ﷺ پر اللہ تعالیٰ کا عظیم فضل ہے۔ وَكَانَ فَضْلُ اللّٰهِ عَلَيْكَ عَظِيْمًا (النساء ۴/۱۱۳) آپ کے درجات تو ہر لحظہ رو بہ ترقی ہیں وَلَلْاٰخِرَةُ خَيْرٌ لَّكَ مِنَ الْاُوْلٰى (الضحیٰ ۹۳/۴) بعد والی حالت آپ کے لیے پہلی حالت سے بہتر ہے بلکہ مقصد یہ ہونا چاہیے کہ اللہ تعالیٰ کی طرف سے جو رحمتیں برکتیں اور فیوض حضور سیّد عالم ﷺ پر وارد ہوتے ہیں، آپ کے وسیلہ جلیلہ سے ہم فقیروں اور بے نواؤں پر بھی وارد ہوں اور ہم بھی اللہ تعالیٰ کی رضا اور خوشنودی کے مستحق ہوں۔

یاد رہے کہ درود وسلام پیش کرنے کے لیے ضروری نہیں ہے کہ کچھ مخصوص کلمات ہی ادا کیے جائیں، ملت اسلامیہ کے علماء اور اولیاء مختلف کلمات اور صیغوں کے ذریعے سے اللہ تعالیٰ کے حبیب مکرم ﷺ کی بارگاہ ناز میں عقیدت و محبت کے گلدستے پیش کرتے رہے ہیں اور قیامت تک پیش کرتے رہیں گے۔

درود شریف کے فضائل و برکات پر بہت سی کتابیں لکھی گئی ہیں، اس طرح درود

پاک کے مختلف کلمات اور صیغوں کے مجموعے بھی کثیر تعداد میں مرتب کیے گئے ہیں، ان میں سب سے زیادہ جسے مقبولیت حاصل ہوئی وہ دلائل الخیرات ہے۔ آئندہ سطور میں پہلے صاحب دلائل کا مختصر تذکرہ پیش کیا جائے گا پھر دلائل الخیرات کا تعارف پیش کیا جائے گا۔

## صاحب دلائل الخیرات رحمۃ اللہ تعالیٰ

امام علامہ، قطب زمانہ ابوعبداللہ سیّد محمد بن سلیمان جزولی سہلائی حسنی رحمۃ اللہ علیہ ۸۰۷ھ/۱۴۰۴ء میں (۲) بمقام سوس اقصیٰ (مراکش) میں پیدا ہوئے، آپ حسنی سادات میں سے تھے اور بربر قوم کے قبیلہ جزولہ کی شاخ سہلالہ سے تعلق رکھتے تھے، کچھ عرصہ وطن میں تعلیم حاصل کرنے کے بعد فاس چلے گئے اور مدرسۃ الصفارین میں داخل ہو گئے جہاں ان کا رہائشی حجرہ آج بھی محفوظ ہے، (۳) کہتے ہیں کہ انہوں نے فاس ہی میں کتاب مبارک دلائل الخیرات لکھی، یہ بھی کہا جاتا ہے کہ انہوں نے جامع قروبین (فاس) کے کتب خانہ کی کتابوں سے استفادہ کر کے یہ کتاب ترتیب دی۔

پھر فاس سے ساحل تشریف لائے تو یکتائے زمانہ شیخ ابوعبداللہ محمد بن عبداللہ امغار الصغیر کے دست اقدس پر بیعت ہوئے چودہ سال تک خلوت گزینی اختیار کر کے عبادت وریاضت اور منازل سلوک طے کرنے میں مصروف رہے، پھر آسفی میں خلق خدا کی راہنمائی اور مریدین کی تربیت کا کام شروع کیا۔ بے شمار لوگوں نے آپ کے ہاتھ پر توبہ کی، آپ کا چرچا دور دراز تک پہنچا، حیرت انگیز خوارق اور بڑی بڑی کرامات ظاہر ہوئیں، مریدین کی تعداد بارہ ہزار سے تجاوز کر گئی۔ (۴)

حضرت شیخ، احکام الٰہیہ اور رسول اللہ ﷺ کی سنت پر سختی سے کاربند تھے، کثرت سے اوراد و وظائف ادا کرتے تھے، عوام الناس کے بے پناہ ہجوم کو خطرہ محسوس کرتے ہوئے حاکم وقت نے انہیں آسفی سے نکال دیا، چنانچہ آپ آفرغال تشریف لے گئے اور رشد و ہدایت کا کام شروع کر دیا۔



علامہ فاسی فرماتے ہیں:

آپ کی برکت سے انوار جگمگا اٹھے، اسرار آشکار ہونے لگے، فقراء ہر طرف پھیل گئے، بلاد مغرب میں اللہ تعالیٰ کے ذکر اور نبی اکرم ﷺ کی بارگاہ میں صلوٰۃ وسلام کے نغمے گونجنے لگے، آپ کی شہرت ہر سو پھیل گئی اور ہر طرف آپ کے مریدین دکھائی دینے لگے، بندگان خدا اور شہروں کو نئی زندگی مل گئی، مغرب میں طریقت کے آثار مٹ چکے تھے اور انوار ماند پڑ چکے تھے، آپ نے طریقت کی تجدید فرمائی اور بہت سے مشائخ کو خلافت سے نوازا۔ (۵)

حضرت شیخ دعوت دین اور رشد و ہدایت کے لیے اپنے خلفاء کو مختلف شہروں میں بھیجتے تھے جو اپنے مریدین اور معتقدین کے ہمراہ جگہ جگہ تشریف لے جاتے اور لوگوں کو اللہ تعالیٰ کی عبادت واطاعت اور ذکر الٰہی کی دعوت دیتے۔

آپ کے کثیر التعداد خلفاء میں سے صرف دو حضرات کے نام ملتے ہیں:

(۱) شیخ ابوعبداللہ محمد السہلی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ

(۲) شیخ ابومحمد عبدالکریم المنذاری رحمۃ اللہ علیہ (۶)

حضرت شیخ جزولی مذہباً مالکی تھے۔

آپ کی تصانیف میں درج ذیل کتب کے نام ملتے ہیں:

(۱) دلائل الخیرات وشوارق الانوار فی ذکر الصلوٰۃ علی النبی المختار۔ یہ کتاب سینٹ میں ۱۸۴۲ء میں چھپی، کئی بار قاہرہ اور قسطنطنیہ میں چھپ چکی ہے (پاک و ہند میں بے شمار مرتبہ چھپ چکی ہے)۔

(۲) حزب الفلاح بابرکت دعا، اس کا مخطوطہ برلن (عدد ۳۸۸۶) گوتھا (عدد ۸۲۰) اور لائڈن (عدد ۲۲۰۰۳) میں موجود ہے۔

(۳) حزب الجزولی جو آج کل حزب سبحان الدائم لایزول کہلاتی ہے اور شاذلیوں میں متداول ہے اور مقامی زبان میں ہے۔ (۷)

آسفی کے حاکم نے یہ خیال کر کے کہ یہ وہی فاطمی ہیں جن کا انتظار کیا جا رہا ہے یعنی امام مہدی ہیں آپ کو زہر دے دیا۔ چنانچہ ۱۶ ربیع الاول ۸۷۰ھ/ ۱۴۶۵ء کو آفرغال میں صبح کی نماز کی پہلی رکعت کے دوسرے سجدے یا دوسری رکعت کے پہلے سجدے میں آپ کا وصال ہوا، اس دن نماز ظہر کے وقت آپ کی تعمیر کردہ مسجد کے وسط میں آپ کو دفن کیا گیا، رحمۃ اللہ تعالیٰ ورضی اللہ تعالیٰ عنہ، کہتے ہیں کہ آپ کی اولاد نہیں تھی۔ (۸)

آپ کے وصال کے ۷۷ سال بعد سلطان ابوالعباس احمد المعروف بہ الاعرج مراکش میں داخل ہوا تو اس نے آپ کے جسد مبارک کو لے جا کر مراکش کے قبرستان ریاض العروس میں دفن کیا اور اس پر گنبد تعمیر کیا، یہ مقبرہ آج بھی موجود ہے۔ (۹)

جب آپ کا جسد خاکی نکالا گیا تو طویل عرصہ گزر جانے کے باوجود اس میں کوئی تبدیلی نہیں ہوئی تھی، وصال سے پہلے آپ نے حجامت بنوائی تھی اس کا اثر بدستور موجود تھا، ایک شخص نے آپ کے چہرے پر انگلی رکھی تو اس کی حیرت کی انتہا نہ رہی اس جگہ سے خون ہٹ گیا اور جب انگلی اٹھائی تو پھر اپنی جگہ لوٹ آیا، جیسے زندوں میں ہوتا ہے۔ مراکش میں آپ کے مزار پر عظیم ہیبت وجلالت پائی جاتی ہے، لوگ بڑی تعداد میں حاضر ہوتے ہیں اور دلائل الخیرات پڑھتے ہیں۔ نبی اکرم ﷺ کی بارگاہ میں بکثرت درود وسلام پیش کرنے کی برکت سے آپ کی قبر انور سے کستوری کی خوشبو آتی ہے۔

## دلائل الخیرات:

اس کتاب کا پورا نام ہے

**دلائل الخیرات وشوارق الانوار فی ذکر الصلوۃ علی النبی المختار**

حاجی خلیفہ لکھتے ہیں:

یہ کتاب نبی اکرم ﷺ کی بارگاہ میں درود وسلام پر مشتمل ہے اور اللہ تعالیٰ کی نشانیوں میں سے ایک نشانی ہے مشرق ومغرب اور خاص طور پر روم کے شہروں میں



باقاعدگی سے پڑھی جاتی ہے۔ (۱۰)

علامہ یوسف بن اسماعیل نبہانی، مطالع المسرات کے حوالے سے شیخ جزولی کا تذکرہ نقل کرنے کے بعد فرماتے ہیں۔

ان حالات سے معلوم ہوتا ہے کہ شیخ جزولی رضی اللہ عنہ اکابر اولیاء اللہ میں سے تھے۔ اسی لیے سیدنا محمد حبیب مختار ﷺ کے مقام ومرتبہ کی طرح ہر علاقے اور ہر زمانے میں اُمت محمدیہ ان کی اس کتاب، دلائل الخیرات کی طرف متوجہ اور متفق ہے۔ (۱۱)

ایک دوسری جگہ فرماتے ہیں کہ میں نے درود شریف کے موضوع پر کئی کتابیں لکھی ہیں تاہم، بہت ہی ضروری ایک کام رہ گیا اور وہ ہے دلائل الخیرات کی خدمت، کیونکہ یہ کتاب درود شریف کے موضوع پر بہت ہی مشہور اور کثیر الاشاعت ہے اس کی ترتیب بہت عمدہ اور اس کا نفع بہت عظیم ہے۔

حضرت مصنف کے زمانے سے لے کر آج تک بڑے بڑے علماء نے اس کی شرحیں اور حواشی لکھے ہیں، خصوصاً امام فاسی نے کئی جلدوں میں اس کی شرح لکھی پھر ایک جلد میں اس کی تلخیص کی جو چھپ چکی ہے۔ (۱۲)

### سبب تالیف

عارف باللہ شیخ احمد صاوی مصری نے صلوات الشیخ الدردیر کی شرح میں بیان کیا اور علامہ نبہانی کے شیخ، علامہ حسن عدوی نے دلائل الخیرات کے حاشیہ میں اسے نقل کیا کہ امام جزولی نے فاس میں دلائل الخیرات لکھی اور تالیف کا سبب یہ ہوا کہ ایک دن نماز کا وقت ہو گیا امام جزولی وضو کرنے کے لیے اٹھے تو کنوئیں سے پانی نکالنے کے لیے کوئی چیز میسر نہ تھی، شیخ پریشان تھے کہ کیا کریں؟ اتنے میں ایک بلند مکان سے بچی نے دیکھا تو کہنے لگی آپ کون ہیں؟ شیخ نے اپنا نام بتایا تو کہنے لگی آپ وہی شخصیت ہیں جن کی نیکی کی بڑی تعریف کی جاتی ہے اس کے باوجود آپ پریشان ہیں کہ کنوئیں سے پانی کس چیز

کے ذریعے نکالیں، اس لڑکی نے کنوئیں میں تھوک دیا، کنوئیں کا پانی ابل کر باہر آ گیا اور زمین پر بہنے لگا شیخ نے وضو کرنے کے بعد اسے کہا میں تمہیں قسم دے کر پوچھتا ہوں کہ تم نے یہ مرتبہ کیسے حاصل کیا؟ اس نے کہا:

بِكَثْرَةِ الصَّلَاةِ عَلٰى مَنْ كَانَ اِذَا مَشٰى فِى الْبَرِّ اِلَّا قَصَر تَعَلَّقَتْ الْوُحُوْشِ بِاَذْيَالِهِ (ﷺ)۔

''اُس ذاتِ اقدس پر کثرت سے درود بھیجنے کی بدولت جو جنگل میں چلتے تو وحشی جانوران کے دامن سے لپٹ جاتے''

یہ سن کر شیخ نے قسم کھائی کہ میں دربار رسالت ﷺ میں پیش کرنے کے لیے درود وسلام کی کتاب ضرور لکھوں گا۔

مشائخ عظام نہ صرف دلائل الخیرات کو بطور ورد پڑھتے رہے ہیں، بلکہ اپنے مشائخ سے باقاعدہ اجازت بھی حاصل کرتے رہے ہیں، علامہ نبہانی کے شیخ علامہ حسن عدوی مصری اپنے حاشیہ بلوغ المسرات علی دلائل الخیرات میں فرماتے ہیں کہ اس کتاب کی فضیلت وشرافت کے لیے یہ امر کافی ہے کہ اس کی مقبولیت اور افادیت حیرت انگیز ہے اور بعض عارفین نے اسے حضور سید المرسلین ﷺ سے حاصل کیا ہے، چنانچہ سیّد محمد مغربی تلمسانی اور سیّد محمد اندلسی رحمۃ اللہ علیہ نے نبی اکرم ﷺ سے دلائل الخیرات حاصل کی۔ (۱۳)

حضرت شاہ ولی اللہ محدث دہلوی نے دلائل الخیرات کی سند حضرت شیخ ابوطاہر محمد بن ابراہیم کردی سے حاصل کی۔ (۱۴)

حرمین شریفین میں علمی اور عملی کمالات کے جامع حضرات ہوئے ہیں جو نہ صرف دلائل الخیرات کے باقاعدہ عامل ہوتے تھے، بلکہ اہل محبت ومعرفت ان کی خدمت میں حاضر ہو کر اپنے نسخوں کی تصحیح کرتے تھے اور ان سے اجازت بھی لیتے تھے، ایسے حضرات شیخ الدلائل کے محترم لقب سے یاد کئے جاتے تھے۔

مولانا علامہ عبدالحئی لکھنوی ۱۲۸۱ھ میں دلائل کی تصحیح کے لیے مدینہ منورہ میں شیخ



الدلائل علی بن یوسف ملک الباشلی الحریری المدنی کی خدمت میں حاضر ہوئے۔ (۱۵)

علامہ یوسف بن اسماعیل نبہانی نے ۱۳۳۲ھ میں مسجد نبوی کے امام شیخ الدلائل سیّد محمد سعید مالکی کو تین نشستوں میں باریک بینی سے دلائل الخیرات پڑھ کر سنائی اور تحریری اجازت حاصل کی۔ (۱۶)

شیخ الدلائل مولانا عبدالحق الہ آبادی مہاجر مکی ۱۲۸۳ھ میں حرمین شریفین پہنچے اور پچاس سال تک طالبان علم وعرفان کو سیرات کرتے رہے۔ (۱۷)

۱۳۲۳ھ میں مولانا عبدالباری فرنگی محلی حرمین شریفین حاضر ہوئے تو شیخ الدلائل سیّد امین ابن رضوان سے اجازت وخلافت حاصل کیا۔ (۱۸)

۱۳۲۴ھ میں امام احمد رضا بریلوی، مدینہ منورہ حاضر ہوئے تو شیخ الدلائل سیّد محمد سعید ابن علامہ سیّد محمد مغربی نے آپ سے حدیث مسلسل سنی اور ان تمام علوم وفنون اور سلاسل کی اجازت وخلافت حاصل کی جن کی امام احمد رضا بریلوی کو اپنے مشائخ سے اجازت حاصل تھی۔ (۱۹)

یاد رہے کہ یہی وہ شیخ الدلائل ہیں جن سے علامہ نبہانی نے ۱۳۳۲ھ میں دلائل الخیرات کی اجازت حاصل کی تھی، جیسے کہ چند سطور پہلے ذکر ہوا۔

## نسخوں کا اختلاف

امام جزولی، دلائل الخیرات کی تالیف کے بعد مسلسل نظر وفکر کرتے رہے، جونہی انہیں کوئی لفظ بہتر نظر آیا انہوں نے پہلے لفظ کی جگہ لکھ دیا، چونکہ لوگ کثرت سے نقلیں حاصل کیا کرتے تھے، کسی نے تبدیلی سے پہلے نقل حاصل کی اور کسی نے بعد میں، اس طرح دلائل کے نسخے مختلف ہوگئے، تاہم معاملہ آسان ہے ایک نسخہ بہتر ہے تو دوسرا بہترین، تاہم سب سے زیادہ قابل اعتماد نسخہ مصنف رحمۃ اللہ علیہ کے جلیل القدر خلیفہ ابوعبداللہ محمد الصغیر اسہلی کا ہے جو حضرت مصنف کے وصال سے آٹھ سال پہلے ۶ ربیع الاول ۸۶۲ھ، ۱۴۵۸ء بروز جمعہ مکمل ہوا (۲۰) اور اس پر حضرت مصنف کے دستخط بھی تھے

(۲۱) علامہ فاسی اسی نسخے کا حوالہ دیتے ہوئے العتیقہ (قدیمہ) السہلیہ اور کبھی المعتمدہ کے الفاظ استعمال کرتے ہیں۔

## شروح

دلائل الخیرات کی کئی شرحیں اور حواشی لکھے گئے ہیں، لیکن بقول حاجی خلیفہ، معتبر ترین شرح علامہ فاسی کی ہے (۲۲)

چند شروح اور حواشی کے نام درج ہیں:

(۱) مطالع المسرات: فارس، مراکش کے رہنے والے امام علامہ محمد المہدی الفاسی (م ۱۰۵۲ھ) نے پہلے کئی جلدوں میں عربی شرح لکھی، پھر ایک جلد میں اس کا اختصار کیا، راقم نے اس کا اُردو ترجمہ شروع کیا تھا نصف تک پہنچا تھا کہ اشعۃ اللمعات کے ترجمہ کا کام ذمے لگ گیا، اللہ تعالیٰ ان دونوں کاموں کو مکمل کرنے کی توفیق عطا فرمائے۔ آمین

(۲) بلوغ المسرات علی دلائل الخیرات: علامہ نبہانی کے شیخ، علامہ حسن عدوی مصری کا حاشیہ بزبان عربی (۲۳)

(۳) شرح شیخ زروق مغربی رحمۃ اللہ علیہ عربی (۲۴)

(۴) مزرع الحسنات (فارسی)

(۵) الدلالات الواضحات: علامہ یوسف بن اسماعیل نبہانی، سابق رئیس محکمہ الحقوق، بیروت نے دلائل پر مختصر حاشیہ لکھا ہے جس میں مشکل الفاظ کے معانی اور نسخوں کا اختلاف بیان کیا ہے، ابتداء میں پندرہ فوائد پر مشتمل بہت ہی مفید مقدمہ لکھا ہے، آخر میں ایمان افروز اکانوے خوابیں بیان کی ہیں اور سب سے آخر میں امام حجۃ الاسلام غزالی کا رسالہ مبارکہ قواعد العقائد بھی نقل کر دیا ہے۔

پاک و ہند میں اس کے کئی تراجم بزبان اُردو چھپے ہوئے ہیں، راقم نے بھی دلائل الخیرات کا اُردو ترجمہ کیا ہے، اللہ تعالیٰ کے لطف و کرم سے امید ہے کہ اس مقدمہ کے ساتھ شائع ہو جائے گا فقیر کو مرشد کریم مفتی اعظم پاکستان علامہ ابوالبرکات سید احمد قادری



رحمۃ اللہ علیہ اور جانشین مفتی اعظم ہند مولانا اختر خان ازہری مدظلہ العالی نے دلائل الخیرات کی اجازت عطا فرمائی تھی اللہ تعالیٰ مجھے باقاعدگی کے ساتھ پڑھنے کی توفیق عطا فرمائے۔

## ترتیب کتاب اور پڑھنے کا طریقہ

امام جزولی رحمۃ اللہ علیہ نے بسم اللہ شریف اور خطبہ کے بعد مقصد تالیف ان الفاظ میں بیان کیا ہے:

اس کتاب میں نبی اکرم ﷺ کی بارگاہ میں درود پاک اور اس کے فضائل کا بیان کرنا مقصود ہے، ہم انہیں سندوں کا ذکر کیے بغیر بیان کریں گے تاکہ پڑھنے والے کے لیے یاد کرنا آسان ہو، اللہ تعالیٰ کا قرب چاہنے والے کے لیے یہ اہم ترین مقاصد میں سے ہیں۔

اس کے بعد ایک فصل میں درود پاک کے فضائل بیان کیے ہیں جو پڑھنے سے تعلق رکھتے ہیں، کچھ فضائل اس مقالے کی ابتداء میں بیان کیے گئے ہیں۔

اس فصل کے آخر میں امام جزولی رحمۃ اللہ علیہ ایک حدیث لائے ہیں کہ رسول ﷺ کی خدمت میں عرض کیا گیا کہ جو حضرات آپ کی خدمت میں حاضر نہیں ہیں اور جو آپ کے بعد آئیں گے وہ آپ کی بارگاہ میں درود شریف پیش کریں گے تو آپ کے ہاں ان کا کیا حال ہوگا؟ سرکار دو عالم ﷺ نے فرمایا:

**اسمع صلاة اهل محبتي واعرفهم وتعرض علي صلاة غيرهم عرضًا۔**

ہم اپنی محبت والوں کا درود شریف سنتے ہیں اور انہیں پہچانتے ہیں اور دوسروں کا درود شریف ہم پر پیش کیا جاتا ہے۔

اللہ اللہ! کیا خوش قسمتی ہے ان محبین کی جن کا درود پاک سرور عالم ﷺ بنفس نفیس سماعت فرماتے ہیں، اگر وہ اس مقصد کے لیے اپنا سب کچھ بھی لٹا دیں تو ہیچ ہے۔ حافظ شیرازی فرماتے ہیں:

جان می دہم درآرزو، اے قاصد آخر باز گو

در مجلس آں نازنین حرفے کہ از ما می رسد

''میں اس آرزو میں جان دیتا ہوں، اے قاصد! ہمیں اتنا تو بتا دے کہ اس بارگاہ ناز میں ہماری کون سی بات پہنچتی ہے''۔

اس کے بعد امام جزولی نے نبی اکرم ﷺ کے دو سو ایک اسماء مبارک بیان کئے ہیں، بہتر یہ ہے کہ ہر اسم مبارک سے پہلے سیّدنا کا اضافہ کیا جائے اور ہر اسم مبارک کے ساتھ درود شریف پڑھا جائے، اس مسئلے پر علامہ نبہانی نے الدلالات الواضحات میں تفصیلی گفتگو کی ہے۔

علامہ شیخ ابو عمران زناتی نے تلاش اور جستجو کے بعد دو سو ایک اسماء مبارکہ جمع کئے وہی اسماء مبارکہ اسی ترتیب کے ساتھ حضرت مصنف نے نقل کر دیئے ہیں، یہ مبارک نام پوری کتاب میں متفرق مقامات پر مذکور ہیں ابتدا میں یکجا کرنے کا مقصد یہ ہے کہ اللہ تعالیٰ کی بارگاہ میں نبی اکرم ﷺ کی عظمت وجلالت کا پتا چلے، آپ کی محبت و تعظیم کو جلا ملے اور بارگاہ رسالت میں بکثرت درود شریف پیش کرنے کا شوق پیدا ہو۔ امام سخاوی نے القول البدیع میں ساڑھے چار سو سے زیادہ، امام سیوطی نے تقریباً پانچ سو، امام زرقانی نے شرح مواہب میں آٹھ سو سے زیادہ اور علامہ نبہانی نے ایک قصیدے میں آٹھ سو ستیس اسماء شریفہ بیان کئے ہیں۔ (۲۵) **جزاهم الله تعالىٰ خير الجزاء** ۔

اسماء مبارکہ کے بعد بیت اللہ شریف اور روضہ مبارک کی تصویر ہے تاکہ ان کی زیارت سے آنکھیں ٹھنڈی ہوں اور ان کا تصور نظروں میں جمایا جا سکے۔

اس کے بعد کتاب آٹھ حصوں میں تقسیم کی گئی ہے، ہر حصے کو حزب کا نام دیا گیا ہے۔ اللہ تعالیٰ توفیق عطا فرمائے تو ہر روز پوری دلائل الخیرات پڑھی جائے، نہیں تو دو دن یا چار دن میں پڑھی جائے، یہ بھی نہ ہو سکے تو ہفتے میں مکمل کی جائے، پیر کے دن **فصل کیفیة الصلاة علی النبی** ﷺ سے شروع کی جائے، آئندہ پیر کو آٹھواں حزب



پڑھ کر اسی دن پھر پہلا حزب پڑھا جائے، درود شریف کے فضائل اور اسماء مبارکہ ہر روز پڑھے جائیں تو بہتر ورنہ کبھی کبھی پڑھ لیں تاکہ ذوق وشوق میں ترقی ہو۔

## آداب

بندۂ مومن کے لیے اللہ تعالیٰ کے فرائض وواجبات، تلاوت قرآن کریم، ذکر الٰہی اور اتباع سنت کے بعد سب سے زیادہ اہم وظیفہ درود پاک ہے جس کے دنیاوی اور اخروی بے شمار فوائد ہیں۔ دلائل الخیرات کی برکتیں حاصل کرنے کے لیے ضروری ہے کہ انسان اللہ تعالیٰ کے احکام بجالائے، سرکار دو عالم ﷺ کی سنت پر عمل پیرا ہو، بندوں کے حقوق ادا کرے، مسواک کے ساتھ وضو کرے، پاک صاف کپڑے پہنے، خوشبو لگائے، قبلہ رخ بیٹھ کر پورے اخلاص کے ساتھ دلائل شریف پڑھے۔

دلائل الخیرات کے بعض قدیم نسخوں میں ہے کہ نبی اکرم ﷺ کی بارگاہ اقدس میں درود شریف پیش کرنے والے کا مقصد، اللہ تعالیٰ کے حکم کی تعمیل، نبی اکرم ﷺ کی تصدیق، آپ کی محبت، آپ کے دیدار کا شوق اور آپ کے عظیم مرتبہ کی تعظیم ہونا چاہیے اور یہ عقیدہ ہونا چاہیے کہ آپ ان تمام امور کے مستحق ہیں۔ (۲۶)

درود شریف کا فائدہ صرف پڑھنے والے کو ملتا ہے یا نبی اکرم ﷺ کو بھی فائدہ ہوتا ہے؟ اس بارے میں اس علم کے مختلف اقوال ہیں، علامہ عبد الرحمان بن محمد الفاسی نے اس سلسلے میں بڑی عمدہ بات کہی ہے، وہ فرماتے ہیں:

''ادب یہ ہے کہ انسان یہ ارادہ کرے کہ صرف مجھے ہی فائدہ ملے، جہاں تک اللہ تعالیٰ کے فضل وکرم کا تعلق ہے تو اس کی کوئی حد نہیں ہے''۔ (۲۷)

(اس طرح علماء کے اقوال میں اختلاف نہیں رہے گا)

شیخ محقق، برکۃ المصطفیٰ فی الہند شیخ عبد الحق محدث دہلوی فرماتے ہیں، اگر تمہیں خواب میں سرکار دو عالم ﷺ کی زیارت نصیب ہوئی ہے تو درود پاک پڑھتے وقت آپ کی بے مثل صورت مقدسہ کا تصور کرو اور اگر یہ سعادت حاصل نہیں ہے تو یہ تصور کرو

کہ گویا سیّد عالم ﷺ اپنی حیات ظاہرہ میں تشریف فرما ہیں اور میں تمام تر تعظیم و اجلال، ہیبت اور حیاء کے ساتھ آپ کی زیارت کرتے ہوئے درود شریف پیش کر رہا ہوں۔

یاد رہے کہ نبی اکرم ﷺ دیکھ رہے ہیں اور تمہارا کلام سن رہے ہیں کیونکہ آپ اللہ تعالیٰ کی صفات کے ساتھ موصوف ہیں، اللہ تعالیٰ کی ایک صفت یہ ہے کہ **انا جلیس من ذکرنی** (جو میرا ذکر کرتا ہے میں اس کے قریب ہوتا ہوں)۔ نبی اکرم ﷺ کے لیے اس صفت سے کامل حصہ ہے۔

اور اگر یہ کیفیت بھی پیدا نہیں ہوتی اور تم نے روضہ مبارک کی زیارت کی ہوئی ہے تو اس کا تصور کر کے یہ خیال کرو کہ میں حضور سیّد دوعالم ﷺ کے سینۂ اقدس کے سامنے کھڑا ہوں اور اگر روضہ شریف کی زیارت بھی نہیں کی تو اس تصور کے ساتھ ہمیشہ درود پڑھتے رہو کہ آپ ﷺ سن رہے ہیں اور پورے حضور قلب کے ساتھ درود شریف پڑھو، کیونکہ حضورِ قلب کے بغیر عمل کی وہ حیثیت ہے جو بے روح جسم کی ہوتی ہے۔ (ملخصًا) (۲۸)

اللہ تعالیٰ ہمیں اپنی اور اپنے حبیب اکرم ﷺ کی سچی محبت، اطاعت اور یاد کی توفیق عطا فرمائے اور ہماری دین و دنیا کی حاجتیں برلائے۔





## حوالہ جات


۱- عیاض بن موسیٰ اندلسی، امام قاضی: الشفاء (طبع ملتان) ج ۱ ص ۱۲

۲- خیر الدین زرکلی: الاعلام (طبع بیروت) ج ۶ ص ۱۵۱

۳- محمد بن شنبہ دائرہ المعارف (پنجاب یونیورسٹی، لاہور) ج ۷ ص ۲۲۷

۴- یوسف بن اسماعیل نبہانی علامہ: جامع کرامات الاولیاء (مصطفیٰ البابی، مصر) ج، ص ۲۷۶

۵- محمد مہدی فاسی علامہ: مطالع المسرات (المطبعۃ القازیۃ) ص ۳

۶- اسماعیل باشا بغدادی: ہدیۃ العارفین (مکتبۃ المثنی، بغداد) ج ۲ ص ۲۰۴

۷- خیر الدین زرکلی: اعلام (طبع بیروت) ج ۶ ص ۱۵۱

۸- محمد بن شنبہ دائرۃ المعارف پنجاب: ج ۷ ص ۲۲۸

۹- ایضاً: ج ۷ ص ۲۲۸

۱۰- محمد مہدی الفاسی علامہ: مطالع المسرات ص ۳

۱۱- محمد بن شنبہ دائرۃ المعارف پنجاب ج ۷ ص ۲۲۸

۱۲- محمد مہدی الفاسی علامہ مطالع المسرات ص ۴

۱۳- یوسف بن اسماعیل نبہانی علامہ: الدلالات الواضحات (مصطفیٰ البابی، مصر، طبعہ ثانیہ) ص ۲۲

۱۴- ایضاً : ص ۴

۱۵- ایضاً : ص ۱۰

۱۶- یوسف بن اسماعیل نبہانی علامہ: الدلالات الواضحات ص ۸۔۷

۱۷- احمد بن عبدالرحیم، شاہ ولی اللہ: الانتباہ فی سلاسل اولیاء اللہ (طبع فیصل آباد) ص ۱۶۴

۱۸- عبدالحئ لکھنوی، علامہ: نفع المفتی والسائل (مجتبائی، لاہور) ۱۱۷

۱۹- یوسف بن اسماعیل نبہانی علامہ: الدلالات الواضحات ص ۵

۲۰- محمود احمد قادر مولانا شاہ: تذکرہ علمائے اہل سنت ص ۱۷۳

۲۱- احمد رضا بریلوی امام: الاجازات المتینۃ، رسائل رضویہ (طبع لاہور) ج ۱ ص ۳۴۴

۲۲- محمد المہدی الفاسی علامہ: مطالع المسرات ص ۱۰۔۹

۲۳- یوسف بن اسماعیل نبہانی علامہ: الدلالات الواضحات ص ۱۲

۲۴- حاجی خلیفہ: کشف الظنون ج ۱ ص ۷۶۰

۲۵- یوسف بن اسماعیل نبہانی علامہ: الدلالات الواضحات ص ۷

۲۶- عطاء الرحمٰن شروانی مولانا: ابتدائیہ دلائل الخیرات (مدینہ بک ڈپو، دہلی) ص ۲

۲۷- یوسف بن اسماعیل نبہانی علامہ: الدلالات الواضحات ص ۱۵/۱۴

۲۸- محمد المہدی الفاسی علامہ: مطالع المسرات ص ۱۵۵

۲۹- ایضاً : ص ۱۵۵

۳۰- عبدالحق محدث دہلوی شیخ محقق: مدارج النبوۃ، فارسی (طبع سکھر) ج ۲ ص ۲۲_۶۲۱




# ورق تمام ہوا اور مدح باقی ہے

خطِ جبیں ترا ام الکتاب کی تفسیر
تھکی ہے فکرِ رسا اور مدح باقی ہے

کہاں سے لاؤں ترا مثل اور تیری نظیر
قلم ہے آبلہ پا اور مدح باقی ہے

دکھاؤں پیکرِ الفاظ میں تری تصویر
تمام عمر لکھا اور مدح باقی ہے

مثال یہ مری کوشش کی ہے کہ مُرغِ اسیر
ورق تمام ہوا اور مدح باقی ہے

کرے قفس میں فراہم خس آشیاں کے لیے
سفینہ چاہیے اس بحرِ بیکراں کے لیے

ناصر کاظمی

# السلام اے ختم المرسلین

السلام اے صاحبِ لولاک، ختم المرسلین!
مرحبا صد مرحبا، اے رحمۃ للعالمین!

السلام اے وہ کہ جس نے کر دیئے شیر و شکر
نسل و ذات و رنگ کے زُناریانِ آن و ایں

السلام اے وہ کہ تا بیرونِ حد ہے جس کی زد
پار جس کے بار پا سکتے نہیں رُوح الامیں

السلام اے جادہ پیمائے فضلائے لامکاں
الصلوٰۃ اے پر فشانِ سِدرۂ عرش بریں

السلام اُمّ القریٰ کے بے بہا دُرِّ یتیم
حبّذا اے کنزِ یثرب کی صدوف کے تہ گزیں

م۔حسن لطیفی



# قصیدہ بردہ شریف کی ادبی حیثیت

پروفیسر محمد عبدالسمیع

ساتویں صدی ہجری کے بعد ہر صدی کے عظیم نعت گو شعراء خواہ وعربی، فارسی اُردو یا کسی اور زبان میں نعت گوئی کی سعادت سے بہرہ ور ہوئے ہیں۔ شیخ محمد البوصیری رحمۃ اللہ علیہ (المتوفی ۶۹۶ھ) کے حضور اپنے اپنے انداز میں نذرانہ عقیدت پیش کرتے رہے ہیں۔ یہاں تک کہ اس دورِ آخر میں برصغیر پاک و ہند بلکہ عظمت و اہمیت کے اعتبار سے مشرق کے شاعر حضرت علامہ اقبال نے نہ صرف حضرت بوصیری کے قصیدہ بردہ سے روحانی استفاضہ کیا بلکہ ان کا روحانی توسل اختیار کر کے بارگاہ محبوب کبریا ﷺ میں یوں عرض گزار ہوئے:

چوں بوصیری از تو می خواہم کشور
تا یمن بانو آید آں روزے کہ بود
میر تو از عاصیاں افزوں تراست
در خطا بخشی چو میر مادر است
با پرستاران شب دارم ستیز
باز روغن در چراغ من پذیر

بالِ جبریل کی معرکۃ الآرا نظموں میں ''ذوق شوق'' کا شمار اپنی جاذبیت، رعنائی خیال اور گہرائیت کے اعتبار سے منفرد ہے۔ یہ یورپی نظم شان و شوکت اور آب و تاب کے لحاظ سے تلمیحات بردہ کی رہینِ منت ہے۔ یہ نظم حسن اتفاق سے مصر و فلسطین کے سفر

کے دوران لکھی گئی اور قصیدہ بردہ بھی مصر ہی کی سرزمین میں چھ صدیاں پیش تر اقبال کے روحانی پیشرو حضرت بوصیری نے سپردِ قلم کیا تھا۔ دونوں شاعروں کے حسن توافق و توارد پہ حیرت ہوتی ہے۔

چند اشعار ملاحظہ فرمائیے:

سرخ و کبود بدلیاں چھوڑ گیا سحاب شب
کوہ اضم کو دے گیا رنگ برنگ طیلساں
گرد سے پاک ہے ہوا، برگ نخل دھل گئے
ریگ نواح کاظمہ نرم ہے مثل پرنیاں
آگ بجھی ہوئی ادھر ٹوٹی ہوئی طناب ادھر
کیا خبر اس مقام سے گزرے ہیں کتنے کارواں

آئیے دیکھتے ہیں امام بوصیری نے اپنے قصیدے کی تشبیب میں کیا رنگ پیش فرمایا ہے۔

اَمِنْ تَذَكُّرِ جِيْرَانٍ بِذِیْ سَلَمٍ
مَزَجْتَ دَمْعًا جَرٰی مِنْ مُقْلَةٍ بِدَمٍ

ترجمہ: کیا تو نے مقام ذی سلم کے اڑوس پڑوس میں رہنے والوں (محمد رسول اللہ والذین معہ) کی یاد میں اپنے آنسوؤں کو خون آمیز کرلیا ہے جو تیری آنکھوں سے جاری ہیں۔

اَمْ هَبَّتِ الرِّيْحُ مِنْ تِلْقَاءِ كَاظِمَةٍ
اَوْ اَوْمَضَ الْبَرْقُ فِی الظَّلْمَاءِ مِنْ اِضَمٍ

ترجمہ: یا کاظمہ (مدینہ منورہ) کی جانب سے ہوائے مشکبار چلی ہے اور (جبال مدینہ سے) کوہ اضم سے شب تیرہ و تار میں بجلی تڑپی ہے۔

یہ معاملہ صرف اقبال کے ساتھ ہی نہیں بلکہ ان چھ سات صدیوں میں ہر عظیم نعت



گو قصیدہ بردہ شریف کے فیضان سے اثر پذیر ہوا ہے۔

اس مقالے میں امام بوصیری کے اسی قصیدہ شریفہ کی ادبی حیثیت پر چند نکات تحریر کئے جا رہے ہیں اس کو یوں سمجھنا چاہیے کہ ایک جامع الصفات اور مختلف الحیات پیکر حسن و جمال کے لمحہ تاباں کی ایک نورانی کرن کی ادنیٰ سی جھلک دکھلانا ہمارا مقصود ہے۔ کسی ادبی فن پارہ کے محاسن پر رائے زنی کرتے ہوئے سب سے پہلے جو بات حاشیہ خیال میں ابھرتی ہے وہ یہ ہے کہ اس فن پارہ نے ادب عالیہ میں کتنے گہرے اور انمٹ نقوش ثبت کئے ہیں۔ اس لحاظ سے دیکھا جائے تو یہ قصیدہ ایک منفرد اور ممتاز مقام پر مشتمل نظر آتا ہے۔ اس قصیدے کی مقبولیت کا اندازہ لگانے کے لیے اتنا کہہ دینا کافی ہے کہ قرآن پاک کے بعد یہی وہ نسخہ کیمیا ہے جس کی شروح سب سے زیادہ ہیں۔ دنیائے ادب نے جس شان سے اس تصنیف انیق کو پذیرائی بخشی ہے وہ اپنی مثال آپ ہے۔ اس مقبولیت اور بقائے عوام کی سند اعزاز نے امام بوصیری کو اس مشکل ترین صنف سخن میں امامت کا درجہ عطا کیا اور آنے والے نعت گو حضرات کے لیے قصیدہ بردہ شریف مینارہ نور بن کر روشنی فراہم کر رہا ہے۔

نعتیہ شاعری بلاشبہ مشکل ترین اور نازک ترین فن ہے۔ عرفی شیرازی نے موزوں ترین انداز میں اس فن کی دشواریوں کا اظہار کیا ہے:

عرفی مشتاب ایں رہ نعت است نہ صحرا است
ہشیار کہ رہ بر دم تیغ است قلم را

عرفی عجلت نہ کرو، یہ نعت کا راستہ ہے، جنگل کا نہیں، خبردار رہو کہ قلم تلوار کی دھار پر چل رہا ہے۔

تلوار کی دھار پر چلنے کا مطلب اگر ذہن نشین ہو جائے تو اس فن کی نزاکتیں پوری طرح واضح ہو کر دل میں گھر کر جاتی ہیں۔ بقول ڈاکٹر سیّد عبداللہ مرحوم، درحقیقت نعت کے لیے بڑے ساز و سامان کی ضرورت ہے۔ ایک دل جو جذبہ نیاز سے لبریز ہو، ایک

اسلوب جو اس نیاز کی آئینہ داری کرتا ہو، اور ایک لہجہ جو خلوص ومحبت، نیاز عقیدت، عشق وفریفتگی اور ادب واحتیاط واحترام کے سب پہلو لئے ہوئے ہو۔ ان سب باتوں کی ترکیب سے نعت پیدا ہوتی ہے اور اس پر بھی ضروری نہیں کہ نعت میں تاثر پیدا ہو اور وہ قبول عام پائے کیونکہ حافظ شیرازی کہہ گئے ہیں:

قبول خاطر ولطف سخن خدا داد است

اس قبول خاطر وخدا داد لطف سخن کے وصول میں امام بوصیری کتنے خوش نصیب نکلے، یہ ان کا حصہ ہے، مگر شرائط اور پابندیاں جو بیان کی گئی ہیں وہ بہرحال آپ کے کلام میں بدرجہ اتم موجود ہیں۔ ذیل کے تین اشعار بطور شاہد عادل پیش کئے جاتے ہیں:

مُنَزَّهٌ عَنْ شَرِيْكٍ فِيْ مُحَاسِنِهٖ
فَجَوْهَرُ الْحُسْنِ فِيْهِ غَيْرُ مُنْقَسِمِ

آپ جن ظاہری وباطنی خوبیوں کے مالک ہیں۔ ان میں اس عیب سے یکسر پاک ہیں کہ کوئی بالذات آپ کا شریک ہو، پس جوہر حسن جو ذات پاک ﷺ میں موجود ہے وہ ایسا جوہر ہے کہ جو تقسیم ہونے والا نہیں۔

دَعْ مَا ادَّعَتْهُ النَّصَارٰى فِيْ نَبِيِّهِمْ
وَاحْكُمْ بِمَا شِئْتَ مَدْحًا فِيْهِ وَاحْتَكِمِ

عیسائیوں نے اپنے نبی (حضرت عیسیٰ علیہ السلام) کے بارے میں جو کچھ دعویٰ (الوہیت) کیا ہے وہ چھوڑ دو، باقی جو کچھ تمہارا جی چاہے مدحت پیغمبر کرتے ہوئے بیان کیا کرو اور پورے یقین واذعان کے ساتھ خوب خوب مدح سرائی کیا کرو۔

فَانْسُبْ اِلٰى ذَاتِهٖ مَاشِئْتَ مِنْ شَرَفٍ
وَانْسُبْ اِلٰى قَدْرِهٖ مَا شِئْتَ مِنْ عِظَمِ

پس ذات اقدس سے جس بھی بزرگی کو تیرا جی چاہے نسبت دے لے اور جن جن عظمتوں کو چاہے حضرت والا کے بلند مرتبہ سے منسوب کر لے۔



ایک حقیقت کا اعتراف اس راستہ پر چلنے والے ہر شاعر کے ماتھے کا جھومر رہا ہے۔

سعدی نے اس کو یوں مانا:

نہ حسنش غایتے دارد نہ سعدی را سخن پایاں
بمیرد تشنہ مستسقی و دریا ہمچناں باقی

عبدالعزیز خالد جو نعت رسول اکرم ﷺ میں ایک معتبر نام ہے، فرماتے ہیں:

کمینہ خادم خدام عاشقانِ رسول
ہے نعت ونام نبی، مایہ مبا اتم
ہے فقر راہ مری، میرے دل کی موسیقی
وگرنہ مجھ کو کہاں درک معرب ومعجم

یہ منفرد تاثر امام بوصیری کے درک معرب ومعجم میں سے جھانکتا نظر آتا ہے۔

فَاِنَّ فَضْلَ رَسُوْلِ اللّٰهِ لَيْسَ لَهٗ
حَدٌّ فَيُعْرِبَ عَنْهُ نَاطِقٌ بِفَمِ

کیونکہ سرکار رسالت مآب ﷺ کے فضل وفضیلت کی کوئی حدود نہایت ہی نہیں کہ کوئی بولنے والا اپنی زبان فصاحت بیان سے ادا کر سکے۔ کسی فن پارے کی ادبی حیثیت کا جائزہ لیتے ہوئے یہ دیکھا جاتا ہے کہ کلام فصاحت وبلاغت کے کس معیار پر پورا اتر رہا ہے۔ فصاحت اور بلاغت علم بیان کی دو اصطلاحیں ہیں، جو اپنی تعریف اور توضیح کے اعتبار سے دو مختلف مفہوم رکھتی ہیں۔ ان دو کی کسی کلام میں موجودگی اسے اعلیٰ اور ممتاز ادبی مقام دلانے میں مددگار بنتی ہیں۔ مختصراً یوں سمجھ لیجئے کہ فصاحت خوش آئند ومانوس الفاظ میں مافی الضمیر کے اظہار کو کہتے ہیں اور بلاغت مختصر وموزوں وبرجستہ الفاظ میں دل کا حال بیان کرنا ہے گویا فصاحت کا تعلق کلمہ اور کلام دونوں سے ہے اور بلاغت ہے۔ کلام میں ان دو خوبیوں کے بدرجہ امتیاز موجود ہونے سے کلام فصیح وبلیغ ہو کر ادب عالیہ کا نمونہ بنتا ہے۔

موجود ہیں کہ کسی چیز کو مقبول بنانے کے لیے کسی مقبول شخصیت کی طرف منسوب کر دینے کا رواج کوئی نیا نہیں بہت قدیم ہے۔ روحانی اشارات، کشف اور خواب وغیرہ اس مقصد کے لیے گھڑ لئے جاتے ہیں۔ مؤثر قصے بھی تصنیف کر لیے جاتے ہیں‘‘۔

(انتہی کلامہ)

پھلواروی صاحب کی خدمت میں نہایت ادب سے گزارش ہے کہ صلحا امت کے وظائف اور درود تاج آپ کے نزدیک مشرکانہ اور غلط سلط ہیں۔ سب کا مقصد آپ کے نزدیک یہی ہے کہ اہل توحید کو قرآن اور ادعیہ ماثورہ سے ہٹایا جائے مگر اسی درود تاج کی مقبولیت کے ثبوت میں یہ قصہ آپ کے پدر بزرگوار، مرشد کامل اور مرکز عقیدت نے اپنی کتاب ’’صلوٰۃ وسلام‘‘ میں تحریر فرمایا ہے۔ آپ اس قصے کو جھوٹا اور من گھڑت بتا رہے ہیں۔ لاکھ دفعہ آپ اسے جھوٹا اور من گھڑت کہیں مگر اتنی بات بتا دیجئے کہ مشرکانہ، غلط سلط اور قرآن وحدیث سے ہٹانے والے درود تاج کی مقبولیت کے ثبوت میں اس قصے کو لکھنے والا، مرشد کامل اور مرکز عقیدت ہو سکتا ہے؟ آپ کا صرف یہ کہہ دینا کہ میں انہیں معصوم عن الخطا نہیں سمجھتا، کافی نہیں۔ آپ کو یہ دیکھنا ہوگا کہ ان کی یہ خطا کس نوعیت کی ہے؟ کیا مشرکانہ کلام کی تائید عقیدہ توحید کے منافی نہیں شرک کو آپ توحید کی نقیض نہیں مانتے؟ شرکیہ کلام کی فضیلت ومقبولیت ثابت کرنا بھی شرک ہے۔

گویا آپ نے اپنے مرکز عقیدت کو خطاءِ شرک سے محفوظ نہیں سمجھا۔ قرآن سے ہٹانے والے کلام کی مقبولیت وفضیلت کا اثبات قرآن سے بغاوت ہے۔ جس کا مرتکب گویا آپ نے اپنے پدر بزرگوار، مرکز عقیدت اور مرشد کامل کو ٹھہرایا۔ آپ کے لیے اس الزام سے بچنے کی ایک ہی صورت ہے کہ آپ نے جو خطا اپنے مرکز عقیدت سے منسوب کی ہے، آپ اس سے رجوع فرمائیں، ورنہ اس خطا کے وبال سے آپ کا محفوظ رہنا بھی ممکن نہیں کیونکہ اس عظیم خطا وار سے عقیدت رکھنا بھی خطاءِ عظیم ہے۔



## اکیسواں اعتراض اور اس کا جواب

### قواعد صرف ونحو قطعی نہیں

اس کے بعد پھلواروی صاحب فرماتے ہیں: ’’عربی قواعد صرف ونحو ظنی نہیں یقینی ہیں۔ اگر ان قواعد کو ظنی مانا جائے تو قرآن وحدیث کی زبان ہی ظنی اور مشکوک ہو جاتی ہے۔‘‘ (انتہی کلامہ)۔

پھلواروی صاحب کی یہ بات انتہائی مضحکہ خیز ہے جن قواعد کو وہ یقینی کہہ رہے ہیں۔ اہل فن کے شدید اختلافات ان میں پائے جاتے ہیں۔ نحو کی کوئی چھوٹی بڑی کتاب ایسی نہیں جس میں یہ اختلافات مذکور نہ ہوں۔ آئمہ فن کے اقوال مختلفہ بالخصوص ان مسائل میں بصریین اور کوفیین کے اختلافات کثیرہ سے فن کی کتابیں بھری پڑی ہیں۔ علامہ ابن خلدون نے اس فن کے علما بالخصوص بصریین کوفیین کے نحوی اختلافات کا ذکر کیا ہے۔ وہ فرماتے ہیں:

**ثم طال الکلام فی هذه الناعته وحدث الخلاف بین هلها فی الکوفته والبصرة المصرین القدیمین للعرب**

(پھر اس فن میں ان کا کلام بہت طویل ہو گیا۔ کوفہ اور بصرہ کی ان علما کے درمیان مسائل فن میں اختلافات پیدا ہوئے یہ دونوں شہر عرب کے قدیم شہروں میں سے ہیں) (مقدمہ ابن خالدوں ص ۵۴۷ طبع بیروت باب نمبر ۶ فصل ۳۷)

کون نہیں جانتا کہ یقینی امور اختلاف کے شائبہ سے پاک ہوتے ہیں۔ دو اور دو کا چار ہونا یقینی ہے کسی کو اس میں اختلاف نہیں ہو سکتا۔ پھلواروی صاحب اگر ان اختلافات سے باخبر ہوتے تو قواعد صرف ونحو کو یقینی کہنے کی کبھی جسارت نہ فرماتے۔

رہا ان کا یہ کہنا کہ ’’اگر ان قواعد کو ظنی مانا جائے تو قرآن وحدیث کی زبان ہی ظنی اور مشکوک ہو جاتی ہے‘‘ پھلواروی صاحب کی لاعلمی پر مبنی ہے قرآن کی زبان عین قرآن ہے۔ جس کا محافظ خود اللہ تعالیٰ ہے۔ ارشاد ہوا: ’’اِنَّا نَحۡنُ نَزَّلۡنَا الذِّکۡرَ وَاِنَّا لَهٗ

لَحَافِظُوْنَ" (پ۱۴ الحجر آیت نمبر ۹ ع نمبر ۱) "ہم ہی نے قرآن نازل کیا اور ہم ہی اس کے محافظ ہیں۔" قرآن پاک کا ایک ایک حرف اور ایک ایک حرکت وسکون قطعی اور یقینی ہے۔ ساتوں متواتر قرأتیں یقینی اور قطعی ہیں۔ محض تعدد کی وجہ سے انہیں مختلفہ کہا جاتا ہے۔ جیسے قرآن مجید کی آیتوں اور سورتوں کو آیات مختلفہ وسور مختلفہ کہہ دیا جاتا ہے۔ ان کے صحیح اور یقینی ہونے میں کسی کا کوئی اختلاف نہیں۔ جس کی دلیل ان کا تواتر ہے۔ اہل علم سے مخفی نہیں کہ تواتر مفید یقینی ہوتا ہے۔

ثابت ہوا کہ قرآن کی زبان کا یقینی ہونا تواتر سے ثابت ہے۔ اس کے یقینی ہونے کو صرف ونحو کے ایسے قواعد پر مبنی کہنا جو اختلاف کثیر کی وجہ سے خود ظنی ہیں۔ قرآن اور اس کی زبان کو ظنی قرار دینے کے مترادف ہے۔ پھلواروی صاحب کو معلوم ہونا چاہیے کہ قرآن وحدیث قواعد کے تابع نہیں، بلکہ صرف ونحو کے قواعد قرآن وحدیث کے تابع ہیں۔ متبوع اصل ہوتا ہے اور تابع اس کی فرع۔ فرع کا وجود ہمیشہ اصل کے بعد ہوتا ہے۔ قرآن وحدیث کی زبان پہلے سے موجود تھی۔ صرف ونحو کے قواعد نزول قرآن کے مدتوں بعد وضع کئے گئے۔

علامہ ابن خلدون کہتے ہیں کہ جب اسلام آ گیا اور مسلمانان عرب فتوحات کے لیے عجم کی طرف بڑھے، اور ان کے اختلاط کے باعث یہ خطرہ انہیں لاحق ہوا کہ عرب کا فطری لسانیملکہ عجم سے متاثر ہو کر ختم ہو جائے گا، بلکہ قرآن کے سمجھنے میں بھی سخت دشواری پیش آئے گی۔ اس وقت اہل علم نے کلام عرب کو سامنے رکھ کر نحو کے ابتدائی قواعد وضع کئے۔ مثلاً ہر فاعل مرفوع ہوتا ہے اور مفعول منصوب۔ علم نحو میں سب سے پہلے حضرت علی کرم اللہ وجہہ کے مشورہ سے ان کی خلافت کے اواخر میں ابوالاسود الدئلی نے قلم اٹھایا۔ (ملخصا) (مقدمہ ابن خلدون عربی ص ۵۴۶ طبع بیروت باب نمبر ۶ فصل نمبر ۳۷)۔ خلاصہ یہ ہے کہ اس علم نحو کے ابتدائی قواعد کی تدوین کا آغاز رسول اللہ ﷺ کی وفات کے تقریباً تیس پینتیس سال بعد عمل میں آیا۔ جس پر پھلواروی صاحب قرآن وحدیث کی زبان



کے یقینی ہونے کا انحصار فرما رہے ہیں۔

ناظرین! غور فرمائیں کہ پھلواروی صاحب کی یہ بات کس قدر غلط، بے بنیاد اور مضحکہ خیز ہے۔

## بائیسواں اعتراض اور اس کا جواب

درود تاج ہر طرح کی غلطی سے مبرا ہے

پھلواروی صاحب فرماتے ہیں "درود تاج اگر الہامی بھی ثابت کر دیا جائے تو اس کی لسانی غلطی، غلطی ہی رہے گی اور لغوی غلطی کی طرح اعتقادی غلطی بھی غلطی کہی جائے گی۔ محض عوامی مقبولیت کسی چیز کی صحت کی ضمانت نہیں۔" (انتہی)

اللہ تعالیٰ کے فضل وکرم سے مضبوط دلائل کی روشنی میں ہم نے واضح کر دیا کہ درود تاج میں کوئی لسانی غلطی نہیں رہی اعتقادی غلطی، تو درود تاج اس سے بھی پاک ہے۔ دراصل پھلواروی صاحب کے دل میں "دافع البلاء والوباء والقحط والمرض والالـــم" کے الفاظ کانٹے کی طرح چبھ رہے ہیں۔ جنہیں اب تک وہ الہامی سمجھتے رہے۔ بقول ان کے "من بعد ما جاء نی من العلم" اچانک وہ انہیں مشرکانہ سمجھنے لگے مگر یہ بھی علم کی بجائے ان کی لاعلمی کا نتیجہ ہے۔

کوئی مسلمان حضور ﷺ کو دافع حقیقی نہیں سمجھتا، دافع حقیقی صرف اللہ تعالیٰ ہے۔ رسول اکرم ﷺ محض وسیلہ اور واسطہ ہونے کی حیثیت سے دافع مجازی ہیں۔ بایں طور کہ حضور ﷺ دفع عذاب کا سبب ہیں۔ جیسا کہ اللہ تعالیٰ نے فرمایا "وَمَا كَانَ اللّٰهُ لِيُعَذِّبَهُمْ وَاَنْتَ فِيهِمْ" (پ۹ الانفال) یعنی آپ کے ہوتے ہوئے اللہ تعالیٰ لوگوں کو عذاب میں نہیں دے گا۔ اس آیت سے ثابت ہوا کہ حضور ﷺ دفع عذاب کا وسیلہ ہیں، نیز فرمایا وَمَا كَانَ اللّٰهُ مُعَذِّبَهُمْ وَهُمْ يَسْتَغْفِرُوْنَ (پ۹ الانفال) اللہ تعالیٰ لوگوں کے استغفار کی وجہ سے بھی انہیں عذاب نہیں دے گا۔

استغفار بھی حضور ﷺ ہی سے ملا۔ اس لیے جب تک مومنین کا استغفار ہے

حضور ﷺ کا وسیلہ برقرار ہے...... مدینہ دارالہجرۃ بننے سے پہلے یثرب کہلاتا تھا۔ یثرب کا ماخذ ثرب ہے یا تثریب، ثرب کے معنی ہیں فساد، وہاں کی ہر چیز فاسد تھی۔ جو وہاں آتا، زہریلے بخار اور شدید امراض میں مبتلا ہو جاتا تھا۔ اگر اتفاقاً کوئی وہاں پہنچ جاتا تو لوگ اسے ملامت کرتے کہ تو یہاں بیماریوں اور زہریلے بخاروں میں مبتلا ہونے آیا ہے۔ صحابہ کرام رضوان اللہ علیہم اجمعین جب وہاں ہجرت کر کے پہنچے۔ انہیں شدید ترین بخار لاحق ہوا۔ وہ بیماری کی حالت میں مکے کو یاد کر کے روتے تھے۔ جب حضور ﷺ وہاں تشریف لائے اور حضور ﷺ نے صحابہ کرام کا یہ حال دیکھا تو حضور ﷺ نے دعا فرمائی اور حضور ﷺ کے مبارک قدموں کی برکت سے مدینہ کی بیماریاں دور ہوئیں۔ حضور ﷺ نے ارشاد فرمایا: "غبار المدینة شفاء من الجذام" مدینے کا غبار جذام سے شفاء ہے (الوفاء لابن الجوزی جلد نمبر ۱ ص ۲۵۳ وفاء الوفا ۱ ص ۶۷)۔
حضور ﷺ کے طفیل مدینے کی مٹی جذام کے لیے شفا ہوگئی۔

رسول اللہ ﷺ کے طفیل، وبا، قحط، مرض اور الم کے دفع ہونے کی صداقت پر مندرجہ ذیل احادیث شاہد عادل ہیں۔

۱- جب حضور ﷺ مدینے تشریف لائے، حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ اور حضرت بلال رضی اللہ عنہ دونوں کو سخت بخار ہوگیا۔ ام المومنین صدیقہ رضی اللہ عنہا فرماتی ہیں، میں حضور ﷺ کی خدمت اقدس میں حاضر ہوئی۔ میں نے حضور ﷺ کو بتایا حضور ﷺ نے دعا فرمائی: "اَللّٰهُمَّ حَبِّبْ اِلَيْنَا الْمَدِيْنَةَ كَحبنا مَكَّةَ اَوْ اَشَدَّ حُبًّا وَصَحِّحْهَا وَبَارِكْ لَنَا فِيْ صَاعِهَا وَمُدِّهَا وَانْقُلْ حُمَّاهَا فَاجْعَلْهَا بِالْجُحْفَةِ" یا اللہ مکے کی طرح مدینے کو ہمارا محبوب بنادے بلکہ مکے سے زیادہ اور مدینے کی آب و ہوا ہمارے لیے درست فرمادے اور اس کے صاع اور مد یعنی غلہ اور پھلوں میں ہمارے لیے برکت فرما اور مدینے کی بیماریاں (یہود کی بستی) جحفہ کی طرف منتقل کر دے۔ (بخاری جلد ۱ ص ۵۵۹)



۲- حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما سے مروی ہے، وہ فرماتے ہیں حضور ﷺ نے ارشاد فرمایا میں نے ایک سیاہ فام پراگندہ سر عورت کو خواب میں دیکھا، جو مدینے سے نکل کر جحفہ میں پہنچ گئی "فَاَوَّلْتُ اِنَّ وَبَاءَ الْمَدِيْنَةِ نَقَلَ اِلَيْهَا" میں نے اس کی یہ تعبیر کی کہ مدینے کی وبا جحفہ کی طرف چلی گئی۔ (بخاری جلد ۲ ص ۱۰۴۲)

۳- یزید بن ابی عبید فرماتے ہیں: میں نے سلمہ بن اکوع رضی اللہ عنہ کی پنڈلی میں تلوار کی ضرب کا نشان دیکھا۔ اس نشان کے متعلق میں نے ان سے پوچھا۔ انہوں نے کہا کہ یہ تلوار کی اس ضرب کا نشان ہے جو مجھے لگی تھی۔ یہ ایسی ضرب تھی کہ لوگ کہنے لگے بس سلمہ اب شہید ہو جائے گا، میں حضور ﷺ کی خدمت اقدس میں حاضر ہوا تو حضور ﷺ نے اس میں تین مرتبہ پھونکا اس وقت سے اب تک مجھے کوئی تکلیف محسوس نہیں ہوئی۔ (بخاری جلد ۲ ص ۶۰۵، مشکوٰۃ ص ۵۳۳)

۴- حضرت عبداللہ بن عتیک رحمۃ اللہ علیہ ابورافع یہودی کو قتل کر کے زینے سے نیچے اتر رہے تھے کہ اچانک گرے اور ان کی پنڈلی ٹوٹ گئی۔ وہ فرماتے ہیں، میں نے اسے اپنے عمامہ سے باندھ دیا۔ سرکار کی خدمت میں حاضر ہوا۔ فرمایا "اُبْسُطْ رِجْلَكَ فَبَسَطْتُ رِجْلِيْ فَمَسَحَهَا فَكَاَنَّمَا لَمْ اَشْتَكِهَا قَطُّ" اپنا پاؤں پھیلاؤ میں نے اپنا پاؤں پھیلا دیا۔ حضور علیہ السلام نے میری پنڈلی پر مبارک ہاتھ پھیر دیا تو مجھے ایسا محسوس ہوا جیسے کہ کوئی تکلیف کبھی پہنچی ہی نہ تھی۔ (بخاری جلد ۲ ص ۵۷۷)

۵- مسلم شریف میں ایک طویل حدیث وارد ہے۔ جس کے آخری حصے کا خلاصہ یہ ہے کہ حضرت عطاء حضرت اسماء کے پاس حاضر ہوئے۔ انہوں نے حضور ﷺ کا جبہ نکالا اور فرمایا:

"کان النبی صلی اللہ علیہ وسلم یلبسها فنحن نغسلها للمرضی لتسشفی بها"

حضور ﷺ اسے پہنتے تھے اور ہم اس جبے کو پانی سے دھو لیتے ہیں تاکہ اس

کے ذریعے اپنے بیماروں کے لیے شفاء حاصل کریں۔ (مسلم شریف جلد ۲ ص ۱۹۰)

۶- صحیحین ودیگر کتب احادیث میں باسانید کثیرہ یہ مضمون وارد ہے کہ عہد رسالت میں مدینے میں قحط پڑا۔ خطبہ جمعہ کے موقع پر حضور ﷺ سے باران رحمت کی دعا کے لیے عرض کیا گیا۔ حضور ﷺ نے دعا فرمائی اور فوراً ہی باران رحمت شروع ہو گئی اور اس کثرت سے بارش ہوئی کہ اگلے جمعہ کے موقع پر حضور ﷺ سے عرض کیا گیا کہ اب تو بارش کی وجہ سے لوگوں کے مکان گرنے لگے ہیں۔ آپ دعا فرمائیں کہ بارش رک جائے۔ حضور ﷺ مسکرائے اور آسمان کی طرف اپنے دونوں مبارک ہاتھ اٹھا کر چاروں طرف اشارہ فرمایا اور دعا فرمائی ''اللھم حوالینا ولا علینا'' حضور ﷺ کے اشارے کے ساتھ بادل پھٹتا گیا اور صاف آسمان گول دائرے کی طرح نظر آنے لگا۔ مدینہ میں بارش رک گئی۔ آس پاس جاری رہی۔ (بخاری جلد نمبر ا ص نمبر ۱۴۰، ۱۴۱، ۵۰۶) قحط دفع ہوا اور خشک سالی خوشحالی میں بدل گئی۔

۷- سلیمان بن عمرو بن احوص ازدی اپنی والدہ سے روایت کرتے ہیں کہ انہوں نے رسول اللہ ﷺ کو رمی جمار کرتے دیکھا۔ رمی جمار فرما کر حضور آگے بڑھے۔ ایک عورت حضور کی خدمت میں حاضر ہوئی۔ عرض کی حضور ﷺ! میرا بیٹا فاتر العقل ہے۔ حضور ﷺ! اس کے لیے دعا فرمائیں۔ حضور ﷺ نے اس سے فرمایا پانی لے آ، وہ ایک پتھر کے برتن میں حضور ﷺ کے پاس پانی لے آئی۔ حضور ﷺ نے اس میں لعاب دہن ڈالا اور اپنا چہرۂ انور اس میں دھویا پھر اس میں دعا فرمائی۔ پھر فرمایا یہ پانی لے جا ''فاغسلیہ بہ واستشفی اللہ عزوجل'' اس پانی سے اسے غسل دے اور اللہ سے شفاء طلب کر۔ اس حدیث کی روایت کرنے والی صحابیہ سلیمان بن عمرو بن احوص کی والدہ نے اس عورت سے کہا میرے اس بیمار بچے کے لیے اس میں سے تھوڑا سا پانی مجھے بھی دے دے۔ وہ



فرماتی ہیں، اس کے بعد میں نے اس عورت سے پوچھا کہ اس کے بیٹے کا کیا حال ہے؟ اس نے کہا! وہ بہترین صحت کے ساتھ صحت یاب ہو گیا۔

(مسند احمد جلد ۶ ص ۳۷۹ طبع بیروت)

ناظرین کرام نے آیت قرآنیہ اور احادیث مبارکہ کی روشنی میں ملاحظہ فرمالیا کہ اللہ تعالیٰ نے اپنے حبیب ﷺ کو بلا و وبا، قحط و مرض اور الم کے دفع ہونے کا سبب بنایا۔ دفع حقیقی محض اللہ تعالیٰ ہے۔ رسول اللہ ﷺ کمال عبدیت باعث عون الٰہی کا مظہر اتم واکمل ہیں۔ اس اعتبار سے درود تاج میں حضور اکرم ﷺ کو ''دافع البلا والوبا والقحط والمرض والالم'' کہا گیا جس میں شرک کا کوئی شائبہ نہیں پایا جاتا، بلکہ یہ کمال عبدیت کا وہ بلند مقام ہے جس کی تفصیل کتاب وسنت کے مطابق نادعلی کی بحث میں آ رہی ہے۔

## عوامی مقبولیت

پھلواروی صاحب کا یہ کہنا کہ ''محض عوامی مقبولیت کسی چیز کی صحت کی ضمانت نہیں'' اس مقام پر قطعاً نامناسب ہے۔ حقیقت یہ ہے کہ درود تاج محض عوام میں مقبول نہیں بلکہ خواص میں بھی مقبول ہے۔ جس کی دلیل یہ ہے کہ پھلواروی صاحب کے مرکز عقیدت نے اس کی مقبولیت ثابت کرنے کے لیے اپنی کتاب ''صلوٰۃ وسلام'' میں وہ واقعہ لکھا جسے پھلواروی صاحب من گھڑت اور ظنی کہہ رہے ہیں، مگر وہ ان کے لکھنے کا انکار نہ کر سکے۔ جس سے صاف ظاہر ہے کہ پھلواروی صاحب کے والد بزرگوار جو طبقہ خواص سے ہیں، درود تاج ان کے نزدیک مقبول ہے اور وہ اس کی مقبولیت کے قائل ہیں۔ اس کے باوجود پھلواروی صاحب کا یہ کہنا ہے کہ ''محض عوامی مقبولیت کسی چیز کی صحت کی ضمانت نہیں'' گویا اپنے پیر و مرشد اور مرکز عقیدت کو خواص سے خارج کر کے عوام میں شامل کر دینا ہے۔ جو کسی ''خلف رشید'' مرید صادق اور بے حد عقیدت رکھنے والے کے شایان شان نہیں ہو سکتا، بلکہ یہ اپنے مرشد کی عظمت کو بری طرح مجروح کرنے کے مترادف ہے

## تیئسواں اعتراض اور اس کا جواب

### ''یااللہ'' کی ترکیب صحیح ہے

پھلواروی صاحب نے درود تاج کے علاوہ صلحائے امت اور بزرگانِ دین کے دیگر معمولات اور وظائف پر بھی ایسے ہی لایعنی اور لچر اعتراض کئے ہیں۔ چنانچہ وہ فرماتے ہیں ''یا'' عربی لفظ ہے اور اللہ بھی عربی لفظ ہے لیکن ''یااللہ'' کوئی عربی لفظ نہیں۔ یہ نہ قرآن میں نہ حدیث میں نہ عربی لٹریچر میں۔ جب اے اللہ کہنا مقصود ہو تو اللہ پر نداء کا یا نہیں لاتے بلکہ ایسے موقع پر اللھم کہتے ہیں۔ پس جب وظیفے میں آپ ''یااللہ'' لکھا ہوا دیکھیں بس سمجھ لیں کہ یہ کسی ایسے عجمی عربی دان کا لکھا ہوا ہے جو عربی زبان کی باریکیوں اور نزاکتوں کا زیادہ فہم نہیں رکھتا۔ اب اس پر خواب، کشف اور برکات وتاثیرات کے کتنے ہی حاشئے چڑھائے جائیں، غلطی، غلطی ہی رہے گی۔ درستی نہیں ہو جائے گی''۔

(انتہی)

اس کے بعد پھلواروی صاحب نے کشف وکرامات اور روحانی فیوض وبرکات کا مذاق اڑانے کے لیے واقعہ کے نام سے ایک مضحکہ خیز قصہ لکھ دیا۔ اندازِ تحریر سے صاف ظاہر ہے کہ اس کی اصلیت قلبی عناد ظاہر کرنے کے سوا کچھ نہیں۔ آگرے میں سیّدنا ابوالعلی عنوان علیہ الرحمہ کا مزار مبارک مرجع خواص وعوام اور ایسی مشہور ومعروف زیارت گاہ ہے کہ جس کے متعلق عقل سلیم تسلیم ہی نہیں کرتی کہ ان کے مزار پر حاضری کے قصد سے جانے والا ملاشوستری کی قبر پر جا کھڑا ہو۔ یہ سارا قصہ محض اس لیے تصنیف کیا گیا ہے کہ پڑھنے والے، بزرگانِ دین کے مزارات پر حاضری اور فیوض وبرکات کے حصول کو محض ایک اضحوکہ سمجھ کر اس سے متنفر ہو جائیں۔ بقول پھلواروی صاحب اگر ان امور کی حمایت اور موافقت میں کشف والہام اور خواب گھڑے جا سکتے ہیں تو میں عرض کروں گا کہ کیا اِن امور کی مخالفت میں نوعیت کے قصوں سے حاشیہ آرائی نہیں کی جا سکتی۔

پھلواروی صاحب فرماتے ہیں کہ لفظ ''یا'' اور لفظ ''اللہ'' دونوں عربی ہیں مگر یااللہ



کوئی عربی لفظ نہیں، کس قدر مضحکہ خیز بات ہے۔ اگر قرآن وحدیث میں ''یااللہ'' کا لفظ وارد نہیں ہوا، تو اس کا مطلب یہ نہیں کہ وہ عربی زبان ہی سے خارج ہو جائے۔ ہم پہلے بھی بتا چکے ہیں کہ کسی لفظ کا قرآن وحدیث میں وارد ہونا اس کے غلط یا غیر عربی ہونے کو مستلزم نہیں اور یہ بات بالکل بدیہی ہے۔ پھلواروی صاحب ''یااللہ'' کو غلط قرار دے رہے ہیں اور فرما رہے ہیں کہ عربی لٹریچر میں بھی کہیں اس کا وجود نہیں۔ ان شاء اللہ ہم عنقریب ثابت کریں گے کہ ''یااللہ'' کی ترکیب خالص عربی ہے اور یہ خالص عربی زبان کا کلمہ ہے عرب کے لوگ ''یااللہ'' کہتے تھے۔ دیکھئے تفسیر بیضاوی میں ہے وَاللّٰهُ اَصْلُهٗ اِلٰهٌ فَحَذَفَتِ الْهَمْزَةِ وَعَوِّض عَنْهَا الْاَلِف وَالْلَامَ وَلِذٰلِكَ قِيْلَ يَا اَللّٰهُ بِالْقَطْعِ

''یعنی لفظ اللہ کی اصل الٰہ ہے الٰہ کا ہمزہ حذف کر کے الف لام اس کے عوض میں لایا گیا۔ اسی لیے ''یااللہ'' بالقطع کہا گیا'' (تفسیر بیضاوی علی حامش شیخ زادہ جلد ۱، ص ۲۱، ۲۲ طبع ترکی) یعنی اس ہمزہ کو ہمزہ وصلی کی طرح ساقط نہیں کیا گیا بلکہ ہمزہ قطعی قرار دے کر اس کے تلفظ کو برقرار رکھا گیا۔

بیضاوی کے بعد کافیہ کی عبادت بھی ملاحظہ فرمالیجئے۔ علامہ ابن حاجب فرماتے ہیں قالو یا اللہ خاصة (کافیہ بحث توابع المنادی) ملا جامی نے اس کی شرح میں فرمایا ہے لفظ اللہ اصل میں الہ تھا۔ الہ کا ہمزہ حذف کر کے الف لام اس کے عوض میں لایا گیا جو اس کے لیے لازم ہے اور یااللہ کہا گیا۔ لفظ اللہ کے سوا کوئی ایسا کلمہ نہیں جس کے الف لام میں عوض اور لزوم دونوں باتیں پائی جائیں۔ کسی جگہ عوض ہے تو لزوم نہیں جیسے الناس اور کہیں لزوم ہے تو عوض نہیں جیسے النجم۔ یہ خاصہ لفظ اللہ کا ہے کہ اس کا الف لام عوض میں بھی ہے اور وہ اس کے لیے لازم بھی ہے۔ اسی لیے خصوصیت کے ساتھ بالقطع ''یااللہ'' کہا جاتا ہے۔ (شرح جامی ص ۱۱۰، طبع پشاور)

پھلواروی صاحب عربی زبان میں یااللہ کا لفظ پائے جانے کے منکر ہیں حالانکہ اہل عرب جب اللھم کی میم کو ساقط کر دیتے تھے تو کہتے تھے یا اللہ اغفرلی (لسان

العرب جلد ۱۳ ص ۴۷۰ طبع بیروت) بلکہ یا اللہ بھی بعض اہل عرب سے ثابت ہے۔ (جو شاذ ہے) لسان العرب میں ہے۔ قال الکسائی الْعَرَبُ تَقُوْلُ يَا اَللّٰهُ اِغْفِرْلِىْ وَيَا اَللّٰهُ اِغْفِرْلِىْ۔ (لسان العرب جلد ۱۳ ص ۴۷۰ طبع بیروت)

آخر میں امام النحاۃ ابو بشر عمرو بن عثمان سیبویہ کا ارشاد بھی سن لیجئے۔ وہ فرماتے ہیں "وَاعْلَمْ اَنَّهُ لَا يَجُوْزُ لَكَ اَنْ تُنَادِىْ اِسْمًا فِيْهِ الْاَلِفُ وَاللَّام البتة اِلَّا اَنَّهُمْ قَدْ قَالُوْا يَا اَللّٰهُ اِغْفِرْ لَنَا وَذٰلِكَ مِنْ قِبَلِ اَنَّهُ اِسْمٌ يَلْزِمُهُ الالف واللام لا يفارقانه وَكَثُرَ فِىْ كَلَامِهِمْ" یعنی جان لو کہ جس اسم پر الف لام ہو (بلا فصل) اسے نداء کرنا قطعاً جائز نہیں بجز اس کے کہ اہل عرب نے "یا اللہ اغفر لنا" کہا ہے (اے اللہ ہمیں بخش دے) یہ صرف اس لیے کہ لفظ اللہ ایسا اسم ہے جس کے لیے الف لام لازم ہے کبھی اس سے جدا نہیں ہوتا اور یہ استعمال ان کے کلام میں بہت کثیر ہے۔

(کتاب سیبویہ نمبر ۲، ص ۱۹۵ طبع بیروت)

ان تمام عبارات سے ثابت ہوا کہ "یا اللہ" عربی لفظ ہے اور یہ صحیح ہے اسے غلط کہنا قطعاً غلط ہے۔ اہل عرب اللھم کے علاوہ یا اللہ بھی کہتے تھے۔ ان کا مقولہ "یا اللہ اغفر لنا" اس کا شاہد ہے اور استعمال ان کے کلام میں کثیر ہے۔

پھلواروی صاحب کی علمی بے مائیگی پر افسوس ہوتا ہے "کتاب سیبویہ" تو درکنار فنون کی متداول کتابوں سے بھی واقف نہیں۔ ایسا معلوم ہوتا ہے کہ انہوں نے نہ کبھی تفسیر بیضاوی دیکھی نہ کافیہ، نہ شرح جامی، نہ لسان العرب کا دیکھنا انہیں نصیب ہوا۔ فوا حسرتاہ

## چوبیسواں اعتراض اور اس کا جواب

معرف باللام پر دخول حرف نداء

پھلواروی صاحب کہتے ہیں "اگر لفظ معرف باللام ہو تو یا یھا آئے گا" جیسے "یا یھا النبی" (اس کے بعد فرماتے ہیں) "صرف اللہ ایک ایسا لفظ ہے جس پر نہ یا آیا ہے



نہ ایھا اور نہ یا یھا آتا ہے۔ اللہ جب منادیٰ ہو تو اس کے آخر میں م آجاتا ہے یعنی اللھم ہو جاتا ہے"۔ (ص ۱۸)

پھلواروی صاحب نے اس عبارت میں اپنی علمی بے مائیگی اور ناسمجھی کا مظاہرہ کیا ہے۔ حقیقت یہ ہے کہ جس اسم پر الف لام ہو جیسے الرجل، النبی وغیرہ۔ اس کو نداء کرنے کے لیے ایھا کا فاصلہ لانا پڑے گا۔ جیسے یا یھا الرجل۔ یا یھا النبی (شرح جامی وغیرہ کتب نحو) بجز لفظ اللہ کے کہ اس کی نداء میں ایھا کے بغیر یا اللہ کہا جائے گا یا اس کے آخر میں میم مشددہ مفتوحہ شامل کر کے اللھم کہہ کر نداء کی جائے گی۔ یہ دونوں جائز ہیں۔ اہل عرب کے کلام میں مستعمل ہیں جس کا تفصیلی بیان دلائل کے ساتھ ہم ابھی ہدیہ کر چکے ہیں۔

# نذرِ عقیدت

جو ہر اوّل نقشِ مقدم، صلی اللہ علیہ وسلم
پیکرِ خوبیِ حسنِ مجسم، صلی اللہ علیہ وسلم

مظہرِ داور، شافعِ محشر، کون ومکاں کے رہبر وسرور
آئینۂ اسرارِ معظم، صلی اللہ علیہ وسلم

جن سے ہوئی تکمیلِ رسالت، جن پہ ہوئی ہے ختم نبوّت
آپ ہیں وہ پیغمبرِ اعظم، صلی اللہ علیہ وسلم

دہر میں ہر مظلوم کی حامی آپ ہی کی ہے ذاتِ گرامی
آپ ہیں سب کے مونس وہمدم، صلی اللہ علیہ وسلم

جس کو فقط ہے آپ سے نسبت اُس کو ملے کونین کی دولت
ہادیٔ برحق، فخرِ دو عالم، صلی اللہ علیہ وسلم

ایک نگاہِ لطف خدارا دیکھیئے حالِ زار ہمارا
کعبہ دین وقبلہ آدم، صلی اللہ علیہ وسلم

تن سے جو نکلے جاں تو شاہد وِردِ زباں ہو نامِ محمد ﷺ
تا کہ ہو آسان نزع کا عالم، صلی اللہ علیہ وسلم

مجید شاہد



# علمی دنیا کا طویل ترین درود

سیّد کبیر حسین شاہ ہمدانی

سیّدنا محمد رسول اللہ ﷺ جانِ کائنات، راحتِ دلاں اور تسکین قلوب واذہان کی ذات والاصفات کی خوبیوں اور محاسن کا ذکرِ خیر کہاں تک ممکن ہے۔

جب سے یہ کائنات عالم وجود میں آئی اور نیست سے ہست کے پیکر میں ڈھلی تب ہی سے مدحتِ محمد ﷺ کا سلسلہ جاری ہے اور تا قیامت جاری وساری رہے گا۔

بعثت رسول اللہ ﷺ کے بعد اور عہدِ رسالت کے آغاز پر عشقِ رسول میں ڈوبے ہوئے دیوانوں اور محبت رسول اللہ ﷺ میں وارفتہ پروانوں نے اس میدان میں وہ گراں قدر کارہائے نمایاں انجام دیئے اور وہ گوہر ہائے گراں بہا لٹائے کہ دنیائے عشق ومحبت میں جن کی نظیر ملنا دشوار ہی نہیں ناممکن ہے۔ سرکارِ مدینہ ﷺ کی خدمتِ اقدس میں جتنے بھی قصیدے پیش کیے گئے وہ اپنے ادبی محاسن، وسعتِ معانی، حسن وخوبی، جذب وشوق، جذباتِ محبت، فصاحت وبلاغت، اظہارِ بیان، ارادت وخلوص اور اثر آفرینی کے لحاظ سے اس قابل ہیں کہ ان میں سے ہر ایک قصیدہ شریف آبِ زر سے لکھا جائے۔

رسولِ مبارک ﷺ کی حیاتِ ظاہری میں مدح وثناء کا آغاز شاعر دربارِ نبوی، حضرت حسان بن ثابت رضی اللہ عنہ کی زبان گوہر بار سے ہوا.....روایت ہے کہ جب کفار کی ہرزہ سرائیاں اور ہجو گویاں حد سے بڑھ گئیں اور وہ ناپاک لوگ اپنی پلید زبانوں سے محبوبِ خدا کے خلاف زہر اگلنے لگے تو رسول اللہ ﷺ نے اپنے صحابہ کرام رضی اللہ عنہم سے

فرمایا

"مخالف شعراء کی ہرزہ سرائیاں حد سے بڑھی جا رہی ہیں۔ تم لوگوں نے تلوار سے تو میری مدد کی ہے۔ کیا کوئی ایسا بھی ہے جو زبان سے میری مدد کرے"......

قربان جاؤں حضرت حسان ؓ پر، آپ کھڑے ہوئے اور عرض کی "یا رسول اللہ اس خدمت کے لیے یہ ناچیز حاضر ہے"۔

اور پھر سیدنا حسان بن ثابت ؓ نے حق ادا کر دیا، اپنے قول کی لاج ایسے نبھائی کہ شائد ہی کوئی نبھا سکے......

پھر مختلف مواقع پر آپ نے حضور ﷺ کی شان اقدس میں جو قصیدے لکھے اور جس قدر حسین اور مؤثر پیرایہ میں، شاعرانہ حسن ادا کے ساتھ فنی بلاغت سے حقیقت وصداقت کا جو حسین ودل نشین مرقع کھینچا وہ اپنی مثال آپ ہے......

حضرت حسان ؓ کے بعد حضرت کعب بن زہیر ؓ نے سردار انبیاء ﷺ...... کی تعریف وتوصیف کا حق ادا کر دیا...... اور پھر گزشتہ چودہ سو سال میں نعت نبی کے وہ زمزمے الاپے گئے، اتنے لوگ آپ کی تعریف میں رطب اللسان رہے اور اتنے نعتیہ قصیدے لکھے گئے کہ ان کے ذکر کے لیے لاکھوں کتابیں بھی ناکافی ہوں۔

حضور ﷺ کے اخلاص عالیہ، شمائل کریمہ، خصائص، معجزات، اوصاف وکمالات غرض آپ کے اسوہ حسنہ کے ہر پہلو پر قصیدہ شریف موجود ہے...... وہ پاکیزہ نام جنہوں نے ثنائے خواجہ بطحا ﷺ کو ہی اپنی زندگی کی معراج سمجھا ان میں حضرت حسان بن ثابت ؓ...... حضرت کعب بن زہیر ؓ کے علاوہ حضرت ابوطالب ؓ...... حضرت حمزہ بن عبدالمطلب ؓ...... حضرت علی المرتضیٰ کرم اللہ وجہہ الکریم...... حضرت عبد اللہ ابن رواحہ ؓ...... حضرت عبد اللہ بصری ؓ...... حضرت ابوبکر صدیق ؓ...... حضرت عمر فاروق ؓ...... حضرت عثمان غنی ؓ...... سیّد فاطمہ الزہرا



ؓ...... حضرت صفیہ بنت عبدالمطلب ؓ...... حضرت امام زین العابدین ؓ...... شیخ ابوالقاسم محمود زمخشری ؓ...... سعدی شیرازی ؒ...... حافظ شیرازی ؒ...... شرف الدین بوصیری ؒ...... شہاب محمود ؒ...... حافظ ابن حجر عسقلانی ؒ...... عبد الرحمٰن چھوہروی ؒ...... علامہ اقبال ؒ اور امام احمد رضا خان ؒ کے اسماء گرامی نہایت روشن، نمایاں اور شہرہ آفاق حیثیت کے حامل ہیں۔

فی وقت ہمارا مقصود علمی دنیا کے اس طویل ترین درود کا جائزہ لینا ہے جو اپنی ادبی محسن، لطف دادا جوش عقیدت، غرابت الفاظ اور حسن بیان کے اعتبار سے عالی مقام پر دکھائی دیتا ہے۔

مذکورہ درود شریف کا نام "مجموعہ صلوات الرسول" ہے...... اور مصنف علیہ الرحمۃ جنہوں نے یہ دلکش اور دماغ افزا پھول بکھیرے، کا اسم گرامی خواجہ محمد عبد الرحمان چھوہروی ؒ ہے...... آپ کی ولادت ۱۸۴۶/۱۲۶۲ھ میں صوبہ سرحد میں ہری پور کے ایک گاؤں چھوہر شریف میں ہوئی، ابھی بچپن ہی تھا کہ والد محترم جہان فانی سے کوچ فرما گئے۔ آپ کا طبعی میلان بچپن ہی سے عبادت وریاضت کی طرف تھا۔ ابتدائی چند کتب کے لیے زانوئے تلمذ بچھایا۔ باقی علوم رحمت باری سے حاصل ہوئے۔ ظاہری تعلیم کا ثبوت نہیں ملتا۔ آپ نے مجموعہ صلوات الرسول کے علاوہ بھی متعدد کتب رقم فرمائیں ۱۹۲۴ء/۱۳۴۲ھ کو آپ نے دار فانی سے عالم جاودانی کی طرف کوچ فرمایا۔

مجموعہ صلوات الرسول ۳۰ پاروں پر مشتمل ہے اور ہر پارہ اپنی ضخامت کے اعتبار سے قرآن مجید کی پاروں سے تقریباً دوگنا بڑا ہے۔ ہر پارے میں نبی رحمت ﷺ کے ایک ایک وصف کا ذکر خیر قرآن وسنت کے مطابق بیان کیا گیا ہے۔ مجموعہ صلوات الرسول کی تکمیل بارہ سال، آٹھ ماہ اور بیس دن میں ہوئی...... قصیدہ شریف کی زبان عربی ہے...... ہر پارہ ۴۸ صفحات پر مشتمل ہے اور ہر پارہ کی ابتدا ان کلمات سے ہوتی ہے۔

اَللّٰھُمَّ اِنِّیٓ اَسْئَلُكَ بِمَهْبِطِ بِسْمِ اللهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ۔ وَبَرَهَبَط

بِسْمِ اللهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ۔ وَ بِمَرْبَطِ بِسْمِ اللهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ۔ اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعَالَمِيْنَ ۔ اَلرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ...... الخ
حَمْدًا يَفْرُقُ حَمْدَ الْحَامِدِيْنَ رَبِّ الْاَوَّلِيْنَ وَالْاٰخِرِيْنَ......

علامہ عبد الرحمٰن چھوہروی علیہ الرحمۃ نے ہر پارے میں شفیع المذنبین، رحمۃ للعالمین کے ایک وصف کو بیان کیا ہے...... مثلاً ایک پارے کا عنوان فی صلواتہ وسلامہ ہے...... اسی طرح ایک اور پارے کا عنوان فی قدرہ واقتدارہ رکھا۔ مجموعہ صلوات الرسول کے عنادین کچھ اس طرح ہیں......

فِيْ وَصْلِهٖ وَمَعِيَّتِهٖ...... فِيْ اَوَامِرِهٖ وَنَوَاحِيْهِ...... فِيْ خَلْقِهٖ وَخَلَاقِهٖ...... فِيْ نُبُوَّتِهٖ وَرِسَالَتِهٖ...... فِيْ تَهْلِيْلِهٖ وَتَسْبِيْحِهٖ...... فِيْ اٰيَاتِهٖ وَبَشَارَاتِهٖ...... فِيْ حِلْمِهٖ وَحُلْمِهٖ...... فِيْ شَفَاعَتِهٖ وَوَسِيْلَتِهٖ...... فِيْ لِوَاءِ حَمْدِهٖ وَمَقَامِ مَحْمُوْدِهٖ...... فِيْ تَحْمِيْدِهٖ وَتَمْجِيْدِهٖ...... فِيْ قَالِهٖ وَمَقَالِهٖ...... فِيْ حُبِّهٖ وَمَحْبُوْبِهٖ...... فِيْ اِسْرَائِهٖ وَمِعْرَاجِهٖ...... فِيْ بَدَنِهٖ وَاَعْضَائِهٖ...... فِيْ اَسْمَاءِهٖ وَصِفَاتِهٖ...... فِيْ سِيَادَتِهٖ وَسَيِّدِهٖ...... فِيْ قَدْرِهٖ وَاِقْتِدَارِهٖ...... فِيْ مُعْجِزَاتِهٖ وَخَوَارِقَاتِهٖ...... فِيْ شَرْفِهٖ وَشَرَافَتِهٖ...... فِيْ دَعْوَاتِهٖ بِتَوَسُّلِ صَلَوَاتِهٖ...... فِيْ عَظْمَتِهٖ وَعِزَّتِهٖ...... فِيْ قُرْبِهٖ وَقُرْبَتِهٖ...... فِيْ شُهُوْدِهٖ وَمَشْهُوْدِهٖ...... فِيْ خَيْرِ خَلْقِهٖ وَخَيْرِ اُمَّتِهٖ...... فِيْ صَلٰوتِهٖ وَسَلَامِهٖ...... فِيْ عِلْمِهٖ وَعِلْمِ غَيْبِهٖ...... فِيْ دُعَائِهٖ وَمُسْتَجَابِهٖ......

ان میں سے ہر جز ایک مکمل دستاویز ہے...... یقین نہیں آتا کہ گاؤں میں پلنے بڑھنے والا جس نے ظاہری علوم بھی نہ سیکھے ہوں، نے علمی دنیا کا یہ طویل ترین اور انمٹ قصیدہ مبارک لکھا۔ ہر حرف موتی اور ہر لفظ گوہر...... الفاظ کی روانی، مضامین کا تنوع،



رحمت افزا کلام، بہار آفریں خزانہ علم، زور بیان اور عشق و محبت میں ڈوب کر والہانہ وابستگی و عقیدت اور دلی شیفتگی سے لکھے گئے حضور ﷺ کے محاسن اس قابل ہیں کہ ہر ہر لفظ پر ایک ضخیم کتاب لکھی جائے۔

مختصر یہ کہ مجموعہ صلوات الرسول پڑھتے ہوئے احساس ہوتا ہے کہ مصنف علیہ الرحمۃ کا دامن گوہر ہائے شاہوار سے پر ہے۔ آپ نے جو لکھا پوری طرح عشق مصطفیٰ میں ڈوب کر لکھا۔ قصیدہ میں فنی اور معنوی طور پر عمدہ قصیدوں کی تمام خوبیاں موجود ہیں۔ جس کے باعث ارباب علم و فضل میں انتہائی مقبول ہوا۔ آپ نے حضور ﷺ کی عظمت و قدامت، جود و عطا، علم و حلم، فصاحت و بلاغت، شب گیسوتار، عظمت ذات، علو قد اور آپ کے لاثانی ہونے کا جس انداز میں ذکر کیا ہے وہ آپ ہی کا حصہ ہے۔

حسن بیان ملاحظہ ہو:

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى مُحَمَّدِ ۨالَّذِيْ اَرْسَلَهٗ اَرْجَحَ الْحِزْبِ مِيْزَانًا وَاَوْضَحَهَا بَيَانًا وَاَفْصَحَهَا لِسَانًا وَاَشْمَخُهَا اِيْمَانًا وَاَعْلَاهَا مَقَامًا وَاَحْلَاهَا كَلَامًا وَاَوْفَهَا زِهَامًا وَاَصِفَّاهَا رِغَامًا وَاَعْلَى النَّاسَ قَدْرًا وَاَعْظَمَهُمْ مَحِلًّا و......

ایک اور مقام پر درود و سلام کا نذرانہ یوں پیش فرماتے ہیں:

اَلصَّلٰوةُ وَالسَّلَامُ عَلَيْكَ يَاَيُّهَا الْحَلِيْمُ وَيَاَيُّهَا الْحكم وَيَاَيُّهَا الْحَكِيْم

اور کبھی یوں گویا ہوتے ہیں:

اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّعَلٰى اٰلِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ عَدَدَ قَطْرِ الْاَمْطَارِ وَاَوْرَاقِ الْاَشْجَارِ وَعَدَدَ مِيَاهُ الْبِحَارِ ۔
اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّعَلٰى اٰلِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ عَدَدَ الرِّمَالِ وَالنِّسَاءِ وَالرِّجَالِ ۔ اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰى سَيِّدِنَا

مُحَمَّدٍ وَّعَلٰى اٰلِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ عَدَدَ حِلْمِكَ وَعِلْمِكَ وَكَلِمٰتِكَ .

طوالت کے خوف سے انہی حوالوں پہ اکتفا کرتے ہوئے دعا ہے کہ خداوند تعالیٰ حضرت عبدالرحمٰن چھوہروی رحمۃ اللہ علیہ کو جزائے دارین سے نوازے، ان کی قبر کو انوار کی آماجگاہ بنا دے اور فیضان درود وسلام کو عام فرما دے۔ آمین۔




# فوائد درود وسلام

## افاضات شیخ عبدالحق محدث دہلوی علیہ الرحمہ

ترجمہ علامہ محمد جلال الدین قادری

درود وسلام کے فوائد وثمرات حد وحصر سے بالا ہیں۔ ان تمام فوائد کو بیان کرنے کے لیے زبان میں طاقت ہے نہ قلم میں۔ تاہم محدثین اور علمائے ربانیین نے احادیث طیبہ اور روایات حسنہ سے چند فوائد کا ذکر کیا ہے۔ ہم ان قیمتی موتیوں کو ایک لڑی میں پروتے ہیں تاکہ ان قیمتی موتیوں کا حسن اور نمایاں ہو سکے۔

یاد رہے کہ ان ثمرات میں بعض کا تعلق اصل درود وسلام سے ہے۔ بعض فوائد ایک خاص عدد درود وسلام پڑھنے پر مترتب ہوتے ہیں، بعض کا تعلق ایک خاص حالت سے ہے بعض وقت معین پر منحصر ہیں اور بعض فوائد مخصوص کیفیت کو مستلزم ہیں۔ بہرحال درود وسلام پڑھنے کے چند فوائد ثمرات ذکر کئے جاتے ہیں۔

(۱) اللہ تعالیٰ جل شانہ کا امتثال امر ہے۔

(۲) اللہ تعالیٰ کے فعل سے موافقت ہے۔

(۳) درود وسلام پڑھنے سے ملائکہ مقربین کی موافقت ہے۔ آیہ مبارکہ اِنَّ اللّٰهَ وَمَلٰٓئِكَتَهٗ يُصَلُّوْنَ عَلَى النَّبِيِّ ؕ يٰٓاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا صَلُّوْا عَلَيْهِ وَسَلِّمُوْا تَسْلِيْمًا۝ میں ان امور کی تصریح موجود ہے۔

(۴) درود شریف پڑھنے والے کو اللہ کریم دس رحمتیں اپنی طرف سے عطا فرماتا ہے۔

(۵) اس کے دس درجات بلند ہوتے ہیں۔

(۶) اس کے نامۂ اعمال میں دس نیکیاں لکھی جاتی ہیں۔

(۷) اس کے دس گناہ معاف کر دیئے جاتے ہیں۔

(۸) دس غلاموں کو آزاد کرنے کے برابر اجر ملتا ہے۔

(۹) بیس غزوات میں شرکت کرنے کا ثواب ملتا ہے۔

(۱۰) درود شریف پڑھنے والے کی دعا قبول ہوتی ہے۔

(۱۱) سیّد الانبیاء شفیع المذنبین حضور اکرم ﷺ کی شفاعت نصیب ہوتی ہے۔

(۱۲) حضور انور ﷺ اس کے ایمان کی گواہی دیں گے۔

(۱۳) سیّد العالمین ﷺ کا قرب خاص حاصل ہوگا۔

(۱۴) بروزِ قیامت دوسروں کے مقابلہ میں وہ حضور انور ﷺ کے حضور سب سے پہلے حاضر ہوگا۔

(۱۵) بروز قیامت جنت کے دروازہ پر حضور ﷺ کے مبارک کندھے سے اس کا کندھا ملا ہوگا۔

(۱۶) قیامت کے شواہد میں حضور سیّد عالم ﷺ اس کے جملہ امور کے متولی ہوں گے۔

(۱۷) درود شریف پڑھنے والے کی تمام مشکلات آسان ہوتی ہیں۔

(۱۸) اس کی ساری حاجتیں بر آتی ہیں۔

(۱۹) اس کے تمام گناہ معاف کر دیئے جاتے ہیں۔

(۲۰) اس کی ساری برائیوں کا کفارہ ہو جاتا ہے۔

(۲۱) تمام فرائض جو کسی کے ذمہ رہ جائیں درود شریف ان کا کفارہ بھی ہے۔

(۲۲) درود شریف پڑھنا صدقہ کرنے کے قائم مقام ہے۔

(۲۳) درود شریف پڑھنا صدقہ کرنے سے بھی افضل ہے۔

(۲۴) درود شریف پڑھنے سے کرب و بلا دور ہوتا ہے۔

(۲۵) بیماری سے شفا نصیب ہوتی ہے۔



(۲۶) خوف و جزع دور ہوتا ہے۔

(۲۷) تہمت زدہ کی برات ظاہر ہو جاتی ہے۔

(۲۸) دشمنوں پر فتح نصیب ہوتی ہے۔

(۲۹) رضائے الٰہی نصیب ہوتی ہے۔

(۳۰) محبت الٰہی دل میں پیدا ہوتی ہے۔

(۳۱) فرشتے اس کے حق میں دعا کرتے ہیں۔

(۳۲) درود شریف کی برکت سے احوال و اعمال میں برکت ہوتی ہے۔

(۳۳) اس کی برکت سے احوال و اعمال پاک ہو جاتے ہیں۔

(۳۴) درود شریف سے لب کی صفائی حاصل ہوتی ہے۔

(۳۵) فارغ البالی نصیب ہوتی ہے۔

(۳۶) جمیع امور میں برکت حاصل ہوتی ہے۔

(۳۷) اسباب میں برکت ہو جاتی ہے۔

(۳۸) چار پشتوں تک اولاد میں برکت رہتی ہے۔

(۳۹) احوال قیامت سے نجات ملتی ہے۔

(۴۰) سکرات موت میں آسانی ہوتی ہے۔

(۴۱) مہالک دنیا (ہلاک کر دینے والی اشیاء) سے خلاصی ملتی ہے۔

(۴۲) معاشی تنگدستی دور ہوتی ہے۔

(۴۳) بھولی بسری اشیاء یاد آ جاتی ہیں۔

(۴۴) فقر و فاقہ جاتا رہتا ہے۔

(۴۵) حاجتیں روا ہوتی ہیں۔

(۴۶) ہر قسم کے بخل سے سلامتی ملتی ہے۔

(۴۷) جفا دور ہوتی ہے۔

(۴۸) حضور اکرم ﷺ کی بددعا سے محفوظ رہتا ہے کیونکہ درود شریف کے تارک کے بارے میں حضور ﷺ نے بددعا فرمائی کہ مولا کریم اس کی ناک خاک میں ملا دے۔

(۴۹) درود شریف پڑھنے سے مجلس پاک ہو جاتی ہے۔

(۵۰) مجلس میں حاضرین کو رحمت پروردگار اپنے دامن میں لے لیتی ہے۔

(۵۱) پل صراط پر گزرتے وقت نور بڑھ جاتا ہے۔

(۵۲) پل صراط کے پُر آفات حال میں ثابت قدمی نصیب ہوتی ہے۔

(۵۳) آنکھ جھپکنے میں پل صراط سے گزرنا نصیب ہوگا، بخلاف تارک صلوۃ وسلام کے۔

(۵۴) سب سے بڑھ کر یہ کہ درود شریف پڑھنے والے کا نام حضور فائض النور سرور انبیاء ﷺ کی بے کس پناہ میں لیا جاتا ہے۔

خوش قسمت درود شریف پڑھنے والے! خامیوں اور عیبوں کے باوجود تیرا ذکر اس مقدس ومعطر بارگاہ میں ہوتا ہے۔

(۵۵) حضور سیّد الانام علیہ التحیۃ والثناء کی محبت بڑھ جاتی ہے۔

(۵۶) محاسن نبویہ علیٰ صاحبہا افضل الصلوٰۃ واکمل السلام دل میں راسخ ہو جاتے ہیں۔

(۵۷) حضور سرکار دو عالم ﷺ کا مبارک خیال آنکھ میں متمثل ہو جاتا ہے۔ صفت حضور دل وتوجہ سے پڑھے گئے درود شریف کو یہ تمثل لازم ہے۔

اے مخاطب! اگر یہ ممکن ہو کہ میرے قلب کو تو چیر کر دیکھ سکے تو یقیناً تجھے نظر آئے گا کہ وہاں ایک سطر میں اللہ کریم کا اور دوسری سطر میں اس کے پیارے حبیب ﷺ کا نام نامی لکھا ہوگا۔

(۵۸) درود شریف پڑھنے والے سے مسلمان محبت کرتے ہیں۔

(۵۹) حضور سیّد الاولین والآخرین ﷺ اس سے محبت کرتے ہیں۔

(۶۰) روز قیامت شافع محشر ﷺ اس سے مصافحہ فرمائیں گے۔



(۶۱) حضور اکرم ﷺ کا جمال جہاں آراء خواب میں میسر ہوگا۔

(۶۲) فرشتے اس سے محبت کرتے ہیں۔

(۶۳) فرشتے اسے مرحبا کہتے ہیں۔

(۶۴) فرشتے اس کے درود شریف کو سونے کے قلموں سے چاندی کے اوراق پر لکھتے ہیں۔

(۶۵) فرشتے اس کی خیریت میں اضافہ کی دعائیں کرتے ہیں۔

(۶۶) فرشتے اس کی مغفرت کی دعائیں کرتے ہیں۔

(۶۷) ملائکہ سیاحین (دنیا کی سیر کرنے والے فرشتے) اس کا صلوٰۃ وسلام حضور اکرم ﷺ کے دربار گہر بار وسرکار میں اس طور پر پیش کرتے ہیں کہ یا رسول اللہ فلاں کمترین خادم خدام عالیہ مطہرہ (مثلاً فقیر قادری محمد جلال الدین بن میاں خواج الدین) آپ کے حضور صلوٰۃ وسلام عرض کرتا ہے۔

(۶۸) درود شریف کے اتم واعظم فوائد سے یہ ہے کہ سلام پیش کرنے والا آپ ﷺ کی بارگاہ بے کس پناہ سے سلام کے جواب سے مشرف ہوگا۔ کیونکہ آپ ﷺ کی عادت کریمہ سلام کا جواب دینے کی تھی۔ اس سے بڑی سعادت کیا ہو سکتی ہے کہ حضور ﷺ کی دعائے خیر وسلامت اس کے شامل حال ہو جائے۔ اگر تمام عمر میں یہ سعادت ایک بار بھی میسر ہو تو ہزاروں کرامتیں اس پر نثار۔

(۶۹) اس سعادت با کرامت کا حصول یقینی ہے، ظنی نہیں۔ اس لیے کہ حضور سیّد عالم ﷺ کی حیات طیبہ مثل حیات عادی کے ثابت ہے اور یہ آپ کی شریعت مطہرہ سے ثابت ہے کہ سلام کا جواب سنت ہے بلکہ فرض ہے اور سلام کے جواب میں آپ کی عادت کریمہ بھی معلوم ہے بلکہ مروی ہے کہ کان یبادر بالسلام (آپ سلام کرنے میں پہل فرماتے تھے)۔

(۷۰) مذکورہ بالا روایت سے یہ نکتہ دقیقہ بھی معلوم ہوا کہ زائر مدینہ جب آپ کی بارگاہ

میں حاضر ہوتا ہے تو پہلے حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام کے سلام سے مشرف ہوتا ہے اور بعد سلام کرنے کے پھر آپ کے جواب سے نوازا جاتا ہے۔

(۷۱) حضور سیّد عالم ﷺ کے حضور درود شریف عرض کرنے کے فوائد میں سے ایک فائدہ یہ بھی ہے کہ کراماً کاتبین کو تین روز تک اس کے گناہ لکھنے سے باز رکھا جاتا ہے۔

(۷۲) درود شریف پڑھنے والے کی غیبت کرنے سے لوگوں کو تین روز تک روک دیا جاتا ہے۔

(۷۳) بروز قیامت عرش الٰہیہ کے سایہ رحمت تک اسے رکھا جائے گا۔

(۷۴) میزان عدل پر اس کے اعمال صالحہ کے وزن بڑھا دیئے جائیں گے۔

(۷۵) میدان محشر میں پیاس سے امن میں رہے گا۔

(۷۶) جنت میں بہت سے حور و غلمان اس کے خدام میں شامل ہوں گے۔

(۷۷) دنیا اور آخرت میں رشد و ہدایت پائے گا۔

(۷۸) درود شریف ذکر الٰہی پر مشتمل پائے گا۔

(۷۹) درود شریف شکر الٰہی کو متضمن ہوتا ہے۔

(۸۰) درود شریف پڑھنا معرفت حق کی دلیل ہے۔

(۸۱) درود شریف نعمت الٰہیہ ہے۔

(۸۲) درود شریف پڑھنا نعمت خداوندی کا اقرار کرنا ہے۔

(۸۳) درود شریف پڑھنے والا اس امر کا اظہار کرتا ہے کہ وہ حضور ﷺ کا حق ادا کرنے سے قاصر ہے۔

(۸۴) درود شریف پڑھ کر اللہ جل شانہ سے سوال کرنا ہے اور بارگاہ خداوندی میں طلب و سوال محبوب ہے۔

(۸۵) صلوٰۃ وسلام پڑھنے والا حبیب اکرم ﷺ کی ثنا کرتا ہے۔



(۸۶) حضور لامع النور علی نور ﷺ کی رفعت شان کا اقرار کرتا ہے۔

(۸۷) بندہ جب اپنی رغبت، طلب اور سوال کو خدا اور رسول کی مرضی کے امور میں صرف کرتا ہے اور اپنی مرضی کے امور پر اس کو مخاطب رکھتا ہے تو وہ جزائے کامل اور فضل خاص کا مستحق ٹھہرتا ہے۔ صلوٰۃ وسلام عرض کرنے کے اسرار میں سے یہ عجیب راز ہے۔

(۸۸) درود شریف سے تمام حاجتیں پوری ہوتی ہیں اور تمام مہمات میں کفایت نصیب ہوتی ہے۔

(۸۹) ذکر خدا، درود شریف کے ضمن میں مکرر حاصل ہوتا ہے۔ کیونکہ درود شریف کے اکثر صیغے لفظ **اللھم** پر مشتمل ہیں اور لفظ **اللھم** جمیع صفات اسمائے الٰہیہ کا آئینہ ہے۔

حضرت حسن بصری تابعی رضی اللہ عنہ اور دیگر اکابر اسلاف سے مروی ہے کہ جو شخص حضرت رب العزت تقدس وتعالیٰ کو **اللھم** سے یاد کرے تو گویا اس نے تمام اسماء حسنیٰ سے اسے یاد کیا۔ ہر مومن صادق اور محب مشتاق پر لازم ہے کہ ایسی عمدہ ترین عبادت کو اختیار کرنے میں سستی نہ کرے اور ایک عدد مخصوص کر کے اس پر مداومت اختیار کرے۔

(۹۰) درود شریف کی حلاوت ولذت جب مومن کے مذاق جان میں پہنچتی ہے تو اس سے روح قوت حاصل کر لیتی ہے۔ مثل مشہور ہے کہ

**ذکر الحبیب للمریض طبیب**

مریض کے لیے حبیب کا ذکر بمنزلہ طبیب کے ہے۔

(۹۱) درود شریف منبع انوار و برکات، مفتاح ابواب جمیع خیرات اور حصول ذریعہ سعادت ہے۔

(۹۲) جس صحابی نے عرض کیا تھا کہ **اجعل لك صلواتی كلها** یعنی میں اپنے تمام

فارغ اوقات کو حضور کے صلوٰۃ وسلام سے آباد کروں گا۔

اس کے جواب میں سرکار ابد قرار ﷺ نے فرمایا تھا

**اذن یکفی همك**

درود وسلام تیری مہمات میں تجھے کفایت کرے گا۔

(۹۳) مولائے کائنات سیّدنا حضرت علی کرم اللہ وجہہ نے ارشاد فرمایا:

**لو لا اجد ما فی ذکر اللہ لجعلت الصلوۃ النبویة عبادتی کلها**

''اگر اللہ تعالیٰ کے ذکر کا حکم وارد نہ ہوتا تو میں اپنی تمام عبادت کو حضور پر درود شریف پڑھنے کو بنالیتا''۔

(۹۴) سالکین کو درود شریف کے ذریعے حاصل ہونے والی فتوحات عظیم اور مواہب شریفہ از بس کافی نہیں۔

(۹۵) مشائخ طریقت نے فرمایا ہے کہ جب شیخ کامل ومکمل دستیاب نہ ہو۔ اس وقت درود شریف کا التزام اس کے لیے مقصود تک پہنچنے میں آسانی پیدا کرے گا اور درود شریف اس کی تہذیب وتربیت فرمادے گا، یہی وظیفہ اسے بارگاہ ایزدی اور حضور رسالت مآب ﷺ کی قربت سے مشرف فرمادے گا۔

(۹۶) مشائخ کرام وصیت فرماتے ہیں کہ درود شریف کی کثرت کرنے سے سوتے اور جاگتے دولت دیدارِ مصطفیٰ ﷺ سے ممتاز کردیا جاتا ہے۔

(۹۷) شیخ اجل واکمل امام علی متقی علیہ الرحمہ حکم کبیر میں حضرت احمد بن موسیٰ الصوفی سے اور دیگر مشائخ سلسلہ شاذلیہ سے نقل فرماتے ہیں کہ فقدان اولیائے مرشد متصرف کے وقت طریق سلوک اور تحصیل معرفت قرب الٰہی یہ ہے کہ ظاہر احکام شریعت پر عمل کے ساتھ ساتھ ذکر کی مداومت اور درود شریف کی کثرت کرے۔ اس کے طالب وسالک کے باطن میں ایک عظیم نور پیدا ہوگا جو اسے طریق سلوک کی طرف رہنمائی کرے گا۔ نیز سرکار کے فیوضات تک بے واسطہ



رسائی ہوگی۔

(۹۸) طریقہ شاذلیہ (جو سلسلہ عالیہ قادریہ کی ایک شاخ ہے) میں التزام متابعت شریعت مطہرہ اور حضور رسالت مآب ﷺ کے ساتھ دوامی حضوری سے واسطہ آنحضرت ﷺ سے استفادہ کرتے ہیں۔

# عجائب الصلوٰۃ والسلام

علامہ محمد منشاء تابش قصوری

**سلموا یا قوم بل صلوا علی صدر الامین مصطفی ما جاء الا رحمة للعالمین ۔**

صلوٰۃ وسلام کی رفعت وعظمت، اہمیت وحیثیت، محامد جلیلہ، محاسن جمیلہ اور برکات کثیرہ کا کوئی اندازہ نہیں لگا سکتا، کیونکہ جتنی بھی عبادات وتسبیحات اور دعوات واذکار ہیں۔ان تمام کی عملی نسبت انبیاء ورسل خصوصاً رحمۃ للعالمین جناب احمد مجتبیٰ محمد مصطفی ﷺ کی سنن مبارکہ سے ہے، مگر صلوٰۃ وسلام کے وظیفہ کو رب العالمین نے اپنا معمول ٹھہرایا، گویا کہ یہ عمل مقدس ''درود وسلام'' سنت الٰہیہ ہے۔ نیز صلوٰۃ وسلام کو نصوص قطعیہ نے وقت اور جگہ کی قید سے آزاد رکھا، جب کہ دیگر جملہ عبادات کے اوقات اور مقامات مقرر فرمائے۔

۱۔نماز: کو ''ان الصلوۃ کانت علی المؤمنین کتابًا موقوتًا'' سے خاص فرمایا۔ جہت قبلہ اور قیام وغیرہ شرائط سے موکد کیا، جب کہ درود وسلام کے لیے نہ وقت کا تعین اور نہ ہی کسی جہت وسمت کی تقیید ہے۔

۲۔روزہ: ماہ صیام میں فرض قرار دیا اور پھر سحری وافطاری کے وقت خاص فرمائے۔ نفلی روزوں کے لیے بھی انسان آزاد ہیں۔ ان میں طلوع وغروب کی قید ہے یہ نہیں ہوسکتا کہ شب بھر کچھ نہ کھائے اور کہے میرا روزہ ہے یا سورج کے غروب ہونے سے پہلے افطار کرنے سے اسے تکمیل روزہ کی بشارت سے نوازا گیا ہو، بہر حال روزہ قید زمانی کے ساتھ خاص ہے۔



۳۔زکوٰۃ: اسے بنائے اسلام میں مرکزی رکن کی حیثیت حاصل ہے، مگر اس عبادت کی سعادت صرف صاحب نصاب ہی کے حصہ میں آئی، جب کہ امت محمدیہ علیہ التحیۃ والثناء کی اکثریت مقدار معینہ کے نہ ہونے کے باعث محروم رہتی ہے۔ یوں بھی صاحب ثروت ونصاب حال علیہا الحوال کی سہولت کے پیش نظر ممکن ہے سعادت سے محروم رہ جائے۔

۴۔حج: ارکان اسلام میں حج عظیم ستون کی عظمت سے مزین ہے، لیکن مَنِ اسْتَطَاعَ اِلَيْهِ سَبِيْلًا کے ساتھ ساتھ ایام حج، احرام ومیقات معینہ اور مقامات خاصہ کی شرائط سے مقید ومخصوص کر دیا گیا ہے۔ بناء علیہ شاید ہی عالم اسلام کی کل آبادی کا ۱/۴ حصہ اس سعادت کو حاصل کر سکے۔ ممکن ہے اس سے بھی قلیل تعداد وہاں حاضر ہوتی ہو۔

نیز جملہ عبادات (نماز، روزہ، زکوٰۃ، حج) میں بلوغت کو شرط قرار دیا گیا ہے۔ نماز بالغ پر فرض، روزہ بالغ، تندرست، مقیم پر فرض، زکوٰۃ صاحب نصاب پر فرض، حج بالغ پر فرض اور دیگر فرائض وواجبات، سنن ومستحبات کی ادائیگی میں بھی اکثر وبیشتر بلوغت شرط ہے۔ نابالغ پر ان تمام امور شرعیہ کی بجاآوری فرض نہیں اور پھر طرہ یہ کہ فرض از خود ایک قید ہی تو ہے اور درود شریف فرض محبت ہے۔

مگر ان جملہ امور کے برعکس ''صلوٰۃ وسلام'' کے لیے بلوغت شرط نہیں، نہ ہی اوقات کی قید ہے، نہ ماہ وسال کی تخصیص اور نہ ہی لباس کی ہیئت میں تبدیلی کا اشارہ، نہ مالی استطاعت اور جسمانی صحت کی تاکید، الغرض ایمان کے سوا درود وسلام کو ہر قسم کی قیود وحدود سے آزاد رکھا۔ چنانچہ مسلمان بچہ، بوڑھا، نوجوان، مرد، عورت، بیمار، تندرست، مقیم، مسافر، غلام کسے باشد دنیا میں کہیں بھی ہو، وہ اپنے پیارے نبی رحمۃ للعالمین ﷺ کی بارگاہ عرش پناہ میں ہدیہ صلوٰۃ وسلام پیش کر کے سنت الٰہیہ کی ادائیگی، فرشتوں کی موافقت اور مومنین کی رفاقت کو پا کر سعادت دارین کا حق دار بن سکتا ہے۔

صلوٰۃ وسلام جملہ عبادات کی قبولیت کے لیے وسیلہ عظمیٰ ہے۔ دعا جسے رحمت عالم نور مجسم نبی مکرم ﷺ نے عبادت کا مغز قرار دیا۔ الدعا مخ العبادة، وہ اس وقت تک قبولیت کا جامہ نہیں پہن سکتی، جب تک اس کے اول وآخر درود وسلام نہ پڑھا جائے، چنانچہ مشکوٰۃ شریف (باب الصلوٰۃ علی النبی ﷺ) میں حضرت فضالہ رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ ایک مرتبہ حضور سیّد عالم ﷺ تشریف فرما تھے کہ اچانک ایک صاحب آئے اور نماز ادا کی پھر اس نے اللھم اغفرلی وارحمنی کے کلمات سے دعا کی۔ نبی کریم ﷺ نے فرمایا۔ اے نمازی! تو نے جلدی کی "سن" جب نماز ادا کرنے لگو تو پہلے اللہ تعالیٰ کی حمد کرو، جیسے کہ اس کی شان کے لائق ہے، پھر مجھ پر درود شریف پڑھو۔ پھر دعا کرو، حضرت فضالہ رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں اسی اثناء میں ایک اور صاحب آئے انہوں نے پہلے اللہ تعالیٰ کی حمد، پھر نبی کریم ﷺ پر درود شریف پڑھا تو رسول کریم ﷺ نے اسے فرمایا۔ اے نمازی! اب دعا کر تیری دعا قبول ہوگی، نیز حضرت سیّدنا فاروق اعظم رضی اللہ عنہ ارشاد فرماتے ہیں کہ دعا زمین وآسمان کے درمیان معلق رہتی ہے۔ وہ قبولیت حاصل نہیں کر پاتی، جب تک کہ نبی کریم ﷺ پر درود شریف نہ پڑھا جائے۔

• تفسیر روح البیان میں ہے کہ ہر دعا اور اللہ تعالیٰ کے درمیان حجاب رہتا ہے یہاں تک کہ حضور سیّد عالم ﷺ اور آپ کی آل پر درود شریف نہ پڑھا جائے، پس جب درود وسلام پڑھا جاتا ہے تو حجاب ہٹ جاتے ہیں اور دعا مقام قبولیت میں داخل ہو جاتی ہے اور جب تک درود شریف نہ پڑھا جائے دعا قبول نہیں ہوتی۔

بے بدرقہ او ہیچ دعا
البتہ بمنزل اجابت نرسد
بے ان کے واسطے کے خدا کچھ عطا کرے
حاشا غلط، غلط یہ ہوس بے بصر کی ہے

بلاشبہ صلوٰۃ وسلام کو عبادات میں اولیت کا شرف حاصل ہے کیونکہ اس کی ابتدائی



نسبت اور پہلا تعلق خالق کل سے ہے۔ اِنَّ اللّٰہَ وَمَلٰٓئِکَتَہٗ یُصَلُّوْنَ عَلَی النَّبِیِّ ؕ یٰٓاَیُّھَا الَّذِیْنَ اٰمَنُوْا صَلُّوْا عَلَیْہِ وَسَلِّمُوْا تَسْلِیْمًا ۝ نیز جب حضرت آدم علیہ السلام کو احسن تقویم سے مرصع فرما کر نفخت فیه من روحی سے شاد کام کیا اور انہی سے حضرت حوا رضی اللہ عنہا کو تخلیق فرما کر اپنی حکمت بالغہ کے تحت دونوں میں انسیت کو ودیعت کیا پھر رفاقت کی تکمیل کے لیے نکاح کا طریقہ القا ہوا تو ساتھ ہی ساتھ بطور حق مہر دس یا بیس مرتبہ باعث تخلیق عالم نبی مکرم رسول اعظم وخاتم ﷺ کی خدمت میں ہدیہ صلوٰۃ وسلام کا امر فرمایا۔ گویا کہ حضرت انسان کی سرشت وجبلت میں درود وسلام کا بیج بو دیا، لہٰذا جو بھی انسان کہلانے کا مستحق ہے اس پر لازم ہے کہ وہ رحمۃ للعالمین ﷺ کی ذات احسن واجمل پر درود وسلام پیش کر کے اپنے انسان ہونے کا ثبوت مہیا کرے۔

لوگوں میں حقیقتاً ایماندار ہی انسان کہلانے کا حق دار ہے اور جو ایمان کی دولت سے محروم ہے وہ عند اللہ کالا نعام بل ھم اضل کے زمرہ میں آتا ہے، نیز جو صورتاً انسان ہے مگر وہ محبوب خدا حضور ﷺ کا نام نامی سن کر درود شریف نہیں پڑھتا وہ بہت بڑا بخیل ہے۔ چنانچہ حضرت سیّدنا انس رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ رسول دو جہاں ﷺ نے فرمایا: آیئے میں تمہیں بخیل اعظم بتاؤں وہ کون ہے؟ اور سب سے زیادہ محتاج کون ہے؟ صحابہ کرام رضوان اللہ تعالیٰ علیہم اجمعین عرض گزار ہوئے۔ ارشاد فرمایئے۔ آپ نے فرمایا۔ مَنْ ذُکِرْتُ عِنْدَہٗ فَلَمْ یُصَلِّ عَلَیَّ......وہ شخص بخیل اعظم ہے جس کے سامنے میرا ذکر کیا جائے اور وہ مجھ پر درود شریف نہ پڑھے۔

حضرت سیّدنا علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں حضور سیّد عالم ﷺ نے فرمایا۔ البخیل الذی من ذکرنا عندہ فلم یصل علیٰ (مشکوٰۃ شریف) وہ بہت بڑا بخیل ہے جس کے سامنے میرا تذکرہ ہو مگر وہ مجھ پر درود شریف نہ پڑھے۔ یہاں پر حضرت شیخ سعدی کا عام بخیل کے بارے میں ایک فتویٰ ملاحظہ فرمایئے اور پھر بخیل اعظم کی سزا کا خود اندازہ لگایئے، آپ فرماتے ہیں:

بخیل از بود زاھد بحر وبر
بہشتی نہ باشد بحکم خبر

اگر بخیل بحر و بر کی عبادت وریاضت کر چکا ہو مگر بحکم حدیث شریف وہ بہشتی نہیں ہو سکتا۔ یہ زاہد بحر و بر بخیل کی سزا ہے جو بخیل اعظم ہوگا اس کی سزا کا تو کوئی اندازہ ہی نہیں لگا سکتا۔ چنانچہ ایسے شخص کے لیے آپ ﷺ نے فرمایا۔ ویل لمن لا یرانی یوم القیمة ۔ ''قیامت کے دن ایسے شخص کے لیے خرابی ہے وہ میری زیارت نہ کر سکے گا''۔ نیز فرمایا۔ ''ذلیل ہوا وہ شخص جس کے سامنے میرا ذکر ہوا اور اس نے مجھ پر درود وسلام نہ پڑھا''۔ نیز فرمایا:

''ایسے شخص کو جنت کا راستہ دکھائی نہیں دے گا۔ جو میرے نام آنے پر درود وشریف پڑھنا بھول گیا''۔

اور جو قصداً نہیں پڑھتا۔ بلکہ پڑھنے والوں کو روکتا ہے۔ اس کا کیا حشر ہوگا؟

صلی اللہ علیہ حبیبہ محمد والہ واصحابہ وَبَارِکْ وسلم ۔

ان تمہیدی کلمات کے بعد چند واقعات عجیبہ اہل عشق ومحبت کی نذر کرتا ہوں۔ جو نہایت پراثر، روح پرور اور ایمان افروز ہونے کے ساتھ ساتھ عبرت انگیز بھی ہیں۔

جامع المعجزات فی سیر خیر البریات مطبوعہ مصر میں علامہ محمد رہاوی رحمۃ اللہ علیہ نے واقعہ معراج میں ایک نہایت سبق آموز روایت بیان کی ہے جسے امت اسلامیہ کے نامور خطیب سلطان الواعظین حضرت مولانا علامہ ''ابوالنور محمد بشیر آف کوٹلی لوہاراں'' نے ''جان ایمان'' کے عنوان سے نظم کا جامہ پہنایا ہے، پڑھیے اور اپنے ایمان وایقان کی دولت میں اضافہ کیجیے۔

علامہ محمد رہاوی رحمۃ اللہ علیہ بیان فرماتے ہیں کہ معراج کی نعمت عظمیٰ کے کچھ عرصہ بعد حضرت جبریل امین رحمۃ للعالمین ﷺ کی خدمت میں آئے اور کہا یا رسول اللہ ﷺ آج ایک عجیب بات عرض کرنے کے لیے حاضر ہوا ہوں۔ یہ آپ کے معراج سے پہلے کا



واقعہ ہے کہ آسمان پر میں نے ایک بہت عزت ووقار کے مالک فرشتے کو دیکھا جو

اک مرصع تخت پر بیٹھا ہوا تھا ذی وقار
اور فرشتے تخت کے ماحول تھے ستر ہزار
وہ فرشتے مقتدی تھے اور یہ ان کا امام
کر رہے تھے ذکر حق مل کر یہی تھا ان کا کام

یا رسول اللہ ﷺ؟ وہ فرشتہ ایک دن تو شان وشوکت اور رفعت ومنزلت کی بلندیوں پر فائز دیکھا مگر چند دن بعد کوہ قاف سے میرا گزر ہوا تو نہایت دردناک آواز سنی۔ میں وہاں پہنچا جہاں سے یہ آواز سنائی دے رہی تھی۔ حضور! میں کیا بتاؤں اور کیسے بیان کروں کہ میں نے کیا دیکھا۔

اللہ اللہ رب کے بھی کیا بے نیازی کے ہیں کام
یا نبی یہ تھا وہی جو تھا فرشتوں کا امام
تخت پر دیکھا تھا اس کو ایک دن افلاک پر
اور اس دن دیکھتا ہوں رو رہا ہے خاک پر
اس کے خادم تھے فرشتے ایک دن ستر ہزار
آج یہاں تنہا پڑا ہے کوئی حامی ہے نہ یار

یا رسول اللہ صلی اللہ علیك وسلم میں یہ منظر دیکھ کر حیران ہوگیا کہ یہ وہی معزز ومعظم فرشتہ جو ستر ہزار فرشتوں کا امام تھا آج بے کس وتنہا پہاڑوں میں پڑا ہوا ہے اور کوئی پرسان حال نہیں، رو رہا ہے اور زار وقطار رو رو کر حق تعالیٰ سے معافی طلب کر رہا ہے۔

سرکار! جب میں اس کے پاس پہنچا اس سے انقلاب کی وجہ دریافت کی نیز زوال مرتبہ کا سبب پوچھا تو پکار اٹھا۔

لیلتہ المعراج کو بیٹھا تھا اپنے تخت پر
ذکر حق میں محو تھا اور ماسویٰ سے بے خبر

سرور دو کون محبوب خدائے بحر و بر
میرے آگے سے ہوا ان کی سواری کا گزر
محو، ذکر حق میں ہو کر لے رہا تھا رب کا نام
بہر تعظیم محمد رہ گیا مجھ سے قیام
بس یہی لغزش ہوئی میرے لیے وجہ زوال
آ گیا اپنی جلالیت میں رب ذوالجلال

بس اے جبریل! مجھ سے جونہی لغزش واقع ہوئی تو اللہ تعالیٰ اس بات پر اپنے جلال میں آ گیا اور میری ساری عبادت کی عدم قبولیت کا اعلان فرما دیا اور حکم فرمایا:

نکل جا اے فرشتے پُر غرور
کیوں نہ کی تعظیم آیا سامنے جب میرا نور
یہ عبادت رات دن کی مجھ کو نامنظور ہے
دور ہے جو میرے احمد سے وہ مجھ سے دور ہے
وہ عبادت ہی نہیں جس میں نہ ہو حبِ رسول
جن میں بو پائی نہیں جاتی وہ ہیں کاغذ کے پھول

اے جبریل! اسی دن سے اللہ تعالیٰ نے معتوب فرما کر مجھے تخت عزت سے اتار کر یہاں پھینک دیا ہے۔ اب ہر وقت اس سے معافی مانگ رہا ہوں۔ مگر تا حال میری توبہ منظور نہیں ہوئی۔ اے جبریل! تو ہی میرے لیے دعا کر کہ اللہ تعالیٰ مجھے معاف کر دے۔

یا رسول اللہ ﷺ! مجھے بڑا رحم آیا اور میں نے اللہ تعالیٰ سے بصد عجز و نیاز اس کی معافی کے لیے دعا کی۔ حضور! آپ کے صدقہ میں اللہ تعالیٰ کا دریائے رحم و کرم جوش میں آیا، میری دعا قبول ہوئی اور مجھے ارشاد ہوا، جبریل! اس معتوب فرشتے سے کہو۔

تم اگر یہ چاہتے ہو رحمتوں کا ہو ورود
تو میرے محبوب پر ایک بار پڑھ ڈالو درود



یا رسول اللہ صلی اللہ علیک وسلم! میں نے اسے کہا کہ حضور پر درود شریف پڑھو تا کہ تجھے معافی ہو جائے چنانچہ اس نے بڑے ذوق و شوق سے آپ پر درود وسلام پڑھنا شروع کیا ہی تھا کہ اللہ تعالیٰ نے اسے معاف فرما دیا اور حضور!

آج میں نے پھر اسے دیکھا ہے اپنے تخت پر
پڑھتا رہتا ہے درود اب آپ پر وہ بیشتر

آخر میں سلطان الواعظین دامت برکاتہم فرماتے ہیں: میرے بزرگو! یہ سارا واقعہ میں نے نظم میں لکھ کر مقطع میں یہ لکھا ہے کہ:

اے بشیر اس واقعہ میں یہ سبق موجود ہے
کہ بجز حب نبی ذکر خدا مردود ہے

## بیوی کو طلاق

حضرت شمس العارفین شمس الدین سیالوی رحمۃ اللہ علیہ کے ملفوظات عالیہ "مرات العاشقین" میں مرقوم ہے کہ "ایک دن حضرت خواجہ قطب الدین بختیار کاکی رحمۃ اللہ علیہ کے ایک مرید نے خواب میں رسول اللہ ﷺ کا خیمہ دیکھا۔ اس نے چاہا کہ خیمے کے اندر جائے، جواب آیا، تو اس قابل نہیں۔ جا اور قطب الدین سے کہہ کہ تم ہمیشہ درود وسلام کا تحفہ بھیجتے تھے آج کیوں نہ بھیجا؟

وہ آدمی اسی وقت حضرت خواجہ قطب الدین رحمۃ اللہ علیہ کی خدمت میں حاضر ہوا اور سارا ماجرا عرض کر دیا۔ آپ رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا۔ ہاں! ہر رات کو تین ہزار مرتبہ درود شریف میرا مقررہ وظیفہ تھا۔ آج نکاح کے باعث مجھ سے چھوٹ گیا، اسی وجہ سے آپ نے بیوی کو طلاق دے دی۔ اللہ اکبر......

لاؤ کہیں سے ڈھونڈ کر اسلاف کی یہ داستان

## علامہ یوسف بہانی علیہ الرحمۃ کی گرفتاری اور رہائی

قطب مدینہ حضرت مولانا ضیاء الدین احمد قادری رحمۃ اللہ علیہ کے ملت اسلامیہ کے نامور

شخصیات سے گہرے مراسم تھے، انہی مُتمیّز ترین اکابر میں شہرہ آفاق علمی شخصیت حضرت علامہ الحاج الحافظ الشیخ الامام یوسف بن اسماعیل النبهانی رحمۃ اللہ علیہ سابق وزیر انصاف بیروت بھی ہیں۔ جن سے قطب مدینہ کے عمدہ تعلقات تھے، نیز وہ اعلیٰ حضرت فاضل بریلوی رحمۃ اللہ علیہ کے ہم عصر تھے، امام اہل سنت مولانا سیّد دیدار علی شاہ محدث الوری رحمۃ اللہ علیہ بانی حزب الاحناف لاہور نے حج وزیارت کے دوران ان سے ملاقات کی نیز علامہ یوسف نبہانی صاحب اعلیٰ حضرت بریلوی کی کتاب ''الدولۃ المکیۃ'' پر زوردار تقریظ تحریر فرما چکے تھے۔ اس نسبت سے بھی مولانا ضیا الدین احمد قادری کو ان سے خصوصی نسبت تھی۔ جب راقم السطور نے پہلی بار ۱۹۷۲ء میں بارگاہ مصطفیٰ علیہ التحیۃ والثناء میں حاضر کا شرف پایا تو حضرت مولانا ضیاء الدین احمد قادری کے ہاں محفل میلاد میں شمولیت کی سعادت حاصل ہوئی۔ موقعہ غنیمت جانا اور حضرت سے عالم اسلام کی اہم شخصیات کے بارے میں معلومات جمع کرتا رہا تو آپ نے علامہ یوسف نبہانی رحمۃ اللہ علیہ کا ایک نہایت ایمان افروز واقعہ بیان فرمایا۔ جسے میں نے پہلی مرتبہ اپنی کتاب ''اغثنی یا رسول اللہ، ﷺ'' میں درج کیا، بعدہ علامہ محمد عبدالحکیم شرف قادری مدظلہ نے علامہ نبہانی رحمۃ اللہ علیہ کی کتاب ''الشرف المؤبد لآل محمد'' کے ترجمہ ''برکات آل رسول'' کے ساتھ تقدیم میں شامل کیا پھر ''نقوش کے رسول نمبر'' انوار قطب مدینہ اور قطب مدینہ کے علاوہ پاک وہند کے مختلف مذہبی رسائل وجرائد نے بڑے اعتماد سے شائع کیا، اب ماہنامہ ''دلیل راہ'' کے اس خاص نمبر کی زینت بنایا جارہا ہے۔ قطب مدینہ فرمانے لگے:

بعض شرپسندوں اور منافقین نے سلطان عبدالحمید ''سلطان ترکی'' کے کان بھرے کہ علامہ نبہانی رحمۃ اللہ علیہ اپنے عقائد کے ذریعے تمہاری رعایا میں انتشار پھیلا رہے ہیں چنانچہ ۱۳۳۰ھ/۱۹۱۲ء میں جب علامہ مدینہ طیبہ پہنچے تو انہیں نظر بند کر دیا گیا۔ علامہ فرماتے ہیں۔ ''حُبِسْتُ فِی الْمَدِیْنَةِ مُدَّةُ اُسْبُوْعَ لٰکِنْ بِالْاِکْرَامِ وَالْاِحْتِرَامِ'' مجھے ایک ہفتہ کے لیے نظر بند کر دیا گیا لیکن عزت واحترام کے ساتھ''۔



قطب مدینہ حضرت مولانا ضیا الدین احمد قادری مدنی رحمۃ اللہ علیہ، خلیفہ امام احمد رضا بریلوی قدس سرہٗ جو اس واقعہ کے شاہد ہیں، گرفتاری کی تفصیل یوں بیان فرماتے ہیں:

ایک دفعہ سلطان عبدالحمید نے مدینہ منورہ کے گورنر بصری پاشا کو علامہ کی گرفتاری کا حکم دیا۔ گورنر بصری پاشا علامہ کا انتہائی معتقد تھا۔ وہ آپ کی خدمت میں حاضر ہوا اور سلطانی حکم نامہ پیش کیا۔ علامہ یوسف نبہانی ملاحظہ فرماتے ہی گویا ہوئے۔ ''اسمعت وقرأتُ واطعتُ''۔ ''میں نے سنا، پڑھا اور اطاعت کی''۔

گورنر بصری پاشا عرض کرنے لگا۔ حضرت! گرفتاری تو ایک بہانہ ہے گورنر ہاؤس تشریف لایئے۔ آپ میرے ہاں بحیثیت مہمان ہوں گے۔ اس بہانے مجھے میزبانی کا شرف حاصل ہوجائے گا اور جو علماء ومشائخ آپ سے ملاقات کے لیے آئیں گے وہ بھی میرے مہمان ہوں گے، آپ کے عقیدت مندوں پر گورنر ہاؤس کے دروازے ہر وقت کھلے رہیں گے۔ آپ کا گورنر ہاؤس میں قیام قید نہیں محض سلطان کے حکم کی تعمیل کے لیے ایک حیلہ ہے۔

حضرت علامہ نبہانی عالم اسلام کی ممتاز شخصیت تھے۔ ہم عصر علماء ومشائخ کے ان کے ساتھ گہرے مراسم تھے۔ ان کی گرفتاری کی خبر جنگل کی آگ کی طرح بڑی تیزی سے عالم اسلام میں پھیل گئی۔ خاص وعام سراپا احتجاج بن گئے، مگر علامہ صاحب بالکل مطمئن تھے۔ گھبراہٹ اور پریشانی کا نام تک نہیں تھا۔ تاہم علماء وزعمائے ملت نے ملاقات کے دوران علامہ سے کہا، اگر آپ اجازت دیں تو ہم آپ کی رہائی کے لیے سلطان سے اپیل کریں، علامہ نے فرمایا اگر آپ کو اپیل کرنا منظور ہے تو سلطان کونین ﷺ کی بارگاہ اقدس میں صلوٰۃ وسلام کے ساتھ ایسا یوں استغاثہ کی صورت میں کریں:

صلی اللہ علی النبی الامی صلی اللہ علیہ وسلم صلوٰۃ وسلاما
علیك یا رسول اللہ قلت حیلتی انت وسیلتی ادرکنی یا
سیدی یا رسول اللہ ۔

حضرت قطب مدینہ مولانا ضیاء الدین احمد قادری رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا۔ چنانچہ ہم نے (مذکورہ) استغاثہ شروع کیا ابھی تین دن تک ہی اس درود شریف کے ساتھ استغاثہ پیش کیا تھا کہ سلطان عبدالحمید کا گورنر بصری پاشا کو پیغام ملا۔ حضرت شیخ یوسف نبہانی رحمۃ اللہ علیہ کو باعزت بری کر دیا جائے، چنانچہ آپ کو بری کر دیا گیا۔ اسے علامہ نے الدلالات الواضحہ میں ازخود یوں تحریر فرمایا ہے:

"جب حکومت پر واضح ہوا کہ میں پورے خلوص کے ساتھ دین اسلام کی خدمت اور نبی کریم ﷺ کی طرف سے دفاع کر رہا ہوں تو میری رہائی کا حکم صادر کیا گیا اور حکومت کے ذمہ دار افراد نے میری گرفتار پر معذرت کا اظہار کیا"۔

صَلَّى اللهُ عَلٰى حَبِيْبِهٖ مُحَمَّدٍ وَّاٰلِهٖ وَاَصْحَابِهٖ وَبَارِكْ وَسَلِّمْ ۔

## شہد کی مکھی

نبی کریم رؤف الرحیم ﷺ کی رحمت و رافت صرف نوع بشر پر ہی تھی۔ بلکہ آپ کا فیضان کائنات کی ہر چیز کو محیط ہے اور خالق کل کی ہر تخلیق خواہ چھوٹی ہو یا بڑی وہ رحمۃ للعالمین ﷺ کی محتاج ہے اور جس محتاج کو اپنے آقا کی عنایات گراں مایہ سے حظ وافر عطا ہو رہا ہو گا وہ بلاشبہ اپنے انداز میں بطور شکرانہ اظہار محبت کرے گا۔ اور ہمیشہ اپنے محسن کے گن گاتا رہے گا، یہی وجہ ہے کہ ریت کے ذروں سے لے کر آفتاب و مہتاب کی چمک دمک تک آپ کی عطا پر رطب اللسان ہیں۔ شہد کی مکھی کو لیجئے۔ جو خالق ارض وسماء کی مخلوق میں ایک بہت ہی چھوٹی سی تخلیق ہے ایک دن سرکار دو عالم ﷺ کی خدمت میں حاضر ہو کر کبھی لباس پر قربان ہوتی، کبھی گیسوائے عنبرین کی بلائیں لیتی، کبھی جسم منور پر تصدق ہوتی اور کبھی پائے اقدس کو چوم کر اپنے ذوق کا سامان مہیا کرتی۔ اسی اثناء میں حضور ﷺ اس سے مخاطب ہوئے:

اے مکھی! تو یہ تو بتا! شہد کس طرح تیار کرتی ہے؟ اس نے عرض کی۔ یا رسول



اللہ ﷺ ہم چنبیلی، موتیا، گیندا، گلاب، نرگس اور رنگا رنگ پھولوں کا رس چوس کر جب اپنے چھتے کی طرف آتی ہیں تو اس رس کو وہاں اگل دیتی ہیں۔ وہ شہد بن جاتا ہے۔

اس پر آپ ﷺ نے فرمایا۔ پھولوں کا رس تو کڑوا یا پھیکا اور بے ذائقہ ہوتا ہے جب کہ شہد میٹھا؟ تو یہ بتا اس کڑوے اور بے ذائقہ رس میں شیرینی کہاں سے آ جاتی ہے، تو اس نے عرض کیا۔

گفت چوں خوانیم بر احمد درود
می شود شیرین و تلخی را ربود

یا رسول اللہ ﷺ ہمارے منہ یا پیٹ میں تو شیرینی و میٹھا نہیں بلکہ جب ہم گلشن سے پھولوں کا رس چوکر اڑتی ہوئی اپنے گھر کی طرف آتی ہیں تو آپ پر درود و سلام پڑھتی ہوئے آتی ہیں، جس کی برکت سے شہد، شیریں وخوش ذائقہ بن جاتا ہے۔ قرآن فرماتا ہے: فِيْهِ شِفَاءٌ وَّرَحْمَةٌ ۔ ممکن ہے شہد کی مکھی کی یہی ادا بارگاہ رب العالمین میں پسند آئی ہو اور سورۂ النحل کو قرآن پاک میں نازل فرما کر اسے زندہ جاوید بنایا گیا ہو۔ سبحان اللہ کیا تعجب ہے کہ ہمارے بداعمال، درود و سلام پڑھنے کے باعث اچھے ہو جائیں، نیز منکر وسیلہ کو شہد کے استعمال پر بھی حرمت کا فتویٰ لگا دینا چاہیے کیونکہ یہ بھی درود شریف کے وسیلہ جلیلہ سے ہی شیریں و میٹھا بنتا ہے۔

صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ حَبِيْبِهٖ مُحَمَّدٍ وَّاٰلِهٖ اَصْحَابِهٖ وَبَارِكْ وسلم ۔

# علیک السلام اے ہدایت کے مرکز

علیک السلام اے شفیعِ البرایا　　اولوالعزم تجھ سا نہ آئے نہ آیا
علیک السلام اے رفیعِ المدارج　　کسی نے نہیں تیرے رُتبے کو پایا
علیک السلام اے امانِ دو عالم　　ترا دامنِ لطف ہے سب پہ چھایا
علیک السلام اے جمالِ معانی　　نہ تھا تیرے جسمِ مطہر کا سایہ
علیک السلام اے محبِّ غریباں　　ترے حِلم نے بارِ اُمّت اُٹھایا
علیک السلام اے تجھے ذاتِ حق نے　　جو اوّل بنایا تو آخر دکھایا
علیک السلام اے شہنشاہِ وحدت　　کہ توحید کا تُو نے سکّہ بٹھایا
علیک السلام اے طبیبِ نہانی　　دِلوں میں جو تھے روگ سب کو مٹایا
علیک السلام اے سوارِ سبک رو　　کسی نے تری گردِ راہ کو نہ پایا
علیک السلام اے رسالت پناہی　　خدا کا ہمیں تُو نے رستہ دکھایا
علیک السلام اے ہدایت کے مرکز　　تجھے حق نے انسانِ کامل بنایا

درود وسلام وصلوٰۃ وتحیت
یہ لایا ہے حامد تحف اور ہدایا

اسماعیل میرٹھی





# درود پاک پڑھنے کے فوائد

- درود پاک پڑھنے والے کی دعا قبول ہوتی ہے۔
- درود پاک پڑھنے والے کا کندھا جنت کے دروازے پر حضور ﷺ کے کندھے مبارک کے ساتھ چھو جائے گا۔
- درود پاک پڑھنے والے کے سارے کاموں کے لیے قیامت کے دن حضور ﷺ متولی (ذمہ دار) ہو جائیں گے۔
- درود پاک پڑھنے والے کو جانکنی میں آسانی ہوتی ہے۔
- درود پاک پڑھنے والے کا درود شریف دربار رسالت میں لے جا کر یوں عرض کرتے ہیں:
  ’’یارسول اللہ ﷺ فلاں کے بیٹے فلاں نے حضور کے دربار میں درود پاک کا تحفہ حاضر کیا ہے۔‘‘
- درود پاک پڑھنے والے کا گناہ تین دن تک فرشتے نہیں لکھتے۔
- درود پاک پڑھنے والا قیامت کے دن سب سے پہلے آقائے دو جہاں ﷺ کے پاس پہنچ جائے گا۔
- درود پاک پڑھنے سے دل کی صفائی حاصل ہوتی ہے۔
- درود پاک پڑھنے سے سیّد الانبیاء حبیب خدا ﷺ کی محبت بڑھتی ہے۔
- فرشتے درود پاک پڑھنے والے کے ساتھ محبت کرتے ہیں۔

(جذب القلوب سے انتخاب)

# درود پاک سے اعانت

ڈاکٹر رضا فاروقی

حبیب کبریا ﷺ کی بارگاہ بیکس پناہ میں نذرانہ درود سلام پیش کرنا افضل ترین اعمال میں سے ہے اور دین و دنیا میں سب سے زیادہ نفع دینے والا عمل۔ درود شریف بیشک نور ہے، جس سے ہم اپنی تاریک راہوں کو منور کر سکتے ہیں۔ اس عظیم عمل سے جو اخروی نعمتیں میسر آتی ہیں، ان کا شمار نہیں، لیکن درود پاک کی مدد سے ہم اپنی اجتماعی اور انفرادی دنیاوی زندگی میں بھی انقلاب برپا کر سکتے ہیں۔ مسلمان پوری دنیاوی زندگی میں بھی انقلاب برپا کر سکتے ہیں۔ مسلمان پوری دنیا میں جو ذلت و پستی کی زندگی گزارنے پر مجبور ہیں اس کا ایک حل نبی رحمت دو جہاں ﷺ پر درود شریف کی کثرت میں ہے۔ پاکستان وطن عزیز جن کٹھن اور گھمبیر حالات سے گزر رہا ہے انکے پیش نظر عوام الناس کے لیے ضروری ہے کہ وہ گھر گھر محافل درود پاک منعقد کریں اور اس کے طفیل اپنے ملک کی سلامتی کے لیے دعا کریں۔ کوئی وجہ نہیں کہ ہمارا پیارا ملک دنیا کے نقشہ پر ایک مضبوط اور طاقتور مملکت کے طور پر ظاہر نہ ہو..... ''سوئے منزل'' کے حوالہ سے چند حکایات دلنشین رقم ہیں۔ جن سے ہمارے موقف کی تائید ہوگی۔

وہ نوجوان تھا۔ اور یوں چل رہا تھا کہ ہر قدم پر پڑھتا۔

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّعَلٰی اٰلِ مُحَمَّدٍ

میں نے اس سے پوچھا:

''کیا کسی علمی دلیل سے تیرا یہ عمل ہے''۔

اس نے کہا ''تم کون ہو''؟



میں نے کہا ''سفیان ثوری''!

کہا ''عراق والے سفیان''

میں نے کہا ''ہاں''

کہنے لگا۔ ''تجھے اللہ کی معرفت حاصل ہے''

میں نے کہا ''ہاں ہے''

اس نے پوچھا۔ ''کس طرح معرفت حاصل ہے''

میں نے کہا ''رات سے دن نکالتا ہے اور دن سے رات۔ ماں کے پیٹ میں بچے کی صورت پیدا کرتا ہے''۔

اس نے کہا ''کچھ نہیں پہچانا''۔

میں نے کہا۔ ''پھر تو کس طرح پہچانتا ہے''۔

اس نے کہا۔ ''کسی کام کا پختہ ارادہ کرتا ہوں۔ اس کو فتح کرنا پڑتا ہے اور کسی کام کے کرنے کی ٹھان لیتا ہوں، مگر نہیں کر سکتا۔ اس سے پہچان لیا۔ کوئی دوسری ہستی ہے۔ جو میرے کاموں کو انجام دیتی ہے''۔

میں نے کہا۔ ''یہ تیرا درود کیا چیز ہے''؟

اس نے کہا۔ حج کے دوران میری والدہ کا انتقال ہو گیا۔ اس کا منہ کالا ہو گیا اور پیٹ پھول گیا۔ جس سے اندازہ ہوا کہ کوئی سخت گناہ سرزد ہوا ہے، پھر اچانک بادل آئے اور اس میں سے ایک شخص ظاہر ہوا۔ جس نے میری والدہ کے منہ پر ہاتھ پھیرا تو وہ روشن ہو گیا اور پھر پیٹ پر ہاتھ پھیرا تو ورم بالکل جاتا رہا۔ میں نے ان سے دریافت کیا ''آپ کون ہیں؟''

فرمایا ''میں آپ کا نبی ﷺ ہوں''

عرض کی، مجھے کچھ نصیحت فرمائیے۔

فرمایا ''جب کوئی قدم رکھا کرے یا اٹھایا کرے۔ تو پڑھا کر

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى مُحَمَّدٍ وَّعَلٰى آلِ مُحَمَّدٍ ۔

ایک دیوانہ سا شخص مجلس میں داخل ہوا۔ تو ابوبکر بن مجاہد رحمۃ اللہ علیہ کھڑے ہو گئے۔ ان سے معانقہ کیا۔ ان کی پیشانی کو بوسہ دیا۔ میں نے ان سے عرض کیا۔ ''اے میرے سردار! آپ کی خدمت میں وزیر اعظم آئے، آپ بیٹھے رہے، اور شبلی رحمۃ اللہ علیہ جن کو علماء بغداد پاگل کہتے ہیں، آئے تو آپ نے ان کی بے حد تعظیم کی، یہ کیا ماجرہ ہے؟''

فرمانے لگے۔ ''میں نے وہی کیا۔ جو حضور اقدس ﷺ کو کرتے دیکھا''

عرض کی۔ ''ذرا تفصیلاً فرما دیجئے۔''

فرمایا۔ ''خواب میں زیارت نبی کریم ﷺ سے سرفراز ہوا۔ اسی دوران شبلی رحمۃ اللہ علیہ بھی حاضر ہوئے۔ آقا ﷺ کھڑے ہو گئے اور ان کی پیشانی کو بوسہ دیا۔ میرے استفسار پر رحمت دو جہاں ﷺ نے ارشاد فرمایا۔ کہ یہ ہر فرض نماز کے بعد لَقَدْ جَآءَكُمْ رَسُوْلٌ مِّنْ اَنْفُسِكُمْ ۔ پڑھتا ہے اور اس کے بعد تین مرتبہ یہ درود شریف پڑھتا ہے "صلی اللہ علیك یا محمد" ۔

ابوبکر بن مجاہد رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں کہ اس خواب کے بعد جب شبلی آئے تو میں نے ان سے پوچھا کہ نماز کے بعد کیا درود پڑھتے ہو تو انہوں نے یہی درود شریف بتایا۔

حضرت احمد بن ثابت مغربی رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں کہ ایک رات نماز تہجد کے بعد درود شریف پڑھ رہا تھا کہ مجھے اونگھ آ گئی۔ میں نے دیکھا کہ ایک شخص کو پکڑے ہوئے گھسیٹتے لے جا رہے ہیں۔ جس کے گلے میں طوق تھا، گندھک کا لباس جو ٹخنوں تک تھا اور وہ بڑے جسم والا بڑے سر والا آدمی تھا۔ اس کا چہرہ سیاہ، ناک بڑی اور منہ پر چیچک کے داغ تھے۔

میں نے پوچھا۔ ''یہ کون شخص ہے؟''

جواب ملا ''یہ ابوجہل ملعون ہے؟''

تو میں نے اس سے کہا۔ ''اے خدا! کے دشمن تیری یہی سزا ہے اور یہ سزا اس کی ہے جو اللہ اور اس کے رسول ﷺ کے ساتھ کفر کرے۔'' پھر میں نے دعا کی۔



''یا اللہ'' یہ تو تھا تیرا اور تیرے پیارے نبی ﷺ کا دشمن!! یا اللہ! اب مجھے اپنے حبیب ﷺ کے دیدار سے مشرف فرما...... پھر میں نے دیکھا۔ ایک ایسی جگہ پر ہوں۔ جسے پہچانتا نہیں ہوں۔ اچانک ایک دوست جو کہ حاجی اور نیک بزرگ تھا، آیا۔ میں نے اسے سلام کے بعد پوچھا۔

''آپ کہاں جا رہے ہیں''

فرمایا ''میں رسول اکرم ﷺ کی مسجد میں جا رہا ہوں۔''

میں بھی ساتھ ہو لیا اور چند ثانیوں بعد ہم مسجد نبوی میں تھے۔

عرض کی: ''یہ حضور اکرم ﷺ کی مسجد ہے۔ لیکن مسجد والے آقا کہاں ہیں؟''

فرمایا: ''ذرا صبر کرو۔ ابھی حضور تشریف لانے والے ہیں''۔

پھر شاہ کونین ﷺ تشریف لے آئے۔ ان کے ساتھ ایک اور کامل بزرگ بھی تھے میں نے آقائے دو جہاں ﷺ کے حضور سلام پیش کیا تو حضور نے فرمایا۔ ''اللہ کے پیارے خلیل ابراہیم علیہ السلام کو بھی سلام کرو''۔

پھر میں نے ان کی خدمت بابرکت میں بھی سلام عرض کیا اور دونوں سرکاروں سے دعا کی درخواست کی۔ دونوں حضرات نے دعا فرمائی۔

پھر میں نے عرض کی: ''آپ دونوں میرے ضامن ہو جائیں''

تو آقا ﷺ نے فرمایا: ''میں تیرے لیے اس بات کا ضامن ہوں کہ تیرا خاتمہ ایمان پر ہو گا'' پھر میں نے عرض کی ''مجھے کچھ نصیحت فرمائیے! جس سے اللہ تعالیٰ مجھے نفع عطا کرے''۔

فرمایا: ''مجھ پر درود پاک کی کثرت کرو''۔

عرض کی: ''یارسول اللہ ﷺ! جب میں درود پاک پڑھتا ہوں۔ تو کیا آپ اسے سنتے ہیں؟''

فرمایا: ''ہاں میں سنتا ہوں''۔

پھر میں نے عرض کی۔ ''یارسول اللہ ﷺ! آپ میرے ضامن بن جایئے!''

فرمایا: ''تو میری ضمانت میں ہے''

عرض کی ''یارسول اللہ ﷺ'' میرے متوسلین کے بھی ضامن ہو جائیں!''

فرمایا: میں ان کا بھی ضامن ہوا''

آخر میں پھر ارشاد فرمایا کہ تیرے لیے لازم ہے کہ تو درود پاک کو پڑھے اور کثرت کرے تو پھر تیرے لیے ہر وہ نعمت ہے، جس کا تو نے سوال کیا ہے۔''

دوران حج ایک شخص کثرت سے درود پاک پڑھ رہا تھا۔ حرم شریف میں، دوران طواف، منیٰ میں، عرفات میں' قدم اٹھاتا ہے تو درود پاک، قدم رکھتا ہے تو درود پاک۔ ایک فرد نے دریافت کیا۔ اے اللہ کے بندے! یہاں ہر مقام کی علیحدہ علیحدہ دعائیں ہیں نوافل ہیں، مگر تو ہر جگہ درود پاک ہی پڑھتا ہے۔ یہ کیوں؟''

اس نے بتایا کہ میں اپنے باپ کے ساتھ حج کے ارادہ سے خراسان سے چلا۔ جب ہم کوفہ پہنچے، تو میرا باپ بیمار ہو گیا اور بیماری دن بدن بڑھتی گئی حتیٰ کہ وہ فوت ہو گیا۔ انتقال کے بعد میرے والد کا چہرہ بگڑ گیا اور گدھے کی سی شکل بن گئی۔ میں سخت پریشان ہوا اور اسی غم واندوہ کی کیفیت میں مجھے اونگھ آ گئی اور دیکھا کہ ایک بزرگ نہایت ہی حسین وجمیل اور پاکیزہ صورت میں تشریف لائے اور میرے باپ کے چہرہ سے کپڑا اٹھا کر پھر ڈھانپ دیا۔ اور پھر مجھ سے فرمایا:

''تو پریشان کیوں ہے؟''

عرض کی، ''میں غمگین وپریشان کیوں نہ ہوں، حالانکہ میرے ماں باپ کا یہ حال ہے؟'' فرمایا! تجھے بشارت ہو۔ اللہ تعالیٰ نے تیرے باپ پر فضل وکرم کر دیا۔''

کپڑا ہٹا کر چہرہ دیکھا تو میرے باپ کا چہرہ بالکل ٹھیک تھا اور چودھویں کے چاند کی طرح چمک رہا تھ...... وہ بزرگ جانے لگے تو میں نے عرض کیا! آپ کون ہیں، آپ کا تشریف لانا ہمارے لیے باعث رحمت ہوا۔



فرمایا: میں شفیع مجرماں ہوں۔ میرا نام محمد مصطفیٰ ﷺ ہے۔ عرض کی! ''اے نبی اللہ! خدا کے لیے یہ تو فرمایئے کہ میرے باپ کا چہرہ کیوں تبدیل ہو گیا تھا۔ فرمایا! تیرا باپ سود خور تھا اور قانون قدرت ہے کہ سود خور کا چہرہ یا دنیا میں تبدیل ہو جائے گا یا آخرت میں، لیکن تیرے باپ کی یہ عادت تھی کہ رات بستر پر لیٹنے سے پہلے سو بار (بعض کتابوں میں تین سو بار) مجھ پر درود پاک پڑھا کرتا تھا اور جب اس پر یہ مصیبت آئی تو اس نے مجھ سے فریاد کی تھی اور میں ہر اس شخص کا فریادرس ہوں جو مجھ پر درود پاک کی کثرت کرے''۔

جبرائیل امین بارگاہ رسالت میں حاضر ہوئے اور عرض کی! ''یارسول اللہ! میں نے آج ایک عجیب وغریب واقعہ دیکھا ہے۔''

عرض کی: ''یارسول اللہ! مجھے کوہ قاف جانے کا اتفاق ہوا۔ مجھے وہاں آہ وفغاں اور رونے دھونے کی آوازیں سنائی دیں۔ میں نے آوازوں کا رخ کیا تو مجھے ایک فرشتہ دکھائی دیا۔ جس کو میں نے پہلے آسمان پر دیکھا تھا۔ جو کہ اس وقت بڑے اعزاز واکرام میں رہتا تھا۔ وہ ایک نورانی تخت پر بیٹھا رہتا۔ ستر ہزار فرشتے اس کے گرد صف بستہ کھڑے رہتے تھے۔ وہ فرشتہ سانس لیتا تھا تو رب کائنات اس سانس کے بدلے ایک فرشتہ پیدا کر دیتا تھا۔'' میں نے اس سرگرداں پریشان فرشتہ سے پوچھ ''تمہارا کیا حال ہے اور تجھے کیا ہو گیا ہے؟'' اس نے بتایا۔ ''معراج کی رات جب میں اپنے نورانی تخت پر بیٹھا تھا۔ میرے قریب سے اللہ کے حبیب ﷺ گزرے اور میں نے ان کی تعظیم وتکریم کی پرواہ نہ کی اور پروردگار عالم نے اسی پاداش میں مجھے ذلیل ورسوا کر کے بلندی سے اس پستی میں پھینک دیا ہے۔''

پھر اس نے کہا: ''اے جبرائیل بارگاہ ایزدی میں میری سفارش کر دو۔ اللہ تعالیٰ میری اس غلطی کو معاف فرمائے اور مجھے پھر بحال کر دے۔''

یارسول اللہ ﷺ! میں نے اللہ تعالیٰ کے دربار بے نیاز میں نہایت عاجزی کے

ساتھ معافی کی درخواست کی۔ دربار الٰہی سے ارشاد ہوا۔ ''اے جبرائیل! اس فرشتہ کو بتا دو۔ اگر وہ معافی چاہتا ہے تو میرے نبی ﷺ پر درود پڑھے۔''

یارسول اللہ ﷺ! جب میں نے اس فرشتہ کو فرمان الٰہی سنایا تو وہ سنتے ہی حضور کی ذات گرامی پر درود پاک پڑھنا شروع ہو گیا اور پھر میرے دیکھتے ہی دیکھتے اس کے بال و پر نکلنا شروع ہو گئے اور وہ پھر اپنی مسند اکرام پر جا بیٹھا۔

انقلابات زمانہ نے عجب رنگ دکھایا وہ تاجر جس کا کاروبار مشرق و مغرب میں پھیلا ہوتا تھا۔ وہ کوڑی کوڑی کو محتاج ہو گیا اور قرض کے بوجھ تلے دب کر رہ گیا۔ قرض خواہ آتے اور اسے ذلیل و رسوا کرتے۔ ایسا ہی ایک قرض خواہ آیا اور اس نے قرض کی ادائیگی کا مطالبہ کیا۔ مقروض نے معذرت کی۔

قرض خواہ نے کہا ''ہم نے تیرے ساتھ وفا کر معاملہ کیا تھا، مگر تجھ میں وفا نہیں پائی'' مقروض نے کہا ''خدا کے لیے مجھے رسوا نہ کرو، میرے ذمہ اور لوگوں کے بھی قرضے ہیں۔ آپ کے ایسا کرنے سے وہ بھی بھڑک اٹھیں گے حالانکہ میرے پاس کچھ بھی نہیں ہے۔''

قرض خواہ نے کہا: ''تجھے ہرگز نہیں چھوڑوں گا'' اور اسے عدالت میں قاضی کے پاس لے گئے۔

قاضی نے پوچھا: ''تو نے اس سے قرض لیا ہے؟''

جواب دیا ''ہاں لیا تھا لیکن اس وقت میرے پاس کوئی چیز نہیں کہ میں ادا کر سکوں۔'' قاضی نے کہا ''ضامن دو۔ ورنہ جیل جاؤ''...... مگر کوئی شخص ضمانت دینے کے لیے تیار نہ ہوا۔ مقروض نے قرض خواہ سے عرض کی۔ کہ ''خدا کے واسطے مجھے آج رات بچوں میں گزارنے کی مہلت دے۔ پھر بے شک جیل بھیج دینا۔''

قرض خواہ نے رات کے لیے بھی ضامن مانگا۔ مقروض نے کہا: اس رات کے لیے میرے ضامن مدینے کے تاجدار ﷺ ہیں۔''



قرض خواہ مان گیا اور مقروض غمزدہ اور پریشان گھر واپس آیا تو بیوی نے سبب پوچھا۔ تو اس نے سارا ماجرا کہہ سنایا۔

بیوی نے کہا ''غم نہ کھا۔ فکر کی چنداں ضرورت نہیں، جس کے ضامن رسول ﷺ ہوں۔ وہ کیوں مغموم و پریشان ہوگا...... یہ سن کر اس کے غم کافور ہو گئے اور کچھ ڈھارس بندھ گئی۔ رات کو درود پاک پڑھنا شروع کر دیا اور اسی کیفیت میں سو گیا۔ خواب میں رحمت دو جہاں ﷺ تشریف لائے اور تسلی دی اور بشارت سنائی۔ ''میرے پیارے امتی کیوں پریشان ہے؟'' فکر مت کر۔ صبح بادشاہ کے وزیر کے پاس جانا اور کہنا کہ تجھے تیرے رسول نے سلام بھیجا ہے اور حکم دیا ہے کہ میری طرف سے پانچ سو دینار قرض ادا کر دو کیونکہ قاضی نے اس کے بدلے مجھے جیل بھیجے کا حکم صادر کیا ہے اور میں اللہ تعالیٰ کے حبیب ﷺ کی ضمانت پر آج باہر ہوں اور نشانی کے طور پر بتا دینا کہ آپ محبوب کبریا ﷺ پر ہر رات ہزار مرتبہ درود پاک پڑھتے ہیں۔ لیکن گزشتہ رات آپ کو غلطی لگ گئی اور آپ شک میں پڑ گئے کہ پورا ہزار مرتبہ پڑھا کہ نہیں حالانکہ وہ تعداد پوری ہی تھی۔''

وزیر موصوف باہر جانے کے لیے تیار تھے کہ یہ صاحب پہنچ گئے۔

پوچھا ''تم کون ہو؟ اور کیسے آئے ہو؟''

کہا: ''آیا نہیں بھیجا گیا ہوں''

''کیا مطلب''

کہا ''مجھے اللہ کے رسول ﷺ نے بھیجا ہے''۔

پوچھا ''کس لیے؟''

تو اس شخص نے سارا ماجرا سنا ڈالا اور نشانی بھی بتا دی۔

جب یہ سب کچھ سنا تو وزیر کی خوشی کی انتہا نہ رہی۔ اس صاحب کو مکان کے اندر لے گئے اور تعظیم کے ساتھ بٹھایا اور ایک دفعہ پھر اپنے آقا کا پیغام سنا اور پھر اس کی

پیشانی کو چوما اور تھوڑی دیر کے بعد رقم پیش کرتے ہوئے کہا۔

''یہ پانچ سو دینار آپ کے گھر والوں کے لیے، یہ مزید پانچ سو دینار آپ کے بچوں کے لیے اور یہ پانچ سو دینار خوشخبری لانے کے اور یہ پانچ سو دینار قرض ادا کرنے کے لیے۔''

مقروض خوشی خوشی گھر لوٹا اور کل رقم سے پانچ سو دینار گن کر قرض خواہ کے پاس آیا اور کہا کہ ''چلو قاضی کی عدالت میں، تاکہ تمہارا قرض ادا کیا جائے۔'' قاضی صاحب اٹھ کر کھڑے ہو گئے اور کہنے لگے۔ رات آقا میری خواب میں بھی آئے اور فرمایا کہ ''مقروض کا قرضہ ادا کر دو اور اتنا اپنے پاس سے دو'' قرض خواہ نے کہا میں نے قرض معاف کیا اور پانچ سو دینار بطور نذرانہ پیش کرتا ہوں''

سفر جہاد کے دروان ایک پڑاؤ کیا گیا تو آقا ﷺ نے حکم دیا کہ یہیں پر جو کچھ کھانا ہے کھالو''۔ اسی اثناء میں ایک شہد کی مکھی نے زور زور سے بھنبھنانا شروع کر دیا۔ صحابہ نے عرض کی۔ ''یارسول اللہ یہ مکھی کیوں شور مچاتی ہے؟''

فرمایا! یہ کہہ رہی ہے کہ مکھیاں بے قرار ہیں۔ اس وجہ سے کہ صحابہ کرام کے پاس سالن نہیں ہے، حالانکہ یہاں قریب ہی غار میں ہم نے شہد کا چھتہ لگایا ہوا ہے وہ کون لائے کیوں کہ ہم تو اسے لا نہیں سکتیں۔''

پھر فرمایا۔ پیارے علی! اس مکھی کے پیچھے پیچھے جاؤ اور شہد لے آؤ۔''

چنانچہ حضرت حیدر کرار رضی اللہ عنہ ایک چوبی پیالہ پکڑ کر اس کے پیچھے ہو لیے اور غار میں پہنچ گئے اور شہد مصفا حاصل کیا اور دربار رسالت میں حاضر ہو گئے۔ سرکار دو عالم ﷺ نے وہ شہد تقسیم فرمایا۔ جب صحابہ کرام کھانا کھانے لگے تو مکھی پھر آ گئی اور بھنبھنانے لگی صحابہ نے عرض کیا ''یارسول اللہ ﷺ! مکھی پھر شور مچا رہی ہے؟''

فرمایا: ''میں نے اس سے ایک سوال کیا ہے اور یہ جواب دے رہی ہے۔''

عرض کی: ''آپ نے کیا سوال کیا ہے۔''



فرمایا: ''پوچھا ہے تمہاری خوارک کیا ہے؟ مکھی کہتی ہے پہاڑوں اور بیابانوں میں جو پھول ہوتے ہیں وہ ہماری خوارک ہیں۔''

میں نے پوچھا ''پھول تو کڑوے بھی ہوتے ہیں پھیکے بھی بدمزہ بھی، تو تیرے منہ میں جا کر نہایت شیریں اور صاف شہد کیسے بن جاتا ہے؟ تو مکھی نے جواب دیا۔ یارسول اللہ ﷺ ہمارا ایک امیر اور سردار ہے جب ہم پھولوں کا رس چوستی ہیں تو ہمارا امیر آپ کی ذات مقدسہ پر درود پاک پڑھتا ہے اور ہم بھی اس کے ساتھ مل کر درود پاک پڑھتی ہیں۔ اسی درود پاک کی وجہ سے یہ کڑوا رس میٹھا ہو جاتا ہے اور اسی کی وجہ سے شہد شفا بن جاتا ہے۔''




# درود پاک "آبِ حیات" ہے

- o......وہ آبِ حیات کہ ہزاروں آبِ حیات اس پر قربان ہو جائیں۔
- o......کیونکہ بالفرض کسی کو دنیا میں آبِ حیات مل جائے اور وہ اسے پی لے
- o......اور پھر اسے ہزار، پانچ یا دس ہزار سال تک بلکہ قیامت تک زندگی مل جائے
- o......تو دنیاوی زندگی، گدلی زندگی، پریشانیوں کی زندگی، دھوکہ وفریب کی زندگی، آخر ختم ہو جائے گی
- o......لیکن درود پاک وہ آبِ حیات ہے کہ جس نے اسے پی لیا
- o......اسے جنت میں وہ زندگی عطا ہوگی جو ختم ہونے والی نہیں
- o......مثلاً ہزار، لاکھ، کروڑ، ارب، کھرب، سنکھ سال، یہ گنتیاں ختم ہو جائیں گی
- o......لیکن وہ ابدی زندگی ختم ہونے والی نہیں ہے
- o......پھر اس زندگی میں گدلا پن نہیں، دھوکہ فریب نہیں، بے چینی نہیں، دکھ درد نہیں
- o......بلکہ چین ہی چین ہے، آرام ہی آرام ہے، سکون ہی سکون ہے
- o......تو دنیا کا آبِ حیات اس آبِ حیات کا ہم پلّہ کیسے ہو سکتا ہے

**اللھم ارزقنا ھذا بجاہ حبیبك الکریم رحمۃ للعالمین**

**صلی اللہ تعالٰی علیہ والہ وسلم**

"آبِ کوثر" سے اقتباس




# درودوں کی کہانی

**شیخ عبدالمقصود محمد سالم**

**ترجمہ: مولانا سیّد محمد محفوظ الحق شاہ**

شیخ محمد مقصود سالم (متوفی ۱۳۹۷/۱۹۷۷ء) محبتِ رسول ﷺ میں سرشار، عشق نبی میں گرفتار اس شخص کا نام ہے جسے بارہا دولت دیدار مصطفیٰ سے نوازا گیا۔ آپ ایک سپاہی تھے۔ ایک واقعہ نے آپ کی تقدیر بدل دی۔ رسولِ محترم ﷺ پر درود وسلام پڑھنے کا ذوق وشوق پیدا ہوا اور قسمت جاگ اُٹھی۔ اسی عالمِ جذب وجنوں میں آپ نے کتاب انوار الحق فی الصلوۃ علی سید الخلق سیدنا ومولانا محمد ﷺ لکھی۔ جس میں درود پاک کے مختلف حسین وجمیل صیغے لکھے۔ وسائل کی عدم دستیابی کے باوجود یہ کتاب سولہ مرتبہ زیورِ طبع سے آراستہ ہوئی۔ درودوں کی یہی کہانی ملاحظہ کیجئے۔ ادارہ

ان درودوں کا ایک واقعہ ہے خدا گواہ ہے کہ میرا اس راز کھولنے کا ارادہ نہیں تھا کیونکہ مجھے اس سے زیادہ کوئی شے پسندیدہ نہیں کہ میں اللہ تعالیٰ کے ان لشکراوں کا ایک غیر معروف سپاہی بن جاؤں جو لوگوں میں مشہور ہونے پر خدا کے حضور متعارف ہونے کو ترجیح دیتے ہیں، کیونکہ اصل مقصد اللہ تعالیٰ اور اس کی کتاب کی طرف لوگوں کو بلانا ہے اور اس کے نبی علیہ السلام اور اس کے دوستوں کی طرف متوجہ ہونا ہے۔ چاہیے کہ ہم تاریخ کی گزشتہ نصف صدی کی طرف لوٹیں، کیونکہ زمانے کا پہیہ تیز گردش سے نہیں رکتا اور جب وہ کسی توقف اور مہلت کے بغیر چلتا ہے تو لوگ بھی زمانے کی سواری میں اس طرح چلتے ہیں تا کہ اس سفر سے زندگی کا سبق اور وجود کی حکمت حاصل کریں۔

تو کتنی جلدی سال گزر رہے ہیں اور دنوں کے صحیفے لپٹ رہے ہیں اور اسی لیے تو

مجھے دِکھتا ہے کہ میں مجبور ہوں کہ کچھ اختصار میں اچکتی ہوئی نظر ڈالوں اور میں زمانے کے ساتھ ۱۳۳۷ھ بمطابق ۱۹۱۸ء کے موسمِ سرما کی سخت طوفان اور بارش والی ٹھنڈی اور اندھیری رات کی طرف لوٹتا ہوں جب کہ میں اس وقت پولیس میں سپاہی تھا۔ رات کے پہرے پر شام ۱۱ بجے سے صبح ۷ بجے تک میری ڈیوٹی تھی۔ جب رات گہرے اندھیروں میں عالم وجود کو لپیٹ لیتی تھی تو اسے سخت سردی بھی آڈھانپتی تھی اور میں آنے جانے میں رات کاٹتا۔ سیکنڈ، گھنٹوں میں اور منٹ سالوں میں گزرتے اور میں اس سخت طوفانی وقت میں زندگی کے خوابِ غفلت میں بیدار ہوا اور میں نے اس گھڑی سے زندگی شروع کی اور میں نے ماضی کے متعلق سوچا تو اسے چھوڑ دیا اور حال کے متعلق تدبیر کی اور مستقبل سے میں خائف تھا اور میں نے اپنے آپ کو خوب مشقت میں ڈال کر سوچا کہ میں اس زندگی میں کیا کروں اور یہ مختصر سی عمر باوجود اس طویل رات کے کیسے گزاروں۔

تو مجھے گہرے غیب کے پردے سے ایک روحانی آواز نے پکارا، اے حیران انسان! قرآن پاک کی طرف آ، تو میرے دل نے اس آواز کو قبول کر لیا اور میں نے ایک جلوہ نور محسوس کیا جو کہ میرے اطراف قلب کو روشن کر رہا تھا اور اس وقت سے میں نے قرآن پاک کو اپنی تنہائی کا مونس اور وحشت کا ساتھی بنا لیا اور میں نے اللہ تعالیٰ اور قران پاک کی طرف راحت و اطمینان محسوس کیا۔ پس میں نے سورۂ سجدہ کو زبانی یاد کیا۔ مجھے معلوم نہیں کہ میں نے یہ سورۃ کیسے یاد کی اور نہ یہ کہ خاص اسے میں نے کیوں چنا اور ایک دفعہ میں اسے نماز میں پڑھ رہا تھا کہ مجھے فقہاء میں سے ایک شخص نے سنا اور مجھے اس وقت تک کے لیے پڑھنے سے روکا جب تک میں کسی فقیہہ کو نہ سنا لوں اور اللہ تعالیٰ نے مجھ پر آسانی فرمائی کہ میں نے بعض چھوٹی سورتیں ایک فقیہہ سے یاد کر لیں اور میں زبان، دل اور وجدانی کیفیت کے ساتھ پڑھتا تھا اور اس وقت میرے دل میں حضور ﷺ پر درود شریف پڑھنے کا ذوق پیدا ہوا تو میں نے درود شریف کو وظیفہ بنا لیا اور میں نے گنتی کے ساتھ شروع کیا اور اللہ تعالیٰ کی توفیق و کرم سے ایک ہزار مرتبہ صبح اور اسی



قدر شام کو میرا ورد تھا اور دن گزرتے گئے اور میرا ٹیلی فون کے عامل کی حیثیت سے تبادلہ ہو گیا۔

اب میرے پاس کافی وسیع وقت تھا تو میرا ورد ایک ہزار سے بڑھ کر ۵ ہزار ہو گیا اور میں ہر پندرہ دن میں دو دن آرام کرتا تو ان دو دنوں میں ۲۴ گھنٹوں کے دوران میرا ورد ۱۴ ہزار تک بڑھ گیا۔

اے پڑھنے والے! مجھے یوں معلوم ہوتا ہے کہ آپ درود شریف کا وہ صیغہ پوچھ رہے ہیں جس کے ساتھ میں اتنی زیادہ تعداد میں درود شریف پڑھ لیتا تھا تو آپ کو میرا جواب یہ ہے کہ بڑے سے بڑا ورد یہ تھا۔

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدِ النَّبِيِّ الْاُمِّيِّ وَعَلٰى آلِهٖ وَصَحْبِهٖ وَسَلِّمْ اور صَلَّى اللّٰهُ عَلٰى مُحَمَّدٍ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اور مُحَمَّدٍ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمْ۔

ورنہ اس مختصر وقت میں اتنی زیادہ تعداد میں نہیں پڑھ سکتا تھا اور اسی دوران میں مجھ پر عجیب طرز اور الفاظ والے درود شریف غالب آتے اور میں انہیں اپنے دوستوں پر پیش کرتا تو اس سے خوش ہوتے اور جمع کر لیتے اور زبانی یاد کر لیتے اور ان حالات کے پیش نظر میں اکثر خواب میں رسول اللہ ﷺ کی زیارت سے مشرف ہوتا یہاں تک کہ میں ایک بار سے زیادہ مرتبہ زیارت سے بہرہ ور ہوتا اور میرے نزدیک ان میں سے بعض زیارتوں کو تکبر اور فخر کے لیے نہیں بلکہ نصیحت اور عبرت کے لیے بیان کرنے میں کوئی ڈر نہیں اور مجھے تصدیق ہی کی امید ہے کہ میں وہی صورت بیان کر سکتا ہوں جو کہ میری روح کے خیال میں محفوظ اور میرے دل کے آئینہ میں منقش ہے اور مقام نبوی ﷺ کی مثل بننے سے شیطان کے عاجز ہونے کے بارے میں کوئی جھگڑا نہیں کر سکتا کیونکہ خود سیّد عالم ﷺ نے فرمایا ''جس نے مجھے خواب میں دیکھا تو اس نے برحق مجھ کو دیکھا کیونکہ شیطان میری مثل نہیں بن سکتا'' تو یہ خوابیں اگر کسی چیز پر دلالت کرتی ہیں تو صرف

اسی ایک امر پر اور وہ ہے حق کی جانب سیر اور طریق اطاعت اور اخلاق کی پاکیزگی اور استقامت، تو ان خوابوں میں سے ایک میں، میں نے رسول اللہ ﷺ سے پوچھا کہ سب سے افضل عمل کون سا ہے تو آپ نے فرمایا کہ افضل الاعمال یہ ہے کہ نماز کا اس کے وقت میں انتظار کرے۔

اور ایک دوسرے خواب میں مجھے حکم دیا گیا کہ میں نہ سوؤں مگر اللہ تعالیٰ کے ذکر پر اور کئی دفعہ بیمار ہوتا ہوں تو آپ تکلیف کی جگہ اپنا دست مبارک رکھ دیتے ہیں تو اللہ تعالیٰ کے حکم سے فوراً شفا ہو جاتی ہے اور مجھ پر اللہ تعالیٰ کا یہ بھی فضل ہے کہ میں نے اچھے خاتمے کی نیت سے حضور ﷺ کے ساتھ مل کر سورۂ فاتحہ پڑھی اور ایسا بھی ہوا کہ زمانہ طویل تک حضور ﷺ کی زیارت مجھ سے منقطع رہی تو اس کی وجہ سے بہت غمگین ہوا، پھر میں نے آپ کی زیارت کی، آپ فرما رہے ہیں تو کیسے غمگین ہے حالانکہ میں تیرے ساتھ ہوں، یہ میں تیرے ساتھ ہوں اور کئی مرتبہ ایسا فرمایا۔

اور ایک مرتبہ میں نے آپ سے عرض کی، کیا آپ میرے شفیع ہیں؟ فرمایا میں تیرا شفاعت کرنے والا اور ضامن ہوں۔ ایک دفعہ میں نے آپ کو حضرات انبیائے کرام علیٰ نبینا و علیہم الصلوٰت والتسلیمات کے درمیان دیکھا، چونکہ میں ان کے درمیان حضور ﷺ کو پوری طرح پہچان نہ سکا، تو میں نے ان سے عرض کی کہ آپ میں میری شفاعت فرمانے والے کہاں ہیں؟ تو حضور ﷺ نے فرمایا یوں کہہ کہ "میرے ضامن کہاں ہیں"۔

اور کئی دفعہ میں مشکلات اور تنگیوں میں گھر گیا تو آپ ﷺ مجھے حوصلہ دلاتے اور صبر کرنے اور صبر کے ساتھ مصائب پر غالب آنے اور بے قرار اور بے چین نہ ہونے کی ہدایت فرماتے تھے۔

اور ایک اور خواب میں، میں نے آپ ﷺ سے عرض کی کہ آپ ہمیشہ مجھ پر اپنی زیارت کا احسان فرماتے رہیں تو آپ ﷺ نے فرمایا کہ مجھے اپنے اعمال کے اندازے



کی مطابق دیکھے گا۔

اور ایک دفعہ میں نے آپ ﷺ کو ایسی صورت میں دیکھا کہ جو مجھ پر مشتبہ ہوگئی تو میں نے وضاحت کے لیے عرض کی، کیا آپ ﷺ نہیں ہیں؟ تو آپ نے فرمایا کہ تو خود عبد المقصود نہیں ہے؟ تو مجھے معلوم ہوا کہ اصل میں میں ہی بدلا ہوا ہوں۔

قصہ مختصر! میں نے جب بھی حضور ﷺ پر درود شریف کا وسیلہ اللہ سبحانہ، کہ بارگاہ میں پیش کیا تو پختہ امداد، فوری مشکل کشائی، حاجت روائی اور توفیق کثیر نصیب ہوئی۔

اور اللہ کا شکر اور اس کی نعمت کا بیان ہے کہ مجھے اللہ تعالیٰ نے ایک رات اپنے حضور کھڑے ہونے کی عزت عطا فرمائی، جس میں، میں بہت مغموم و پریشان سویا۔ میں اس کے جلال میں غرق ہو گیا اور اس کے انوار و تجلیات میں محو اور میں نے خواب میں دیکھا کہ میں حق سبحانہ کی بارگاہ میں مناجات کر رہا ہوں اور عرض کرتا ہوں کہ اے میرے رب کیا تو مجھ پر راضی ہے؟ تو میں نے یہ عظیم قدسی کلمہ سنا کہ "میری دی ہوئی مصیبت پر تیرا راضی رہنا یہ میری عین رضا ہے"۔

اور کئی ایک ایسی ہی خوابوں میں زیارتیں ہوئیں کہ میں اس خطرے کی وجہ سے ان کے بیان سے قلم کو روکتا ہوں کہ کہیں ان کے نشر کرنے سے جو میرا مقصد ہے اس کے خلاف کوئی نتیجہ اخذ نہ کر لیا جائے اور وہ مقصد ہے اللہ تعالیٰ کی نعمت کو بیان کرنا اور یہ حکم ربی ہے "اپنے رب کی نعمت کو بیان کر" اور تاکہ اے پڑھنے والے! تجھے محبت رسول اللہ ﷺ کی طرف لے جاؤں جو کہ تجھے اللہ تعالیٰ کی محبت تک پہنچا دے، اللہ تعالیٰ نے فرمایا "تم فرماؤ اگر تم اللہ تعالیٰ سے محبت کرتے ہو تو میری اتباع کرو، تمہیں اللہ محبوب بنا لے گا"۔

اور یہ حال مجھ پر اس طرح رہا یہاں تک کہ ۱۳۴۴ھ/۱۹۲۵ء آ گیا جس میں مجھے ٹیلی فون مرکز کفر الزیات میں بطور عامل بدل دیا گیا اور ایک مدت کے بعد مجھے قلم المرور میں بدل دیا گیا، پھر قلم المباحث میں اور یہ انقطاع کا وقت جاری رہا، بدوں اس کے کہ

وہاں اطاعات میں کوئی روحانی ذوق ہوا اور میں ایک وقت سے دوسرے وقت پر بدل کر درود شریف پڑھتا رہا اور زمانہ بغیر توقف اور مہلت کے چلتا ہے۔

پھر میں مرکز زفتی میں ۱۳۴۷ھ/۱۹۲۸ء (بلوک امین) میں منتقل کر دیا گیا اور دن کتنی جلدی اور سال کتنی سرعت سے گزرتے ہیں اور یہ درود شریف میرے دل میں رچے ہوئے اور میرے ذہن میں لٹکے ہوئے ہیں یہاں تک کہ مطانی طنطا کی طرف ۱۳۴۸ھ/۱۹۲۹ء میں منتقل ہوا تو میں کافی مدت تک چھوڑے رکھنے کے بعد پھر ان درودوں کی طرف لوٹنے کا جذبہ پاتا ہوں، فلک اپنا دورہ کرتا رہا۔

پس میں ۱۳۴۹ھ/۱۹۳۰ء میں جیزہ کے اس ادارہ میں منتقل ہوا جو کہ نوعمر مجرموں کے لیے اصلاحی اور تربیتی ادارہ ہے اور کچھ وقت کے بعد میں بکھرے ہوئے اوراق سے درود شریف جمع کرنے لگا اور جو کچھ میرے حافظہ میں موجود تھا اور اس جمع کرنے کے دوران میں حضور ﷺ کو دیکھا کہ آپ ایک کھلی جگہ میں لوگوں کو دائیں بائیں کچھ تقسیم فرمارہے ہیں اور میں آپ کے دائیں جانب کھڑا تھا تو آپ نے میری طرف دیکھا کہ گویا جو کچھ میرے جی میں تھا آپ نے اسے بھانپ لیا کہ میں دوسروں کی طرح چاہتا ہوں کہ مجھے کچھ عطا ہو تو آپ نے فرمایا کہ میں نے تجھے ایک ورقہ دے دیا جس میں سب کچھ ہے تو میں نے اس سے سمجھا کہ یہ ان درودوں کی طرف اشارہ ہے۔

اور ۱۳۶۷ھ/۱۹۴۸ء میں میں نے آپ ﷺ کو ایک طویل خواب میں دیکھا کہ اس کے دوران آپ مجھے فرمارہے ہیں کہ تو کیا چاہتا ہے؟ تو میں نے عرض کی کہ میں چاہتا ہوں کہ آپ ان درودوں پر نظر فرمائیں، تو آپ نے قبول فرمایا اور فرمایا کہ میں نے انہیں دیکھ لیا۔

پھر میں ان کی موجودہ حالت پر انہیں لکھنے اور ترتیب دینے میں لگ گیا اور چند مہینوں کے بعد ایک اور خواب میں میں نے آپ کی زیارت کی اور آپ سے ان کی طباعت کا اذن مانگا تو آپ ﷺ نے فرمایا ''انہیں چھاپ دے''۔



یہ ہے درودوں کا واقعہ، اللہ تعالیٰ کی طرف سے الہام، اس کے نبی کریم ﷺ کی طرف سے اجازت اور علوی فیض ہے۔ اس میں میری کوئی فضیلت نہیں اور نہ ہی ان حالات کا مقابلہ کرسکتا ہوں، ایک جلوہ ہے کہ عنایت خداوندی نے اس سے میرے دل کو روشن فرمایا تو یہ فیض میری زبان پر جاری ہو گیا اور میں نے پہلی مرتبہ کی طباعت میں ذکر کیا تھا کہ اس کی طباعت ایسی حالت میں ہوئی جس کا ذکر کرنا حکمت کے خلاف ہے اور اس کے پہچاننے کا تجھے شوق ہوگا کیونکہ یہ نصیحت سے خالی نہیں جب کہ یہ لوگوں کی دنیا میں اچھی مثالوں اور کار خیر میں اچھے نمونہ سے خالی نہیں اور گفتگو میں احتیاط کے ساتھ میں تیرے لیے ان بعض واقعات سے پردہ اٹھاتا ہوں جو اس کی طباعت کے معاملہ میں رونما ہوئے۔

اس کی طباعت کا اذن طلب کرنے والی خواب کے بعد ایک شخص آیا جو اجنبی تھا، میرے اور اس کے درمیان گفتگو کے بعد اس نے درودوں کی کتاب کی اشاعت کے کام کا اہتمام کیا اور میں نے کتنے حیلوں سے اس کے نام اور ذات کو معلوم کرنا چاہا لیکن اس نے انکار کیا اور کہا ''میں نہیں چاہتا کہ مجھے میرے رب کے سوا کوئی پہچانے'' اور شاید بعض لوگ خیال کریں کہ یہ گفتگو محض خیالی اور وہمی ہے لیکن مجھے حق کے لیے ہمیشہ حق کہنے کی عادت ہے۔

رہی دوسری مرتبہ کی اشاعت تو اس کی کہانی اور زیادہ عجیب وغریب ہے۔ جب پہلی اشاعت ختم ہوگئی تو مجھ سے بکثرت مطالبہ کیا گیا اور لوگ اس بات کی تصدیق نہیں کرتے تھے کہ وہ ختم ہو چکی ہے اور میں اس کے دوبارہ چھاپنے کے متعلق حیران تھا کہ میرے پاس ایک اجنبی شخص آیا جو پہلے کی بجائے کوئی اور تھا، ایک چادر اور طاقیہ (بغیر گریبان کے ایک لباس کا نام) زیب تن کیے ہوئے تھا اور اس کی ذاتی حالت اس پر شفقت کی طالب تھی اور میرے اور اس کے درمیان بڑی نادر اور عظیم گفتگو کے بعد اس نے دوسری اشاعت کے تمام اخراجات برداشت کیے اور اس کی بھی ذات اور نام معلوم

نہ کر سکا۔

رہی تیسری اشاعت تو اس کے تمام اخراجات الحاج احمد حسین الشرملی نے رضائے خداوندی کے لیے برداشت کئے اور انہوں نے کئی مرتبہ مجھے ان کے نام کا ذکر کرنے بلکہ اشارہ کرنے سے بھی منع فرمایا، اللہ تعالیٰ انہیں بہترین جزاء دے اور اجر عظیم عطا فرمائے۔

رہی چوتھی اشاعت تو اس کی طرف اشارہ کرنے کی ضرورت نہیں کیونکہ کاغذ اور طباعت کی ایسی حالت تھی کہ اسے بارگاہ سیّد عالم ﷺ میں بطور ہدیہ پیش کرنا صحیح نہیں اور اگر الحاج احمد حسین الشرملی نے، اللہ تعالیٰ انہیں عزت عطا فرمائے، اس کے امر کا تدارک نہ فرمایا ہوتا اور کئی قسموں سے اس کا اہتمام نہ کیا ہوتا تو ہم اسے نشر نہ کر سکتے اور نہ ہی اسے تقسیم کر سکتے۔

اور پانچویں اشاعت اللہ تعالیٰ کے فیض اور اس کی توفیق اور رسول اللہ ﷺ کی برکت سے تھی اور ہمیں اللہ تعالیٰ کی بارگاہ سے امید ہے کہ وہ اس کی اشاعت کا ہمیشہ اہتمام فرماتا رہے گا اور چاہیے کہ ہمیں کوئی دہشت اور اجنبیت محسوس نہ ہو کیونکہ یہ سب کچھ حضور ﷺ پر درود شریف کی برکت سے ہے، تو یہ آپ پر درود شریف کی برکت ہی ہے کہ میں نے پولیس اسیوط کا سپاہی ہونے کے باوجود اسے تحریر کیا اور میں نے اسے طبع کیا جبکہ میں کمزور ہوں اور کئی دفعہ اس کی اشاعت کا تکرار کروں گا جبکہ میں ملازم ہوں اور حضور ﷺ پر درود شریف کی برکت سے ہے کہ مجھے اللہ تعالیٰ نے جماعت تلاوۃ القرآن الحکیم کی ۱۹۴۴ء میں بنیاد رکھنے کی توفیق عطا فرمائی اور سورۂ فاتحہ، یٰسین، الرحمٰن، الواقعہ، الملک، الجن، ق، السجدہ، الدخان، لقمان، الفتح، النور، یوسف، مریم، الکہف، النمل، یونس اور الاسراء کی تفسیر لکھنے، رسالۃ الارواح اور کتاب قطف الازہار کی توفیق مرحمت فرمائی حالانکہ میری مہارت اور تجربہ اس میں سے کسی چیز کا بھی اہل نہیں بلکہ یہ سب کچھ حضور ﷺ پر درود شریف پڑھنے کی برکت ہے اور یہ تمام مطبوعات تمام اسلامی



ممالک میں تقسیم ہو رہی ہیں اور یہ بعض فضائل ہیں حضور ﷺ پر درود شریف پڑھنے کے، جنہیں ذکر کرنے کا خیال آیا اور یہاں مجھے یہ ذکر کرنا بھی بھولا نہیں کہ میں نے اکابرین وقت کی خدمت میں طریق قوم کا سلوک کیا، اللہ تعالیٰ ان سے راضی ہوا اور انہیں راضی فرمائے۔

جو کچھ زیادہ چاہے تو اسے کتاب "**فی ملکوت اللہ مع اسماء اللہ**" کی طرف رجوع کرنا چاہیے اور میرے دوستوں میں سے کسی نے اس مقدمہ کو پڑھ کر میرے کان میں کہا کہ تو نے جو خوابیں ذکر کی ہیں، یہ تو اسرار کی وہ باتیں ہیں جن کا ذکر مناسب نہیں تو میں نے اس کے کان میں کہا کہ نور محمدی ﷺ کی ذات کے حق کی قسم کہ میں نے جو کچھ ذکر کیا یہ اسرار نہیں جبکہ میں نے تجھ سے کہہ دیا کہ میرا مقصد مسلمان کو اس کے رب کی اطاعت اور اس کے نبی ﷺ کی محبت کی طرف راغب کرنا ہے۔

بیشک مجھے علم ہے کہ کسی شخص کا ایمان کامل نہیں ہوتا جب تک کہ وہ اپنے بھائی کے لیے وہی پسند نہ کرے جو کہ اپنے لیے پسند کرتا ہے۔ لوگوں میں ایسے مردان میدان بھی ہیں۔ جن کے دلوں کے آسمان صاف اور ان کے نفسوں کی زمین روشن ہوتی ہے تو وہ اپنی ارواح کی بیداری میں اپنے نبی ﷺ کو عالم بیداری میں دیکھتے ہیں نہ کہ خواب میں اور آپ سے اپنے حالات کی درستی کے متعلق سوال کرتے ہیں تو آپ انہیں امور کی طرف ہدایت فرماتے ہیں جن میں ان کی دنیوی اور اخروی سعادت ہو، تو میرا ساتھی خاموش ہو گیا اور مجھ سے مزید کچھ مانگا، تو میں نے اس سے کہا کہ آپ مجھے اسرار چھپانے کا کیسے حکم دیتے ہیں حالانکہ آپ مجھ سے مزید مانگتے ہیں تو اس نے طلب میں مبالغہ کیا تو میں نے کہا اس گفتگو کو بصیرت وذوق اور انوار واسرار والے ہی سمجھ سکتے ہیں۔

یہاں میں نے اپنے ساتھی کو چھٹی طباعت کے وعدے پر چھوڑ دیا وہ آیا اور اس نے منقطع گفتگو کو ملانے کا مطالبہ کیا اور کافی بحث وتمحیص کے بعد میں نے اسے کہا کہ جب حقائق کو چھپانے کا معاملہ طویل ہو چکا تو ایک دن ان کا ظہور ضرور ہوگا اور جبکہ میرا

دوست کلام کو چاہنے والوں میں سے تھا، میں نے اس سے کہا کہ ہمیں اعمال کی ضرورت ہے اقوال کی نہیں تو اس نے کہا مجھے مزید معرفت عطا کریں۔ میں نے کہ ہمارے پاس معرفت قرآن پاک کے راستہ کے بغیر نہیں آسکتی تو اس نے کہا کہ یہ تو کافی نہیں۔ میں نے کہا ہمارے پاس حکمت، خاموشی، شب بیداری، روزہ رکھنے، نیکی کرنے اور فقیروں، بیوگان اور یتیموں کے ساتھ اچھا سلوک کرنے سے آتی ہے اور دوسری بار میں تجھے عمل کی اور بے مقصد گفتگو ترک کرنے کی تاکید کرتا ہوں۔

اس نے کہا مجھے کچھ اور بھی بتائیں تو میں نے کہا اپنے لیے قرآن پاک سے درود مقرر کر اور رسول اللہ ﷺ پر درود شریف پڑھ جتنا ہو سکے اور سب سے پہلے مساکین پر صدقہ کر اگرچہ آدھی روٹی ہو اور بات ختم ہوگئی لیکن میرا دوست اپنی عادت کے مطابق معرفت چاہتا ہے اور مزید مانگتا ہے تو میں نے اسے کہا معرفت کا سب کچھ کہا بھی نہیں جاتا اور نہ یہ کہ جو کچھ کہا جائے اس کا وقت بھی آ گیا ہو اس کا مستحق موجود ہو اور میں نے اس سے قرآن پاک کی تلاوت کا مطالبہ کیا اور یہ کہ خیرات کرے اگرچہ آدھی روٹی ہو اور اس کے بعد وہ ساتویں اشاعت میں باقی بات پوری کرنے کے لیے آئے اور لیجئے یہ ساتویں اشاعت ہے اور میرا ساتھی باقی بات کو پورا کرنے کے لیے ابھی تک نہیں آیا۔

تعجب ہے کہ مدت لمبی ہوگئی اور غالب گمان یہ ہے کہ وہ ہرگز نہیں لوٹے گا، کس لیے بھاگتا ہے، کیا روزی میں سے نصف روٹی کی وجہ سے کہ اسے مسکین یا یتیم پر خیرات کرے تاکہ وہ اللہ تعالیٰ کے نزدیک خیرات کرنے والوں کے دفتر میں لکھا جائے یا اس تکلیف کی وجہ سے جو میں نے اسے قرآن پاک بعض آیات کی تلاوت کے لیے دی ہے کہ وہ ذاکروں کے دفتر میں لکھا جائے۔ بے شک خیرات ایک سواری ہے جو کہ سفر خرچ کو آخرت تک پہنچاتی ہے اور اللہ کریم ہے، سخاوت اور اچھے اخلاق کو پسند فرماتا ہے اور اسی طرح ہر شخص کو ہماری کتابوں کا دیکھنا حرام ہے جسے ہمارے جیسا ذوق نہیں کیونکہ جب تک وہ ظن وتخمین میں ہے اس کا یقین میں کوئی حصہ نہیں۔ کیا میرا ساتھی بھول گیا کہ



اللہ تعالیٰ نے فرمایا ''صلہ ان کے اعمال کا'' نہ کہ ان کے فہم اور گفتگو کا۔ بے شک اللہ تعالیٰ کی ملکوتی نعمتیں سونے والوں کو نہیں دی جاتیں اور پوری خرابی ہے اسے جو غافلوں کی صحبت اختیار کرتا ہے، بے شک میرا ساتھی جانے والوں کے ساتھ چلا گیا اور اسی وجہ سے اسرار، امانت والے، بہتر لوگوں کے سوا کسی کے لیے مباح نہیں اور یہاں تک کہ پورا ہوا جس کا لکھنا اللہ تعالیٰ نے ہم پر آسان فرمایا یہاں تک کہ اب آٹھویں اشاعت میں انشاء اللہ تعالیٰ عظیم ملاقات کا احسان فرمائے گا اور یہ آٹھویں اشاعت ہے۔

پھر مجھ سے منقطع گفتگو کو ملانے کا مطالبہ کیا گیا تو میں نے اپنے حافظے میں کسی ایسی چیز کو کریدا جسے لکھوں لیکن لکھنے کو کچھ نہ ملا اور قلم نے نافرمانی کی حالانکہ اس کی ہمیشہ میرے ساتھ اطاعت کی عادت ہے پھر مجھے اونگھ سی آ گئی، میں نے ایک شکل آتی ہوئی دیکھی تو میں نے کہا تو کون ہے، اس نے کہا میں تیری روح ہوں جو تیرے دونوں پہلوؤں کے درمیان ہے۔ میں نے کہا تجھ پر اللہ کا سلام ہو، اے وہ جو میں ہوں اور میں وہ۔

تجھ پر سلام ہو اے وہ ذات کہ تو وجود کے لیے ظاہر ہوا جب ظاہر ہوا، مجھے وہ دکھا جو میں نہیں جانتا اور مجھے وہ دکھا جو میں نے نہیں دیکھا، اے پس پردہ چھپنے والی روح مجھے انس عطا کر پھر میں خوب رویا اور رونے میں کتنی راحت اور فرحت ہے تو اس نے مجھ پر سلام لوٹایا پھر کہا تو کیوں روتا ہے، کیا تجھے ۲۵ برسوں کے درمیان رونا کافی نہ ہوا، دل کی پاکیزگی اور نفس کی صفائی کو اپنے اوپر لازم کر، اور جو کچھ کھویا گیا، خیالوں میں اس کے پیچھے نہ لگو اور اپنے دل کو آنے والے کے متعلق مصروف نہ کر اور دینوی مظاہر کا اہتمام نہ کر اور مسکرا، تیرے ساتھ زندگی مسکرائے گی اور اگر تو رونا چاہے تو تیرے سوا تیرے ساتھ ہرگز کوئی نہیں روئے گا اور جب تو چاہے تو اللہ کے ہاں اپنا مرتبہ پہچانے تو دیکھ کہ خدا کا مرتبہ تیرے نزدیک کیسا ہے اور جب تو لوگوں کے نزدیک اپنا مقام پہچاننا چاہے تو دیکھ کتنے لوگ بغیر کسی حاجت کے تیری ملاقات کرتے ہیں اور رسول اللہ ﷺ کا قول

مبارک حق ہے کہ ''لوگ سواونٹوں کی طرح ہیں، شاید تجھے ان میں کوئی سواری کے قابل ملے'' اور میں نے اس سے حکمت اور فصل خطاب کی طلب کی تو اس نے کہا ابھی ہم اس سے پردہ نہیں اٹھاتے اور ابھی ہم انہیں خیموں میں پردہ نشین رہنے دیتے ہیں، پس تو مجاہدہ کر، مشاہدہ کرے گا تو جو بیٹھ رہا دور ہو گیا، جز ایں نیست بندہ اپنے رب کو اسی وقت پہچانے گا جب اپنے دل میں کسی دوسرے کی جگہ نہ پائے اور زندگی ریل گاڑی کے مشابہ ہے جس کے مختلف درجوں والے بے شمار ڈبے ہوں اور آخر کار سب کے سب سفر کے اختتام پر پہنچ جاتے ہیں اور زندگی اپنے اندر کی مشقتوں اور سفروں کے ساتھ ختم ہو جاتی ہے، تو اس میں سے اپنے حصہ پر راضی ہو جا، تجھ پر مصیبتیں اور خطرات آسان ہو جائیں گے اور ان لوگوں پر کتنی مشکلیں آسان ہو گئیں جو کہ قضاء قدر کی حکمت پر ایمان لے آئے اور میں نے اس سے مزید طلب کیا تو اس نے بات چلاتے ہوئے کہا اے اسرار کے طالب! تدبر اور گہری نظر سے قرآن پڑھ، پردے اٹھ جائیں گے اور تو انوار سے محفوظ ہو گا اور پھر یہ کہتے ہوئے آواز بلند کی کہ میرے قریب آ، اے میرے جسم اور میری زندگی کی صورت میں تجھے غیب بعید کے کناروں سے خطاب کر رہا ہوں اور میں تجھ سے عقل کو خطاب کرتا ہوں اور جان کہ خوابوں کے مشاہدات اور خدائی حکمتیں طاقت بشریہ کے مطابق ہی ہوتی ہیں اور شرع کی حدوں پر ٹھہر جانا زیادہ بہتر اور سلامتی والا ہے۔ تو اللہ کی عبادت کر، خالص اسی کا ہو کر، خبردار اللہ ہی کے لیے خالص بندگی ہے اور جان کہ اس عبادت میں بہتری نہیں جس میں علم نہیں اور اس علم میں کوئی بہتری نہیں جس میں فہم نہیں اور بات کو آگے بڑھاتے ہوئے کہا جب اللہ تعالیٰ کسی بندے کو پسند کرے اسے غفلت اور لمبی نیند سے نجات دیتا ہے تو اے میرے جسم ہلکی نیند والا ہو جا، بے شک نگہبان فرشتے تیرے اردگرد چیخ رہے ہیں اور ساری کائنات متحرک ہے اور یہ کہہ کر پکار رہی ہے کہ صبح قریب ہو گئی اور فجر اپنے نور سے روشن ہو گئی اور چمک اٹھی، تو نماز کی طرف آ، نماز کی طرف آ۔



یہاں مجھے جاگ آئی تو مؤذن کہہ رہا تھا **حی علی الفلاح، حی علی الفلاح** (فلاح کی طرف آؤ، فلاح کی طرف آؤ) **الصلوٰۃ خیرٌ من النوم، الصلوٰۃ خیرٌ من النوم** (نماز نیند سے بہتر ہے، نماز نیند سے بہتر ہے) اور باقی بات کو پورا کرنے کے لیے نویں اشاعت میں ملاقات ہو گی انشاء اللہ العزیز۔

اس کے بعد نویں اشاعت کے مقدمہ کو جلد پورا کرنے کا مطالبہ کیا گیا اور اللہ جانتا ہے کہ مجھے معلوم نہیں کہ میں کیا لکھوں اور نہ یہ کہ کس گوشہ سے شروع کروں اور اپنی عادت کے خلاف گہری نیند میں بہہ گیا اور کچھ ہی دیر بعد میں نے ایک جسم کو اپنی طرف آتے ہوئے دیکھا اور وہ صاف ظاہر نہیں ہو رہا تھا، میں اس سے گھبرا گیا کیونکہ وہ میری زندگی سے ایک صورت ہے، وہاں میں نے عالم بالا کی روح کا دھچکا سا محسوس کیا اور میں نے ایک سبزہ زار دیکھا جس کی مٹی سے رضوان کی مہک آ رہی تھی اور میں نے ایک نور اٹھتا ہوا دیکھا جس سے اندھیرے روشن ہو گئے اور میں نے ایک باوقار اور پرسکون آواز سنی، کہنے والے نے کہا کہ متحیر غمگین پر سلام ہو جو کہ قرآن کریم کا خادم ہے، کیا وجہ ہے کہ میں تجھے غم اور پریشانی میں دیکھ رہا ہوں، مجھے صحیح خبر دے، ہو سکتا ہے کہ تکلیف کی تخفیف ممکن ہو، تو میں نے اپنی محبت کی زبان سے اپنے دل سے کہا کہ اس کا میرے حال کو جاننا مجھے مانگنے سے بے نیاز کر دیتا ہی تو اس نے مجھے کہا کیا تجھے پسند نہیں ہے، کہ فی ملکوت اللہ (اللہ تعالیٰ کی بادشاہی میں) ''انوار الحق'' کے ساتھ ''انوار الیقین'' دیکھے۔

یہاں میں نے خیموں میں بند حکمت کی طلب کی طرف اپنی ہمت کے مطابق پرواز کی تو میں نے وہاں اسرار کے طالبوں کا کافی ہجوم دیکھا، اس سے زیادہ ہجوم نہیں ہو گا اور کہا گیا پاسپورٹ کہاں ہے؟ میں نے کہا اللہ تعالیٰ اور رسول اللہ ﷺ سے میری محبت (ہی پاسپورٹ ہے)۔

جب بحث طویل ہوئی تو مجھے کہا گیا کہ تو اسرار چھپائے گا؟ میں نے کہا ہاں، اور جب اس نے گفتگو کا ارادہ کیا تو بغیر ارادہ کے مجھے جاگ آ گئی، میرے دل میں انوار الحق

کے ساتھ انوار الیقین مل چکے تھے۔ عنایت ربانی چاہتی ہے کہ کتاب انوار الحق کی نویں مرتبہ اشاعت کی جائے اور اس کے انوار چمک رہے ہیں۔

پس مجھے شرح صدر ہوئی اور میری روح کو ایسی طاقت ملی کہ پہلے کبھی نہیں ملی اور اسکا اثر یہ ہے کہ اللہ تعالیٰ نے مجھے اس کتاب کو نکالنے کی توفیق دی جو کہ سالہا سال پردے میں رہی باوجود یہ کہ اس کی اشاعت کا اذن نبی ﷺ کی طرف سے پہلے ہی ہو چکا تھا اور وہ کتاب "فی ملکوت اللہ مع اسماء اللہ" ہے اور اسی کے ساتھ انوار الحق، انوار الیقین ملے، دونوں اللہ کے ذکر اور رسول اللہ ﷺ پر درود شریف پڑھنے کی طرف ہدایت دیتے ہیں اور یہ دسویں اشاعت ہے اور میں قلم روکتا ہوں، مجھے خیالات ہی خیالات کھینچ رہے ہیں، معلوم نہیں کون سے لکھوں اور کون سے چھوڑوں، پھر میرا نفس سکون نہیں پاتا مگر اس صورت میں کہ میں اپنے پڑھنے والوں کو حی وقیوم کی طرف توجہ کرنے کی نصیحت کروں، وہ جس کے لیے آسمانوں اور زمین کی بادشاہی ہے، جس نے اپنی حکمت ومراد کے مطابق اپنے بندوں کے افعال جاری فرمائے تو اس نے جو چاہا ہوگا اور جو نہ چاہا نہ ہوا اور یہ کہ لوگ اپنی جانوں کو راحت دیں اور اسی کے حکم کو تسلیم کرکے اور افضل عبادات سے اللہ تعالیٰ کی طرف متوجہ ہوکر اپنے دلوں کا علاج کریں اور یہ کہ لا الہ الا اللہ سے وابستگی حاصل کریں، کیونکہ یہ اللہ سبحانہٗ کے ہاں سب سے پرامید کلمہ ہے اور یہاں میرے ساتھی نے مجھے کہا تو کب تک لکھے گا؟ کیا جو کچھ لکھ چکا وہ کافی نہیں؟ میں نے کہا لکھوں گا اور لکھوں گا، شاید جو بات مجھے اور پڑھنے والوں کو نفع دے، میں نے ابھی لکھی ہی نہیں تو اللہ تعالیٰ کی برکت سے اور اس کے نام "علی قدیر" کے ساتھ میں انوار کی طبعہ عاشرہ یعنی دسویں اشاعت کو دربار نبی کریم ﷺ اور آپ کے دوستوں کی خدمت میں ہدیہ پیش کرتا ہوں، امید کرتا ہوں کہ آئندہ طباعت میں اللہ تعالیٰ کے حکم سے ان کی زیارت خیر کے ساتھ کروں۔

والسلام علیکم ورحمۃ اللہ



اے عزیز قاری! پھر ہم نے گیارہویں اشاعت موجودہ ظرفوں میں پیش کی جو کہ اللہ تعالیٰ کی طرف سے ہمارے صبر کی حد اور اس پر ہمارے ایمان کی وجہ سے فی الواقع ہمارا امتحان ہے اور ہمیں بات کو ان ظروف تک ملانے کی گنجائش نہیں لیکن ہم دلی طور پر اللہ تعالیٰ کی طرف یہ مانگتے ہوئے متوجہ ہوئے کہ اللہ تعالیٰ اس پردے کو اپنے مسلمان بندوں سے اٹھادے اور ہمارے دشمنوں، دین کے دشمنوں پر فتح ونصرت عطا فرمائے اور یہ کہ کافر غاصبوں سے ہماری سرزمین پاک فرمائے اور بارہویں اشاعت پر ملاقات تک۔

پھر مجھ سے بارہویں اشاعت کے خطبہ کا مطالبہ کیا گیا اور دو ہفتہ تک میں لکھنے کا ارادہ کرتا رہا لیکن لکھ نہ سکا اور میں نے آج کے آنے والے سے پوچھا ہمیں علم والی نصیحت کرے تو اس نے کہا کہ اللہ سے ڈرو جیسا کہ اس سے ڈرنے کا حق ہے۔ میں نے کہا یہ تو مشکل اور محال ہے تو اس نے کہا اللہ سے ڈرو جتنا تم سے ہو سکے۔ میں نے کہا پھر کیا کریں، کہا اللہ سے ڈرو اور اللہ تمہیں سکھاتا ہے اور بات ملاتے ہوئے کہا، چاہیے کہ مقام کے مطابق بات کی جائے۔ کلام کو لمبا کرنے میں ہمتیں ہار جاتی ہیں اور بات کو جاری رکھتے ہوئے کہا کہ جب تو واصل ہونے کا ارادہ کرتا ہے تو آ میں تجھے خبر دیتا ہوں کہ وہاں کیا ہے اور تیرے لیے بیان کرتا ہوں کہ یہ سفر کیسے ہوگا اور تجھے خبردار کی طرح کوئی خبر دینے والا نہیں ہے سوائے اسکے کہ تو نیت کو خالص کرلے۔

اور جان لے کہ حضور ﷺ پر درود شریف پڑھنا ہر بہتری کی کنجی، ہر روزی کا دروازہ، ہر خوفزدہ کے لیے امن اور ہر مفہوم کے لیے راحت ہے اور آپ ﷺ پر درود شریف پڑھنے سے بیداری اور خواب میں آپ کی زیارت کی خوشخبری ثابت ہوجاتی ہے، پس درود شریف کے چشمہ جاری سے پانی پی اور سیرابی حاصل کر اور اس کی تلاوت میں کھو جا اور اس کے معنوں کو سمجھ اور اپنے دل کو محبت اور نور سے بھر لے، ہدایت وسعادت حاصل کرلے گا اور تیرہویں اشاعت ہمارے ان اوقات میں ظاہر ہوئی جن

کے پردے اٹھے نہیں اور بادل چھٹے نہیں لیکن وہ وقفہ جس میں یہ اشاعت ظاہر ہوئی، ایک نئی عادت کے ساتھ ممتاز ہے کہ نفس میں امید کو ابھارتا ہے اور امداد قریب کی بشارت دیتا ہے پس ایمانی دعوت عام طور پر بلند ہوگئی کہ اطراف عالم اس کا جواب دیتے ہیں، زبانیں اس کے ذکر میں مصروف ہیں اور وہ ایک علامت بن گئی جو کہ شعار علم کی طرف بلند ہے اور ایک روحانی ہتھیار جو کہ جنگی ہتھیاروں سے آگے ہے، یہ وہ ہے جو وقتی طور پر ہمارے دل میں ڈالا گیا اور کچھ کلام باقی ہے جو آئندہ اشاعت میں مذکور ہوگا انشاء اللہ العزیز اور اب چودھویں اشاعت آتی ہے، پس مجھ سے منقطع گفتگو کو ملانے کا مطالبہ کیا گیا اور میں حاضر ہوں۔

اے میرے سردار پڑھنے والے میں تیری ملاقات کروں گا گویا کہ ہم قضاء وقدر کے ساتھ ایک وعدہ پر ہیں اور اللہ تعالیٰ نے اپنے فضل سے دعا کو قبول فرمایا اور امید کو ثابت فرمایا اور مسلمانوں اور عرب میں اپنی روح پھونکی، پس ان کی بکھری قوتوں کو جمع فرمایا اور ان کی صفت کو ایک کیا، ان کا نشانہ تیز کیا، پس وہ اپنی غنودگی سے بیدار ہوئے اور اپنی غفلت سے اٹھے اور عظمتوں میں داخل ہوئے تاکہ شہروں کو پاک کردیں۔

اللہ کی عزت سے وابستگی اختیار کرتے ہوئے اللہ کی عنایت کا ان پر سایہ ہوا اور اس کی رعایت ان کی حفاظت فرمائے اور ان کے دل پر امید ہیں کہ اللہ تعالیٰ ان کے لیے مدد ثابت فرمائے اور انہیں اہل بدر کی سی عزت عطا فرمائے اور ان کی وجہ سے مسجد اقصیٰ کو پاک فرمائے جبکہ ان کے اسلاف کی بدولت فتح مکہ میں مسجد حرام کو پاک فرمایا اور یہ امداد اللہ کے ساتھ ایمان لانے کی فضیلت، اس کی طرف لوٹنے اور اس پر بھروسہ واعتماد کیے بغیر حاصل نہیں ہوتی کیونکہ جو کچھ اللہ کے دربار میں ہے اس کی اطاعت کے بغیر نہیں مل سکتا اور نہیں ہے امداد مگر اللہ تعالیٰ کی طرف سے۔

ہم اللہ سبحانہ وتعالیٰ سے دعا کرتے ہیں کہ نعمت کو پورا، امید کو اور جو کچھ کہ اپنے مومن بندوں کے ساتھ نصرت، کامیابی اور فتح قریب کا وعدہ فرمایا ہے سچا فرمائے اور



اسلام کے پرچم کو بلند فرمائے اور اسلام جہانوں میں بلند مرتبہ اور خوب متحرک ہو اور ہم اللہ تعالیٰ کے حکم سے پندرھویں اشاعت میں تجھ سے ملیں گے۔ ”اے ہمارے رب ہمارے لیے گناہ اور ہمارے معاملہ میں ہماری زیادتیوں کو بخش دے اور ہمیں ثابت قدم فرما اور کافروں پر ہمیں فتح ونصرت عطا فرما۔

# سلام اے راکبِ دوشِ پیمبر ﷺ

سلام اے مالکِ ملکِ حقیقت — سلام اے ہادیٔ راہِ طریقت
سلام اے زینتِ محراب ومنبر — سلام اے معنیٔ نطقِ پیمبر
سلام اے نیّرِ برجِ سعادت — سلام اے ناظمِ بزمِ سیادت
سلام اے مصحفِ آیاتِ حیدر — سلام اے عزتِ دینِ مظہر
سلام اے غنچۂ باغِ رسالت — سلام اے نو بہارِ دین وملّت
سلام اے دستگیرِ روزِ محشر — سلام اے ساقیٔ تسنیم وکوثر
سلام اے مصدرِ جانِ ولایت — سلام اے صدرِ ایوانِ امامت
سلام اے راکبِ دوشِ پیمبر — سلام اے زینتِ آغوشِ حیدر
سلام اے فکرِ میدانِ شہادت — سلام اے پیکرِ شانِ رسالت
سلام اے تشنہ لب ے نوشِ کوثر — سلام اے جذبۂ پُر جوش وسُرور
سلام اے رہبرِ جانِ ہدایت — سلام اے گوہرِ عرفان وحکمت
سلام اے حسرتِ آغوشِ مادر — سلام اے لاشۂ خاموشِ شبیر
سلام اے حامیٔ حق وصداقت — سلام اے ماحیٔ کفر وضلالت
سلام اے راحتِ کلثوم وزہرا — سلام اے نکہتِ گلزارِ طیبہ
سلام اے قافلہ سالارِ اُمت — سلام اے پاسبانِ دین وملّت
سلام اے رحمتِ احبابِ اعدا — سلام اے رفعتِ عبداً شکورا
سلام اے رونقِ بزمِ شہادت — سلام اے آفتابِ شامِ غربت
مظفر کربلا کا قصۂ غم — حیات قوم کا ہے درسِ اکبر

مولانا سید مظفر حسین۔ کچھوچھہ شریف




# درود پاک کے آداب

- لباس صاف ستھرا اور پاک ہو۔
- باوضو درود پاک پڑھا جائے۔
- قبلہ رو ہو کر درود پاک پڑھے۔
- درود پاک کے معانی سمجھ کر پڑھے۔
- مکان یا جس جگہ پر درود پاک پڑھا جائے وہ پاک ہو۔
- درود پاک پڑھنے والا خوشبو لگائے یا اگربتی وغیرہ سلگائے۔
- جسم پاک ہو، ظاہری نجاست اور بدبودار چیز سے جسم ملوث نہ ہو۔
- اخلاص یعنی اللہ تعالیٰ کے حکم کی تعمیل اور رسول اکرم شفیعِ اعظم باعث ایجاد عالم ﷺ کی محبت اور عظمت کی نیت سے پڑھے، باقی دین ودنیا کے سارے کام اللہ تعالیٰ کے سپرد کرے۔
- درود پاک پڑھتے وقت دنیا کی باتیں نہ کرے، سنت مصطفیٰ ﷺ کی پیروی اور شریعت مطہرہ کی پابندی رکھے، منہیات سے بچے، حرام اور مشتبہ کھانے سے پرہیز کرے۔
- درود شریف پڑھتے وقت یہ تصور کرے کہ شاہِ کونین اُمت کے والی ﷺ میرا درود شریف سن رہے ہیں اس لیے بعض بزرگانِ دین نے فرمایا کہ سرورِ عالم شفیع اعظم ﷺ کو (اللہ تعالیٰ کی عطا سے) حاضر وناظر جان کر درود پاک پڑھے۔

(مقاصد السالکین ص ۵۶)

# شہاب نامہ اور درود شریف کے اثرات

قدرت اللہ شہاب

مکسودن پادھا چمکور کے ہندوؤں کا پروہت تھا۔ سکھ اور مسلمان بھی اس سے اپنے بچوں کی جنم پتریاں بنواتے تھے۔ نجوم اور رمل میں مہارت کے باعث سارے گاؤں میں شادی بیاہ کی تاریخ، سفر پر روانہ ہونے کی ساعت اور مرگ وحیات کی جملہ رسومات کا پروگرام وہی طے کرتا تھا۔ عام بیماریوں کا علاج تو حکیم بسنت رام کے سپرد تھا لیکن چیچک، خسرہ، پلیگ اور ہیضہ جیسے موذی امراض پر مسکودن پادھا کا کنٹرول تھا۔ اذان کی آواز پر وہ خالی ٹین بجانا شروع کر دیتا تھا، تاکہ بول سنائی نہ دیں۔ درود شریف سن کر وہ دونوں کانوں میں انگلیاں ٹھونس لیتا تھا۔ جب کبھی وہ ہمارے محلے سے گزرتا تھا، تو مسلمان بچے زور زور سے درود شریف پڑھ کر اس کے پیچھے ہو لیتے تھے۔ یہ سن کر مکسودن پادھا کانوں میں انگلیاں دیئے اتنی تیزی سے بھاگنا شروع کر دیتا تھا، کہ ہم لوگ بھی اس کے تعاقب میں بری طرح ہانپنے لگتے تھے۔

مکسودن پادھا کا معمول تھا کہ وہ صبح تین چار بجے اٹھ کر زور زور سے ''ہری اوم، ہری اوم، رام رام ست ہے'' کی مہارنی کرتا ہوا نہر پر جاتا تھا اور گرمی ہو یا کڑاکے کی سردی ٹھنڈے پانی سے اشنان کر کے اپنی پوجا پاٹ شروع کرتا تھا۔ اس کے معمول میں ایسی باقاعدگی تھی، کہ اس کے نہر پر جانے اور واپس آنے کی آواز لوگوں کے لیے الارم ٹائم پیس کا کام دیتی تھی۔

میرے قریب سے گزر کر مکسودن پادھا جب بندروں کے پاس پہنچا، تو ان کا ایک جم غفیر اس کے گرد جمع ہو گیا۔ ہنومان جی کو نمسکار کر کے مکسودن نے ایک پوٹلی کھولی اور بہت سی پوریاں بندروں کے سامنے ڈال دیں، پھر وہ نہر کے کنارے ایک پتھر کی سل پر بیٹھ گیا اور پانی کی گڑویاں سر پر ڈال ڈال کر چھپا چھپ نہانے لگا۔



ایک ساٹھ ستر برس کے دبلے پتلے منحنی سے برہمن کی یہ شان مردانگی دیکھ کر میرے اسلام کی رگ حمیت بھی کسی قدر پھڑکی۔ میں چھاتی نکال کر لاٹھ گھماتا بڑے آرام سے بندروں کے پاس سے نکل آیا جن کی توجہ بہر حال پوریوں پر مرکوز تھی اور مکسودن پادھا سے کچھ دور رک کر اس کی رام رام کے جواب میں زور زور سے درود شریف پڑھنے لگا۔ مکسودن پادھا نے پہلے تو ایڑیاں اٹھا اٹھا کر آواز کی سمت کا کھوج لگایا اور پھر درود شریف کے الفاظ سن کر اس نے یک لخت دونوں کانوں میں انگلیاں ٹھونس لیں۔ میں درود شریف بند کرتا تھا، تو وہ کان کھول دیتا تھا اور جب دوبارہ پڑھنے لگتا تو پھر انگلیاں ٹھونس لیتا۔ جی تو بہت چاہا کہ ہری اوم ہری اوم اور درود شریف کی آنکھ مچولی کا یہ کھیل جاری رکھوں۔ لیکن میری منزل کھوٹی ہوتی تھی۔ اس لیے میں باآواز بلند درود شریف کا ورد کرتا آگے بڑھ گیا۔ درود شریف پڑھتے پڑھتے آہستہ آہستہ میری رگوں میں جمی ہوئی برف پگھلنے لگی، پھر جسم پر ہلکی ہلکی حرارت کی ٹکور ہونے لگے اور اس کے بعد ایسا محسوس ہوا جیسے میں نے الیکٹرک بلینکٹ اوڑھا ہوا ہو۔ تین سوا تین گھنٹے کے بعد جب میں امتحان کے ہال میں پہنچا تو خاصا پسینہ آیا ہوا تھا۔ میں نے آرام سے پرچہ کیا اور پھر ہال سے اٹھ کر درود شریف پڑھتا ہوا خراماں خراماں شام تک گھر پہنچ گیا۔

امتحان کے باقی آٹھ دن بھی میں اسی لائحہ عمل پر بڑی پابندی سے کاربند رہا۔ جب نتیجہ نکلا، تو ورینکلر فائنل کا وظیفہ تو مجھے صرف دو برس کے لیے ملا، لیکن درود شریف کا وظیفہ میرے نام تاحیات لگ گیا۔

یہ ایک ایسی نعمت مجھے نصیب ہوئی، جس کے سامنے کرم بخش کے سارے ''اچھیے'' گرد تھے، اس کے لیے نہ پرانی باؤلی کے پانی میں رات کو دو، دو پہر ایک ٹانگ پر کھڑا ہونا

وبوجهه الكريم وسلطانه القديم من الشيطان الرجيم ’’میں پناہ مانگتا ہوں اس اللہ تعالیٰ کے ذریعہ سے جو بڑی عظمت والا ہے اور اس کی کریم ذات کے ذریعہ سے اور اس کی قدیم بادشاہت کے ذریعہ سے شیطان مردود کے حملہ سے‘‘۔ حصن حصین میں تو اتنا ہی ہے لیکن ابوداؤد میں اس کے بعد حضور اقدس ﷺ کا یہ پاک ارشاد بھی نقل کیا ہے کہ جب آدمی یہ دعا پڑھتا ہے تو شیطان یوں کہتا ہے کہ مجھ سے تو یہ شخص شام تک کے لیے محفوظ ہوگیا۔ اس کے بعد صاحب حصن حصین مختلف احادیث سے نقل کرتے ہیں کہ جب مسجد میں داخل ہو تو بسم الله والسلام على رسول الله کہے۔ ایک اور حدیث میں وعلى سنت رسول الله ہے اور ایک حدیث میں اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى مُحَمَّدٍ وعلى آلِ محمد اور مسجد میں داخل ہونے کے بعد السلام علينا وعلى عباد الله الصالحين۔ پڑھے اور جب مسجد سے نکلنے لگے جب بھی حضور اقدس ﷺ پر سلام پڑھے بِسْمِ اللّٰهِ وَالسَّلَامُ عَلٰى رَسُوْلِ اللّٰهِ اور ایک حدیث میں اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى مُحَمَّدٍ وَعَلٰى اٰلِ مُحَمَّدٍ اَللّٰهُمَّ اعْصِمْنِىْ مِنَ الشَّيْطٰنِ الرَّجِيْمِ ہے۔

يَا رَبِّ صَلِّ وَسَلِّمْ دَائِمًا اَبَدًا
عَلٰى حَبِيْبِكَ خَيْرِ الْخَلْقِ كُلِّهِمِ

(۹): حضور اقدس ﷺ کی خواب میں زیارت کی تمنا کون سا مسلمان ایسا ہوگا جس کو نہ ہو، لیکن عشق ومحبت کی بقدر اس کی تمنائیں بڑھتی رہتی ہیں اور اکابر ومشائخ نے بہت سے اعمال اور بہت سے درودوں کے متعلق اپنے تجربات تحریر کیے ہیں کہ ان پر عمل سے سیّد الکونین ﷺ کی خواب میں زیارت نصیب ہوئی۔ علامہ سخاوی نے قول بدیع میں خود حضور ﷺ کا بھی ایک ارشاد نقل کیا ہے مَنْ صَلّٰى عَلٰى رُوْحِ مُحَمَّدٍ فِى الْاَرْوَاحِ وَعَلٰى جَسَدِهٖ فِى الْاَجْسَادِ وَعَلٰى قَبْرِهٖ فِى الْقُبُوْرِ جو شخص روح محمد ﷺ پر ارواح میں اور آپ ﷺ کے جسد اطہر پر بدنوں میں اور آپ ﷺ کی قبر مبارک پر قبور میں درود بھیجے گا وہ مجھے خواب میں دیکھے گا میں اس کی سفارش کروں گا اور



جس کی میں سفارش کروں گا وہ میرے حوض سے پانی پیے گا اور اللہ جل شانہ اس کے بدن کو جہنم پر حرام فرمادیں گے۔ علامہ سخاوی کہتے ہیں کہ ابوالقاسم بستی نے اپنی کتاب میں یہ حدیث نقل کی ہے مگر مجھے اب تک اس کی اصل نہیں ملی۔ دوسری جگہ لکھتے ہیں کہ جو شخص یہ ارادہ کرے کہ نبی کریم ﷺ کو خواب میں دیکھے وہ یہ درود پڑھے اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى مُحَمَّدٍ كَمَا اَمَرْتَنَا اَنْ نُّصَلِّىَ عَلَيْهِ اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى مُحَمَّدٍ كَمَا هُوَ اَهْلُهٗ اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى مُحَمَّدٍ كَمَا تُحِبُّ وَتَرْضٰى جو شخص اس درود شریف کو طاق عدد کے موافق پڑھے گا وہ حضور اقدس ﷺ کی خواب میں زیارت کرے گا اور اس پر اس کا اضافہ بھی کرنا چاہیے اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى رُوْحِ مُحَمَّدٍ فِى الْاَرْوَاحِ اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى جَسَدِ مُحَمَّدٍ فِى الْاَجْسَادِ اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى قَبْرِ مُحَمَّدٍ فِى الْقُبُوْرِ حضرت تھانوی نوراللہ مرقدہ زادالسعید میں تحریر فرماتے ہیں کہ سب سے زیادہ زیادہ لذیذ تر اور شیریں تر خاصیت درود شریف کی یہ ہے کہ اس کی بدولت عشاق کو خواب میں حضور پرنور ﷺ کی دولت زیارت میسر ہوئی ہے۔ بعض درودوں کو بالخصوص بزرگوں نے آزمایا ہے۔ شیخ عبدالحق محدث دہلوی رحمۃ اللہ علیہ نے کتاب ترغیب اہل السعادت میں لکھا ہے کہ شب جمعہ میں دو رکعت نماز نفل پڑھے اور ہر رکعت میں گیارہ بار آیت الکرسی اور گیارہ بار قل ھو اللہ احد اور بعد سلام سو بار یہ درود شریف پڑھے۔ انشاء اللہ تین جمعے نہ گزرنے پائیں گے کہ زیارت نصیب ہوگی۔ وہ درود شریف یہ ہے اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى مُحَمَّدٍ النَّبِىِّ الْاُمِّىِّ وَاٰلِهٖ وَاَصْحَابِهٖ وَسَلِّمْ ۔ دیگر شیخ موصوف نے لکھا ہے کہ جو شخص دو رکعت نماز پڑھے اور ہر رکعت میں بعد الحمد کے پچیس بار قل ھو اللہ احد اور بعد سلام کے یہ درود ہزار مرتبہ پڑھے دولت زیارت نصیب ہو، وہ یہ ہے صَلَّى اللّٰهُ عَلَى النَّبِىِّ الْاُمِّىِّ دیگر شیخ موصوف نے لکھا ہے کہ سوتے وقت ستر بار اس درود کو پڑھنے سے زیارت نصیب ہو اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ بَحْرِ اَنْوَارِكَ وَمَعْدَنِ اَسْرَارِكَ وَلِسَانِ حُجَّتِكَ وَعُرُوْسِ مُمْلِكَتِكَ وَاِمَامِ حَضْرَتِكَ

وَطَرَازِ مُلْكِكَ وَخَزَائِنِ رَحْمَتِكَ وَطَرِيْقِ شَرِيْعَتِكَ الْمُتَلَذِّذِ بِتَوْحِيْدِكَ
اِنْسَانِ عَيْنِ الْوُجُوْدِ وَالسَّبَبِ فِيْ كُلِّ مَوْجُوْدٍ عَيْنِ اَعْيَانِ خَلْقِكَ الْمُتَقَدِّمِ
مِنْ نُوْرِ ضِيَائِكَ صَلٰوةً تَدُوْمُ بِدَوَامِكَ وَتَبْقٰى بِبَقَائِكَ لَا مُنْتَهٰى لَهَا دُوْنَ
عَلَيْكَ صَلٰوةً تُرْضِيْكَ وَتُرْضِيْهِ وَتَرْضٰى بِهَا عَنَّا يَا رَبَّ الْعٰلَمِيْنَ دیگر اس کو
بھی سوتے وقت چند بار پڑھنا زیارت کے لیے شیخ نے لکھا ہے اَللّٰهُمَّ رَبَّ الْحِلِّ
وَالْحَرَامِ وَرَبَّ الْبَيْتِ الْحَرَامِ وَرَبَّ الرُّكْنِ وَالْمَقَامِ ابلغ لِرُوْحِ سَيِّدِنَا
وَمَوْلَانَا مُحَمَّدٍ منا السلام مگر بڑی شرط اس دولت کے حصول میں قلب کا شوق
سے پُر ہونا اور ظاہری و باطنی معصیتوں سے بچنا ہے۔ انتہی۔ ہمارے حضرت شیخ المشائخ
قطب الارشاد ولی اللہ صاحب نور اللہ مرقدہ نے اپنی کتاب نوادر میں بہت سے مشائخ
تصوف اور ابدال کے ذریعہ سے حضرت خضر علیہ الصلوٰۃ والسلام سے متعدد اعمال نقل کیے
ہیں اگر چہ محدثانہ حیثیت سے ان پر کلام ہے لیکن کوئی فقہی مسئلہ نہیں جس میں دلیل اور
حجت کی ضرورت ہو، مبشرات اور منامات ہیں۔ منجملہ ان کے لکھا ہے کہ ابدال میں سے
ایک بزرگ نے حضرت خضر علیہ الصلوٰۃ والسلام سے درخواست کی کہ مجھے کوئی عمل بتائیے
جو میں رات میں کیا کروں۔ انہوں نے فرمایا کہ مغرب سے عشاء تک نفلوں میں مشغول
رہا کر، کسی شخص سے بات نہ کر، نفلوں کی دو دو رکعت پر سلام پھیرتا رہا کر اور ہر رکعت میں
ایک مرتبہ سورۂ فاتحہ اور تین مرتبہ قل ھو اللہ پڑھتا رہا کر۔ عشاء کے بعد بھی بغیر بات کیے
اپنے گھر چلا جا اور وہاں جا کر دو رکعت نفل پڑھ، ہر رکعت میں ایک دفعہ سورۂ فاتحہ اور
سات مرتبہ قل ھو اللہ نماز کا سلام پھیرنے کے بعد ایک سجدہ کر جس میں سات دفعہ
استغفار، سات مرتبہ درود شریف اور سات مرتبہ سبحان الله الحمد لله لا اله الا الله
والله اكبر ولا حول ولا قوة الا بالله پھر سجدہ سے سر اٹھا کر دعا کے لیے ہاتھ اٹھا
اور یہ دعا پڑھ یا حی یا قیوم یا ذالجلال والاكرام یا اله الاولين والاخرين يا
رحمن الدنيا والأخرة وو صيمهما يَا رَبِّ يَا رَبِّ يَا رَبِّ يَا اَللّٰهُ يَا اَللّٰهُ يَا



اَللّٰهُ۔ اسی حال میں ہاتھ اٹھائے ہوئے کھڑا ہو اور کھڑے ہو کر پھر یہی دعا پڑھ۔ پھر
دائیں کروٹ پر قبلہ کی طرف منہ کر کے لیٹ جا اور سونے تک درود شریف پڑھتا رہے۔
جو شخص یقین اور نیک نیتی کے ساتھ اس عمل پر مداومت کرے گا، مرنے سے پہلے حضور
اقدس ﷺ کو ضرور خواب میں دیکھے گا۔ بعض لوگوں نے اس کا تجربہ کیا انہوں نے دیکھا
کہ وہ جنت گئے، وہاں انبیاء کرام اور سید الکونین ﷺ کی زیارت ہوئی اور ان سے
بات کرنے کا شرف حاصل ہوا۔ اس عمل کے بہت سے فضائل ہیں جن کو ہم نے اختصاراً
چھوڑ دیا۔ اور بھی متعدد عمل اس نوع کے حضرت پیران پیر رحمۃ اللہ علیہ سے نقل کیے ہیں۔ علامہ
دمیری نے حیوۃ الحیوان میں لکھا ہے کہ جو شخص جمعہ کے دن جمعہ کی نماز کے بعد باوضو ایک
پرچہ پر محمد رسول اللہ احمد رسول اللہ پینتیس مرتبہ لکھے اور اس پرچہ کو اپنے ساتھ رکھے اللہ
جل شانہ اس کو اطاعت پر قوت عطا فرماتا ہے اور اگر اس پرچہ کو روزانہ طلوع آفتاب کے
وقت درود شریف پڑھتے ہوئے دیکھتا رہے تو نبی کریم ﷺ کی زیارت خواب میں
کثرت سے ہوا کرے۔

تنبیہ: خواب میں حضور اقدس ﷺ کی زیارت ہو جانا بڑی سعادت ہے لیکن دو
امر قابل لحاظ ہیں۔ اول وہ جس کو حضرت تھانوی نور اللہ مرقدہٗ نے نشر الطیب میں تحریر
فرمایا ہے۔ حضرت تحریر فرماتے ہیں:

”جاننا چاہیے کہ جس کو بیداری میں یہ شرف نصیب نہیں ہوا۔ اس کے لیے
بجائے اس کے خواب میں زیارت سے مشرف ہو جانا سرمایہ، تسلی اور فی
نفسہ ایک نعمت عظمیٰ دولت کبریٰ ہے اور اس سعادت میں اکتساب کو اصلاً
دخل نہیں محض موہوب ہے ولنعم ما قیل۔

این سعادت بزور بازو نیست
تا نہ بخشد خدائے بخشندہ

”کسی نے کیا ہی اچھا کہا ہے کہ یہ سعادت قوت بازو سے حاصل نہیں ہوتی

جب تک اللہ جل شانہ کی طرف سے عطا اور بخشش نہ ہو۔''

ہزاروں کی عمریں اس حسرت میں ختم ہوگئیں۔ البتہ غالب یہ ہے کہ کثرت درُود شریف وکمال اتباع سنت وغلبہ محبت پر اس کا ترتیب ہو جانا ہے لیکن چونکہ لازمی اور کلی نہیں اس لیے اس کے نہ ہونے سے مغموم ومحزون نہ ہونا چاہیے کہ بعض کیلیے اسی میں حکمت ورحمت ہے۔ عاشق کو رضا محبوب سے کام، خواہ وصل ہو تب، ہجر ہو تب واللہ

أُرِيْدُ وِصَالَهُ وَيُرِيْدُ هِجْرِيْ
فَأَتْرُكُ مَا أُرِيْدُ لِمَا يُرِيْدُ

''اور اللہ تعالیٰ ہی کے لیے خوبی ہے اس کہنے والے کی جس نے کہا کہ میں اس کا وصال چاہتا ہوں اور وہ مجھ سے فراق چاہتا ہے میں اپنی خوشی اس کی خوشی کے مقابلہ میں چھوڑتا ہوں۔''

قال العارف الشیرازی:

فراق ووصل چہ باشد رضا دوست طلب
کہ حیف باشد از وغیر او تمنائے

''فراق ووصل کیا ہوتا ہے محبوب کی رضا ڈھونڈ کہ محبوب سے اس کی رضا کے سوا تمنا کرنا ظلم ہے۔''

اسی سے یہ بھی سمجھ لیا جاوے کہ اگر زیارت ہوگئی مگر اطاعت سے رضا حاصل نہ کی تو وہ کافی نہ ہوگی۔ کیا خود حضور اقدس ﷺ کے عہد مبارک میں بہت سے صورۃ ''زائر معنیً'' مہجور اور بعضے صورۃ ''مہجور جیسے اویس قرنی رضی اللہ عنہ اویس قرنی معنیً'' قرب سے مسرور تھے۔ یعنی حضور اقدس ﷺ کے پاک زمانہ میں کتنے لوگ ایسے تھے کہ جن کو حضور ﷺ کی ہر وقت زیارت ہوتی تھی، لیکن اپنے کفر ونفاق کی وجہ سے جہنمی رہے اور حضرت اویس قرنی رضی اللہ عنہ مشہور تابعی ہیں، اکابر صوفیاء میں ہیں۔ حضور اقدس ﷺ کے زمانہ میں مسلمان ہو چکے تھے لیکن اپنی والدہ کی خدمت کی وجہ سے حضور اقدس ﷺ کی خدمت



میں حاضر نہ ہو سکے لیکن اس کے باوجود حضور اقدس ﷺ نے صحابہ رضی اللہ عنہم سے ان کا ذکر فرمایا اور یہ بھی ارشاد فرمایا کہ جو تم میں سے ان سے ملے وہ ان سے اپنے لیے دعائے مغفرت کرائے۔ ایک روایت میں حضرت عمر رضی اللہ عنہ سے نقل کیا گیا کہ حضور ﷺ نے ان سے حضرت اویس رضی اللہ عنہ کے متعلق فرمایا کہ اگر وہ کسی بات پر قسم کھا بیٹھیں تو اللہ اس کو ضرور پورا کرے۔ تم ان سے دعائے مغفرت کرانا۔ (اصابہ)

گو تھے اویس دور مگر ہو گئے قریب
بو جہل تھا قریب مگر دور ہو گیا

دوسرا امر قابل تنبیہ یہ ہے کہ جس شخص نے حضور اقدس ﷺ کو خواب میں دیکھا اس نے یقیناً اور قطعاً حضور اقدس ﷺ ہی کی زیارت کی۔ روایات صحیحہ سے یہ بات ثابت ہے اور محقق ہے کہ شیطان کو اللہ تعالیٰ نے یہ قدرت عطا نہیں فرمائی کہ وہ خواب میں آ کر کسی طرح اپنے آپ کو نبی کریم ﷺ ہونا ظاہر کرے۔ مثلاً یہ کہے کہ میں نبی ہوں یا خواب دیکھنے والا شیطان کو نعوذ باللہ نبی کریم ﷺ سمجھ بیٹھے، اس لیے یہ تو ہو ہی نہیں سکتا، لیکن اس کے باوجود اگر نبی کریم ﷺ کو اپنی اصلی ہیئت میں نہ دیکھے یعنی حضور اقدس ﷺ کو ایسی ہیئت اور حلیہ میں دیکھے جو شان اقدس ﷺ کے مناسب نہ ہو تو وہ دیکھنے والے کا قصور ہوگا جیسا کہ کسی شخص کی آنکھ پر سرخ یا سبز یا سیاہ عینک لگا دی جائے تو جس رنگ کی آنکھ پر عینک ہوگی اس رنگ کی سب چیزیں نظر آئیں گی۔ اسی طرح بھینگے کو ایک کے دو نظر آتے ہیں۔ اگر نئے ٹائم پیس کی لمبائی میں کوئی شخص اپنا چہرہ دیکھے تو اتنا لمبا نظر آئے گا کہ حد نہیں۔ اور اگر اس کی چوڑائی میں اپنا چہرہ دیکھے تو ایسا چوڑا نظر آئے گا کہ خود دیکھنے والے کو اپنے چہرہ پر ہنسی آ جائے گی۔ اسی طرح سے اگر خواب میں حضور اقدس ﷺ کا کوئی ارشاد شریعت مطہرہ کے خلاف سنے تو وہ محتاج تعبیر ہے، شریعت کے خلاف اس پر عمل کرنا جائز نہیں، چاہے کتنے ہی بڑے شیخ اور مقتدی کا خواب ہو، مثلاً کوئی شخص دیکھے کہ حضور اقدس ﷺ نے کسی ناجائز کام کرنے کی اجازت یا حکم دیا

تو وہ درحقیقت حکم نہیں بلکہ ڈانٹ ہے۔ جیسے کوئی شخص اپنی اولاد کو کسی بُرے کام سے روکے اور وہ مانتا نہ ہو تو اس کو تنبیہ کے طور پر کہا جاتا ہے کہ کر اور کر یعنی اس کا مزہ چکھاؤں گا، اور اسی طرح سے کلام کے مطلب کا سمجھنا جس کو تعبیر کہا جاتا ہے یہ بھی ایک دقیق فن ہے۔ عطیر الانام فی تعبیر المنام میں لکھا ہے۔ ایک شخص نے خواب میں یہ دیکھا کہ اس سے ایک فرشتہ نے کہا کہ تیری بیوی تیرے فلاں دوست کے ذریعہ تجھے زہر پلانا چاہتی ہے۔ ایک صاحب نے اس کی تعبیر یہ دی اور وہ صحیح تھی کہ تیری بیوی اس فلاں سے زنا کرتی ہے۔ اسی طرح اور بہت سے واقعات اس قسم کے فن تعبیر کی کتابوں میں لکھے ہیں۔ مظاہر حق میں لکھا ہے کہ امام نووی نے کہا ہے کہ صحیح یہی ہے کہ جس نے حضور ﷺ کو خواب میں دیکھا اس نے آنحضرت ﷺ ہی کو دیکھا خواہ آپ کی صفت معروفہ پر دیکھا ہو یا اس کے علاوہ اور اختلاف اور تفاوت صورتوں کا باعتبار کمال ونقصان دیکھنے والے کے ہے۔ جس نے حضرت ﷺ کو اچھی صورت میں دیکھا بسبب کمال دین اپنے کے دیکھا اور جس نے برخلاف اس کے دیکھا بسبب نقصان اپنے دین کے دیکھا۔ اسی طرح ایک نے بڈھا دیکھا، ایک نے جوان اور ایک نے راضی اور ایک نے خفا، یہ تمام مبنی ہے اوپر اختلاف حال دیکھنے والے کے، پس دیکھنا آنحضرت ﷺ کو گویا کسوٹی ہے معرفت احوال دیکھنے والے کے اور اس میں ضابطہ مفیدہ ہے سالکوں کے لیے کہ اس سے احوال اپنے باطن کا معلوم کر کے علاج اس کا کریں اور اسی قیاس پر بعض ارباب تمکین نے کہا ہے کہ جو کلام آنحضرت ﷺ سے خواب میں سنے تو اس کو سنت قویمہ پر عرض کرے، اگر موافق ہے تو حق ہے اور اگر مخالف ہے تو بسبب اس کے خلل سامعہ ہے، پس رویائے ذات کریمہ اور اس چیز کا کہ دیکھی یا سنی جاتی ہے حق ہے اور جو تفاوت اور اختلاف سے ہے تجھ سے ہے۔ حضرت شیخ علی متقی نقل کرتے تھے کہ ایک فقیر نے فقراء مغرب سے آنحضرت ﷺ کو خواب میں دیکھا کہ اس کو شراب پینے کے لیے فرماتے ہیں۔ اس نے واسطے رفع اس اشکال کے علماء سے استفتاء کیا کہ حقیقت حال کیا



ہے؟ ہر ایک عالم نے مجمل اور تاویل اس کی بیان کی۔ ایک عالم تھے مدینہ میں نہایت متبع سنت، ان کا نام شیخ محمد عرات تھا۔ جب وہ استفتاء ان کی نظر سے گزرا، فرمایا یوں نہیں جس طرح اس نے سنا ہے۔ آنحضرت ﷺ نے اس کو فرمایا کہ **لا تشرب الخمر** یعنی شراب نہ پیا کر۔ اس نے **لا تشرب** کو شراب سنا۔ حضرت شیخ (عبدالحق) نے اس مقام کو تفصیل سے لکھا ہے اور میں نے مختصر (انتہی مختصراً بتغیر) جیسا کہ حضرت شیخ نے فرمایا کہ **لا تشرب** کو شراب سن لیا محتمل ہے لیکن جیسا اس ناکارہ نے اوپر لکھا اگر **اشرب الخمر** ہی فرمایا ہو یعنی پی شراب، تو یہ دھمکی بھی ہوسکتی ہے جیسا کہ لہجے کے فرق سے اس قسم کی چیزوں میں فرق ہو جایا کرتا ہے۔ سہارن پور سے دہلی جانے والی لائن پر آٹھواں اسٹیشن کھاتولی ہے۔ مجھے خوب یاد ہے کہ بچپن میں جب میں ابتدائی صرف ونحو پڑھتا تھا اور اس اسٹیشن پر گزر ہوتا تھا اس کے مختلف معانی بہت دیر تک دل میں گھوما کرتے تھے۔ یہ مضمون مختصر طور پر رسالہ فضائل حج اور شمائل ترمذی کے ترجمہ خصائل میں بھی گزر چکا ہے۔

يَا رَبِّ صَلِّ وَسَلِّمْ دَائِمًا اَبَدًا
عَلٰى حَبِيْبِكَ خَيْرِ الْخَلْقِ كُلِّهِمِ




# دہر میں وہ اللہ کا پرچم

حاملِ قرآں، نورِ مجسم، صلی اللہ علیہ وسلم
شاہِ عرب، سرکارِ دو عالم، صلی اللہ علیہ وسلم

ظاہر و باطن نُور کا مامن ظاہر انساں، باطن قرآں
دہر میں وہ اللہ کا پرچم، صلی اللہ علیہ وسلم

بُت خانے برباد ہوئے اور کفر سے دل آزاد ہوئے
اس سے خدا کا دین ہے محکم، صلی اللہ علیہ وسلم

عصمت و عفت کا رکھوالا، درسِ اخوت دینے والا
عظمت کے اسرار کا محرم، صلی اللہ علیہ وسلم

بے کس و ناکس کا وہ حامی، رحمت ایزد کا وہ پیامی
بارگہِ حق میں ہے مکرّم، صلی اللہ علیہ وسلم

لاکھوں سلام اے ہادیٔ برحق امت پھر محتاج ہے تیری
جس کی زباں پر اب بھی ہے ہر دم صلی اللہ علیہ وسلم

یوسف ظفر




# درود شریف......فضائل و مسائل

مولانا امجد علی برکاتی

درود شریف پڑھنے کے فضائل میں احادیث بکثرت وارد ہیں تبرکاً بعض ذکر کی جاتی ہیں:۔

**حدیث:** صحیح مسلم میں ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ رسول اللہ ﷺ فرماتے ہیں جو مجھ پر ایک بار درود بھیجے گا اللہ تعالیٰ اس پر دس بار درود نازل فرمائے گا۔

**حدیث:** نسائی کی روایت انس رضی اللہ عنہ سے یوں ہے کہ رسول اللہ ﷺ فرماتے ہیں جو مجھ پر ایک بار درود بھیجے گا اللہ عزوجل اس پر دس درود نازل فرمائے گا اور اس کی دس خطائیں محو فرمائے گا اور دس درجے بلند فرمائے گا۔

**حدیث:** امام احمد عبداللہ بن عمرو رضی اللہ عنہ سے راوی فرماتے ہیں جو نبی ﷺ پر ایک بار درود بھیجے اللہ عزوجل اور فرشتے اس پر ستر بار درود بھیجتے ہیں۔

**حدیث:** درمختار میں بروایت اصبہانی انس رضی اللہ عنہ سے ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا جو مجھ پر ایک بار درود بھیجے اور وہ قبول ہو جائے تو اللہ تعالیٰ اس کے اسی برس کے گناہ معاف فرمائے گا۔

**حدیث:** ترمذی عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ سے راوی ہیں کہ رسول اللہ ﷺ فرماتے ہیں قیامت کے دن مجھ سے سب سے زیادہ قریب وہ ہوگا جس نے سب سے زیادہ مجھ پر درود بھیجا ہوگا۔

**حدیث:** نسائی و دارمی انہی سے راوی ہے کہ حضور اقدس ﷺ فرماتے ہیں کہ

اللہ تعالیٰ کے کچھ فارغ فرشتے ہیں جو زمین میں سیر کرتے رہتے ہیں اور میری امت کا سلام مجھ تک پہنچاتے ہیں۔

حدیث: ترمذی میں انہی سے ہے کہ فرماتے ہیں رسول اللہ ﷺ اس کی ناک خاک میں ملے جس کے سامنے میرا ذکر ہو اور وہ مجھ پر درود نہ بھیجے اور اس کی ناک خاک میں ملے جس کو رمضان کا مہینہ آیا اور اس کی مغفرت سے پہلے چلا گیا اور اس کی ناک خاک میں ملے جس نے ماں باپ دونوں یا ایک کو ان کے بڑھاپے میں پایا اور انہوں نے اس کو جنت میں داخل نہ کیا (یعنی ان کی خدمت و اطاعت نہ کی کہ جنت کا مستحق ہو جاتا)۔

حدیث: ترمذی نے حضرت علی رضی اللہ عنہ سے روایت کی ہے کہ حضور ﷺ فرماتے ہیں پورا بخیل وہ ہے جس کے سامنے میرا ذکر ہوا اور وہ مجھ پر درود نہ بھیجے۔

حدیث: نسائی و دارمی نے روایت کی کہ ابو طلحہ رضی اللہ عنہ کہتے ہیں کہ ایک دن حضور ﷺ تشریف لائے اور بشاشت چہرہ اقدس پر نمایاں تھی۔ فرمایا میرے پاس جبرائیل علیہ السلام آئے اور کہا آپ کا رب فرماتا ہے کہ کیا آپ راضی نہیں کہ آپ کی امت میں جو کوئی آپ پر درود بھیجے گا میں اس پر دس بار درود بھیجوں گا اور آپ کی امت میں جو کوئی آپ پر سلام بھیجے میں اس پر دس بار سلام بھیجوں گا۔

حدیث: ترمذی شریف میں ہے ابی بن کعب رضی اللہ عنہ کہتے ہیں میں نے عرض کی: یا رسول اللہ ﷺ میں بکثرت دعا مانگتا ہوں تو اس میں سے حضور پر درود کے لیے کتنا وقت مقرر کروں فرمایا جو تم چاہو۔ عرض کی چوتھائی فرمایا جو تم چاہو اور زیادہ کرو تو تمہارے لیے بھلائی ہے۔ میں نے عرض کی نصف فرمایا جو تم چاہو اور زیادہ کرو تو تمہارے لیے بہتری ہے۔ میں نے عرض کی دو تہائی فرمایا جو تم چاہو اگر زیادہ کرو تو تمہارے لیے بہتری ہے۔ میں نے عرض کی تو کل وقت درود ہی کے لیے مقرر کروں فرمایا ایسا ہے تو اللہ تمہارے تمام کاموں کی کفایت فرمائے گا اور تمہارے گناہ بخش دے۔



حدیث: امام احمد رویفع رضی اللہ عنہ سے روایت کرتے ہیں کہ حضور ﷺ فرماتے ہیں جو درود پڑھے اور یہ کہے **اللھم انزله المقعد المقرب عندك يوم القيمة** اس کے لیے میری شفاعت واجب ہوگئی۔

حدیث: ترمذی نے روایت کی کہ امیر المومنین فاروق اعظم رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں دعا آسمان اور زمین کے درمیان معلق رہتی ہے، اوپر چڑھ نہیں سکتی جب تک نبی ﷺ پر درود نہ بھیجے۔

مسئلہ: عمر میں ایک بار درود شریف پڑھنا فرض ہے اور ہر جلسہ ذکر میں درود شریف واجب، خواہ خود نام اقدس لے یا دوسرے سے سنے اور اگر مجلس میں سو بار ذکر آئے تو ہر بار درود شریف پڑھنا چاہیے، اگر نام اقدس لیا یا سنا اور درود شریف اس وقت نہ پڑھا تو کسی دوسرے وقت میں اس کے بدلے کا پڑھ لے۔ (درمختار وغیرہ)

مسئلہ: گاہک کو سودا دکھاتے وقت تاجر کا اس غرض سے درود شریف پڑھنا یا سبحان اللہ کہنا کہ اس چیز کی عمدگی خریدار پر ظاہر کرے ناجائز ہے، یونہی کسی بڑے کو دیکھ کر درود شریف پڑھنا اس نیت سے کہ لوگوں کو اس کے آنے کی خبر ہو جائے اس کی تعظیم کو اٹھیں اور جگہ چھوڑ دیں ناجائز ہے۔ (درمختار۔ ردالمحتار)

مسئلہ: جہاں تک ممکن ہو درود شریف پڑھنا مستحب ہے اور خصوصیت کے ساتھ ان جگہوں میں، روز جمعہ، شب جمعہ، صبح و شام مسجد میں جاتے، مسجد سے نکلتے وقت، بوقت زیارت روضہ اطہر، صفا و مروہ پر، خطبہ میں، جواب اذان کے بعد، وقت اقامت، دعا کے اول آخری بیچ میں، دعائے مغفرت کے بعد، حج میں لبیک سے فارغ ہونے کے بعد، اجتماع و فراق کے وقت، وضو کرتے وقت، جب کوئی چیز بھول جائے اس وقت، وعظ کہنے اور پڑھنے اور پڑھانے کے وقت خصوصاً حدیث شریف پڑھنے کے اول آخر، سوال و فتویٰ لکھتے وقت، تصنیف کے وقت، نکاح اور منگنی اور جب کوئی بڑا کام کرنا ہو۔ نام اقدس لکھے تو درود ضرور لکھے کہ بعض علماء کے نزدیک اس وقت درود شریف لکھنا

واجب ہے۔ (درمختار۔ردالمحتار)

مسئلہ: اکثر لوگ آج کل درود شریف کے بدلے صلعم، عم، لکھتے ہیں۔ یہ ناجائز وسخت حرام ہے یونہی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی جگہ "رض" رحمۃ اللہ تعالیٰ کی جگہ "رح" لکھتے ہیں، یہ بھی نہ لکھنا چاہیے۔ جن کے نام محمد، احمد، علی، حسن، حسین وغیرہ ہوتے ہیں ان ناموں پر "ؐ" بناتے ہیں یہ بھی ممنوع ہے کہ اس جگہ تو یہ شخص مراد ہے اس پر درود کا اشارہ کے کیا معنی۔



# سلام بحضور

# سرورِ کائنات

رسولاں حبیبِ یزداں سلام تم پر — اے وجہِ تخلیق بزمِ امکاں سلام تم پر

دکھایا تم نے ہی آدمیت کو حق کا راستہ — ہدایتوں کے مہِ فروزاں سلام تم پر

خدائے واحد سے تم نے آگاہ کیا تھا ہم کو — فرازِ قلّہ کوہِ فاراں سلام تم پر

ہٹا کے کانٹے ستم کے تم نے ہی بھر دیا تھا — گلوں سے انسانیت کا داماں سلام تم پر

تمہارے اوپر برائے فوز و فلاحِ انسان — خدا نے نازل کیا ہے قرآں سلام تم پر

تمہیں کو معراج کا ملا ہے خدا سے تحفہ — تمہیں بنے ہو خدا کے مہماں سلام تم پر

نکال کر ہم کو گمراہی کے سیاہ گڑھے سے — تمہیں نے بخشا ہے نورِ ایماں سلام تم پر

جھکائی گردن تمہاری درگاہ پر جنہوں نے — بنے وہی تاجِ فرقِ گیہاں سلام تم پر

کوئی نہیں تھا تمہارا ثانی نہ ہے نہ ہوگا — جہاں کے سب سے عظیم انسان سلام تم پر

نظر کرم کی ہو حافظِ نعت گو پہ اللہ
نوازشوں کے سحاب نسیاں سلام تم پر

حافظ محمد صادق

# انعامات درود وسلام

خلیل احمد رانا

اللہ کریم جل مجدہ نے قرآن کریم میں ارشاد فرمایا:

اِنَّ اللّٰهَ وَمَلٰٓئِكَتَهٗ يُصَلُّوْنَ عَلَى النَّبِيِّ ؕ يٰٓاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا صَلُّوْا عَلَيْهِ وَسَلِّمُوْا تَسْلِيْمًا ۝ (سورۃ الاحزاب آیت:۵۶)

’’بے شک اللہ اور اس کے فرشتے درود بھیجتے ہیں اس نبی پر، ایمان والو! تم بھی ان پر درود بھیجو اور خوب سلام بھیجا کرو‘‘۔

قرآن حکیم کے ارشادات کی طرح احادیث مبارکہ میں بھی سرکار دو عالم ﷺ پر درود بھیجنے کی ہدایات ملتی ہیں۔

حضرت سیّدنا عبد اللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا ’’بے شک قیامت کے دن میرا سب سے زیادہ مقرب اور سب سے زیادہ محبوب وہی شخص ہوگا جو مجھ پر سب سے زیادہ درود بھیجتا ہے‘‘۔

امیر المومنین حضرت مولا علی المرتضیٰ کرم اللہ وجہہ (التوفی ۲۱ رمضان المبارک ۴۰ھ) ہر روز بعد نماز فجر طلوع آفتاب تک قبلہ رو بیٹھتے اور درود شریف پڑھتے رہتے تھے۔

حضرت سیّدنا امام جعفر صادق رضی اللہ عنہ (التوفی ۱۵ رجب ۱۴۸ھ) ماہ شعبان میں ہر روز سات سو مرتبہ درود شریف پڑھنے کی بہت زیادہ فضیلت بیان فرماتے ہیں۔

حضرت سیّدنا امام حسن رضی اللہ عنہ (التوفی ۵ ربیع الاول ۵۰ھ) شب برات میں ایک تہائی رات درود وسلام پڑھا کرتے تھے۔



حضرت شیخ المشائخ خواجہ قطب الدین بختیار کاکی اوشی قدس سرہ (التوفی ۶۳۳ھ) روزانہ رات کو تین ہزار مرتبہ درود شریف پڑھتے اور اس کے بعد سوتے تھے۔

عارف باللہ شیخ اکبر محی الدین ابن عربی قدس سرہ (التوفی ۶۳۸ھ) فرماتے ہیں ’’اہل محبت کو چاہیے کہ درود شریف کے ذکر پر صبر واستقلال کے ساتھ ہمیشگی کریں، یہاں تک کہ بخت جاگ اٹھیں اور وہ جان جہاں ﷺ خود قدم رنجہ فرمائیں اور شرف زیارت سے نوازیں‘‘۔ میں نے ذکر درود شریف پر پابندی سے ہمیشگی کرنے والا کوئی ایسا شخص نہیں دیکھا جس طرح ایک عظیم فرد جو اشبیلیہ (سپین۔ یورپ) کا رہنے والا ایک لوہار تھا، وہ کثرت درود شریف کی وجہ سے (اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى مُحَمَّدٍ) کے نام ہی سے مشہور ہوئے تھے اور ہر ایک شخص انہیں اسی نام سے جانتا تھا۔ ایک مرتبہ جب میں ان سے ملا اور دعا کی درخواست کی تو انہوں نے میرے لیے دعا فرمائی جس سے مجھے بہت فائدہ ہوا، وہ جان کائنات ﷺ پر ہمیشہ درود شریف پڑھتے ہی رہنے کے باعث کوئی شخص لوہے کی کوئی چیز بنوانے آتا تو اس سے کام کو مشروط کر لیتا تھا کہ بھائی جیسی چیز بتائی ہے ویسی ہی بنائیں گے اور اس پر کسی قسم کا اضافہ نہیں کریں گے تاکہ جو وقت بچے اس میں درود شریف پڑھیں۔ اس کے پاس جو بھی مرد، عورت یا بچہ آ کھڑا ہوتا تو واپس لوٹنے تک اس کی زبان پر بھی درود شریف جاری رہتا، پس وہ اپنے شہر میں اسی مقدس مشغلے کی وجہ سے ہر خاص وعام کے دلوں میں سمایا ہوا تھا، وہ اللہ کے دوستوں میں سے تھا۔

حضرت خواجہ نظام الدین اولیاء محبوب الٰہی بدایونی ثم دہلوی قدس سرہ (التوفی ۷۲۵ھ) فرماتے ہیں کہ ۲۰ ماہ ذی الحجہ ۶۵۵ھ کو چاشت کے وقت حضرت شیخ الاسلام بابا فرید الدین مسعود گنج شکر قدس سرہ (التوفی ۶۶۴ھ) کی سعادت قدم بوسی حاصل ہوئی، درود شریف کے فضائل بیان فرماتے ہوئے آپ آب دیدہ ہو گئے اور یہ حکایت بیان فرمائی کہ ایک شب حضرات خواجہ حکیم سنائی قدس سرہ (التوفی ۵۲۵ھ) نے حضرت رسالت مآب ﷺ کو خواب میں دیکھا کہ حضور ﷺ اپنا روئے مبارک ان سے

چھپاتے ہیں، خواجہ سنائی رحمۃ اللہ علیہ دوڑے اور قدموں کو بوسہ دے کر عرض گزار ہوئے کہ یا رسول اللہ ﷺ میری جان آپ پر قربان، کیا سبب ہے جو آج مجھے یہ محرومی ہو رہی ہے، حضور نبی کریم ﷺ نے حضرت خواجہ سنائی رحمۃ اللہ علیہ کو گلے لگالیا اور فرمایا کہ بھائی تم نے اس قدر درود شریف پڑھا ہے کہ مجھے تم سے حیاء آتا ہے، بعد ازاں حضرت شیخ الاسلام رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا، سبحان اللہ یہ بھی بندگان خدا ہیں جن کی کثرت درود خوانی سے حضور ﷺ کو حیاء آتی ہے، ہزار رحمتیں ہوں ان کی روحوں پر۔

حضرت امام شیخ عبدالوہاب شعرانی مصری قدس سرہ (التوفی ۹۷۳ھ) اپنی کتاب ''لواقح الانوار القدسیہ فی بیان العھود المحمدیہ'' میں فرماتے ہیں کہ حضرت شیخ علی نورالدین شونی قدس سرہ (شون جزیرہ بنی نصر احمدی کا ایک شہر ہے) روزانہ دس ہزار مرتبہ درود شریف پڑھتے تھے اور شیخ احمد الزواری قدس سرہ (مدفون در منہور جو کہ مصر میں بحیرہ کے مضافات میں ہے) کا طریقہ تھا کہ روزانہ چالیس ہزار مرتبہ درود شریف پڑھا کرتے تھے، مجھے ایک بار انہوں نے فرمایا! ہمارا طریقہ یہ ہے کہ ہم بہت ہی کثرت سے نبی کریم ﷺ پر درود شریف پڑھتے ہیں، یہاں تک کہ بیداری میں آپ ﷺ ہمارے ساتھ تشریف فرما ہوتے ہیں، ہم آپ ﷺ کے ساتھ صحابہ کرام کی مانند مجلس کرتے ہیں اور آپ ﷺ سے اپنے دین کے متعلق پوچھتے ہیں اور وہ ان احادیث کے متعلق جنہیں حفاظ حدیث نے ضعیف قرار دیا ہے وہ ہمارے پاس ہوتی ہیں اور ہم آنحضرت ﷺ کے قول کے مطابق عمل کرتے ہیں، جب تک ہماری یہ کیفیت نہ ہو تو ہم اپنے آپ کو بکثرت درود شریف پڑھنے والوں میں نہیں سمجھتے، اے میرے بھائی تجھے معلوم ہونا چاہیے کہ بارگاہ خداوندی میں پہنچنے کا قریب ترین راستہ نبی کریم ﷺ پر درود بھیجنا ہے۔''

امام عبدالوہاب شعرانی قدس سرہ اپنی دوسری کتاب ''الاخلاق المقبولیہ'' میں فرماتے ہیں کہ حضرت شیخ علی نورالدین شونی رحمۃ اللہ علیہ میرے مشائخ میں سے تھے اور دن رات اپنے رب کی عبادت کرنے والے تھے، انہوں نے مصر اور اس کے نواح کے علاوہ



یمن، بیت المقدس، شام، مکہ مکرمہ اور مدینہ منورہ میں نبی کریم ﷺ پر درود پاک پڑھنے کی مجلسیں قائم کیں اور حضرت شیخ سیّدی احمد البدوی کے شہر اور جامع ازہر مصر میں اسی سال تک درود شریف کی مجلس قائم کئے رکھی، فرماتے ہیں اس وقت میری عمر ایک سو گیارہ سال ہے، لوگ انہیں ہر سال حج کے موقع پر ''عرفات'' میں دیکھتے تھے۔ ان کے دوسرے مناقب نہ بھی ہوتے تو نبی کریم ﷺ کی مجلس میں صبح و شام ان کا ذکر ہونا ہی ان کے بلند مرتبہ کے لیے کافی ہے۔ علامہ عبدالوہاب شعرانی رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں میں پینتیس سال ان کی خدمت میں رہا۔ آپ ایک دن بھی مجھ سے کبھی ناراض نہیں ہوئے۔ حضرت شیخ علی نورالدین شونی رحمۃ اللہ علیہ نے سیّدی احمد البدوی رحمۃ اللہ علیہ (التوفی ۶۷۵ھ) کے شہر میں طنطنا کے نواح میں بچپن گزارا پھر سیّدی احمدی بدوی رحمۃ اللہ علیہ کے شہر میں منتقل ہو گئے، وہاں نبی کریم ﷺ پر درود شریف پڑھنے کی مجلس بنائی، ان دنوں آپ بے ریش نوجوان تھے۔ نبی کریم ﷺ پر درود شریف پڑھنے کی اس مجلس میں بہت لوگ جمع ہو جاتے تھے۔ حضرت شیخ علی نورالدین شونی رحمۃ اللہ علیہ اور دوسرے حاضرین جمعہ کی رات کو بعد نماز مغرب اس مجلس درود شریف کو شروع کرتے اور دوسرے روز جمعہ کی اذان تک اس میں بیٹھتے تھے۔ پھر ۸۹۷ھ میں ''جامعہ الازہر'' میں آپ نے رسول اللہ ﷺ پر درود شریف بھیجنے کی مجلس بنائی، امام شعرانی رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں، آپ نے مجھے بتایا کہ جب میں بچپن میں اپنے گاؤں شونی میں مویشی چرایا کرتا تھا، اس وقت بھی میں نبی کریم ﷺ پر درود شریف پڑھنے کا شوق رکھتا تھا، میں اپنا صبح کا کھانا بچوں کو دے دیتا اور ان سے کہتا کہ اسے کھاؤ پھر میں اور تم مل کر رسول اللہ ﷺ پر درود بھیجیں، اس طرح ہم دن کو اکثر حصہ نبی کریم ﷺ پر درود شریف پڑھ کر گزارتے تھے، امام شعرانی رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں کہ اس وقت حجاز، شام، مصر، صعید، محلۃ الکبریٰ، اسکندریہ اور بلاد مغرب وغیرہ میں نبی کریم ﷺ پر درود و سلام بھیجنے کی مجالس آپ ہی سے پھیلی ہیں، شیخ علی نورالدین شونی رحمۃ اللہ علیہ ان لوگوں میں سے تھے جو بیداری میں حضور نبی کریم ﷺ کی زیارت سے مشرف ہوتے تھے جس

طرح سیّدی علی خواص رحمۃ اللہ علیہ، شیخ ابراہیم رحمۃ اللہ علیہ اور علامہ جلال الدین سیوطی رحمۃ اللہ علیہ نبی کریم ﷺ کی زیارت سے مشرف ہوتے تھے۔

امام شیخ عبدالوہاب شعرانی شافعی مصری قدس سرہ (التوفی ۹۷۳ھ) کا یہ ہمیشہ معمول رہا کہ آپ ہر جمعہ کی رات تمام شب صبح تک رسول کریم ﷺ پر درود شریف پڑھنے کا ورد فرماتے تھے۔ آپ کا یہ معمول وفات تک جاری رہا۔

سیّدی شیخ محمد ابوالمواہب شاذلی تیونسی رضی اللہ عنہ دن میں ایک ہزار بار یہ درود شریف "اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی سَیِّدِنَا محمد وَعَلٰی آلِ مُحَمَّدٍ" پڑھا کرتے تھے۔ آپ ایک ہزار تعداد پوری کرنے کے لیے بعض دفعہ جلدی جلدی پڑھا کرتے تھے، نبی کریم ﷺ خواب میں تشریف لائے اور فرمایا کیا تجھے معلوم نہیں کہ جلد بازی شیطان کا کام ہے، ٹھہر ٹھہر کر ترتیب سے بنا سوار کر پڑھا کر، اگر کبھی وقت تنگ ہو جائے تو پھر جلدی پڑھنے میں کوئی حرج نہیں۔ یہ بر بنائے نضیلت ہے ورنہ جس طرح بھی درود شریف پڑھو وہ درود ہی ہے۔

حضرت شیخ ابراہیم متبولی قدس سرہ ولایت میں بڑا اونچا مقام رکھتے تھے، حضور ﷺ کے سوا آپ کا کوئی شیخ نہ تھا، آپ قاہرہ (مصر) کے "محلہ حسینیہ" میں جامع مسجد امیر شرف الدین کے دروازے کے قریب بھنے ہوئے چنے بیچا کرتے تھے، کثرت درود شریف کی وجہ سے آپ نبی ﷺ کو کثرت سے خواب میں دیکھتے تھے۔ آپ اپنی والدہ ماجدہ کو اس کی اطلاع دیتے تو وہ فرماتیں کہ بیٹا مرد وہ ہے جسے بیداری میں نبی کریم ﷺ کی زیارت ہو۔ جب آپ بیداری میں حضور نبی ﷺ سے ملنے لگے اور مختلف معاملات میں مشورہ کرنے لگے تو آپ کی والدہ محترمہ فرمانے لگیں کہ اب تم بالغ ہوئے ہو اور مردانگی کے میدان میں پہنچے ہو۔

قطب زمانہ حضرت سیّد حسن رسول نما اویسی ثانی قدس سرہ (التوفی ۱۱۰۳ھ) کا شمار دہلی کی عظیم اور بلند پایہ روحانی شخصیتوں میں ہوتا ہے، آپ نے تقریباً سو سال عمر



پائی، تمام عمر باغ کلالی، پہاڑ گنج دہلی میں رہے، آپ کو رسول نما کے لقب سے اس لیے یاد کیا جاتا ہے کہ آپ ہر روز گیارہ سو مرتبہ یہ درود شریف پڑھتے تھے۔ **اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ وعترتہ بعدد کل معلوم لك۔**

آپ اس درود شریف پڑھنے کی وجہ سے حضور نبی کریم ﷺ کی مجلس پاک کے حضوری تھے اور آپ جس کو یہ درود شریف بتا دیتے تھے اس کو بھی حضور ﷺ کی زیارت نصیب ہو جاتی تھی۔ بے شمار لوگ آپ کی صحبت بابرکت سے فیض یاب ہوئے۔ اس درود شریف کو پڑھنے کی آپ کی طرف سے عام اجازت ہے۔

حضرت شاہ ولی اللہ فاروقی دہلوی رحمۃ اللہ علیہ (التوفی ۱۱۷۶ھ/۱۷۶۲ء) فرماتے ہیں کہ میں نے کئی بار اپنے والد ماجد حضرت شاہ عبدالرحیم دہلوی رحمۃ اللہ علیہ (التوفی ۱۱۳۱ھ/۱۷۱۹ء) سے سنا، وہ فرماتے تھے کہ ہم نے جو کچھ حاصل کیا ہے وہ درود شریف ہی سے حاصل کیا ہے، نیز فرماتے ہیں کہ درود شریف کے فضائل میں سے یہ ہے کہ اس کا پڑھنے والا دنیا کی رسوائی سے محفوظ رہتا ہے اور اس کی آبرو میں کوئی کمی نہیں ہوتی۔

حضرت بابا ماہی شاہ قادری نوشاہی ہوشیار پوری رحمۃ اللہ علیہ (التوفی ۱۱۹۴ھ/۱۷۸۰ء) مدفون موضع جھنگی شاہ تحصیل دسوہہ ضلع ہوشیار پور (مشرقی پنجاب، بھارت) نے دریائے بیاس کے کنارہ پر بارہ سال میں ایک کروڑ مرتبہ درود شریف ہزارہ اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی سَیِّدِنَا محمد وَعَلٰی آلہٖ سیّدنا محمد وَبَارِكْ وسلم پڑھا اور حضرت رسول اکرم ﷺ کی حضوری مجلس سے مشرف ہوئے۔

حضرت امام الدین بن میاں تاج محمود بن حافظ شرف الدین علیہم الرحمۃ متوطن موضع شاہ اعظم مضافات تونسہ اور حضرت مولوی اللہ بخش بلوچ رحمۃ اللہ علیہ ساکن موضع سوکری مضافات تونسہ ضلع ڈیرہ غازی خان لکھتے ہیں کہ ایک مرتبہ ایک نوجوان قبول نامی جو بد قسمتی سے نابینا ہو گیا تھا، حضرت فخر الاولیاء خواجہ محمد سلیمان تونسوی رحمۃ اللہ علیہ (التوفی ۱۲۶۷ھ/۱۸۵۰ء) کی خدمت میں حاضر ہوا اور عرض کیا کہ یا حضرت میں نابینا ہوں،

میرے لیے دعا فرمائیے کہ اللہ کریم مجھے روشنی چشم عطا فرمائے، آپ نے فرمایا کہ میاں! درود شریف پڑھا کرو، اس نے عرض کیا غریب نواز! میں پہلے سے پڑھتا رہتا ہوں۔ آپ نے فرمایا درود شریف ایسی چیز نہیں ہے کہ تو پڑھے اور پھر تیری آنکھیں روشن نہ ہوں، چنانچہ اس نوجوان نے کثرت سے درود شریف پڑھنا شروع کیا، جب نو لاکھ مرتبہ پورا کیا تو اللہ کریم نے اسے بینائی عطا فرمادی۔

حضرت خواجہ تونسوی رحمۃ اللہ علیہ نے یہ بھی فرمایا کہ صاحبزادہ خواجہ نور محمد جیتو علیہ الرحمۃ مہار شریف کے اقربا میں سے ایک شخص نابینا ہوگیا تھا، اس نے کثرت سے درود شریف پڑھنا شروع کیا، اللہ کے فضل سے ایک ماہ میں بینا ہوگیا۔

حضرت افضل العلماء ابوعلی مُحمّد ارتضا الصفوی قاضی القضاء مدارسی رحمۃ اللہ علیہ (التوفی ۱۲۷۰ھ) کی عادت شریفہ تھی کہ اکثر اوقات درود شریف میں مشغول رہا کرتے۔

حضرت مولانا محمد حیات خاں رامپوری رحمۃ اللہ علیہ (التوفی ۱۲۸۱ھ) رام پور شہر میں محلہ نالہ پار کی مسجد میں شب و روز تنہا رہا کرتے تھے۔ درود شریف کا ورد کثرت سے کیا کرتے تھے اور ہر مہینے خواب میں زیارت آنحضرت ﷺ سے مشرف ہوتے تھے۔

حضرت سیّد امام علی شاہ نقشبندی مجددی رحمۃ اللہ علیہ (التوفی ۱۲۸۲ھ/۱۸۶۶ء) کی خانقاہ مکان شریف (رتڑ چھتڑ) ضلع گورداس پور بھارت میں ہر روز نماز عصر کے بعد سوا لاکھ مرتبہ درود شریف خضری "صلی اللہ علیٰ حبیبہ محمد وعلیٰ آلہ واصحابہ وسلم" کا ختم ہوتا تھا۔

حضرت سیّد علی المشہور بابا میر رحمۃ اللہ علیہ (بیجاپور۔ بھارت) نے حضور نبی کریم ﷺ پر پڑھنے کے لیے سات ہزار درود شریف تالیف فرمائے، آپ حضرت شاہ وجیہہ الدین حسینی علوی گجراتی رحمۃ اللہ علیہ (گجرات کاٹھیاواڑ) سے بیعت تھے۔ آپ کا مزار بیجاپور کے شہر پناہ کے باہر زہرہ پور میں واقع ہے۔

حضرت مولانا شاہ فضل الرحمان گنج مراد آبادی رحمۃ اللہ علیہ (التوفی ۱۳۱۳ھ) فرمایا



کرتے تھے "درود بکثرت پڑھو جو کچھ ہم نے پایا درود سے پایا"۔

حضرت سیّد وارث علی شاہ رحمۃ اللہ علیہ (التوفی ۱۹۰۵ء) دیوہ شریف ضلع بارہ بنکی بھارت ہر کسی کو سوائے درود شریف کی اجازت کے اور کچھ پڑھنے کی اجازت نہ دیتے تھے ایک مرید کو فرمایا کہ اگر محبت الٰہی کا بہت شوق ہے تو یہ درود شریف بکثرت پڑھا کرو۔ اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ و آلہ بقدر حسنہ وجمالہ۔

حضرت پیر عبدالغفار کشمیری رحمۃ اللہ علیہ (التوفی ۱۳۴۰ھ/۱۹۲۲ء) کے متعلق حضرت مخدومی حکیم محمد موسیٰ امرتسری مدظلہ فرماتے ہیں کہ برصغیر میں صرف اس مقدس ماں نے یہ کیسا بیٹا جنا تھا جس نے اپنی پوری زندگی نبی کریم ﷺ پر درود شریف پڑھنے کے لیے وقف کر رکھی تھی۔ پیر عبدالغفار رحمۃ اللہ علیہ درود شریف پر لکھی اپنی تالیف "خزائن البرکات" محررہ ۱۳۳۸ھ کے دیباچہ میں تحریر فرماتے ہیں! للناس شغل ولی شغل فی تصور النبی صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم "یعنی کسی کا کوئی شغل اور کسی کا کوئی مگر میرا شغل تو ہر وقت خیال مصطفیٰ ﷺ ہے۔" صبح وشام درود شریف کا ہی وظیفہ تھا، بقول ایک صوفی کے پیر عبدالغفار نے زندگی بھر باتیں کم کیں اور درود وسلام زیادہ پڑھا اور یہ بہت بڑی سعادت ہے۔

علامہ اقبال احمد صاحب فاروقی نگران مرکزی مجلس رضا لاہور ایک فاضل جلیل حضرت مولانا محمد نبی بخش حلوائی (مؤلف تفسیر نبوی) کے خاص شاگردوں میں سے ہیں، وہ بیان کرتے ہیں کہ مولانا حلوائی رحمۃ اللہ علیہ کا معمول تھا کہ ساری ساری رات حضور کی بارگاہ میں درود پاک پڑھا کرتے تھے۔ کھجور کی ہزاروں گٹھلیاں صاف اور معطر کرا کر مٹی کے "کورے گھڑوں" میں بھر رکھتے اور اپنے تمام شاگردوں کو حکم دیا کرتے تھے کہ وہ صبح کی نماز کے بعد ایک حلقہ بنائیں اور ہزاروں کی تعداد میں گٹھلیاں شمار کرتے ہوئے درود پاک پڑھیں۔ آپ کا یہ معمول سالہا سال جاری رہا۔ بعض اوقات آپ کے شاگرد (درویش) شکایت کرتے کہ روٹی میں کمی آگئی ہے اور کھانا کم ملتا ہے۔ آپ فرماتے "تم

نے درود پاک پڑھنے میں کوتاہی کی ہوگی۔"

درویش بعض اوقات ایک بار درود پڑھتے اور دس بیس گٹھلیاں گراتے جاتے۔ آپ دوسری صبح خود "حلقہ درود" میں بیٹھتے۔ درویشوں کے معمول پر کڑی نگرانی کرتے پھر دوپہر کا کھانا اپنے سامنے کھلاتے اور فرماتے "اگر آج کھانا کم ہوا تو مجھے گلہ کرنا"۔ فاروقی صاحب بتاتے ہیں کہ میں نے کئی بار اپنی آنکھوں سے دیکھا کہ کھانا آیا، بیس درویش پیٹ بھر کر کھا چکے۔ اس طرح دس روٹیاں بچ جاتیں جو شاہ محمد غوث رحمۃ اللہ علیہ کے مزار پر بیٹھے ہوئے مساکین میں تقسیم کی جایا کرتی تھیں۔ فاروقی صاحب نے مجھے یقین سے بتایا کہ میرے استاد مکرم درود پاک کی برکات سے نہ صرف روحانی کمالات حاصل کرتے تھے بلکہ جسمانی غذا حاصل کرنے میں بھی اس کا سہارا لیا کرتے تھے۔

مشہور مسلم لیگی لیڈر راجا حسن اختر مرحوم نے ایک مرتبہ علامہ اقبال رحمۃ اللہ علیہ (المتوفی ۱۹۳۸ء) کے علمی تبحر کے متعلق از راہ عقیدت علامہ سے عرض کیا کہ اللہ تعالیٰ نے آپ کو مشرق و مغرب کے علوم کا جامع بنایا، علامہ فرمانے لگے ان علوم نے مجھے چنداں نفع نہیں پہنچایا، مجھے نفع تو صرف اس بات نے پہنچایا ہے جو میرے والد نے بتائی تھی، مجھے جستجو ہوئی کہ اس سرِّ عظیم کو کس طرح معلوم کروں جس نے اقبال کو اقبال بنایا، آخر دل کو مضبوط کر کے عرض کیا! وہ بات پوچھنے کی جسارت کر سکتا ہوں فرمانے لگے رسول اللہ ﷺ پر صلوٰۃ وسلام۔

مشہور صحافی سابق ایڈیٹر اقدام لاہور میں محمد شفیع (م۔ش) حضرت علامہ اقبال کے لقب "حکیم الامت" کے ضمن میں ایک واقعہ بیان کرتے ہوئے لکھتے ہیں!

۱۹۳۷ء میں گرمیوں کے دن تھے، ڈاکٹر عبدالحمید ملک مرحوم (سابق استاد ایڈورڈ میڈیکل کالج لاہور) تشریف لائے، علامہ اقبال نے ان کا خیر مقدم کرتے ہوئے ان کی خیریت دریافت کی۔ پھر گفتگو کا دور چلا، دفعتاً ڈاکٹر عبدالحمید ملک نے سلسلہ کلام کا رخ پھیرتے ہوئے نہایت بے تکلفی سے پوچھا کہ ڈاکٹر صاحب آپ حکیم الامت کیسے



بنے؟ علامہ اقبال نے بلا توقف فرمایا یہ تو کوئی مشکل نہیں، آپ چاہیں تو آپ بھی حکیم الامت بن سکتے ہیں، ملک صاحب نے استعجاب سے پوچھا وہ کیسے؟ علامہ اقبال نے فرمایا "میں نے گن کر ایک کروڑ مرتبہ درود شریف کا ورد کیا ہے" آپ بھی اس نسخہ پر عمل کریں تو آپ بھی حکیم الامت بن سکتے ہیں۔

مولانا محمد سعید احمد مجددی مدیر اعلیٰ ماہنامہ "دعوت تنظیم اسلام" گوجرانوالہ نے معروف ماہر امراض قلب ڈاکٹر رؤف یوسف (لاہور) کے حوالے سے لکھا ہے کہ علامہ اقبال نے انہیں بتایا تھا کہ آلومہار شریف ضلع گوجرانوالہ کے خواجہ سیّد محمد امین شاہ رحمۃ اللہ علیہ نے انہیں روزانہ کثرت سے "درود شریف خضری" پڑھنے کو کہا تھا...... میرا معمول ہے کہ روزانہ دس ہزار مرتبہ درود شریف پڑھتا ہوں۔

بانیان پاکستان میں سردار عبد الرب نشتر مرحوم ومغفور (المتوفی ۱۹۵۸ء) ایک درویش صفت اور عشق رسول مقبول ﷺ سے سرشار انسان تھے۔ آپ بکثرت درود شریف پڑھا کرتے تھے نبی کریم ﷺ کی ذات بابرکات سے آپ کو کس قدر محبت تھی اس کا اندازہ آپ کی لکھی ہوئی نعت کے ان اشعار سے بخوبی لگایا جاسکتا ہے، فرماتے ہیں!

شب وروز مشغول "صل علیٰ" ہوں
میں وہ چاکر خاتم الانبیاء ہوں
نگاہ کرم سے نہ محروم رکھیو
تمہارا ہوں میں گو بھلا یا برا ہوں

حضرت میاں برکت علی قادری نوشاہی برقندازی لاہوری رحمۃ اللہ علیہ (المتوفی ۱۳۷۷ھ/۱۹۵۸ء) مدفون چیچہ وطنی ضلع ساہیوال نے اپنی وفات کے وقت فرمایا کہ میں نے اپنی زندگی میں جس قدر درود شریف پڑھا ہے میں امید کرتا ہوں کہ قبر میں میرے جسم کو مٹی وغیرہ کوئی چیز نہیں کھائے گی۔

عارف باللہ حضرت سیّد محمد اسماعیل شاہ کرمانوالے نقشبندی مجددی رحمۃ اللہ علیہ (المتوفی ۱۹۶۶ء) فرمایا کرتے تھے کہ ''درود شریف ہی اسم اعظم ہے۔''

ڈاکٹر حاجی نواب الدین (سابق وٹرنری سرجن) رحمۃ اللہ علیہ ضلع امرتسر (بھارت) کے ایک چھوٹے سے گاؤں میں پیدا ہوئے، قریباً ۸۵ سال عمر پا کر ۲۔ دسمبر ۱۹۷۲ء کو لاہور میں وصال فرمایا۔ طالب علمی کے دور میں حضرت میاں شیر محمد شرقپوری رحمۃ اللہ علیہ کے مرید ہو گئے تھے، حضرت قبلہ میاں صاحب رحمۃ اللہ علیہ نے آپ کو درود شریف خضری ''صَلَّی اللّٰہُ عَلٰی حَبِیْبِہٖ مُحَمَّدٍ وَّعَلٰی اٰلِہٖ وَاَصْحَابِہٖ وَسَلِّمْ۔'' پڑھنے کی اجازت مرحمت فرمائی تھی، آپ روزانہ تین ہزار مرتبہ یہ درود شریف پڑھا کرتے تھے اور اس کی برکت سے ہر شب زیارت نبی کریم ﷺ سے مشرف ہوتے تھے۔

مولانا محمد الیاس قادری ضیائی (کراچی) امیر دعوت اسلامی لکھتے ہیں کہ میں ایک بار ''دعوت اسلامی'' کے قافلے کے ساتھ سکھر (سندھ) گیا تو وہاں میمن برادری کے ایک معمر بزرگ حاجی احمد فتانی نے محبت رسول اللہ ﷺ کی چاشنی سے بھرپور یہ واقعہ سنایا کہ بمقام گتیانہ، ریاست جونا گڑھ (بھارت) میں ایک سنگ تراش رہا کرتا تھا، جو نبی کریم ﷺ کا بہت عاشق اور مدینہ منورہ کا دیوانہ تھا، درود و سلام سے بڑی محبت رکھتا تھا، درود شریف کا مشہور مجموعہ دلائل الخیرات شریف اس کو زبانی یاد تھا، اس کا معمول تھا کہ جب کوئی پتھر تراشتا تو اس دوران دلائل الخیرات شریف پڑھتا رہتا۔ ایک بار حج کے بہار موسم میں جبکہ عاشقوں کے قافلے حرمین شریفین کی طرف رواں دواں تھے، اس کی قسمت کا ستارہ بھی چمکا، ایک رات جب وہ سویا تو خواب میں دیکھا کہ مسجد نبوی شریف میں حاضر ہے اور والی بیکساں، مدینے کے سلطان، نبی آخر الزماں، رحمت عالمیاں ﷺ بھی جلوہ فرما ہیں، سبز سبز گنبد کے انوار سے فضا منور ہو رہی ہے اور نورانی مینار بھی نور برسا رہے ہیں، مگر مینار شریف کا ایک کنگرہ شکستہ تھا، اتنے میں رحمت عالم ﷺ کے لب ہائے مبارک کو جنبش ہوئی پھول جھڑنے لگے، فرمایا: میرے دیوانے وہ دیکھو ہمارے مینار کا



ایک کنارہ ٹوٹ گیا ہے، تم ہمارے مدینے میں آؤ اور اس کنگرے کو از سر نو بنا دو، جب آنکھ کھلی تو کانوں میں والی مدینہ ﷺ کے مبارک کلمات گونج رہے تھے۔ مدینہ کا بلاوا آ چکا تھا مگر یہ سوچ کر آنکھوں میں آنسو چھلک پڑے کہ میں تو بہت غریب آدمی ہوں، میرے پاس مدینہ منورہ کی حاضری کے وسائل نہیں، لیکن عشق نے کہا وسائل نہیں تو کیا غم ہے تمہیں تو خود سلطان مدینہ ﷺ نے بلایا ہے، تم وسائل کی فکر کیوں کرتے ہو، چنانچہ دیوانے نے رخت سفر باندھا، اپنے اوزاروں کا تھیلا کندھے پر چڑھایا تو ''پوربندر'' کی بندرگاہ کی طرف چل دیا، ''ادھر پوربندر'' کی بندرگاہ پر ''سفینہ مدینہ'' تیار کھڑا تھا، مسافر سوار ہو چکے تھے، لنگر اٹھا دیئے گئے تھے لیکن ''سفینہ مدینہ'' جنبش کرنے کا نام نہیں لیتا تھا، دیر ہو رہی تھی، اتنے میں جہاز کے عملے میں سے کسی کی نظر دور سے جھومتے ہوئے دیوانے پر پڑی۔ عملہ کے لوگ سمجھے کہ شاید کوئی زائر مدینہ سوار ہونے سے رہ گیا ہے۔ جہاز چونکہ گہرے پانی میں کھڑا تھا لہٰذا جہاز والوں نے ایک کشتی ساحل کی طرف بھیجی۔ عاشق مدینہ اس کشتی کے ذریعے جہاز میں پہنچ گیا، اس کے سوار ہوتے ہی سفینہ جھومتا ہوا سوئے مدینہ چل پڑا۔ اس کے پاس ٹکٹ نہیں تھا اور نہ ہی کسی نے اس سے ٹکٹ پوچھا۔ بالآخر دیوانہ مدینہ منورہ پہنچ گیا۔ دیوانہ بے تاب ہو کر روضہ اطہر کی طرف بڑھا، کچھ خدام حرم کی نظر جونہی دیوانے پر پڑی تو بولے ارے یہ تو وہی ہے جس کا حلیہ ہمیں دکھایا گیا ہے۔ دیوانہ اشکبار آنکھوں سے سنہری جالیوں کے سامنے حاضر ہوا، پھر باہر آ کر خواب میں جو جگہ دکھائی گئی تھی اس کو بغور دیکھا تو واقعی ایک کنگرہ شکستہ تھا، چنانچہ اپنی کمر میں رسی بندھوا کر خدام کی مدد سے دیوانہ گھٹنوں کے بل اوپر چڑھا اور حسب الارشاد کنگرہ شریف کو تراش کر از سر نو بنایا، جب دیوانے کا وجود نیچے اتارا گیا تو دیکھنے والوں کے کلیجے پھٹ گئے کیونکہ دیوانے کی روح تو کبھی کی سبز گنبد کی رعنائیوں پر نثار ہو چکی تھی۔

## صلوٰۃ البشیر:

حضرت شیخ الامام ابو عبداللہ محمد بن سلیمان الجزولی السملالی الشاذلی قدس سرہٗ

حضرت امام حسن رضی اللہ عنہ بن علی ابن ابی طالب کرم اللہ وجہہ کی اولاد میں سے ہیں، آپ کی سکونت سوس شہر (افریقہ) میں تھی، آپ نے فاس شہر (مراکش) میں تحصیل علم کیا، یہاں کچھ عرصہ قرآن وحدیث کی خدمت کی، پھر ساحلی شہر ریف آئے، یہاں آپ نے حضرت شیخ محمد بن عبداللہ رحمۃ اللہ علیہ سے ملاقات کی اور ان سے علم باطنی حاصل کر کے خلوت میں چودہ سال تک ریاضت کی، پھر مخلوق خدا کو نفع پہنچانے کے لیے خلوت سے نکلے، بارہ ہزار چھ سو پینسٹھ آدمی آپ کے ہاتھ پر بیعت ہو کر گناہوں سے تائب ہوئے، آپ سے بڑی بڑی کرامات اور خوارق عجیبہ ظاہر ہوئے، بڑے عابد وزاہد تھے، آفاق میں آپ کے ذکر کی مہک پھیلی۔

ایک مرتبہ آپ اپنے مریدین کے ہمراہ سفر کرتے ہوئے شہر فاس کے ایک گاؤں میں پہنچے تو وہاں ظہر کی نماز کا وقت تنگ ہونے لگا۔ وضو کے لیے پانی کی تلاش میں ایک کنویں کے پاس پہنچے تو وہاں پانی نکالنے کے لیے کوئی ڈول رسی نہ تھی، آپ اس سوچ میں کھڑے تھے کہ ایک بلند مکان کی کھڑکی سے ایک آٹھ نو سالہ لڑکی شیخ الجزولی رحمۃ اللہ علیہ کو دیکھ رہی تھی، وہ پوچھنے لگی آپ کون ہیں؟ آپ نے بتایا کہ میں محمد بن سلیمان الجزولی ہوں، وہ کہنے لگی آپ تو وہ انسان ہیں جن کی نیکی کی بے حد تعریف کی جاتی ہے اور آپ حیران ہیں کہ کنویں سے پانی کیسے نکالیں، وہ لڑکی آئی اور اس نے کنویں میں اپنا لعاب گرادیا جس کی وجہ سے پانی ایک دم کناروں سے جوش مار کر بہنے لگا، آپ وضو اور نماز سے فارغ ہوئے تو اس لڑکی سے پوچھا کہ تجھے یہ عظمت کیسے ملی، وہ کہنے لگی مجھے یہ عظمت اور برکت اس ذات پاک پر درود شریف پڑھنے سے ملی ہے کہ جب وہ ذات اقدس صحرا میں تشریف لے جاتے تو ان کے دامن میں وحشی جانور بھی پناہ لیتے اور ان کے دامن رحمت سے چمٹ جاتے ہیں، حضرت شیخ جزولی رحمۃ اللہ علیہ نے پوچھا تم کون سا درود پڑھتی ہو، اس نے بتادیا، حضرت شیخ جزولی رحمۃ اللہ علیہ نے قسم کھائی کہ اب وہ حضور پرنور ﷺ پر درود کے موضوع پر ایک کتاب لکھیں گے۔ یہ واقعہ کتاب دلائل الخیرات شریف لکھنے کا سبب بنا۔



آپ نے اس لڑکی کا بتایا ہوا درود شریف بھی اس کتاب کے جز سابع میں شامل کیا، ''دلائل الخیرات کا پورا نام دلائل الخیرات وشوارق الانوار فی ذکر الصلوٰۃ علی النبی المختار علیہ الصلوٰۃ والسلام'' ہے۔

آپ کا وصال یکم ربیع الاول ۸۷۰ھ کو بمقام برس واقع لیبیا براعظم افریقہ میں نماز فجر کی پہلی رکعت کے دوسرے سجدے میں ہوا۔ اسی روز ظہر کے وقت مسجد کے قریب دفن ہوئے، آپ کی کوئی اولاد نہ تھی، وفات کے ستر سال بعد مراکش کے شاہ نے آپ کے جسد کو ''سوس'' سے منتقل کرا کے مراکش کے مشہور قبرستان ''ریاض العروس'' میں دفن کرایا اور اس پر ایک عالی شان قبہ بنوایا، جب آپ کا جسد مبارک نکالا گیا تو بالکل تازہ تھا، مٹی نے اس پر کوئی تغیر پیدا نہیں کیا تھا، حاضرین نے انگلی سے چہرۂ مبارک کو دبادیا تو خون اپنے مقام سے سرک گیا، جب انگلی ہٹائی گئی تو خون پھر اپنے مقام پر آگیا، آپ کے مزار مبارک پر انوار عظیمہ کا ظہور ہوتا ہے، ہر وقت زائرین کا ہجوم رہتا ہے، جو وہاں قرآن کریم اور دلائل الخیرات شریف پڑھتے رہتے ہیں، حضور نبی کریم ﷺ پر کثرت سے درود شریف پڑھنے کی وجہ سے آپ کی قبر شریف سے کستوری کی خوشبو آتی ہے۔

(شرح دلائل مطالع المسرات از علامہ محمد المہدی الفاسی رحمۃ اللہ علیہ)

صلوٰۃ البئر یہ ہے:

**اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّعَلٰی اٰلِ مُحَمَّدٍ صلوۃ دائمۃ مقبولۃ تودی بھا عنا حقہ العظیم الصلوٰۃ المحمودیۃ ۔**

حضرت سلطان محمود غزنوی رحمۃ اللہ علیہ کے اس درود شریف کو ''دس ہزاری درود شریف'' بھی کہتے ہیں۔ اس کا ایک بار پڑھنا دس ہزار بار پڑھنے کے برابر شمار کیا جاتا ہے۔ علامہ شیخ اسماعیل حقی البرسوی رحمۃ اللہ علیہ (المتوفی ۱۱۳۷ھ) اپنی تفسیر روح البیان میں اس درود شریف کے متعلق ایک واقعہ تحریر فرماتے ہیں جس کا خلاصہ یہ ہے کہ ایک شخص نے سلطان محمود غزنوی رحمۃ اللہ علیہ کی خدمت میں حاضر ہو کر عرض کی کہ مجھے عرصہ دراز سے یہ تمنا تھی کہ

آقائے دو جہاں ﷺ کی زیارت خواب میں ہو تو اپنے درد ظاہر کروں اور اپنی زبوں حالی کی داستان سناؤں۔ اللہ کے فضل سے گزشتہ شب میری قسمت کا ستارہ چمکا اور مجھے حضور پُرنور ﷺ کا دیدار نصیب ہوا۔ حضور ﷺ کو مسرور پا کر میں نے عرض کی: یا رسول اللہ ﷺ میں ایک ہزار درہم کا مقروض ہوں اور اس کی ادائیگی سے عاجز ہوں ڈرتا ہوں کہ اگر موت آ گئی تو یہ قرض میری گردن پر رہ جائے گا۔ یہ سن کر حضور ﷺ نے فرمایا کہ تم محمود سبکتگین کے پاس جاؤ اور کہو کہ مجھے حضور ﷺ نے بھیجا ہے لہٰذا میرا قرض ادا کر دو۔ میں نے عرض کیا: یا رسول اللہ ﷺ میری بات پر وہ کیسے اعتماد کریں گے، اس کے لیے وہ نشانی طلب کریں گے تو میں کیا کروں گا۔ حضور ﷺ نے فرمایا اسے جا کر کہو کہ ''محمود تم میرے لیے تیس ہزار مرتبہ درود شریف سونے سے پہلے پڑھتے ہو اور تیس ہزار مرتبہ درود شریف بیدار ہو کر پڑھتے ہو'' اس شخص سے یہ پیغام سن کر سلطان محمود پر گریہ طاری ہو گیا اور وہ رونے لگے، اس کا سارا قرض ادا کیا اور ایک ہزار درہم مزید نذرانہ کے طور پر پیش کیے۔ اہل دربار متعجب ہوئے اور عرض کی کہ عالی جاہ! آپ نے اس شخص کی ایسی بات کی تصدیق کر دی جو ناممکن ہے۔ ہم خدمت والا میں شب و روز حاضر رہتے ہیں ہم نے کبھی اتنی مقدار میں آپ کو درود شریف پڑھتے نہیں دیکھا۔ سلطان نے کہا تم سچ کہتے ہو لیکن میں نے علماء سے سنا تھا کہ جو شخص درج ذیل درود شریف ایک مرتبہ پڑھ لے گا تو وہ دس ہزار مرتبہ پڑھنے کے برابر ہو گا۔ لہٰذا میں سوتے وقت اس کو تین مرتبہ پڑھ لیتا ہوں اور تین مرتبہ بیدار ہو کر پڑھ لیتا ہوں اور میں یقین رکھتا تھا کہ میں نے ساٹھ ہزار مرتبہ درود شریف پڑھا ہے اور میرے آنسو خوشی کے تھے کہ علماء کا ارشاد صحیح تھا کہ اس کا ثواب اتنا ہے جسے حضور نے اپنی بارگاہ میں قبول فرمایا:

اللّٰھم صل علی سیدنا محمد ما اختلف الملوان وتعاقب
العصران وکر الجدید وان استقل الفرقد وان بلغ روحه
وارواح اهل بیته منا التحية والسلام وبَارِكْ وسلم عليه



كثيرا ۔

صَلٰوةُ الْحُضُوْرِیْ

بِسْمِ اللهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰى مُحَمَّدٍ تَعْيِنكَ الْاَقْدَامِ وَالْمَظْهَرِ
الْاِسْمِكَ الْاَعْظَمِ بِعَدَدِ تَجَلِّيَاتِ ذَاتِكَ وَتَعَلُّقَاتِ صِفَاتِكَ وَآلِهٖ
كَذٰلِكَ

اگر کوئی شخص یہ درود شریف ایک کروڑ مرتبہ پڑھ لے تو پڑھنے والے کو حضور ﷺ کی صحبت میسر ہو گی یعنی وہ حضور ﷺ کی مجلس بابرکت کا حضوری بن جائے گا۔

### ایک عظیم درود شریف کی اجازت:

حضرت علامہ شیخ یوسف بن اسماعیل نبہانی فلسطینی رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں کہ مجھے حضرت سیّدی محمد عبدالحی بن شیخ عبدالکبیر کتانی فاسی علیہ الرحمہ نے ہمارے شیخ حضرت سیّدی ابراہیم سقا رحمۃ اللہ علیہ (المتوفی ۱۲۹۸ھ) کے شیخ حضرت محمد صالح بخاری رحمۃ اللہ علیہ کی تحریر دکھائی جو آپ (عبدالحی) کی اجازت میں تحریر تھی اور حضرت صالح بخاری رحمۃ اللہ علیہ کی یہ روایت حضرت رفیع الدین قندھاری رحمۃ اللہ علیہ سے ہے۔ حضرت شیخ سقا رحمۃ اللہ علیہ کی یہ اجازت بہت مشہور ہے۔ میں (نبہانی) نے یہ اجازت کتاب ''هَادِی الْمُرِيْدُ اِلٰى طُرُقِ الْاَسَانِيْدِ'' میں ذکر کی ہے۔ حضرت شیخ محمد صالح رحمۃ اللہ علیہ کی وہ تحریر جو صاحبزادہ عبدالحیٰ نے مجھے دکھائی اس میں حضور ﷺ پر ایک بلیغ درود تحریر ہے، اس کی فضیلت اور سند بھی تحریر ہے۔

یہ درود شریف ایک دفعہ اور دوسرے درود ہزار دفعہ پڑھنا برابر ہیں۔ یہ بات شیخ محمد صالح رحمۃ اللہ علیہ نے سیّدی عمر بن مکی رحمۃ اللہ علیہ سے، انہوں نے حضرت قاضی شہورش رحمۃ اللہ علیہ سے انہوں نے سرکار مدینہ ﷺ سے نقل کی ہے۔

حضرت صاحبزادہ شیخ عبدالحی نے مجھے بتایا کہ حضرت شیخ محمد صالح بخاری رحمۃ اللہ علیہ

کی وفات ۱۲۶۲ھ میں ہوئی۔ فرماتے ہیں مجھے انہوں نے اس درود شریف کی اجازت
سیّد معمر شیخ محمد بن احمد صقلی فاسی رحمۃ اللہ علیہ کے ذریعے اور سند سے دی، انہوں نے شیخ محمد
صالح رحمۃ اللہ علیہ سے اجازت لی۔ میں (نبہانی) اس درود شریف، اپنی سب روایات اور اپنی
سب تالیفات کی اجازت ہر اس شخص کو دے رہا ہوں جو میری کتاب ''جامع کرامات
اولیاء'' پڑھے گا۔ درود شریف یہ ہے:

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا محمد عَبْدِكَ وَرَسُوْلِكَ النَّبِيِّ الْاُمِّيِّ
وَعَلٰى آلِهٖ وَاَصْحَابِهٖ وَسَلِّمْ تَسْلِيْمًا بِقَدْرِ عَظْمَتِهٖ ذَاتِكَ فِيْ كُلِّ
وَقْتٍ وَحِيْنٍ ۔

ترجمہ: اے اللہ آپ ہمارے آقا ﷺ پر جو آپ کے بندے اور رسول ہیں
جو نبی اُمی ہیں اور آپ کی آل اور اصحاب پر صلوٰۃ و سلام بھیجیں، اتنا شاندار
درود و سلام جو آپ کی ذات کی عظمت کی قدر کے مطابق ہو اور ہر وقت
جاری و ساری رہے۔

## چند شبہات کا ازالہ:

درود شریف کے بارے میں ان دنوں بعض کم علم یہ اعتراض کیا کرتے ہیں کہ
جناب نماز میں پڑھا جانے والا درود ابراہیمی ہی اصل اور صحیح درود ہے، اس کے علاوہ
جتنے بھی درود ہیں، وہ سب من گھڑت، خود ساختہ اور بدعت ہیں ان کا پڑھنا ناجائز اور
غلط ہے۔

ان لوگوں کا دعویٰ کہاں تک درست ہے یہ تو آئندہ صفحات میں قارئین پر واضح ہو
جائے گا، مگر ہم ان معترضین سے اتنا عرض کریں گے کہ قرآن کریم کی آیت کریمہ
''اِنَّ اللّٰهَ وَمَلٰٓئِكَتَهٗ يُصَلُّوْنَ عَلَى النَّبِيِّ ط يٰٓاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا صَلُّوْا
عَلَيْهِ وَسَلِّمُوْا تَسْلِيْمًا ہ''



(بے شک اللہ اور اس کے فرشتے درود بھیجتے ہیں اس نبی پر، اے ایمان والو تم بھی
ان پر درود بھیجو اور خوب سلام بھیجا کرو) پر غور کریں کہ کیا درود شریف ابراہیمی پڑھنے سے
اللہ تعالیٰ کے پورے حکم کی تعمیل ہوتی ہے یا صرف اس کے ایک جز پر عمل ہوتا ہے؟ قرآن
کریم کی آیت مبارکہ میں صلوٰۃ کے ساتھ سلام کا بھی حکم ہے اور تسلیماً فرما کر سلام کہنے پر
زیادہ تاکید کی، جب کہ درود شریف ابراہیمی میں سلام کا لفظ نہیں۔ صحیح بات یہ ہے کہ درود
ابراہیمی کی فضیلت سے کسی کو انکار نہیں مگر کیا یہ درود شریف پڑھنے سے اللہ تعالیٰ کے
پورے حکم کی تعمیل ہوتی ہے؟ درود ابراہیمی تو تشہد کا جزو اور تکملہ ہے۔ سلام کہنے کی جو
تاکید ہے اس کی تکمیل تشہد میں حاضر وخطاب کے صیغے سے سلام بھیج کر ہوتی ہے۔ صحابہ
کرام رضوان اللہ علیہم اجمعین نے یہی سمجھا اور حضور ﷺ کے ارشاد و تعلیم سے بھی یہی
ظاہر ہوتا ہے۔

حدیث شریف میں ہے کہ جب اِنَّ اللّٰهَ وَمَلٰٓئِكَتَهٗ آیت نازل ہوئی اور حکم دیا
گیا کہ اے ایمان والو اس (نبی) پر درود بھیجو اور خوب سلام بھیجو تو صحابہ کرام رضی اللہ عنہم نے
عرض کیا: کہ یا رسول اللہ ﷺ بلاشک و شبہ ہم نے آپ کی خدمت میں سلام عرض کرنا
جان لیا ہے (یعنی التحیات میں اَلسَّلَامُ عَلَيْكَ اَيُّهَا النَّبِيُّ وَرَحْمَةُ اللّٰهِ
وَبَرَكَاتُهٗ) آپ پر صلوٰۃ یعنی درود شریف کس طرح عرض کریں، تو حضور نبی کریم ﷺ
نے صرف درود ابراہیمی کی تعلیم دی، سلام کی تعلیم نہیں دی کیونکہ صحابہ کرام رضی اللہ عنہم نے عرض
کیا تھا کہ سلام عرض کرنا تو آپ کے سکھانے سے سیکھ لیا ہے جو کہ التحیات میں عرض کر دیا
کرتے ہیں۔ آپ صلوٰۃ یعنی درود شریف سکھلا دیجئے۔

دوسری حدیث میں درود ابراہیمی ارشاد فرمانے کے بعد نبی کریم ﷺ نے خود ہی
فرمایا والسلام کما قد علمتم ''اور سلام جیسا کہ تم نے جان لیا ہے''
(مسلم شریف، بحاشیہ امام نووی، جلد اول، صفحہ ۱۷۵)

جو لوگ کہا کرتے ہیں کہ صرف درود ابراہیمی ہی پڑھنا چاہیے وہ اس حدیث پر غور

کریں کہ درود ابراہیمی کے ساتھ ندائیہ کلمات سے سلام عرض کرنا بھی ضروری ہے۔غیر مقلدین کے امام محدث شوکانی لکھتے ہیں۔

فَيُفِيدُ ذٰلِكَ اِنَّ هٰذِهِ الْفَاظُ الْمَرْوِيَةُ مُخْتَصَّةٌ بِالصَّلٰوةِ وَاَمَّا خَارِجُ الصَّلٰوةِ فَيَحْصِلُ امتثال بِمَا يُفِيدُ قَوْلُهُ سُبْحٰنَهُ وَتَعَالٰى اِنَّ اللهَ وَمَلَائِكَتَهُ يُصَلُّوْنَ (الاية) فاذا قال القائل اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰى مُحَمَّدٍ فقل امتثل الامرا القرانى (تحفۃ الذاکرین از شوکانی)

(ترجمہ) اس سے ثابت ہوا کہ یہ روایت کہ وہ درود ابراہیمی نماز ہی سے خاص ہے لیکن نماز سے باہر حکم ربانی کی تعمیل اللہ تعالیٰ کے ارشاد اِنَّ اللهَ وَمَلَائِكَتَهُ الآية کے مطابق عمل کرنے سے حاصل ہو جائے گی، پس کہنے والے نے کہا اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰى مُحَمَّدٍ (اے اللہ درود وسلام حضرت محمد پر بھیج) تو اس نے قرآن مجید کے حکم پر عمل کیا۔

مندرجہ بالا احادیث اور شرح سے واضح ہو گیا کہ نماز میں درود ابراہیمی پڑھا جائے اس میں سلام کا لفظ ضرور آئے تا کہ اللہ کریم کے حکم کی تعمیل پوری ہو۔اور اگر نماز سے باہر درود شریف ابراہیمی ہی پڑھنا ہو تو اس کے آخر پر ''السلام عليك يا ايها النبي ورحمة الله وبركاته'' پڑھنا چاہیے۔

اب دیکھنا یہ ہے کہ ''التحیات'' میں پڑھا جانے والا درود شریف یعنی درود ابراہیمی کون سا ہے؟ جن لوگوں کو خدا تعالیٰ نے مطالعہ کی توفیق عطا فرمائی ہے وہ جانتے ہیں کہ اس درود شریف کے الفاظ بھی ایک جیسے نہیں، ایک حدیث میں تو وہ الفاظ ہیں جو عام طور پر التحیات میں پڑھتے ہیں، اس کے علاوہ امام بخاری رحمۃ اللہ علیہ کی اس حدیث کو ملاحظہ فرمایئے:

عَنْ اَبُوْ حُمَيْدُ السَّاعِدِىْ اِنَّهُمْ قَالُوْا يَا رَسُوْلَ اللهِ كَيْفَ نُصَلِّىْ عَلَيْكَ قَالَ قُوْلُوْا اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى مُحَمَّدٍ وَّاَزْوَاجِهٖ وَذُرِّيَّتِهٖ كَمَا



صَلَّيْتَ عَلٰى اٰلِ اِبْرَاهِيْمَ وَبَارِكْ عَلٰى مُحَمَّدٍ وَّاَزْوَاجِهٖ وَذُرِّيَّتِهٖ كَمَا بَارَكْتَ عَلٰى آلِ اِبْرَاهِيْمَ۔

ابوحمید ساعدی رضی اللہ عنہ روایت کرتے ہیں کہ صحابہ کرام رضوان اللہ علیہم اجمعین نے عرض کیا: یارسول اللہ ﷺ ہم آپ پر درود کیسے پڑھیں تو ارشاد فرمایا کہ یوں پڑھو ''اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى مُحَمَّدٍ وَّاَزْوَاجِهٖ وَذُرِّيَّتِهٖ'' آخر تک......

(بخاری شریف کتاب الدعوات)

بخاری کی دوسری حدیث:

عَنْ اَبِىْ سَعِيْدِ نِ الْخُدْرِىِّ رضی اللہ عنہ قَالَ قُلْنَا يَا رَسُوْلَ اللهِ هٰذَا السَّلَامُ عَلَيْكَ فَقَدْ عَلِمْنَا فَكَيْفَ نُصَلِّىْ عَلَيْكَ قَالَ قُوْلُوْا اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى مُحَمَّدٍ عَبْدِكَ وَرَسُوْلِكَ كَمَا صَلَّيْتَ عَلٰى اِبْرَاهِيْمَ وَبَارِكْ عَلٰى مُحَمَّدٍ وآل محمد كَمَا بَارَكْتَ عَلٰى اِبْرَاهِيْمَ وَآلِ اِبْرَاهِيْمَ۔

ابوسعید خدری رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں ہم نے عرض کیا: یارسول اللہ ﷺ سلام آپ پر کرنا ہم نے جان لیا ہے، آپ پر درود شریف کیسے پڑھیں، فرمایا کہ کہو اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى مُحَمَّدٍ عَبْدِكَ وَرَسُوْلِكَ آخر تک۔

(بخاری شریف کتاب الدعوات باب الصلوۃ علی النبی ﷺ)

ان درود پاک کے الفاظ میں اور عام طور پر التحیات میں پڑھے جانے والے درود شریف ابراہیمی کے الفاظ میں جو فرق ہے وہ بالکل واضح ہے، اب اگر کوئی جاہل یہ کہے کہ جناب یہ تو درود ابراہیمی نہیں تو اس کو اللہ ہی ہدایت دے سکتا ہے۔سب الفاظ حضور نبی کریم ﷺ کے ارشادات ہیں، سب بجا ہیں، سب حق ہیں، سب نور ہیں، ان میں سے جس پر بھی عمل کیا جائے درست ہے، کسی ایک پر عمل کرنا اور دوسروں کو بدعت و ناجائز کہنا کسی جاہل کا شیوہ تو ہو سکتا ہے لیکن ایک پڑھے لکھے آدمی کو یہ بات کسی طرح

زیب نہیں دیتی۔

اس کے علاوہ احادیث صحیحہ میں درود شریف کے اور بھی صیغے ہیں۔

ایک ایمان افروز واقعہ بھی ملاحظہ کیجئے، اس واقعہ کے ناقل ابن قیم جوزی ہیں جو کہ تمام وہابیوں کے امام اور مقتداء ہیں، اسے پڑھ کر آپ کا ایمان تازہ ہو جائے گا اور معترضین کی فضول گوئی آپ پر واضح ہو جائے گی، وہ لکھتے ہیں:

"وَقَالَ عَبْدِ اللهِ بْنِ الْحَكَمِ رَأَيْتُ الشَّافِعِيَّ فِي النَّوْمِ فَقُلْتُهُ مَا فَعَلَ اللهُ بِكَ؟ قَالَ رَحِمَنِيْ وَغَفَرَلِيْ وَزَفَّنِيْ إِلَى الْجَنَّةِ كَمَا تُزَفُّ الْعُرُوْسُ، وَنَثَرَ عَلَيَّ كَمَا يُنْثَرُ عَلَى الْعُرُوْسِ . فَقُلْتُهُ بِمَ بَلَغْتَ هٰذِهِ الْحَالَ؟ فَقَالَ لِيْ قَائِلٌ، يَقُوْلُ لَكَ بِمَا فِيْ كِتَابِ الرِّسَالَةِ مِنَ الصَّلٰوةِ عَلَى النَّبِيِّ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قُلْتُ فَكَيْفَ ذٰلِكَ ؟ قَالَ وَصَلَّى اللهُ عَلٰى مُحَمَّدٍ عَدَدَ مَا ذَكَرَهُ الذّٰكِرُوْنَ وَعَدَدَ مَا غَفَلَ عَنْ ذِكْرِهِ الْغَافِلُوْنَ . قَالَ فَلَمَّا أَصْبَحْتُ نَظَرْتُ إِلَى الرِّسَالَةِ فَوَجَدْتُ الْأَمْرَ كَمَا رَأَيْتَ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ

(ابن قیم جوزی (المتوفی ۷۵۱ھ) جلاء الافہام، مطبوعہ دار الطباعۃ المحمدیہ بالازہر القاہرہ، مصر، ص ۲۴۷)

"یعنی عبداللہ بن حکم کہتے ہیں کہ میں نے امام شافعی کو خواب میں دیکھا اور پوچھا کہ اللہ تعالیٰ نے آپ کے ساتھ کیسا سلوک کیا، آپ نے فرمایا کہ اللہ تعالیٰ نے مجھ پر رحم فرمایا، مجھے بخش دیا اور مجھے جنت میں اس طرح سے لے جایا گیا جس طرح دلہن کو لے جایا کرتے ہیں مجھ پر (رحمت کے پھول) اس طرح نچھاور کیے گئے جس طرح دلہن پر نچھاور کیے جاتے ہیں۔ میں نے پوچھا یہ عزت افزائی کس بات کا صلہ ہے تو کہنے والے نے مجھے کہا کہ تو نے اپنی کتاب "الرسالہ" میں حضور نبی کریم ﷺ پر جو درود کہا ہے، یہ اس کا



صلہ ہے۔ عبداللہ کہتے ہیں میں نے پوچھا اے امام وہ درود شریف کس طرح ہے؟

امام شافعی رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا وہ درود شریف اس طرح ہے:

وَصَلَّى اللهُ عَلٰى مُحَمَّدٍ عَدَدِ مَا ذَكَرَ الذّٰكِرُوْنَ وَعَدَدَ مَا غَفَلَ عَنْ ذِكْرِهِ الْغَافِلُوْنَ .

اس سے واضح ہوا کہ امام شافعی رحمۃ اللہ علیہ نے اپنی شہرہ آفاق کتاب "الرسالہ" کے خطبہ میں محبت بھرے الفاظ میں جب اللہ تعالیٰ کے حبیب محمد ﷺ پر درود لکھا جس کا ذکر صحاح ستہ کی کسی کتاب میں نہیں تو اللہ تعالیٰ نے ان کی یہ عزت افزائی کی۔ معلوم ہوا کہ دل محبت سے لبریز ہو، روح میں عشق مصطفی ﷺ کا نور چمک رہا ہو تو اللہ تعالیٰ ایسے درود کو قبول فرماتے ہیں۔

پروفیسر سید ابوبکر غزنوی (غیر مقلد) سابق وائس چانسلر اسلامی یونیورسٹی بہاولپور نے اپنی کتاب میں "مسنون درود شریف کی چالیس حدیثیں" کے عنوان کے تحت درج ذیل درود شریف بھی نقل کئے ہیں:

۱- اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى مُحَمَّدٍ كَمَا أَمَرْتَنَا أَنْ نُصَلِّيَ عَلَيْهِ كَمَا يَنْبَغِيْ أَنْ يُصَلِّيَ عَلَيْهِ .

۲- اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى مُحَمَّدٍ وَعَلٰى آلِ مُحَمَّدٍ صَلَاةً تَكُوْنُ لَكَ رِضًا وَلِحَقِّهِ أَدَاءً وَأَعْطِهِ الْوَسِيْلَةَ وَالْمَقَامَ الَّذِيْ وَعَدْتَّهُ وَاجْزِهِ عَنَّا مَا هُوَ أَهْلُهُ وَاجْزِهِ عَنَّا مِنْ أَفْضَلِ مَا جَزَيْتَ نَبِيًّا عَنْ أُمَّتِهِ وَصَلِّ عَلٰى جَمِيْعِ إِخْوَانِهِ مِنَ النَّبِيِّيْنَ وَالصَّالِحِيْنَ يَا أَرْحَمَ الرَّاحِمِيْنَ .

۳- اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى مُحَمَّدٍ وَأَنْزِلْهُ الْمَقْعَدَ الْمُقَرَّبَ عِنْدَكَ يَوْمَ الْقِيَامَةِ .

۴- اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى رُوْحِ مُحَمَّدٍ فِى الْاَرْوَاحِ وَعَلٰى جَسَدِهٖ فِى الْاَجْسَادِ وَعَلٰى قَبْرِهٖ فِى الْقُبُوْرِ ۔

۵- جَزَى اللّٰهُ عَنَّا مُحَمَّدًا صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ بِمَا هُوَ اَهْلُهٗ ۔

مولوی محمد ابراہیم میر سیالکوٹی (غیر مقلد) لکھتے ہیں کہ

''ایک طریقہ درود شریف پڑھنے کا یہ ہے کہ ہر روز نماز عشاء کے بعد صاف ستھرے لباس سے جو حلال کمائی سے حاصل کیا ہو ملبوس ہو کر اور تازہ وضو کر کے اور خوشبو لگا کے خلوت میں بیٹھ کر شور وشغب سے توجہ میں خلل نہ پڑے، صاف وستھرا مصلا بچھائے اور یہ درود شریف پڑھے۔

''اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّاٰلِهٖ كَمَا تُحِبُّ وَتَرْضٰى''

مولوی اشرف علی تھانوی لکھتے ہیں کہ جو سوتے وقت ستر بار اس درود شریف کو پڑھے اسے دولت زیارت نصیب ہوگی۔

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ بَحْرِ اَنْوَارِكَ وَمَعْدِنِ اَسْرَارِكَ وَلِسَانِ حُجَّتِكَ وَعُرُوْسِ مَمْلَكَتِكَ وَاِمَامِ حَضْرَتِكَ وَطِرَازِ مُلْكِكَ وَخَزَائِنِ رَحْمَتِكَ وَطَرِيْقِ شَرِيْعَتِكَ الْمُتَلَذِّذِ بِتَوْحِيْدِكَ اِنْسَانِ عَيْنِ الْوُجُوْدِ وَالسَّبَبِ فِيْ كُلِّ مَوْجُوْدٍ عَيْنِ اَعْيَانِ خَلْقِكَ الْمُتَقَدَّمِ مِنْ نُوْرِ ضِيَائِكَ صَلٰوةً تَدُوْمُ بِدَوَامِكَ وَتَبْقٰى بِبَقَائِكَ لَا مُنْتَهٰى لَهَا دُوْنَ عَلَيْكَ صَلٰوةً تُرْضِيْكَ وَتُرْضِيْهِ وَتَرْضٰى بِهَا عَنَّا يَا رَبَّ الْعَالَمِيْنَ ۔

پھر درود شریف ''تنجینا'' کے بارے میں لکھتے ہیں کہ اس درود شریف کا بکثرت پڑھنا اور مکان میں لکھ کر چسپاں کرنا تمام امراض وبا یہ ہیضہ وطاعون وغیرہ سے حفاظت کے لیے مفید اور مجرب ہے اور قلب کو عجیب وغریب اطمینان بخشتا ہے۔



## درود شریف تنجینا

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ صَلٰوةً تُنَجِّيْنَا بِهَا مِنْ جَمِيْعِ الْاَحْوَالِ وَالْاٰفَاتِ وَتَقْضِىْ لَنَا بِهَا جَمِيْعَ الْحَاجَاتِ وَتُطَهِّرُنَا بِهَا مِنْ جَمِيْعِ السَّيِّاٰتِ وَتَرْفَعُنَا بِهَا اَعْلَى الدَّرَجَاتِ وَتُبَلِّغُنَا بِهَا قصى الْغَايَاتِ مِنْ جَمِيْعِ الْخَيْرَاتِ فِى الْحَيٰوةِ وَبَعْدَ الْمَمَاتِ ۔

ان کے علاوہ محدثین وفقہا علیہم الرحمۃ کو دیکھئے کہ انہوں نے اپنی کتابوں میں حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام کے نام مبارک کے ساتھ ''صلی اللہ علیہ وسلم'' یا کوئی اور مختصر درود شریف کے الفاظ لکھے ہیں، حالانکہ یہ الفاظ بھی حضور نبی کریم ﷺ سے ماثور نہیں اور نہ ہی صحابہ کرام رضی اللہ عنہم سے ان الفاظ کا ثبوت ملتا ہے بلکہ یہ درود شریف تو صحابہ کرام کے کئی سو سال بعد لکھا جانے لگا ہے، مگر معترضین نے کبھی یہ نہ کہا کہ یہ درود شریف ناجائز وبدعت ہے بلکہ دن رات اسے پڑھتے ہیں، بولتے ہیں، لکھتے ہیں۔

ایک اعتراض یہ بھی کیا جاتا ہے کہ جناب یہ درود ''اَلصَّلٰوةُ وَالسَّلَامُ عَلَيْكَ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ'' پڑھا جاتا ہے، یہ درود پڑھنا بھی بدعت وناجائز ہے، یہ تو بدعتی لوگوں کا گھڑا ہوا خود ساختہ درود ہے، پاکستان کے علاوہ کسی اور ملک میں نہیں پڑھا جاتا۔

اس جاہلانہ اعتراض کے بارے میں ہم کیا عرض کریں، ہم چند شہادتیں نقل کر رہے ہیں قارئین خود فیصلہ فرمالیں۔

ابن القیم جوزی (المتوفی ۷۵۱ھ) اپنی کتاب ''جلاء الافہام'' میں لکھتے ہیں:

حضرت ابوبکر محمد بن عمر رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں کہ میں حضرت ابوبکر بن مجاہد رحمۃ اللہ علیہ کے پاس بیٹھا تھا کہ اتنے میں شیخ المشائخ حضرت شبلی رحمۃ اللہ علیہ آئے، ان کو دیکھ کر ابوبکر بن مجاہد رحمۃ اللہ علیہ کھڑے ہو گئے، ان سے معانقہ کیا اور ان کی پیشانی کو بوسہ دیا، میں نے ان سے عرض کیا کہ میرے سردار آپ حضرت شبلی رحمۃ اللہ علیہ کے ساتھ یہ سلوک کرتے ہیں حالانکہ آپ اور تمام علماء بغداد یہ خیال کرتے ہیں کہ یہ پاگل اور مجنون ہیں، انہوں نے فرمایا

میں نے وہی کیا جو حضور نبی کریم ﷺ کو کرتے دیکھا، پھر انہوں نے اپنا خواب بیان کیا کہ مجھے خواب میں حضور نبی کریم ﷺ کی زیارت ہوئی کہ حضور نبی کریم ﷺ کھڑے ہو گئے اور ان کی پیشانی کو بوسہ دیا، میں نے عرض کیا: یا رسول اللہ ﷺ آپ شبلی کے ساتھ ایسی عنایت فرماتے ہیں؟ تو حضور ﷺ نے ارشاد فرمایا کہ یہ ہر نماز کے بعد "لَقَدْ جَآءَكُمْ رَسُوْلٌ مِّنْ اَنْفُسِكُمْ" پڑھتا ہے، اس کے بعد مجھ پر درود پڑھتا ہے، ایک اور روایت میں ہے کہ جب بھی فرض نماز پڑھتا ہے اس کے بعد یہ آیت شریفہ "لَقَدْ جَآءَكُمْ رَسُوْلٌ مِّنْ اَنْفُسِكُمْ" آخر تک پڑھتا ہے، اس کے بعد تین مرتبہ صلی الله عليك يا محمد، صلى الله عليك يا محمد، صلى الله عليك يا محمد (ﷺ) پڑھتا ہے۔ حضرت ابوبکر رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں کہ اس خواب کے بعد حضرت شبلی رحمۃ اللہ علیہ آئے تو میں نے ان سے پوچھا کہ نماز کے بعد کیا پڑھتے ہیں تو انہوں نے یہی بتایا۔ (القول البدیع، جلاء الافہام)

مولوی اشرف علی تھانوی نے ایک دن کہا، جی چاہتا ہے کہ آج درود شریف زیادہ پڑھوں وہ بھی ان الفاظ سے کہ "الصلوٰة والسلام عليك يا رسول الله"
(شکر النعمہ بذکر الرحمۃ)

مولوی حسین احمد مدنی "الصلوٰة والسلام عليك يا رسول الله" کے بارے میں لکھتے ہیں "ہمارے مقدس بزرگانِ دین اس صورت اور جملہ صورت درود شریف کو اگرچہ بعینہٖ خطاب وندا کیوں نہ ہوں، مستحب و مستحسن جانتے ہیں اور اپنے متعلقین کو اس کا امر کرتے ہیں اور اس تفصیل کو مختلف تصانیف وفتاویٰ میں ذکر فرمایا" (الشہاب الثاقب)

غیر مقلدین کے امام حافظ ابن قیم جوزی اور مستند علماء دیو بند کی عبارات آپ کے سامنے ہیں کہ "الصلوٰة والسلام عليك يا رسول الله" درود شریف ہی ہے۔ اب دوسرا اعتراض یہ ہے کہ یہ پاکستان کے علاوہ بھی کہیں اور پڑھا جاتا ہے یا نہیں تو سنئے!

نامور مورخ اور ادیب نسیم حجازی اپنے سفرنامہ میں ترکی کے سفر کا حال لکھتے ہیں!



"کوئی گیارہ بجے کی قریب ہم نے قونیہ کا رخ کیا...... ڈرائیور کے ساتھ ایک نوجوان تھا، جو ٹوٹی پھوٹی انگریزی میں بات کرسکتا تھا۔ جمعہ کا دن تھا اور ہم نے اپنے گائیڈ کو روانہ ہوتے وقت ہی بتا دیا تھا کہ ہم راستے کی کسی مسجد میں جمعہ کی نماز کے لیے رکنا چاہتے ہیں۔ انقرہ سے قونیہ کا فاصلہ تقریباً ڈیڑھ سو میل تھا اور ہمارا ڈرائیور شہر کے مضافات سے نکلنے کے بعد تقریباً ستر میل فی گھنٹہ کے حساب سے کار چلا رہا تھا۔ اس کار ڈرائیور کے سامنے ایک چھوٹی سی تختی لٹک رہی تھی جس پر "الرزق على الله" کے الفاظ کندہ تھے۔ کوئی آدھ یا پون گھنٹہ بعد سڑک کے کنارے ایک چھوٹی سی بستی کی مسجد کے قریب کار رکی اور ہم اتر پڑے۔ ترک کسانوں کی اس بستی کی سب سے خوبصورت عمارت یہ مسجد تھی۔ میں نے وضو کے لیے کوٹ اتارا تو ایک دیہاتی نے پانی کا کوزہ بھر کر میرے سامنے رکھ دیا، وضو سے فارغ ہو کر اٹھا تو اس نے ایک صاف تولیہ پیش کر دیا۔

مسجد کے اندر قالین بچھے ہوئے تھے جنہیں دیکھ کر یہ محسوس ہوتا تھا کہ ان لوگوں کی کمائی کا بیشتر حصہ اپنے گھروں کے بجائے خدا کے گھر کی آرائش پر صرف ہوتا ہے۔ مسجد نمازیوں سے بھری ہوئی تھی۔ بستی کے مکانات کی تعداد دیکھنے کے بعد یہ معلوم ہوتا تھا کہ یہاں ہر ایک آدمی نماز پڑھتا ہے۔ جماعت میں ابھی کچھ دیر تھی اور خطیب صاحب ایک کتاب سے فارسی کے کسی شاعر کا نعتیہ کلام پڑھ رہے تھے۔ وہ تھوڑے تھوڑے وقفہ کے بعد نمازیوں کو درود وسلام پڑھانا شروع کر دیتے۔ الفاظ وہی تھے جن سے ہر پاکستان کے کان آشنا ہیں "الصلوٰة والسلام علیک یا رسول اللہ وسلم علیک یا حبیب اللہ" کچھ دیر بعد منبر پر کھڑے ہو کر خطیب نے عربی زبان میں خطبہ پڑھا اور اس کے بعد جماعت کھڑی ہو گئی۔ ہم نماز سے فارغ ہو کر باہر نکلے تو تمام نمازیوں کو مصری کی ڈلیوں کا ایک ایک لفافہ اور گلاب کے عرق کا ایک ایک گھونٹ تقسیم کیا گیا۔ جب نمازی باری باری دروازے کے قریب پہنچتے تھے تو ایک شخص گلاب پاش سے عرق کے چند قطرے ان کی ہتھیلی پر ڈال دیتا تھا اور وہ اسے پی لیتے تھے۔ دوسرا مصری کی ڈلیوں سے بھرے ہوئے

چھوٹے چھوٹے لفافے ان کو تقسیم کرتا جاتا تھا۔ مجھے معلوم ہوا کہ ہر جمعہ کی نماز کے بعد اسی طرح گلاب کا عرق اور مصری تقسیم کی جاتی ہے"۔

قاضی محمد زاہد الحسینی خلیفہ مجاز مولوی حسین احمد مدنی دیوبندی لکھتے ہیں:

علامہ عبدالحمید خطیب پاکستان میں سعودی عرب کے پہلے سفیر تھے، پاکستان آنے سے پہلے مکہ مکرمہ میں شیخ الحرم تھے اور حکومت سعودیہ کی مجلس شوریٰ کے رکن بھی تھے، قرآن کریم کی مختصر تفسیر بنام "تفسیر الخطیب" اور سیرت نبوی پر "تالیۃ الخطیب"، "امی الرسالات" کتابیں لکھیں ان کے علاوہ سلطان عبدالعزیز ابن سعود کی سوانح حیات "الامام العادل" کے نام سے دو جلدوں میں لکھی، پاکستان سے سبکدوش ہونے کے بعد دمشق (شام) چلے گئے اور وہیں ۱۳۸۱ھ میں انتقال کیا۔

یہ اپنی کتاب "امی الرسالات" کے دیباچہ کے ص ۴ پر لکھتے ہیں کہ

"میں مسجد حرام میں مدرس تھا تو مجھ سے ملک شام کے ایک حاجی نے آ کر شکایت کی کہ میں بیت اللہ شریف کے مطاف میں "الصلوٰۃ والسلام علیک یا رسول اللہ" کہہ رہا تھا کہ ایک عالم نے جو اپنے آپ کو نجدی ظاہر کرتا ہے مجھے روک دیا، میں نے شیخ ابن مانع اور شیخ عبدالظاہر امام مسجد حرام سے پوچھا تو ان دونوں نے فرمایا کہ اس کے پڑھنے میں کوئی حرج نہیں مگر جس نے روکا ہے وہ ان (دونوں شیوخ) کو بھی برا بھلا کہہ رہا ہے، (لہٰذا) یہ بات اور اس قسم کی دوسری باتیں لوگوں کی نظر میں وہابیہ نجدیہ کی حقارت کا باعث بنی ہوئی ہیں، کیا واقعی علمائے نجدیہ وہابیہ کا یہ عقیدہ ہے کہ "الصلوٰۃ والسلام علیک یا رسول اللہ" کہنا حرام ہے؟

تو میں نے اس کا جواب دیا کہ تمام اسلاف وہابیہ اس صلوٰۃ والسلام کو جائز قرار دیتے ہیں، بعض لوگ خواہ مخواہ اپنے غلط عقائد کو وہابیہ کے ساتھ غلط ملط کر کے وہابیہ کو بدنام کر رہے ہیں۔

مدینہ منورہ میں آج بھی روضہ نبی کریم ﷺ پر ہر نماز کے بعد "الصلوٰۃ



والسلام علیک یا رسول اللہ" پڑھا جاتا ہے۔ کوئی منع نہیں کرتا، بلکہ معلم حضرات ہر حاجی کو مواجہ شریف کے سامنے لے جا کر دست بستہ بلند آواز سے "الصلوٰۃ والسلام علیک یا رسول اللہ" کہلواتے ہیں، جو لوگ کہتے ہیں کہ یہ درود شریف نہیں وہ مواجہ شریف میں یہ درود کیوں پڑھتے ہیں۔ الحمدللہ دنیا کے وہ تمام ممالک جہاں مسلمان آباد ہیں وہاں یہ درود شریف پڑھا جاتا ہے۔

رہا یہ شبہ کہ حضور ﷺ درود پڑھنے والے کا درود سن لیتے ہیں یا نہیں تو اس کے بارے میں غیر مقلدین کے امام ابن القیم جوزی نے "جلاء الافہام" میں ایک حدیث نقل کی ہے، سنئے:

ترجمہ: طبرانی نے بہ سند مذکور کہا حضرت ابو درداء رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ حضور ﷺ نے ارشاد فرمایا جمعہ کے دن مجھ پر زیادہ درود پڑھا کرو، اس لیے کہ وہ یوم مشہود ہے اس دن فرشتے حاضر ہوتے ہیں کوئی بندہ (کسی جگہ سے) مجھ پر درود نہیں پڑھتا مگر اس کی آواز مجھ تک پہنچ جاتی ہے، وہ جہاں بھی ہو۔ حضرت ابو درداء رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں ہم (صحابہ) نے عرض کیا حضور ﷺ آپ کی وفات کے بعد بھی؟ فرمایا ہاں میری وفات کے بعد بھی! بیشک اللہ تعالیٰ نے زمین پر حرام کر دیا ہے کہ وہ انبیاء کے جسموں کو کھائے۔

اس حدیث کو حافظ منذری نے ترغیب میں ذکر کیا اور کہا کہ ابن ماجہ نے اسے بسند جید روایت کیا۔

یہاں یہ شبہ نہ کیا جائے کہ "سنن ابن ماجہ" میں یہ حدیث نہیں، پھر حافظ منذری کا "رواہ ابن ماجہ بسند جید" کہنا کیونکر صحیح ہو سکتا ہے؟ اس لیے کہ منذری نے رواہ ابن ماجہ کہا ہے "فی ستہ" نہیں کہا، مرویات ابن ماجہ سنن میں منحصر نہیں بلکہ تفسیر و تاریخ وغیرہ بھی ان کی تصانیف ہیں۔

یہ حدیث ابن قیم نے اپنی مشہور کتاب "جلاء الافہام" میں نقل کی جس میں مراد

مذکور ہے کہ درود پڑھنے والا جہاں بھی ہو اس کی آواز رسول اللہ ﷺ کو پہنچ جاتی ہے۔
مولوی اشرف علی تھانوی نے اپنی کتاب "بوادر النوادر" جلد اول صفحہ ۲۰۵ پر اس حدیث کی سند اور متن دونوں پر کلام کیا ہے، علامہ سیّد احمد سعید کاظمی رحمۃ اللہ علیہ نے ان اعتراضات کا مفصل، مدلل، علمی اور تحقیقی جواب دیا ہے جو پڑھنے کے قابل ہے، مگر افسوس کہ طوالت کے خوف سے ہم یہاں جواب نقل نہیں کر سکے۔

## ایک غلط فہمی کا ازالہ

کیا درود شریف میں مزید کلمات کا اضافہ کیا جا سکتا ہے؟ یعنی ایسے کلمات کا اضافہ کرنا جس سے حضور ﷺ کی عظمت وشان ظاہر ہوتی ہو۔ اس بارے میں عرض ہے کہ

"فقہا نے نماز کے درود میں لفظ "سیّدنا" کی زیادتی کو مستحب اور افضل قرار دیا ہے۔ صاحب "درمختار" نے فرمایا "وَنَدَبَ السَّيِّدنَا لِاَنَّ زِيَادَةَ الْاَخْبَارِ الْوَاقِعِ عَيْنَ السُّلُوْكِ وَالْاَدَبِ فَهُوَ اَفْضَلُ مِنْ تَرْكِهٖ" یعنی نماز میں درود شریف میں "سیّدنا" کا لفظ کہنا مستحب ہے کیونکہ اخبار واقعی کا زیادہ کرنا عین ادب کی راہ چلنا ہے۔ لہٰذا اس کا پڑھنا اس کے چھوڑنے سے افضل ہے اور شامی ہے "وَالْاَفْضَلُ الْاِتْيَانُ بِلَفْظِ السِّيَادَةِ كَمَا قَالَهُ ابْنُ ظَهِيْرَةَ وَصَرَّحَ بِهِ الَّتِي الشَّارِحُ لِاَنَّ فِيْهِ الْاِتْيَانَ بِمَا اَمَرَنَا بِهٖ وَزِيَادَةُ الْاَخْبَارِ بِالْوَاقِعِ الَّذِيْ هُوَ اَدَبٌ فَهُوَ اَفْضَلُ مِنْ تَرْكِهٖ" ۔ (شامی جلد اول ص ۴۷۹) یعنی لفظ "سیّدنا" لانا افضل ہے۔ یعنی نماز کے درود شریف میں اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ کہنا افضل ہے جیسا کہ ابن ظہیرہ نے کہا اور اس کے مطابق شارح (صاحب درمختار) نے بھی فتویٰ دیا، کیونکہ اس میں اس چیز کا لانا ہے جس کا ہمیں حکم دیا گیا (یعنی حضور ﷺ کی تعظیم وتوقیر) اور زیادہ اخبار ہے اس واقع کی جو عین ادب ہے، لہٰذا اس کا کہنا افضل ہے اس کے ترک سے"۔

مولوی محمد زکریا سہارنپوری امیر تبلیغی جماعت لکھتے ہیں:

"نبی کریم ﷺ کے نام نامی کے ساتھ شروع میں "سیّدنا" کا لفظ بڑھا دینا



مستحب ہے۔ "درمختار" میں لکھا ہے کہ سیّدنا کا بڑھا دینا مستحب ہے اس لیے کہ ایسی چیز کی زیادتی جو واقعہ میں ہو عین ادب ہے جیسا کہ "رملی شافعی" وغیرہ نے کہا ہے۔"

مولانا حافظ عبدالرحمان ابن مفتی محمد حسن دیوبندی مہتمم جامعہ اشرفیہ نیلا گنبد لاہور راوی ہیں کہ میرے والد صاحب نے ایک موقعہ پر مجھے یہ واقعہ سنایا کہ ایک دن مولانا داؤد غزنوی (غیر مقلد) آئے اور کہنے لگے! میں درود شریف پڑھتا ہوں تو اس کی عظمت بڑھانے کے لیے کچھ اور کلمات اس میں شامل کر لیتا ہوں، سوچتا ہوں کہ یہ بے ادبی یا سنت کی خلاف ورزی تو نہیں؟

یہ بات ہو رہی تھی کہ اچانک مولانا محمد ادریس کاندھلوی تشریف لے آئے، مفتی صاحب (محمد حسن امرتسری) نے انہیں مخاطب کر کے کہا آیئے مولانا اس وقت آپ کی ضرورت پڑ گئی، پھر انہیں مولانا داؤد غزنوی کا سوال سنایا، مولانا ادریس نے کہا اس میں کوئی اشکال نہیں اور قرآن کی اس آیت سے استنباط فرمایا کہ "يٰٓاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا صَلُّوْا عَلَيْهِ وَسَلِّمُوْا تَسْلِيْمًا" اس میں صلوا اور سلموا کے صیغے مطلق ہیں، اس اطلاق میں یہ خاص شکل بھی شامل ہے، مفتی صاحب نے یہ بات جو سنی تو فرمایا جزاك اللہ آپ نے خوب جواب دیا۔

قاضی محمد زاہد الحسینی خلیفہ مجاز مولوی حسین احمد دیوبندی لکھتے ہیں کہ

"درود شریف اس محبت ایمانی اور روحانی عقیدت کا اظہار ہے جو ایک خوش بخت مسلمان سیدِ دو عالم ﷺ کے حضور پیش کرتا ہے، اس لیے جو کلمات بھی، نثر یا نظم کی طرز پر پیش کرے، جائز اور درست ہے...... چنانچہ صحابہ کرام رضوان اللہ علیہم اجمعین نے سیّدِ دو عالم ﷺ کے حضور فداك ابی وامی اور فداك روحی جیسے عشق ومحبت میں ڈوبے ہوئے کلمات سے اپنی تسکین قلبی کا کچھ سامان مہیا کیا...... اس لیے محبت ایمانی اور عقیدت روحانی کی بنا پر بہترین پیرایہ اختیار کرے، حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ نے

ارشاد فرمایا ہے اپنے نبی ﷺ پر بہترین طرز اور اچھے پیرائے میں درود بھیجو۔ (جواہر البحار جلد۳،ص۸۳۰)...... چنانچہ عشاق اور خدام نے مقدور بھر جس انداز اور طرز اور کلمہ کو تلاش کر سکے، اسے بیان کرنے کا شرف حاصل کیا...... درود وسلام کے کئی کلمات ہزاروں کی تعداد میں امت کے لیے تالیف کئے“۔

ان عبارات سے یہ بھی ثابت ہو گیا کہ درود شریف کے تمام مجموعے مثلاً دلائل الخیرات، درود تاج، درود لکھی، درود ماہی، درود مستغاث وغیرہ پڑھنے میں کوئی حرج نہیں اگر کوئی جاہل ان کے پڑھنے سے منع کرتا ہے تو اسے اللہ تعالیٰ ہی ہدایت دے سکتا ہے۔

یہاں ایک شبہ پیدا ہو سکتا ہے کہ آپ تو کہتے ہیں کہ درود شریف میں ایسے کلمات کا اضافہ کرنا جائز ہے جن سے نبی کریم ﷺ کی عظمت وشان ظاہر ہوتی ہو لیکن حضور ﷺ کی حدیث سے یہ ثابت ہوتا ہے کہ آپ ﷺ کی شان اقدس بیان کرنے میں مبالغہ کرنا جائز نہیں، حدیث درج ذیل ہے۔

عَنْ عُمَرَ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ لَا تُطْرُوْنِيْ كَمَا اَطْرَتِ النَّصَارٰى عِيْسَى ابْنِ مَرْيَمَ فَاِنَّمَا عَبْدُهٗ فَقُوْلُوْا عَبْدُ اللّٰهِ وَرَسُوْلُهٗ ۔ متفق علیه

(ترجمہ) حضرت عمر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے ارشاد فرمایا مجھے نہ بڑھاؤ جیسے نصاریٰ نے عیسیٰ بن مریم علیہ السلام کو بڑھایا۔ میں اللہ تعالیٰ کا صرف ”عبد“ ہوں، لہٰذا تم مجھے ”عبد اللہ ورسولہ“ کہو۔

علامہ سیّدی احمد سعید کاظمی محدث رحمۃ اللہ علیہ (المتوفی ۱۹۸۶ء) اس حدیث شریف کی تشریح کرتے ہوئے فرماتے ہیں:

”یہ حدیث صحیحین (بخاری و مسلم) کی متفق علیہ ہے۔ رسول اکرم ﷺ نے اس حدیث شریف میں یہ ارشاد فرمایا کہ مجھے الوہیت اور معبودیت کے درجہ تک نہ بڑھاؤ جیسا کہ عیسائیوں نے حضرت عیسیٰ علیہ السلام کو اللہ تعالیٰ کا بیٹا کہہ کر انہیں الٰہ اور معبود بنایا



اور مقام عبدیت ورسالت سے بڑھا کر معبودیت اور الوہیت تک پہنچا دیا۔

جو لوگ اس حدیث کو پڑھ کر رسول اللہ ﷺ کی شان رسالت اور کمال عبدیت بیان کرنے سے روکتے ہیں انہیں معلوم ہونا چاہیے کہ شان رسالت اور کمال عبدیت کے مقام اور مرتبہ میں حضرت محمد ﷺ کے حق میں مبالغہ ممکن نہیں۔ اس لیے کہ عبدیت ورسالت کا کوئی کمال ایسا نہیں جو اللہ تعالیٰ نے اپنے حبیب ﷺ کو عطا نہ فرمادیا ہو، نیز یہ کہ اس مقام عبدیت ورسالت میں حضرت محمد ﷺ کے لیے کوئی حد نہیں نہ اس میں زیادتی اور مبالغہ متصور ہے البتہ الوہیت اور معبودیت کی صفت اگر کوئی شخص معاذ اللہ رسول اکرم ﷺ کے لیے ثابت کرے تو یقیناً اس نے مبالغہ کیا اور حضور ﷺ کو حد سے بڑھایا۔ لیکن کسی مسلمان کے حق میں یہ گمان کرنا کہ اس نے رسول اللہ ﷺ کو الوہیت اور معبودیت کے درجہ تک پہنچایا ہے، بڑا جرم اور گناہ عظیم ہے کوئی مسلمان جو لا الٰہ الا اللہ محمد رسول اللہ اپنی زبان سے پڑھتا ہو اور دل سے اس کا یقین رکھتا ہو کہ اس کے حق میں ان کا گمان شدید قسم کی سوء ظنی ہے جس کے بارے میں اللہ تعالیٰ نے فرمایا ”ان بعض الظن اثم“

مختصر یہ کہ حضرت محمد ﷺ کی شان اقدس بیان کرنے میں مبالغہ ممکن نہیں بجز اس کے کہ حضور ﷺ کے لیے الوہیت ثابت کی جائے اور اس حدیث میں خود اس امر کی تصریح موجود ہے۔ حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام نے ارشاد فرمایا:

لا تطرونی کما اطرت النصاری (الحدیث)

”مجھے ایسا نہ بڑھاؤ جیسے نصاریٰ نے عیسیٰ علیہ السلام کو بڑھایا“

ظاہر ہے کہ نصاریٰ نے عیسیٰ علیہ السلام کو ”الٰہ“ مانا تھا جیسا کہ قرآن کریم میں اللہ تعالیٰ فرماتا ہے: اِذْ قَالَ اللّٰهُ يٰعِيْسَى ابْنَ مَرْيَمَ ءَاَنْتَ قُلْتَ لِلنَّاسِ اتَّخِذُوْنِيْ وَاُمِّيَ اِلٰهَيْنِ مِنْ دُوْنِ اللّٰهِ ۔ ثابت ہوا کہ حدیث مبارکہ میں حضور سیّد عالم ﷺ کو الٰہ ماننے کی نہی وارد ہے۔ یہ نہیں کہ ماسوائے الوہیت حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام کی شان تسلیم

کرنے سے منع کیا گیا ہو، حاشا وکلا ایسا ہرگز نہیں، بلکہ ہر وہ خوبی اور کمال جو الوہیت کے ماسویٰ ہے، وہ حضور ﷺ کے لیے ثابت و مستحق ہے۔ حضرت شیخ عبد الحق محدث دہلوی رحمۃ اللہ علیہ اسی حدیث کی شرح کرتے ہوئے ''اشعۃ اللمعات'' میں فرماتے ہیں:

فقولوا عبد الله ورسوله پس بگوئید مرا بنده خدا ورسول او . وبندگی مقام خاص وصفت مخصوصه آنحضرت ست که بنده حقیقی اوست واز همه اتم واکمل ست دریں صفت وکمال مدح وبیان علو مقام آنحضرت در اسناد ایں صفت ست واطراد مبالغه بمدح آنحضرت را ندارد وهر وصف وکمال که اثبات کنند وبهر کمالے که مدح گویند از رتبه او قاصر است الا اثبات صفت الوهیت که درست نیاید . بیت

مخوان او راخدا از بهر امر شرح وحفظ دیں
گرهر وصف کش مبخواهی اندر مدحش انشا کن

وتحقیقت هیچ کس جز خداشنا سد چناں که خدا را چوں او کس شناخت ﷺ (اشعۃ اللمعات جلد چہارم ص ۹۳، ۹۴)

(ترجمہ) پس مجھے خدا کا بندہ اور اس کا رسول کہو۔ مقام ''عبدیت'' رسول اللہ ﷺ کا مقام خاص اور حضور ﷺ کی صفت مخصوصہ ہے۔ اس لیے کہ حضور ﷺ اللہ تعالیٰ کے عبد حقیقی ہیں اور اس وصف عبدیت میں سب سے زیادہ اتم و اکمل ہیں اور آنحضرت ﷺ کی کمال مدح اور علو مقام اسی صفت عبدیت کی طرف اسناد کرنے میں ہے۔ حد سے بڑھانا اور مبالغہ کرنا حضور ﷺ کی مدح شریف میں راہ نہیں پاتا۔ جس صفت کمال کا حضور ﷺ کے لیے اثبات کریں اور جس کمال وخوبی کے ساتھ حضور ﷺ کی تعریف کریں وہ حضور ﷺ کے مرتبہ سے قاصر ہے بجز اثبات صفت



الوہیت کے کہ وہ درست نہیں۔

مخواں او را خدا از بہر امر شرح وحفظ دیں
دگر ہر وصف کشی میخواہی اندر مدح انشا کن

یعنی امر شرح اور دین کو محفوظ رکھنے کے لیے انہیں خدا نہ کہو۔ اس کے علاوہ جو صفت چاہو حضور ﷺ کی مدح میں بیان کرو۔

حقیقت یہ ہے کہ اللہ تعالیٰ کے سوا کوئی ان کی حقیقت کو جانتا ہے نہ ان کی تعریف کر سکتا ہے اس لیے کہ حضور ﷺ حقیقت میں جیسے ہیں انہیں اللہ تعالیٰ کے سوا کوئی نہیں جانتا، جیسا کہ خدا تعالیٰ کو ان کی طرح کوئی نہیں پہچانتا۔

حضرت شیخ عبد الحق محدث دہلوی رحمۃ اللہ علیہ کے اس بیان سے واضح ہو گیا کہ حضور سیّد عالم ﷺ کی مدح میں جو کمالات اور خوبیاں بیان کی جائیں وہ سب حضور ﷺ کے مرتبہ سے قاصر ہیں اور کسی قسم کے اطراد و مبالغہ کو حضور ﷺ کی تعریف میں راہ نہیں ملتی، بجز اثبات الوہیت کے۔

اور یہ امر ظاہر ہے کہ حضور سیّد عالم ﷺ کو روحانی طور پر حاظر ناظر سمجھنا یا ابتدا آفرینش خلق سے دخول جنت ونار جمیع ما کان ومایکون کے علم کا حضور ﷺ کو عالم ماننا، نیز حضور ﷺ کو نور کہنا، اسی طرح خزائن الٰہیہ کو آنحضرت ﷺ کے دست کرم میں بہ عطائے الٰہی تسلیم کرنا۔ علیٰ ہذا القیاس جس قدر صفات اور کمالات تاجدار مدینہ ﷺ کے لیے اہل سنت قرآن وحدیث کی روشنی میں ثابت مانتے ہیں ان میں سے کوئی وصف بھی صفت الوہیت نہیں لہٰذا کمالات مذکورہ کے ساتھ حضور ﷺ کی مدح وثناء کو معاذ اللہ اطراد اور مبالغہ کہنا دروغ ہے، چھوڑ دے اس چیز کو (یعنی الوہیت کو) جس کا دعویٰ کیا تھا نصاریٰ نے اپنے نبی حضرت عیسیٰ علیہ السلام کے بارے میں اور حکم کر ہر اس چیز کے ساتھ جو تو چاہے حضور ﷺ کی مدح وثناء میں اور اس پر اچھی طرح پختہ اور مضبوط رہ۔

# صلوٰۃ وسلام بحضور محمد ﷺ

مصطفےٰ، مجتبیٰ پر صلوٰۃ وسلام — شاہِ ارض وسما پر صلوٰۃ وسلام

جس پہ دن رات بھیجے خدا بھی دُرود — اُس حبیب خدا پر صلوٰۃ وسلام

نام لیتے ہی حل ہو گئیں مشکلیں — ایسے مشکل کشا پر صلوٰۃ وسلام

جو سہارا ہے سب کے لیے حشر میں — اُس شفیع الورٰی پر صلوٰۃ وسلام

اُس کے آنے سے ہر سُو بہار آ گئی — رحمتِ دوسرا پر صلوٰۃ وسلام

جس کو عرشِ علےٰ پر بلایا گیا — اُس نبی الہدیٰ پر صلوٰۃ وسلام

آل واصحابِ عالی پہ بے حد دُرود — اہلِ صبر ورضا پر صلوٰۃ وسلام

اہلِ سنت پہ رحمت خُدا کی رہے — انبیاء اولیاء پر صلوٰۃ وسلام

اے قمر! مِل کے سب جان ودل سے پڑھو
احمدِ مجتبےٰ پر صلوٰۃ وسلام

قمر یزدانی




# صلوٰۃ وسلام بوقتِ اذان

مولانا ابوداؤد محمد صادق صاحب

سوال: اذان سے پہلے یا بعد صلوٰۃ وسلام پڑھنے کے خلاف زبانی مخالفت کے علاوہ بہت پمفلٹ بازی واشتہار بازی ہو رہی ہے۔ اسے بدعت وناجائز، اذان میں اضافہ، دین میں مداخلت اور اذان بلالی کے مخالف قرار دیا جارہا ہے۔ اس کے متعلق صحیح طور پر مطمئن کیا جائے۔

الجواب: اللہ تعالیٰ کا ارشاد ہے:

اِنَّ اللّٰهَ وَمَلٰٓئِكَتَهٗ يُصَلُّوْنَ عَلَى النَّبِيِّ ؕ يٰٓاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا صَلُّوْا عَلَيْهِ وَسَلِّمُوْا تَسْلِيْمًا

”بے شک اللہ اور اس کے فرشتے درود بھیجتے ہیں اس غیب بتانے والے (نبی) پر، اے ایمان والو! ان پر درود اور خوب سلام بھیجو“۔

قرآن پاک کی اس مشہور ومعروف آیت مبارکہ میں حضور ﷺ کی تعظیم وشان آپ پر صلوٰۃ وسلام کے متعلق بہت جامع بیان ہے اور مانعین صلوٰۃ وسلام اس کے خلاف جو بھی اعتراضات کرتے ہیں ان سب کا اس میں جواب ہے کیونکہ آیت کریمہ میں صلوٰۃ وسلام پڑھنے کا مطلق حکم ہے کہ جب چاہو پڑھو اور جن الفاظ وصیغوں کے ساتھ چاہو اسے ادا کرو۔ اس پر کوئی پابندی نہیں جب تک کسی معقول دلیل سے کسی پہلو کو ناجائز ثابت نہ کیا جائے۔ خود مانعین کے امام ابن قیم تلمیذ ابن تیمیہ نے حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما سے اس آیت کی تفسیر میں نقل کیا ہے۔

اَثْنُوْ عَلَيْهِ فِىْ صَلَاتِكُمْ وَمَسَاجِدِكُمْ فِىْ كُلِّ مَوْطِنٍ

یعنی اے ایمان والو! اپنے نبی کی ثناء کرو (درود وسلام پڑھو) اپنی نمازوں میں مسجدوں میں اور ہر موقع وجگہ میں۔" (جلاء الافہام ص ۲۹۰)

شیخ عبدالحق محدث دہلوی رحمۃ اللہ علیہ نے لفظ "تنبیہ" فرمایا:

"آنحضرت ﷺ پر تمام اوقات میں درود وسلام مستحب و مستحسن ہے۔"

(مدارج ج۔۱ص ۳۲۴)

فقہ اسلامی کی مشہور و معتبر کتاب درمختار وردالمختار (ج:۱ص ۳۸۲) میں فرمایا:

وَمُسْتَحَبَه فِىْ كُلِّ اَوْقَاتٍ اِلَّا مَكَانٍ حَيْثُ لَا مَانِعَ

یعنی ان تمام ممکن وجائز اوقات میں درود شریف مستحب ہے جہاں کوئی ممانعت نہیں۔

علامہ یوسف نبہانی علیہ الرحمہ نے نقل فرمایا کہ "درود شریف ہر وقت وحالت میں مستحب ہے۔ (سعادة الكونين ص ۱۹۵) اگر کوئی قرآن کریم اور ان سب تصریحات کے برعکس کہیں صلوٰۃ وسلام سے روکتا ہے تو اس پر لازم ہے کہ وہ ایسی ہی تصریحات سے ممانعت ثابت کرے ورنہ پڑھنے والوں پر کوئی پابندی نہیں ہے۔ درود شریف میں خیر وبرکت اور بہتری ہی بہتری ہے اور درود کی فضیلت وثواب پڑھنے والے کو حاصل ہے۔

## صیغہء خطاب

حضور ﷺ پر درود وسلام کا حکم خداوندی اس بات کی بھی دلیل ہے کہ رسول اللہ ﷺ بظاہر دنیا سے پردہ فرمانے کے باوجود بحیات حقیقی زندہ ہیں، آپ کو درود وسلام پہنچتا ہے جسے آپ سنتے اور وصول فرماتے ہیں۔ اگر ایسا نہ ہوتا تو اللہ تعالیٰ آپ پر درود وسلام کا حکم نہ فرماتا یا آپ کے پردہ فرمانے کی صورت میں اس کی ممانعت کردی جاتی مگر یہ حکم خداوندی مطلق اور دائمی ہے اس سے آپ کی حیات وسماعت ثابت ہے لہٰذا بصیغہء حیات بھی صلوٰۃ وسلام عرض کرنا جائز وثابت ہے اور تفسیر روح المعانی میں وَسَلِّمُوْا



تَسْلِيْمًا ۔ کی تفسیر ہی یہ فرمائی ہے کہ قولو السلام عليك ايها النبى ونحوه، یعنی بصیغہء خطاب وحاضر السلام عليك يا ايها النبى یا اس کی مثل السلام عليك يا رسول الله يا حبيب الله وغیرہ پڑھو پھر فرمایا۔ هذا ما عليه اكثر العلماء الاجله اکثر اجل علماء کی یہی تفسیر ومسلک ہے۔ خود رسول اکرم ﷺ نے فرمان خداوندی کے موافق اپنی امت کو عین نماز وتشہد میں سلام کی تعلیم ہی بصیغہ خطاب وحاضر فرمائی ہے۔ جسے ہر نمازی مسلمان پڑھتا ہے۔ اَلسَّلَامُ عَلَيْكَ اَيُّهَا النَّبِىُّ (سلام ہو آپ پر اے نبی پاک) اگر اس میں شرک وبدعت کا کوئی شائبہ ہوتا تو قرآن وحدیث میں اور عین حالت نماز میں ہرگز یہ تعلیم نہ دی جاتی اور جب نماز جیسی خاص عبادت میں رسول اللہ ﷺ کو ندا کے ساتھ شرک بدعت نہیں تو بیرون نماز کے ساتھ صلوٰۃ وسلام کی ممانعت کا سوال ہی پیدا نہیں ہوتا۔ بعض لوگ نماز والے درود کی تو بہت فضیلت وتاکید بیان کرتے ہیں، مگر نماز کے سلام بصیغہء خطاب (اَلسَّلَامُ عَلَيْكَ اَيُّهَا النَّبِىُّ) کا ذکر زبان پر نہیں لاتے۔ یہ ناانصافی نہیں تو اور کیا ہے؟

## لفظ صلوٰۃ

جس طرح تمام اوقات میں درود پڑھنا اور ندا وخطاب کرنا جائز وثابت ہے اسی طرح نماز کے علاوہ کسی بھی لفظ کے ساتھ درود شریف پڑھنے کی پابندی نہیں۔ علامہ فاسی علیہ الرحمہ نے شرح دلائل الخیرات ص ۲۶ میں فرمایا "جس طرح بھی درود پڑھے لفظ صلوٰۃ کے ذکر کے بعد وہ درود ہے" اور امام سخاوی نے فرمایا۔ "جمہور کے نزدیک جس لفظ سے بھی صلوٰۃ (درود) کا مفہوم ومراد ادا ہو جائز ہے" (القول البدیع ص۔۶۴) الحمد للہ آیت مبارکہ کی روشنی میں تصریحات مذکورہ سے واضح ہو گیا کہ درود شریف پڑھنے میں وقت اور الفاظ وجگہ کی کوئی پابندی نہیں۔ درود شریف جب پڑھا جائے جہاں پڑھا جائے اور جن الفاظ سے پڑھا جائے، سب جائز ہے۔

## رفعت وکثرت

قران پاک نے حضور علیہ السلام کے ذکر کی بلندی کا اعلان فرمایا ہے (وَرَفَعْنَا لَكَ ذِكْرَكَ) اور حدیث میں کثرت درود کا ارشاد ہے (ان اولی الناس بی اکثرھم علی صلوۃ) مشکوۃ شریف...... لہٰذا درود شریف جس قدر اور جتنے مقام پر پڑھا جائے گا اتنی ہی کثرت اور بلندی ذکر ہوگی۔ اس لیے بحکم قرآن وحدیث اہل سنت وجماعت کے ہاں ہر ہر موقع پر درود وسلام کی کثرت ہوتی ہے اور یہی اہل سنت، اہل محبت کی علامت ہے۔ جیسا کہ امام سخاوی نے القول البدیع ص ۳۳ میں نقل کیا ہے۔

## صلوٰۃ بوقت اذان

پہلے کالم میں قران کریم، تفسیر وحدیث اور علماء کی تصریحات کی روشنی میں بلا ممانعت، ہر جگہ، ہر وقت وہر حالت بصیغہء خطاب وغیرہ ہر طرح درود شریف پڑھنے کے ثبوت سے اگرچہ اذان سے پہلے اور اذان کے بعد بھی صلوٰۃ وسلام پڑھنا ثابت ہوگیا مگر اب ہم خاص اس مسئلہ میں آٹھ سو سال سے زائد اہل اسلام وائمہ کرام اور بزرگانِ دین کا ''اجماع'' پیش کرتے ہیں اس لیے کہ فرمان نبوی ﷺ ہے۔ ''بے شک اللہ میری امت کو گمراہی پر جمع نہیں فرمائے گا۔'' (مشکوۃ شریف ص ۳۰) اور جس کام کو مسلمان اچھا سمجھیں وہ اللہ کے نزدیک بھی اچھا ہے۔ (کتاب اللمعات ص ۲۹ از شاہ ولی اللہ محدث دہلوی) برکت تمہارے اکابر (بزرگوں) کے ساتھ ہے۔ (کشف الغمہ ص ۱۹ امام شعرانی)

## صلاح الدین ایوبی رحمۃ اللہ علیہ

تاریخ اسلام کے سرمایہ افتخار، عاشق مصطفیٰ، فاتح بیت المقدس، مجاہد اسلام، عادل ودیندار سلطان صلاح الدین ایوبی رحمۃ اللہ علیہ (متوفی ۵۸۹ھ) نے چھٹی صدی ہجری میں اپنے دور حکومت میں بوقت اذان الصلوٰۃ والسلام علیک یا رسول اللہ پڑھنے کا حکم جاری کیا اور اس کے باوجود کہ سلطان موصوف بذات خود جلیل القدر عالم وفاضل



تھے، اتنے سو سال کے عرصہ میں متفقہ ومسلمہ ائمہ دین وبزرگان عظام نے سلطان موصوف پر صلوٰۃ وسلام کے خلاف فتویٰ جاری کرنے کے بجائے اس کی تائید وتصویب فرمائی اور اسے اپنی دعاؤں سے نوازا۔

## امام سخاوی رحمۃ اللہ علیہ

امام محمد بن عبدالرحمٰن سخاوی (متوفی ۹۰۲ھ پانچ سو سال پہلے) نویں صدی ہجری کے جلیل القدر امام وبزرگ اور حافظ ابن حجر عسقلانی شارح صحیح بخاری رحمۃ اللہ علیہ جیسے شیخ کے قابل فخر شاگرد ہیں جو اپنی مشہور کتاب ''القول البدیع فی الصلوٰۃ علی الحبیب الشفیع'' میں فرماتے ہیں کہ ''مؤذن حضرات فجر اور جمعہ کی اذان سے پہلے اور (تنگی وقت کے باعث مغرب کی نماز کے علاوہ) باقی اذانوں کے بعد جو الصلوٰۃ والسلام علیک یارسول اللہ پڑھتے ہیں اس کی ابتداء سلطان ناصر صلاح الدین یوسف بن ایوب (ایوبی) کے دور میں ان کے حکم سے ہوئی ان سے پہلے لوگ اپنے خلفاء پر السلام علی الامام الظاھر وغیرہ کہہ کر سلام کہتے تھے، جب کہ سلطان صلاح الدین نے اپنے عہد میں اس بدعت کو باطل کر کے اس کی جگہ رسول اللہ ﷺ پر صلوٰۃ وسلام کا حکم جاری کیا اسے اس کی جزائے خیر عطا ہو اور اس کے مستحب ہونے کی دلیل اللہ تعالیٰ کا یہ ارشاد ہے۔ وافعلوا الخیر اور نیک کام کرو۔ (پ ۱۷، ع ۱۷) اور معلوم وظاہر ہے کہ صلوٰۃ وسلام اجل خیر وعبادت ہے اور اس کی ترغیب پر احادیث وارد ہیں۔ پس حق بات یہ ہے کہ اذان سے پہلے یا بعد صلوٰۃ وسلام بدعت حسنہ (ایک اچھی نئی بات) ہے، جس کے کرنے والے کو اس کی اچھی نیت کے باعث اجر وثواب ہوگا۔
(القول البدیع ص ۱۹۲)

## امام شعرانی رحمۃ اللہ علیہ

امام عبدالوہاب شعرانی رحمۃ اللہ علیہ (متوفی ۹۷۳ھ، چار سو سال پہلے) وہ جامع شریعت وطریقت عارف باللہ اور محقق مذاہب اربعہ بزرگ ہیں جو امام جلال الدین سیوطی، شیخ

زکریا انصاری، شیخ محمد شناوی اور شیخ علی الخواص رضی اللہ عنہم جیسے اکابر کے شاگرد ہیں۔ آپ نے بھی امام سخاوی کی طرح سلطان ایوبی کا واقعہ لکھتے ہوئے فرمایا ہے۔ سلطان عادل صلاح الدین نے روافض کے اپنے خلفاء پر سلام کی بدعت کو مٹا دیا اور اس کی بجائے مؤذنوں کو **الصلوٰۃ والسلام علیک یا رسول اللہ** پڑھنے کا حکم دیا اور شہروں اور دیہاتوں میں اس حکم کو نافذ فرمایا۔ اللہ انہیں جزائے خیر دے۔

(کشف الغمہ ص ۷۸ باب الاذان)

## امام ابن حجر رحمۃ اللہ علیہ

امام احمد بن ہیتی مکی رحمۃ اللہ علیہ (متوفی ۹۷۴ھ چار سو سال پہلے) شارح مشکوٰۃ محدث کبیر ملا علی قاری رحمۃ اللہ علیہ کے استاد اور جلیل القدر امام اور بزرگ ہیں۔ آپ نے بھی امام سخاوی رحمۃ اللہ علیہ کے موافق مضمون نقل کرنے کے بعد فرمایا۔ "**و نعم ما فعل فجزا اللہ خیرًا**۔ یعنی سلطان صلاح الدین ایوبی نے اذان کے ساتھ صلوٰۃ وسلام کا طریقہ جاری فرما کر بہت اچھا کیا۔ اللہ اسے جزائے خیر عطا فرمائے۔" مزید فرمایا کہ صلوٰۃ بوقت اذان کی اصل سنت اور کیفیت "بدعت" ہے۔ یعنی جس (نئے نیک کام کی شریعت وسنت میں اصل موجود ہو وہ اپنی نئی صورت وموجودہ کیفیت میں اپنی اصل کے باعث بدعت حسنہ کار خیر اور باعث ثواب ہوگا جیسا کہ سلطان ایوبی کے متعلق بیان ہوا ہے۔ مزید فرمایا کہ "اذان سے پہلے جو سنت اعتقاد کر کے درود پڑھے اُسے روکا اور منع کیا جائے۔" یعنی باعتقاد سنت اذان سے پہلے درود ممنوع ہے اور اگر اس صورت کو سنت اعتقاد نہ کرے بلکہ مطلقاً بہ نیت خیر کار کے طور پر پڑھے جیسا کہ اہل سنت پڑھتے ہیں تو منع نہیں (فتاویٰ کبریٰ جلد نمبر ۱، ص ۱۳۱ وغیرہ) (سبحان اللہ مسئلہ کی کیسی نفیس تحقیق وبہر پہلو تفصیل فرما دی ہے۔ ماشاء اللہ)

## ملا علی قاری رحمۃ اللہ علیہ

ملا قاری علیہ الرحمہ الباری نے بھی اپنے زمانہ میں صلوٰۃ بوقت اذان کا ذکر کیا ہے



اور اپنے استاد محترم امام ابن حجر مکی رحمۃ اللہ علیہ کے موافق اس کی اصل سنت اور کیفیت بدعت لکھی ہے (جس کی تفصیل مذکور ہوئی) (مرقاۃ ج ۱، ص ۴۲۳) اسی طرح علامہ حصکفی نے "درمختار" میں، علامہ شامی نے "ردالمختار" میں، علامہ عمر بن نجیم نے "نہر الفائق" میں، امام سیوطی نے "حسن المحاضرۃ" میں، علامہ حلبی نے "سیرت حلبیہ" میں، علامہ نبہانی نے "سعادۃ الکونین" میں صلوٰۃ وسلام بوقت اذان کا ذکر فرمایا اور اسے بری بدعت کہنے کے بجائے بدعت حسنہ قرار دیا۔ بفضلہ تعالیٰ اس تحقیق وتفصیل کی روشنی میں اذان سے پہلے اور بعد صلوٰۃ وسلام پڑھنے کا جواز واستحباب ثابت ہوگیا جو عملاً اور ابتداً آٹھ سو سال سے زائد عرصہ سے مختلف مقامات پر جاری چلا آرہا ہے، چونکہ اس طرح پڑھنا واجب وسنت نہیں۔ اس لیے ہمیشہ ہر جگہ اس کا التزام نہیں کیا گیا، لیکن چونکہ یہ درود شریف ہے اس لیے اس کیفیت سے پڑھنا ناجائز بھی نہیں بلکہ جائز ومستحب ہے لہٰذا اس کو بدعت وناجائز اور اذان میں اضافہ ومداخلت فی الدین وغیرہ قرار دینا بجائے خود ناجائز وغلط ہے۔ کیا مانعین میں سلطان ایوبی اور دیگر ائمہ وعلماء کا کسی لحاظ سے بھی کوئی ہم پایہ وہم پلہ موجود ہے، ہرگز نہیں تو پھر "چھوٹا منہ بڑی بات" کہاں کی عقلمندی ہے اگر کوئی اس طرح نہ پڑھے تو اس کی مرضی لیکن اس کی مخالفت تو سراسر زیادتی ومحرومی ہے۔

## اذان بلالی

پھر اگر بوقت اذان صلوٰۃ وسلام اذان بلالی کے خلاف ہے تو کیا لاؤڈ سپیکر میں لازماً اذان کہنا اذان بلالی کے خلاف نہیں؟ سپیکر میں اذان کی "بدعت" کو کیوں نہیں بند کیا جاتا۔ کیا صرف درود شریف ہی سے بیر ہے؟ حضرت بلال رضی اللہ عنہ اذان سے قبل پڑھا کرتے تھے۔ **اللھم انی احمدک واستعینک علی قریش** الخ (کتاب ابوداؤد شریف ج ا ص ۴) اگر اذان سے پہلے یہ کلمات بدعت واضافہ نہیں تو صلوٰۃ وسلام کے لیے یہ "فتویٰ" کیوں ہے؟ اور پھر مانعین اذان بلالی کی موافقت کے لیے اذان سے قبل یہ دعا اور بغیر سپیکر اذان کیوں نہیں پڑھتے؟

''حدیث مشہور میں ہے کہ حالت مرض میں حضرت بلال رضی اللہ عنہ نے بعد اذان حاضر ہو کر عرض کیا: **یا السلام علیك یا رسول الله** الخ (سیرت حلبیہ ج ۱، ص ۴۸۷) اور یہ بھی اذان کے ساتھ سلام پڑھنے کی اصل اور موافقت ہے۔




## صلِّ علیٰ محمد ﷺ

عین مقرب خدا صل علیٰ حبیبنا
مظہرِ ذاتِ کبریا صل علیٰ نبینا
بھٹکے ہوؤں کا رہنما صل علیٰ کریمنا
دونوں جہاں کا آسرا صلی علیٰ رئیسنا
صلی علیٰ محمدٍ صل علیٰ حبیبنا
صلی علیٰ محمدٍ صلی علیٰ محمدٍ

تیرا جمال بالیقین رونقِ بزم دو جہاں
جلوہ تیرا مکاں مکاں شمعِ حریم لا مکاں
دونوں جہاں میں اک تیری ذات انیسِ بیکساں
تیرا درود بن گیا چارۂ دردِ عاصیاں
صلی علیٰ محمدٍ صل علیٰ حبیبنا
صلی علیٰ محمدٍ صلی علیٰ محمدٍ

اے کہ تیرا مقام ہے قربِ خدائے بے نیاز
اے کہ تیرے وجود پر خالقِ دو جہاں کو ناز
اے تیری جنبشِ نظر سب کے لیے ہے چارہ ساز
تیری نظر سے جو گرا ہو نہ سکا وہ سر فراز
صلی علیٰ محمدٍ صل علیٰ حبیبنا
صلی علیٰ محمدٍ صلی علیٰ محمدٍ

دردِ غمِ فراق نے ایسا کیا ہے پائمال

زندگی بن گئی میری تیرے بغیر اک وبال
واسطہ اہلِ بیت کہ ہو کوئی صورتِ وصال
مجھ پر کرم کی اِک نظر صدقہ حضرت بلال
صلی علیٰ مُحَمّد صل علیٰ حبیبنا
صلی علیٰ مُحَمّد صلی علیٰ مُحَمّد

کثرتِ ذکرِ مصطفیٰ مدحِ حبیبِ کبریا
راحتِ دل، قرار جاں، دردِ ہلال کی دوا
اب تو یہی ہے آرزو اور دعا کا منتہا
بس ہو درِ حضور پر خیر سے میرا خاتمہ
صلی علیٰ مُحَمّد صل علیٰ حبیبنا
صلی علیٰ مُحَمّد صلی علیٰ مُحَمّد

ہلال جعفری



# مصطفیٰ جانِ رحمت پہ لاکھوں سلام
# شمعِ بزمِ ہدایت پہ لاکھوں سلام

علامہ محمد جلال الدین قادری رحمۃ اللہ علیہ

لغات:

مصطفیٰ: برگزیدہ۔قبول کیا ہوا۔صفات شمیمہ وبشریہ سے پاک۔

بزم: جشن محفل، مجمع شادی۔

ہدایت: رہنمائی، نجات، بیان، دلالت۔

ہدایت...... ہا کے کسرہ کے ساتھ مستعمل ہے بعض نے ''ہا'' کو ''فتحہ'' کے ساتھ بھی پڑھا ہے۔

مصطفیٰ: شیخ الاولیاء امام محمد المہدی بن احم بن علی بن یوسف الفاسی علیہ الرحمۃ الباری لفظ ''مصطفیٰ ﷺ'' کے مفہوم کو یوں بیان فرماتے ہیں:

''فَهُوَ الْمُخْتَارُ الْمُسْتَخْلَص فَاِنَّهٗ يُقَالُ صَفًا الشَّیْ خَلَصَ وَهُوَ صَلَّى اللهُ تَعَالٰى وَمُخْتَارُهٗ وَمُسْتَخْلَصَهٗ مِنْ خَلْقِهٖ وَهُوَ صِفْوَةُ الْخَلْقِ وَخَيْرَتُهُمْ عِنْدَهٗ وَقِيْلَ مَعْنَى الْمُصْطَفٰى مِنْ جَمِيْعِ دران اَوْصَاف الْبَشَرِيَّةِ فَسَمّٰى بِمَانَاسَب وَصْفَهٗ، وَقِيْلَ مَعْنَا الْمُخْتَار لِغَايَتِه الْقُرْبِ، فَسَمّٰى بِمَانَاسَبَ مَنْزِلَتَهٗ عِنْدَ رَبّهٖ لِاَنْ الا صطفاية عِبَارَةُ عَنْ غَايَتِهِ الْقُرْبِ، لِقَوْلِهٖ صَلَّى اللهُ تَعَالٰى عَلَيْهِ وَسَلَّمَ، اِنَّ اللهَ اَنَا اَحِبَّ عَبْدُ ابْتِلاءِ فَاِنَّ صَبْرُ اجْتَبَاهُ وَاِن رَضٰى

اِصْطَفَاهُ" (مطالع المسرات بجلاء دلائل الخیرات طبع لائل پور، ص: ۱۱۸)

خلاصہ عبارت یہ ہے کہ مصطفیٰ کا معنی پسند کیا ہوا اور خالص کیا ہوا ہے۔ اس اعتبار سے حضور اکرم، نور مجسم ﷺ مختار اور تمام مخلوقات الٰہیہ میں سے اللہ تعالیٰ کے پسند کیے ہوئے اور بہترین مخلوق ہیں۔

مصطفیٰ کا ایک معنی یہ بھی بیان کیا گیا کہ وہ ذات جو تمام اوصاف بشری کے میل کچیل سے پاک ہو، اس مناسبت سے کہ حضور انور ﷺ تمام اوصاف بشریہ کے میل سے پاک ہیں، آپ ﷺ کا نام مصطفیٰ ہے۔

مصطفیٰ کا ایک معنیٰ مختار (پسند کیا ہوا) ہے۔ اصطفا کا معنی قرب الٰہی کا انتہائی درجہ ہے، چونکہ حضور اقدس وانور ﷺ قرب الٰہی کے انتہائی درجہ پر فائز ہیں اس مناسبت سے آپ ﷺ کا نام مصطفیٰ قرار پایا۔ حضور اکرم ﷺ کا ارشاد ہے کہ جب اللہ تعالیٰ کسی بندے سے محبت فرماتا ہے تو اسے آزماتا ہے۔ اگر وہ صبر کرے تو اسے مرتبہ اجتباء عطا فرما کر مجتبیٰ بنا دیتے ہیں اور اگر وہ اس ابتلا میں مقام رضا اختیار کرتا ہے تو اسے مرتبہ اصطفا عطا فرما کر مصطفیٰ بنا دیتے ہیں۔

بہر حال اصطفا اپنے مذکورہ معنوں کی رُو سے حضور انور ﷺ کی صفت کریم اور آپ ﷺ کی ذات مجمع البرکات ان تمام مفاہیم کریمہ کو شامل اور حاوی ہے۔

عارف باللہ سیّد احمد عابد بن علیہ الرحمہ معنی اصطفا اور مصطفیٰ کے اطلاق میں لکھتے ہیں:

"اَلْمُصْطَفٰى مِنْ خَيْرِ الْاَحْبَابِ هُمْ عَلَيْهِمْ بِمَالَا يُمْكِنُ وَصْفَهُ. لِقُصُوْرِ الْعِبَارَةِ عِنْدَ الْمُتَزَايِدِ تَرقِيهِم فِى الْمَقَامَاتِ الَّتِى جَلَّتْ لِمَنْ الْاَدْرَاكَ اِلَّا لِمَنْ رَضَاهَا"

(جواہر البحار فی فضائل النبی المختار، مؤلفہ سیّد یوسف بن اسماعیل نبہانی، طبع مصر، ج ۳ ص ۳۳۹)

اللہ تعالیٰ کے انعام یافتہ بندوں میں مصطفیٰ وہ ہے جس کے اوصاف حمیدہ



بیان کرنے سے زبانیں عاجز ہوں اور وہ مقامات عالیہ پر ترقی کرتے رہیں۔ ان مقامات عالیہ کا ادراک ہر کسی کے بس میں نہ ہو۔

محقق جلیل محی الدین محمد بن مصطفیٰ معروف بہ شیخ زادہ علیہ الرحمہ بیان کرتے ہیں سرکار ابد قرار علیہ الصلوٰۃ والسلام کو جب ظاہر و باطن اور صورۃ و معنیٰ مرتبہ کمال پر فائز فرمایا اور اس کے بعد آپ کو مبعوث فرمایا گیا۔ بعدہ آپ ﷺ کو مقام محبوبیت عطا فرما کر مقام اصطفا پر فائز کیا گیا۔ اس جہت سے مقام مصطفیٰ کا ادراک مخلوقات کے احاطہ قدرت سے باہر ہے۔

"المراد من اصطفائه حبيبا بعد بعثه ولا شك ان بعثته متراخ عن بلوغه الى مرتبة الكمال صورة ومعنى"

(شیخ زادہ شرح قصیدہ بردہ، طبع کراچی۔ ص ۸۵)

فاضل اجل محقق اکمال علامہ عمر بن احمد الخرپوتی نے چند کلمات میں معنی اصطفا بیان فرما کر بحث کو مکمل فرما دیا۔ لکھتے ہیں:

"اِنَّ مَرْتَبَةَ الْاَصْطَفَاءُ اَعْلٰى مِنْ مَرْتبته الْكَمَالِ وَالْاَصْطَفَاءِ بِمَعْنَى الْاِخْتِيَارِ وَالْاِنْتِخَابِ"

(عقیدۃ الشہدۃ شرح قصیدۃ البردہ۔ طبع کراچی۔ ص ۸۶)

مرتبہ کمال سے اعلیٰ مرتبہ مقام اصطفا کا ہے۔ اس لیے کہ اصطفا کا معنی پسند کرنا اور انتخاب کرنا ہے۔ ظاہر ہے کہ مرتبہ کمال کسی طور پر بھی حاصل ہوتا ہے اور وہبی طور پر بھی مگر اختیار اور انتخاب میں کسب سے زیادہ نظر کرم اور حسن انتخاب کا دخل ہے۔ حضور مصطفیٰ کریم ﷺ کی ذات بابرکات میں گرچہ تمام کمالات جمع ہیں، مگر اس سے بڑھ کر آپ ﷺ کا وصف مرتبہ اصطفا پر فائز ہونا ہے کہ رب العزت جل وعلا نے تمام مخلوقات، اولین و آخرین میں سے آپ ﷺ کو مصطفیٰ بنایا۔

فَسُبْحٰنَ الَّذِىْ زَيَّنَ حَبِيْبِهِ الْكَرِيْمِ بِمَرْتَبَةِ الْاَصْطَفَا وَجَعَلَهُ

مُصۡطَفٰی صَلَّی اللّٰہُ تَعَالٰی عَلَیۡہِ وَاٰلِہٖ وَاَصۡحَابِہٖ وَبَارِکۡ وَسَلِّمۡ

سلام کے آغاز میں امام احمد رضا محدث بریلوی قدس اللہ اسرار نا بسرہ النوری کا حضور اکرم ﷺ کے اوصاف حمیدہ اور صفات کمالیہ میں سے کلمہ ''مصطفٰی'' کا انتخاب حسین، آپ کے عشق رسول، کمال علمی اور وسعت مطالعہ پر عمدہ دلیل ہے۔

رحمت: نرم دلی، ترس مہربانی، شفقت، جس کا نتیجہ مغفرت اور احسان ہو۔

علامہ جلال الدین سیوطی رحمۃ اللہ علیہ رحمت کا معنی یوں بیان فرماتے ہیں:

''الرحمۃ فِیۡ کَلَامِ الۡعَرَبِ الۡعَطۡفُ وَالۡاِشۡفَاقِ وَالرِّقَّۃِ وَھُوَ صَحِیۡحُ فِیۡ حَقِّہٖ صَلَّی اللّٰہُ تَعَالٰی عَلَیۡہِ وَسَلَّمَ اِذۡ ھُوَ اَنۡعَمُ الۡخَلۡقِ وَاَعۡظَمُھُمۡ وَاَشۡفَقُھُمۡ وَاَرۡقَقُھُمۡ قَلۡبًا''

(الریاض الانیقہ فی شرح اسماء خیر الخلیقہ۔ طبع بیروت۔ ص ۱۶۵)

عربی زبان میں رحمت کا معنی مہربانی، شفقت اور رقت قلبی ہے۔ ان معنوں کے اعتبار سے حضور مصطفٰی کریم ﷺ پر رحمت کا اطلاق درست ہے کیونکہ آپ ﷺ کی ذات مجمع البرکات تمام مخلوقات میں سے سب سے زیادہ احسان فرمانے والے، سب سے عظیم، سب سے زیادہ شفیق اور سب سے زیادہ رقیق القلب ہیں۔

جان رحمت: علمائے راسخین، اولیائے کاملین اور آئمہ عارفین رحمہم اللہ تعالیٰ تصریح صحیح فرماتے ہیں کہ حضور مصطفٰی کریم امین ﷺ ماسوائے اللہ تعالیٰ سب پر رحمت اور نعمت رب الارباب ہیں اور سب حضور کی سرکار عالم مدار سے بہرہ مند و فیض یاب۔

ازل سے ابد تک، ارض و سما میں، اول و آخر میں، دنیا و دین میں، روح و جسم میں، چھوٹی یا بڑی، بہت یا تھوڑی، جو نعمت و دولت، کسی کو ملی یا اب ملتی ہے، یا آئندہ ملے گی۔ سب حضور ﷺ کی بارگاہ جہاں پناہ سے بٹی اور بٹتی ہے اور ہمیشہ بٹے گی۔

(تجلی الیقین بان نبینا سید المرسلین، مصنفہ امام احمد رضا طبع مراد آباد۔ ص ۱۰)



محققین تصریح فرماتے ہیں کہ جملہ انبیائے معظمین علیہم الصلوٰۃ والسلام کی بعثت رحمت ہے اور تمام کی خلقت کا مادہ اولی رحمت ہے، لیکن حضور سیّد المرسلین صلوٰت اللہ وسلام علیہ وعلیہم اجمعین کا وجود مسعود ہی رحمت ہے۔ اور آپ ﷺ ''عین رحمت'' اور جان رحمت ہیں۔ وجود مصطفٰی رحمت کا مترادف ہے۔ ظہور وجود مصطفٰی، ظہور عین رحمت ہے۔ آپ کی بعثت اس رحمت پر مزید فضل الٰہی ہے۔ آیۂ کریمہ وَمَآ اَرۡسَلۡنٰکَ اِلَّا رَحۡمَۃً لِّلۡعٰلَمِیۡنَ اس امر کی شہادت دے رہی ہے۔ بطور اختصار چند علمائے ربانیین کے ارشادات ملاحظہ ہوں:

عارف باللہ سیّد ابوالعباس المرسی رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں:

''جمیع الانبیاء خلقوا من الرحمۃ ونبنا صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم عین الرحمۃ قال تعالیٰ وما ارسلنک الا رحمۃ للعالمین'' (مطالع المسرات مطبع لائل پور، ص ۱۱۴)

تمام انبیائے عظام کو رحمت سے پیدا فرمایا گیا اور ہمارے آقا حضور سیّد المرسلین ﷺ عین الرحمۃ، جان رحمت ہیں، کیونکہ اللہ تعالیٰ ارشاد فرماتا ہے۔ اے محبوب! ہم نے تجھے نہ بھیجا مگر رحمت سارے جہاں کے لیے۔

حضرت شیخ عبد الجلیل القصری رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں:

''اِنَّ کُلَّ خَیۡرٍ وَنُوۡرٍ وَبَرَکَۃٍ شَاعَتۡ وَظَھَرَتۡ فِی الۡوُجُوۡدِ اَوۡ تَظۡھَرُ مِنۡ اَوَّلِ الۡاَبۡجَارِ اِلٰی اٰخِرِہٖ اِنَّمَا ذٰلِکَ بِنَبِیِّہٖ صَلَّی اللّٰہُ تَعَالٰی عَلَیۡہِ وَسَلَّمَ...... فَنَفۡسُ مُحَمَّدٍ رَحۡمَۃٌ لِّلۡعٰلَمِیۡنَ وَسَائِرِ الۡاَنۡبِیَاءِ مبعثھم رحمۃ فَلِذٰلِکَ سَعُدَ مَنۡ اَجَابَ مَا بَعَثُوۡا بِہٖ مِنَ الۡھُدٰی وَعُوۡجِلَ یَا بِالۡعَذَابِ مَنۡ اَعۡرَضَ عَنۡھُمۡ وَمُحَمَّدٌ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیۡہِ تَعَالٰی عَلَیۡہِ وَسَلَّمَ مَوۡلَدُہٗ وَنَفۡسُہٗ رَحۡمَۃٌ وَاَمَانٌ وَکَذَا مَدۡفَنُہٗ اِلٰی نُفِخَ الصُّوۡرِ فَحُرۡمَۃُ تِلۡکَ الرَّحۡمَۃِ وَاَمَانِہٖ

قَائِمٌ ۔" (مطالع المسرات ص ۱۱۴)

## سیّد الانبیاء ﷺ کا گنبدِ خضریٰ رحمت اور امان ہے

ہر خیر، نور وبرکت جو ظاہر ہوئی اور وجود میں ہوئی یا آئے گی ازل سے ابد تک سب حضور ﷺ کے سبب سے ہے۔ حضور کی ذات تمام جہانوں کے لیے رحمت ہے اور دیگر انبیائے کرام کی بعثت رحمت ہے۔ اسی سبب سے انبیاء کرام کی لائی ہوئی شریعت پر جس نے عمل کیا سعید ہوا اور جس نے اس ہدایت سے اعراض کیا۔ عذاب میں گرفتار ہوا، لیکن سیّد الانبیاء ﷺ کی ذات، آپ کی ولادت ہی رحمت اور امان ہے۔ آپ کا گنبد خضریٰ رحمت اور امان ہے۔ اسی لیے اس کی حرمت اب بھی باقی ہے۔

سند المحدثین عارف باللہ قاضی عیاض رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں:

"زَیَّنَ اللّٰہُ مُحَمَّدٌ صَلَّی اللّٰہُ تَعَالٰی وَسَلَّمَ بِزِیْنَۃِ الرَّحْمَۃِ فَکَانَ کَوْنُہٗ رَحْمَۃٌ وَجَمِیْعَ شَمَائِلِہٖ وَصِفَاتِہٖ رَحْمَۃٌ عَلَی الْخَلْقِ

(شفا بتعریف حق المصطفیٰ طبع بیروت، ص ۱۶)

اللہ تعالیٰ نے اپنے محبوب ﷺ کو رحمت سے مزین فرمایا ہے آپ کا وجود ہی رحمت ہے۔ آپ کے تمام شمائل اور صفات مخلوق کے لیے رحمت ہیں۔

علامہ احمد شہاب الدین خفاجی شارح شفا فرماتے ہیں:

"جعلہ عین الرحمۃ لا رشادہ لھم"

(نسیم الریاض۔ طبع بیروت۔ ج ۲، ص ۲۹۴)

قطب ربانی سیّد ابوالعباس التجانی الفاسی رحمۃ اللہ علیہ (تیرھویں صدی ہجری کے عالم) فرماتے ہیں:

"ثُمَّ صَارَ یَغِیْضُ عَلٰی خَلْقِہٖ مِنَ النُّوْرِ فِی الْحَقِیْقَۃِ الْمُحَمَّدِیَّۃِ مِنَ الْعِلْمِ وَالرَّحْمَۃِ فَکَانَ بِھٰذِہِ الشَّابَۃِ ھُوَ عَیْنُ الرَّحْمَۃِ صَلَّی اللّٰہُ تَعَالٰی عَلَیْہِ وَآلِہٖ وَسَلَّمَ وَکَانَ ذٰلِکَ النُّوْرُ ھُوَ الْحَقِیْقَۃُ



الْمُحَمَّدِیَّۃِ" (جواھر البحار، طبع مصر، ج ۳، ص ۲۱)

خلاصہ عبارت یہ ہے کہ اللہ تعالیٰ نے اس نور اول پر جو حقیقت محمد یہ تھا۔ اپنے علم اور رحمت سے فیضان فرمایا۔ اس طور سے حضور ﷺ عین الرحمۃ اور جان رحمت ہیں۔ یہی نور، حقیقت محمد یہ ہے۔ اگر چہ حضور جان نور پر نور ﷺ کی بعثت دیگر انبیاء عظام علیہم السلام کی طرح رحمت ہے، مگر آپ کا وجود مسعود ہی رحمت ہے، بلکہ جہاں کی جملہ رحمتیں آپ کے وجود کی برکت کا ظہور ہیں۔ رحیم اور رحمت فرمانے والے اگرچہ آپ کے اسمائے مبارکہ میں سے ہیں۔ مگر ارشاد ربانی میں آپ کا نام مبارک رحمت ہے۔ امام احمد رضا محدث بریلوی قدس سرہٗ کے سلام کے آغاز ہی میں مصطفیٰ اور جان رحمت صفات نبویہ کا انتخاب ہی لاجواب ہے۔ شاید اس سے بہتر انتخاب ممکن نہ ہو۔

شمع:...... چراغ

ارشاد ربانی: یٰٓاَیُّھَا النَّبِیُّ اِنَّآ اَرْسَلْنٰکَ شَاھِدًا وَّمُبَشِّرًا وَّنَذِیْرًا وَّدَاعِیًا اِلَی اللّٰہِ بِاِذْنِہٖ وَسِرَاجًا مُّنِیْرًا (الاحزاب)

میں حضور نور الانوار ﷺ کو سراج منیر کہہ کر مخاطب فرمایا گیا ہے۔ سراج کا مفہوم مذکورہ شعر میں شمع سے تعبیر کیا گیا ہے۔

بزم ہدایت:...... دنیا میں جس قدر انبیاء و مرسلین تشریف لائے سبھی ہادی و مہدی تھے۔ انبیاء کرام علیہم السلام اپنی امتوں میں ہادی بھی تھے اور اب حضور مدار ہدایت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی امت کریمہ میں صحابہ کرام، آئمہ اہل بیت تابعین، تبع تابعین، آئمہ مجتہدین اور جملہ علمائے عالمین سب کے سب ہدایت کے ستارے ہیں۔

## حدیث نبوی

اَصْحَابِیْ کَالنُّجُوْمِ فَبِاَیِّھِمْ اقْتَدَیْتُمْ اِھْتَدَیْتُمْ (بیہقی، کنوز الحقائق)

میں انہی ہدایت کے ستاروں کا بیان ہے۔ دنیا کے تمام ہادین اولین وآخرین کے ہادین اور انبیاء و مرسلین اور اولیائے عارفین، سب ہادین کو اگر ایک بزم میں جمع تصور کرلیا

جائے تو صدر بزم، میر محفل سرکار مدار ہدایت صلی اللہ تعالیٰ علیہ و آلہ وسلم ہیں۔ تمام انبیاء کرام اور دیگر ہادین نے آپ کی ہدایت سے ہدایت حاصل کی۔

آیہ کریمہ:

اَلَّذِیْنَ یَتَّبِعُوْنَ الرَّسُوْلَ النَّبِیَّ الْاُمِّیَّ الَّذِیْ یَجِدُوْنَهٗ مَكْتُوْبًا عِنْدَهُمْ فِی التَّوْرٰىةِ وَ الْاِنْجِیْلِ٘ یَاْمُرُهُمْ بِالْمَعْرُوْفِ وَ یَنْهٰىهُمْ عَنِ الْمُنْكَرِ وَ یُحِلُّ لَهُمُ الطَّیِّبٰتِ وَ یُحَرِّمُ عَلَیْهِمُ الْخَبٰٓئِثَ وَ یَضَعُ عَنْهُمْ اِصْرَهُمْ وَ الْاَغْلٰلَ الَّتِیْ كَانَتْ عَلَیْهِمْ ؕ (الاعراف)

"وہ جو غلامی کریں اس رسول بے پڑھے غیب کی خبریں دینے والے کی، جسے لکھا ہوا پائیں اپنے پاس تورات اور انجیل میں وہ انہیں بھلائی کا حکم دے گا۔ اور برائی سے منع فرمائے گا اور ستھری چیزیں ان کے لیے حلال فرمائے گا۔ اور گندی چیزیں ان پر حرام کرے گا۔ اور ان پر وہ بوجھ اور گلے کے پھندے، جو ان پر تھے، اتارے گا"

مزید حضور کے اوصاف کریمہ کا ذکر کرتے ہوئے فرمایا:

فَالَّذِیْنَ اٰمَنُوْا بِهٖ وَ عَزَّرُوْهُ وَ نَصَرُوْهُ وَ اتَّبَعُوا النُّوْرَ الَّذِیْۤ اُنْزِلَ مَعَهٗۤ ۙ اُولٰٓىٕكَ هُمُ الْمُفْلِحُوْنَ۠ (الاعراف۔١٥٧)

تو ہو جو اس پر ایمان لائیں اور اس کی تعظیم کریں اور اسے مدد دیں اور اس نور کی پیروی کریں۔ جو اس کے ساتھ نازل ہوا...... وہی بامراد ہیں۔

اس کے متصل فرمایا:

قُلْ یٰۤاَیُّهَا النَّاسُ اِنِّیْ رَسُوْلُ اللّٰهِ اِلَیْكُمْ جَمِیْعَا ِۨالَّذِیْ لَهٗ مُلْكُ السَّمٰوٰتِ وَ الْاَرْضِ ۚ لَاۤ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ یُحْیٖ وَ یُمِیْتُ فَاٰمِنُوْا بِاللّٰهِ وَ رَسُوْلِهِ النَّبِیِّ الْاُمِّیِّ الَّذِیْ یُؤْمِنُ بِاللّٰهِ وَ كَلِمٰتِهٖ وَ اتَّبِعُوْهُ لَعَلَّكُمْ تَهْتَدُوْنَ۠ (الاعراف۔١٥٨)



"تم فرماؤ اے لوگو! میں تمام آدمیوں کی طرف اللہ تعالیٰ کا رسول ہوں کہ زمین و آسمان میں اسی کی بادشاہی ہے۔ اس کے سوا کوئی سچا معبود نہیں، وہی جلائے اور مارے۔ تو ایمان لاؤ اللہ تعالیٰ اور اس کے رسول نبی اُمی پر کہ اللہ اور اس کے کلاموں پر ایمان لاتا ہے اور اس کی پیروی کرو کہ تمہیں ہدایت ہو۔"

ان آیات مقدسہ سے معلوم ہوا کہ ہدایت کا مدار تو حضور نبی اُمی کریم ﷺ ہیں، جو ان سے ہدایت پائے' ہدایت یافتہ ہے اور وہی ہادی بن سکتا ہے اور جو ان سے اعراض کرے دنیا و آخرت، اول و آخر میں نہ وہ ہدایت یافتہ ہے اور نہ وہ ہادی۔

میثاق روز الست میں تمام انبیائے عظام علیہم السلام نے اللہ تعالیٰ سے عہد فرمایا کہ وہ حضور سیّد الانبیاء علیہم الصلوٰۃ والسلام پر ایمان لائیں گے اور آپ کی ہدایت سے ہدایت پائیں گے۔

علامہ شہاب الدین خفاجی شارح شفا کے الفاظ اس سلسلہ میں بڑی وضاحت فرماتے ہیں:

وَالرُّوْحُ النَّبَوِيَّةُ الْمُقَدَّسَةُ لَمْعَةٌ مِنْ نُوْرِهِ الْمَلَائِكَةُ شَرَرُ تِلْكَ الْاَنْوَارِ وَبِهٰذَا صَرَّحَ فِيْ هَيَاكِلِ النُّوْرِ فَلِذَا سُمِّيَ النَّبِيُّ صَلَّى اللهُ تَعَالٰى عَلَيْهِ وَآلِهٖ وَسَلَّمَ نُوْرًا وَلِاقْتِبَاسِهٖ مِنَ الْاَنْوَارِ الْاِلٰهِيَّةِ سُمِّيَ سِرَاجًا لَمَّا فَاضَ عَلَيْهِ مِنَ الْاَنْوَارِ الْعُلْوِيَّةِ

(نسیم الریاض...... ج٣ ص٣٩٦)

روح مصطفیٰ ﷺ اللہ تعالیٰ کے نور کی تجلی ہے۔ ملائکہ مرسلین کے انوار آپ ﷺ کے نور کا پرتو ہیں۔ حضور ﷺ کا نور مخلوق کے تمام انوار کا منبع ہے اور چونکہ آپ ﷺ کا نور مقدس تجلیات الٰہیہ سے، منقبس ہے اس لیے آپ ﷺ کو سراج بھی کہا گیا ہے۔

لاکھوں......لاکھ کی جمع......

عام طور پر سو ہزار کے عدد کو لاکھ کہتے ہیں اس صورت میں یہ عدد معین ہوتا ہے، مگر بعض اوقات غیر معینہ معدود کو بیان کرنے کے لیے لاکھ یا لاکھوں سے تعبیر کرتے ہیں۔

امام احمد رضا محدث بریلوی قدس سرہ نے اپنے اس سلام میں ''لاکھوں سلام'' سے مراد غیر معینہ تعداد میں اور لاتعداد بار سلام مراد لیا ہے۔

مصطفیٰ جانِ رحمت پہ لاکھوں سلام
شمع بزم ہدایت پہ لاکھوں سلام

پورے قصیدہ سلامیہ میں ''لاکھوں سلام'' سے انشاء سلام مراد ہے یا خبر سلام...... دونوں احتمال ممکن ہیں۔ جملہ خبریہ کی صورت میں اس کا مفہوم ہوگا کہ مصطفیٰ کریم ﷺ کی ذات مجمع برکات پر اس کے مولا جل وعلا اس کی نورانی مخلوق فرشتوں، انبیاء و مرسلین اور جملہ مومنین اولین و آخرین کی طرف سے ازل سے تا ابد دنیا و آخرت میں لاتعداد، بے شمار مرتبہ درود و سلام ہوا ہے، ہورہا ہے ور ہوتا رہے گا۔

جملہ انشائیہ کی صورت میں اس کا مفہوم یہ ہوگا کہ حضور اکرم نور مجسم ﷺ کی ذات قدسی صفات پر اللہ تعالیٰ کا ازل سے ابد تک ہر آن میں لاتعداد بے شمار مرتبہ قدسی نورانی درود و سلام ہوتا رہے گا...... اور اسی طرح سے اس کے مقرب فرشتوں، محبوب انبیاء کرام اور جملہ ایمانداروں کی طرف سے بھی ہر آن، ہر لمحہ اس دنیا میں اور آخرت میں بے شمار درود و سلام کے تحفے مصطفیٰ جان رحمت پر ہوتے رہیں گے۔

اگر چہ جملہ خبریہ کی صورت میں خبر صلوۃ و سلام میں بھی حضور سرکار ہدایت ﷺ کی عظمت کے جلوے نمایاں ہیں، مگر انشاء صلوٰۃ و سلام میں جو لطف، عنایت مضمر ہے وہ اہل دل، اہل نظر سے مخفی نہیں۔ اسی لیے نماز کی حالت میں اجلہ فقہائے کرام رحمہم اللہ تعالیٰ نے تصریح فرمائی۔ تشہد پڑھتے وقت انشاء سلام کا قصد چاہیے۔ صرف حکایت سلام کا تصور کافی نہیں۔



امام احمد رضا محدث بریلوی علیہ الرحمۃ الباری کے اس سلام کا ہر شعر بے مثال ہے اشعار میں سلاست، بے ساختگی، عشق و محبت کی فراوانی کا جو عنصر ہے اس نے اسے لازوال بنا دیا ہے مگر ذرا اس کے پہلے شعر:

مصطفیٰ جانِ رحمت پہ لاکھوں سلام
شمع بزم ہدایت پہ لاکھوں سلام

کے دونوں مصرعوں کو دوبارہ پڑھیے۔ بار بار پڑھیے۔ کہنے کو یہ دونوں مصرعے، قصیدہ کا حصہ ہیں، مگر دونوں مصرعے ''نثر'' کا اعلیٰ نمونہ ہیں اور نثر بھی سہل ممتنع، شعر کا ایک ایک حرف ایسا موتی ہے جس کا جواب نہیں اور پھر حسن ترتیب تو قدسی جذبات کی نمائندگی کر رہی ہے۔ عشق و محبت کی اسی دولت کی بدولت درود و سلام کا یہ قصیدہ عرب و عجم میں یکساں مقبول ہے۔ اُردو زبان کا یہ سلام اُردو سے ناواقف حضرات کی زبانوں پر بھی جاری ہے اور ان کی مجلسوں میں بڑے ذوق سے سُنا جاتا ہے۔

# صلی اللہ علیہ وسلم

شافعِ محشر، لطفِ مجسم، صلی اللہ علیہ وسلم
رحمتِ خالق، رہبر عالم، صلی اللہ علیہ وسلم
مژدۂ عیسیٰ، نصرتِ موسیٰ، جلوۂ یوسف، شانِ سلیماں
حکمتِ لقماں، عظمتِ آدم، صلی اللہ علیہ وسلم
اسوۂ احسن، شارحِ اکمل، ہادئ برحق، مرکزِ ملّت
صاحبِ قرآں، محسنِ اعظم، صلی اللہ علیہ وسلم
جانِ فصاحت، شانِ بلاغت، اوجِ صداقت، روحِ محبت
عفتِ کوثر، عصمتِ زمزم ، صلی اللہ علیہ وسلم
سب کے آقا، سب کے مولیٰ، سب سے اعلیٰ سب سے اولیٰ
سب سے مکرم، سب سے معظم، صلی اللہ علیہ وسلم
حُسنِ گلستاں، رنگِ بہاراں، گل در داماں، نکہتِ افشاں
شعلۂ غنچہ، نزہتِ شبنم، صلی اللہ علیہ وسلم
آپ کا چہرہ صبحِ حقیقت، آپ کی زلفیں شامِ مقدّس
آپ کی الفت راحتِ پیہم، صلی اللہ علیہ وسلم
آپ کا قرآن نورِ ہدایت، آپ کی سنّت شرحِ مکمّل
حق کے محرم، سب کے ہمدم، صلی اللہ علیہ وسلم
آپ جو کہہ دیں حجت برحق، آپ جو کر دیں سنّتِ مطلق
آپ مؤخر، آپ مقدم، صلی اللہ علیہ وسلم
اللہ اللہ قسمتِ عارف، اس کو ملا ہے آپ سا قائد
آپ سا مونس، آپ سا ہمدم، صلی اللہ علیہ وسلم

عارف سیمابی



# اعلیٰ حضرت فاضل بریلوی کی تصانیف
# اور
# درود وسلام کے شوق آفرین صیغے

ترتیب: علامہ محمد جلال الدین قادری رحمۃ اللہ علیہ

بود در جہاں ہر کسے را خیالے
مرا از ہمہ خوش خیال محمد
خوشا مسجد ومدرسہ وخانقاہے
کہ در وے بود قیل وقال محمد

سیّد انس وجان، سرور کون ومکاں، برزخ وجوب وامکان، سیّد الانبیاء نبی المرسلین، رحمۃ للعالمین، شفیع المذنبین حضور پرنور، لامع نور، ماوی وملجا یوم النشور، حضرت محمد مصطفیٰ مجتبیٰ مرتضیٰ علیہ افضل الصلوات واکمل التسلیمات کی ذات بابرکات قدسی صفات پر درود شریف پڑھنا ادائے فرائض کے بعد افضل ترین عبادت ہے۔ یہ ایسی عبادت ہے جس سے رب ودود، معبود ومسجود جل وعلا کی رضا حاصل ہوئی ہے رب العالمین کے محبوب اکرم ﷺ کی رضا حاصل ہوتی ہے اور درود شریف پڑھنے والے کی جملہ حاجات دنیویہ ودینیہ باحسن وجوہ پوری ہوتی ہیں۔

درود شریف پڑھنے سے ہر کام میں آسانی اور برکت ہوتی ہے۔ صحابہ کرام، اہل بیت اطہار، ائمہ کبار،، اجل علماء، صلحا اخیار نے بارہا اسے آزمایا اور مجرب پایا۔

امام اجل فاضل افضل شیخ اکرم شیخ المحدثین حضرت عبدالوہاب منقی شاذلی متوفی

۱۱۰۱ھ علیہ الرحمہ والرضوان کو مدینہ منورہ سے حضرت شیخ المحققین شیخ عبدالحق محدث دہلوی علیہ الرحمۃ کو مدینے سے رخصت کرتے ہوئے جو وصیت فرمائی اسے ملاحظہ فرمائیں:

''آگاہ باشید کہ دریں راہ ہیچ عبادت بعد ادائے فرائض چوں صلوٰۃ بر حضرت سیّد کائنات ﷺ نیست۔ باید کہ تمام اوقات خود را صرف آں کنند و بچیزے دیگر نپردازید'' (اشعۃ اللمعات، طبع نولکشور لکھنو، جلد اول۔ ص: ۴۰۹)

آگاہ رہو کہ اس (حصول قرب الٰہی کی) راہ میں ادائے فرائض کے بعد درود شریف پڑھنے سے کوئی عبادت افضل نہیں۔ اپنے تمام اوقات کو اسی میں صرف کرو۔ اس کے علاوہ کسی اور طرف مشغولیت نہ رکھو۔

صلوٰۃ وسلام کو علماء نے وظیفہ حیات بنایا۔ اس میں ایسی مشغولیت اختیار کی کہ ان کی یہ مشغولیت، مصروفیت اور انہماک ضرب المثل بن گئی۔ بعض علماء وصوفیاء نے اپنے اس ذوق سلیم کی تکمیل یوں کی کہ حسین کلمات اور حسین انداز میں درود وسلام کے مختلف صیغے انشاء کئے اور اپنے حسین جذبات کو حسین کلمات کے قالب میں ڈھالا۔ یہ کلمات صلوٰۃ وسلام اسلامی لٹریچر کا ایک حصہ ہیں۔ اسلامی ذخیرہ کتب پر نظر رکھنے والا اس حصہ سے صرف نظر نہیں کرسکتا۔ ان میں بعض علماء وصوفیاء کے انشاء کئے ہوئے صلوٰۃ وسلام کے صیغے کئی ضخیم مجلدات میں موجود ہیں۔

ارشاد ربانی ہے:

قُوْلُوْا لِلنَّاسِ حُسْنًا (الآیۃ) کی تفسیر میں لکھا ہے:

"وقولوا للناس صدقا وحقا فی شان محمد علیہ السلام فمن سالکم عنہ فاصدقوہ وبینوا صفتہ ولاتکتموا امر"

(روح البیان (طبع استنبول) جلد۔۱۔ص ۱۱۷)

صدرالافاضل مولانا سیّد محمد نعیم الدین مرادآبادی علیہ الرحمہ نے اس آیت کے تفسیری حواشی میں فرمایا۔ ابن عباس رضی اللہ عنہما نے فرمایا معنی یہ ہیں کہ سیّد عالم ﷺ کی شان



میں حق اور سچی بات کہو۔ اگر کوئی دریافت کرے تو حضور ﷺ کے کمالات واوصاف سچائی کے ساتھ بیان کرو اور آپ ﷺ کی خوبیاں نہ چھپاؤ۔ (خزائن العرفان)

اس ضمن میں ایک حدیث مبارکہ بھی پیش نظر رہے۔ شیخ عبدالحق محدث دہلوی لکھتے ہیں:

**اذا صلیتم علی فاحسنوا الصلوۃ**

(جذب القلوب، ناشر مکتبہ نعیمیہ لاہور۔ ص ۱۹۰)

مشہور محدث ومفسر علامہ ابن کثیر نے اس کی تخریج یوں فرمائی ہے:

قَالَ ابْنُ مَاجَۃَ...... عَنْ عَبْدِ اللّٰہِ بْنِ مَسْعُوْدٍ رضی اللہ عنہ قَالَ اِذَا صَلَّیْتُمْ عَلٰی رَسُوْلِ اللّٰہِ فَاَحْسِنُوا الصَّلٰوۃَ عَلَیْہِ فَاِنَّکُمْ لَا تَدْرُوْنَ لَعَلَّ ذٰلِکَ یُعْرَضُ عَلَیْہِ (تفسیر ابن کثیر، جلد سوم۔ ص ۵۰۹۔ طبع مصر)

ارشاد ربانی، تفسیری روایات اور احادیث طیبہ کی روشنی میں جن علماء وصوفیاء نے درود شریف کے مختلف صیغے انشاء کئے ہیں ان میں علامہ طبرانی، حضرت حسن بصری، علامہ تلمسانی، علامہ نیشاپوری، علامہ عطا، حضور غوث الثقلین، حضرت کلیم الٰہی، شیخ عبد الحق دہلوی، شیخ سلیمانی جزولی شاذلی، شیخ عبدالمقصود محمد سالم، علامہ یوسف نبہانی، شیخ محمد عبدالرحمٰن چھوہروی، پیر عبدالغفار کشمیری رحمۃ اللہ علیہم اجمعین کے اسماء گرامی برسبیل ارتحال نوک قلم پر آئے ہیں۔ ان حضرات میں بعض کے مجموعہ ہائے صلاۃ وسلام ہزاروں صفحات پر مشتمل ہیں۔ ان میں بعض مجموعہ ہائے صلاۃ وسلام مشائخ طریقت اور اہل اللہ کا وظیفہ ہیں۔

امام احمد رضا محدث بریلوی قدس سرہ العزیز (م ۱۳۴۰ھ/۱۹۲۱ء) کے عشق رسول ﷺ کا اعتراف آپ سے فقہی اختلاف رکھنے والوں نے بھی کیا ہے۔ آپ کی مصروف زندگی تصنیف وتالیف، اشاعت وحمایت دین متیں میں صرف ہوئی۔ آپ کی ایک ہزار علمی وتحقیقی تصانیف اب بین الاقوامی جامعات میں دانشوروں اور محققین کی توجہ کا مرکز بن چکی ہیں۔ علاوہ ازیں امام موصوف کا نعتیہ دیوان حدائق بخشش عربی، فارسی اور اُردو

زبان کی نعتوں کا حسین مجموعہ ہے۔ یہ نعتیں دنیا کے کسی بھی بلند پایہ نعت گوشاعر سے کسی بھی لحاظ سے کم درجہ نہیں۔

عشق مصطفی ﷺ کے حوالہ سے صلوٰۃ وسلام، امام احمد رضا محدث بریلوی کا محبوب وظیفہ تھا۔ اس سلسلہ میں (اس وقت تک) آپ کا مجموعہ صلوٰۃ وسلام منظر پر نہیں آیا اگرچہ نعتیہ کلام میں اس نے بین الاقوامی مقبولیت حاصل کرلی ہے۔

تاہم آپ اپنی ہرتحریر، فتویٰ، تصنیف کی ابتداء انتہا میں صلاۃ وسلام تحریر فرماتے اور بعض اوقات طویل تحریرات کے درمیان میں باہر درود وسلام تحریر فرما کر تسکین قلب کا سامان فرماتے اور جب بھی کوئی صلاۃ وسلام کا صیغہ لکھتے اسے حسب موقع انشاء فرماتے۔ فقہ میں عبادات، معاملات، علم عقائد وکلام میں جو موضوع زیر بحث ہوتا اس کی مناسبت سے درود وسلام کا صیغہ انشاء فرماتے۔ آپ کی تحریرات پڑھنے والے پر عیاں ہے کہ ہر موقعہ پر آپ کا انشاء کیا ہوا صلوٰۃ وسلام کا صیغہ ایک نئے حسین انداز اور حسین کلمات پر مشتمل ہے۔ جو یقیناً آپ کے حسین جذبات کا عکس جمیل ہیں۔

فقیر غفر القدیر نے امام موصوف کی چند تصانیف کے سرسری مطالعہ کے دوران صلوٰۃ وسلام کے جو عربی صیغے پائے انہیں ایک جگہ جمع کر دیا ہے۔ اس میں کوئی خاص ترتیب ملحوظ نہیں رکھی۔ یہ مجموعہ صلوٰۃ وسلام اگرچہ آپ کی مستقل تصنیف نہیں لیکن آپ کے افادات ضرور ہیں۔ اس مجموعہ سے غرض صرف اتنی ہے کہ مستقبل کا مصنف اور مورخ اس سے کسب فیض کر سکے، ممکن ہے آپ کا یہ مجموعہ عربی زبانی پر محققین کے لیے مفید ثابت ہو۔ یہ مجموعہ عربی زبان وبیان پر آپ کی دسترس، مہارت، سلاست کا بہترین شاہد ثابت ہوگا۔

اگر کوئی صاحب ذوق، اسے وظیفہ بنالے تو یقیناً دیگر صیغہ ہائے صلوٰۃ وسلام کی طرح اس سے بھی روحانیت، طمانیت، اور تسکین پائے گا۔

وَمَا ذٰلِكَ عَلَى اللّٰهِ بِعَزِيْزٍ





إِنَّ اللّٰهَ وَمَلٰٓئِكَتَهٗ يُصَلُّوْنَ عَلَى النَّبِيِّ ۚ يٰٓاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا صَلُّوْا عَلَيْهِ وَسَلِّمُوْا تَسْلِيْمًا۝

بے شک اللہ اور اس کے فرشتے نبی پر درود بھیجتے ہیں اے ایمان لانے والو! تم بھی ان پر خوب درود وسلام بھیجو

# الصلوٰةُ المُنجِيَة

یہ درود شریف ہر مہم اور مصیبت کے وقت ایک ہزار بار پڑھا جائے تو مشکل حل ہو جاتی ہے۔

شیخ اکبر رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا کہ آدھی رات کو جو شخص کسی دنیوی یا اخروی حاجت کے لیے پڑھے، اللہ تعالیٰ پوری فرما دیں گے۔

یہ درود شریف قبولیت دعا کے لیے اکسیر اعظم ہے۔

درود شریف یہ ہے

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّعَلٰى اٰلِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ صَلٰوةً تُنَجِّيْنَا بِهَا مِنْ جَمِيْعِ الْاَهْوَالِ وَالْاٰفَاتِ وَتَقْضِىْ لَنَا بِهَا جَمِيْعَ الْحَاجَاتِ وَتُطَهِّرُنَا بِهَا مِنْ جَمِيْعِ السَّيِّاٰتِ وَتَرْفَعُنَا بِهَا عِنْدَكَ اَعْلَى الدَّرَجَاتِ وَتُبَلِّغُنَا بِهَا اَقْصَى الْغَايَاتِ مِنْ جَمِيْعِ الْخَيْرَاتِ

فِی الْحَیٰوۃِ وَبَعْدَ الْمَمَاتِ یَا اَرْحَمَ الرَّاحِمِیْنَ ۔

ترجمہ: یا اللہ! ہمارے سردار حضرت محمد ﷺ پر اور ہمارے سردار حضرت محمد ﷺ کی آل پر درود بھیج، ایسا درود کہ اس کے وسیلہ سے تو ہمیں خطرات اور آفات سے بچا اور اس کے وسیلہ سے ہماری جملہ حاجتیں پوری کردے اور اس کے وسیلہ سے تو ہمیں تمام گناہوں سے پاک کردے اور اس کے ذریعہ سے اپنی جناب میں بلند درجات سے سرفراز فرما اور اس کے سبب سے ہماری انتہائی خواہشاتِ زندگی اور موت کے بعد کی ہر قسم کی بھلائیوں تک پہنچادے، اے تمام رحم کرنے والوں سے بڑھ کر رحم کرنے والے۔"

ابن نبان اصفہانی فرماتے ہیں کہ میں نے خواب میں رسول کریم ﷺ کی زیارت کا شرف حاصل کیا اور عرض کیا: یارسول اللہ ﷺ! آپ نے امام شافعی کو نفع عطا کیا ہے۔ فرمایا ہاں! میں نے اللہ تعالیٰ سے عرض کردیا ہے کہ شافعی کا حساب نہ لیا جائے۔ میں نے عرض کی: یارسول اللہ ﷺ! یہ کس عمل کی وجہ سے ہے؟ فرمایا وہ مجھ پر ایسا درود پاک پڑھتے ہیں جیسا کسی اور نے نہیں پڑھا، میں نے عرض کی حضور! وہ کون سا درود پاک ہے؟ فرمایا امام شافعی یوں پڑھا کرتے ہیں:۔

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ کُلَّمَا ذَکَرَہُ الذّٰکِرُوْنَ وَصَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ کُلَّمَا غَفَلَ عَنْ ذِکْرِہِ الْغٰفِلُوْنَ (سعادۃ الدارین ص ۱۲۹)




# صلوٰۃ نقشبندیہ

اَللّٰھُمَّ اِنَّا نَسْئَلُکَ اَنْ تُصَلِّیَ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ نِبْرَاسِ الْاَنْبِیَاءِ وَنَیِّرِ الْاَوْلِیَاءِ وَزِبْرِقَانِ الْاَصْفِیَاءِ وَیُوْحِ الثَّقَلَیْنِ وَضِیَاءِ الْخَافِقَیْنِ ۔

ترجمہ: "یا اللہ ہم آپ سے سوال کرتے ہیں کہ آپ ہمارے سردار انبیاء کے چراغ، اولیاء کے آفتاب تاباں، برگزیدہ بندوں کے ماہِ درخشاں، ثقلین کے سورج، مشرق و مغرب کی ضیاء حضرت محمد ﷺ پر درود بھیجئے۔

# صلوٰۃ حل المشکلات

مفتی دمشق حامد آفندی رحمۃ اللہ علیہ ایک دفعہ سخت مشکلات میں گرفتار ہو گئے۔ وہاں کا وزیران کا سخت دشمن ہو گیا۔ وہ رات کو نہایت درجہ کرب و بلا میں مبتلا تھے کہ آنکھ لگ گئی۔ نبی اکرم ﷺ تشریف لائے، تسلی دی اور یہ درود شریف سکھایا کہ جب تو اس کو پڑھے گا اللہ تیری مشکل حل کر دے گا، آنکھ کھل گئی۔ یہ درود شریف پڑھا تو مشکل حل ہو گئی۔ اکابرین نے اکثر مشکلات میں اس کو پڑھا ہے۔ فتاویٰ شامی کے مؤلف علامہ سیّد ابن عابدین رحمۃ اللہ علیہ کے ثبت میں اس کی باضابطہ سند موجود ہے۔

**پڑھنے کا طریقہ**

بعد نماز عشاء دو رکعت نفل پڑھے جائیں، پہلی رکعت میں الحمد شریف کے بعد سورۃ کافرون اور دوسری میں سورۃ اخلاص پڑھی جائے پھر صدقِ دل سے ایک ہزار بار استغفر اللہ العظیم۔ پڑھ کر دوزانو مؤدبانہ بیٹھ کر رسول کریم ﷺ کے دربار میں حاضری کا تصور کیا جائے اور عرض گزاری جائے۔ سو بار، دو سو بار، تین سو بار، جہاں تک ہو سکے پڑھتے پڑھتے قبلہ رو سو جائے اور پچھلی رات جاگ کر اسی جگہ صبح تک یہی درود پڑھا جائے، پڑھتے وقت اپنی حاجت یا حل مشکلات کا تصور رکھے۔ انشاء اللہ تعالیٰ ایک رات یا تین رات میں مراد برآئے گی۔

**درود شریف**

اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ وَبَارِكْ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ قَدْ ضَاقَتْ حِيْلَتِيْ



اَدْرِكْنِيْ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ

ترجمہ: ''یا اللہ! ہمارے سردار حضرت محمد ﷺ پر درود و سلام اور برکت بھیج، یا رسول اللہ ﷺ دستگیری کیجئے میرا حیلہ اور کوشش تنگ آ چکے ہیں۔''

سیّدنا امام شافعی رحمۃ اللہ علیہ کو ان کے وصال کے بعد کسی نے خواب میں دیکھا اور پوچھا آپ کے ساتھ کیا معاملہ پیش آیا؟ فرمایا اللہ تعالیٰ نے مجھے بخش دیا ہے۔ پوچھا کس عمل کے سبب؟ فرمایا پانچ کلموں کے سبب جن کے ساتھ نبی اکرم ﷺ پر درود پاک پڑھا کرتا تھا۔ کہا وہ پانچ کلمات کون سے ہیں؟

فرمایا وہ یہ ہیں:

''اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى مُحَمَّدٍ عَدَدَ مَنْ صَلّٰى عَلَيْهِ وَصَلِّ عَلٰى مُحَمَّدٍ عَدَدَ مَنْ لَّمْ يُصَلِّ عَلَيْهِ وَصَلِّ عَلٰى مُحَمَّدٍ كَمَا اُمِرْتَ اَنْ يُّصَلّٰى عَلَيْهِ وَصَلِّ عَلٰى مُحَمَّدٍ كَمَا تُحِبُّ اَنْ يُّصَلّٰى عَلَيْهِ وَصَلِّ عَلٰى مُحَمَّدٍ كَمَا تَنْبَغِيْ اَنْ يُّصَلّٰى عَلَيْهِ'' (سعادۃ الدارین ص ۱۲۹)

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ

**قُلۡ بِفَضۡلِ اللّٰہِ وَبِرَحۡمَتِہٖ فَبِذٰلِکَ فَلۡیَفۡرَحُوۡا ؕ ہُوَ خَیۡرٌ مِّمَّا یَجۡمَعُوۡنَ** (یونس:۵۸)

ترجمہ: فرمادو! اللہ کے فضل اور اُس کی رحمت سے ہاں اسی سے چاہیے کہ وہ خوشیاں منائیں وہ اُس سے کہیں اچھی ہے جسے وہ جمع کر رہے ہیں۔

جذب القلوب میں ہے کہ جو شخص پاکیزگی اور طہارت کے ساتھ ہمیشہ کم از کم ۳۱۳ مرتبہ پڑھا کرے گا تو خواب میں حضور ﷺ کی زیارت سے مشرف ہوگا۔

**درود شریف**

**اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّاٰلِہٖ وَسَلِّمْ کَمَا تُحِبُّ وَتَرْضٰی لَہٗ**

یا اللہ درود بھیج محمد (ﷺ) پر اور ان کی آل پر اور سلام جتنا تجھے پسند ہے اور جس پر تو راضی ہے۔



# صلوٰۃ السعادۃ

امام سیوطی نے لکھا کہ:

''اس درود شریف کو ایک بار پڑھنے سے چھ لاکھ بار درود شریف پڑھنے کا ثواب ملتا ہے۔

**اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی سَیِّدِنَا محمد عدد ما فی علم اللہ صلوٰۃ دائمۃ بدوام ملك اللہ ۔**

یا اللہ! درود بھیج ہمارے سردار محمد ﷺ پر اس تعداد کے مطابق جو اللہ کے علم میں ہے۔ ایسا درود جو اللہ تعالیٰ کے دائمی ملک کے ساتھ دوامی ہو۔

# صلوٰۃ کمالیۃ

اس درود شریف پر دوام نسیان کی بیماری سے شفاء ہے اور حافظہ کے بڑھانے کا سبب ہے۔ درود شریف نماز مغرب اور عشاء کے بعد بلا تعداد پڑھا جائے۔

اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ وَبَارِكْ عَلٰى سَيِّدَنَا محمد ۛ النبى الكامل وعلى اله كما لا نهاية لكما لك وعدد كماله .

"یا اللہ! ہمارے سردار حضرت محمد ﷺ نبی کامل پر اور آپ (ﷺ) کی آل پر درود وسلام اور برکتیں بھیج، ایسی جیسی تیرے کمال کی انتہا نہیں ہے اور اس نبی پاک کے کمال کا شمار نہیں ہے۔"

بِسْمِ اللهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى مُحَمَّدٍ وَعَلٰى اٰلِ مُحَمَّدٍ كَمَا صَلَّيْتَ عَلٰى اِبْرَاهِيْمَ وَعَلٰى اٰلِ اِبْرَاهِيْمَ اِنَّكَ حَمِيْدٌ مَّجِيْدٌ

اَللّٰهُمَّ بَارِكْ عَلٰى مُحَمَّدٍ وَعَلٰى اٰلِ مُحَمَّدٍ كَمَا بَارَكْتَ عَلٰى اِبْرَاهِيْمَ وَعَلٰى اٰلِ اِبْرَاهِيْمَ اِنَّكَ حَمِيْدٌ مَّجِيْدٌ



# نبی کریم ﷺ کی زیارت

جواہر البحار میں ہے کہ یہ درود شریف ہر شب جمعہ کو پڑھنے سے حضور ﷺ کی زیارت ہوگی اور آپ ﷺ کی تشریف آوری لحد میں بھی ہوگی۔

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى سَيِّدَنَا محمد ۛ النبى الامى الحبيب العالى القدر العظيم الجاه وعلى اله واصحبه وسلم .

ترجمہ: "یا اللہ! درود بھیج ہمارے سردار حضرت محمد ﷺ پر جو نبی اُمی ہیں، حبیب ہیں، عالی قدر، بڑے مرتبے والے ہیں اور ان کی آل اور اصحاب پر بھی درود وسلام ہو"۔

# درود شریف

یہ درود شریف پڑھنے والا جسمانی اور روحانی بیماریوں سے شفاء میں رہتا ہے۔

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی سَیِّدِنَا محمد طب القلوب ودوآئها وعافية الابدان وشفآئها ونور الابصار وضيائها وعلٰى آله وصحبه وسلم

ترجمہ: یا اللہ! درود بھیج ہمارے سردار حضرت محمد ﷺ پر جو دلوں کے طبیب اور ان کی دوا ہیں اور جسم کی عافیت اور اس کی شفا ہیں اور آنکھوں کا نور اور ان کی چمک ہیں اور آپ ﷺ کی آل پر اور اصحاب رضی اللہ عنہم پر درود اور سلام بھیج۔

# صلٰوۃ چشتیہ

اللهم صل علٰى سيّدنا محمد بعدد كل ذرة مائة الف الف مرة

یا اللہ! ہمارے سردار حضرت محمد ﷺ پر ہر ذرہ کی گنتی کے مطابق (ایک لاکھ ضرب ایک ہزار یعنی) دس کروڑ بار درود بھیج۔



# صلٰوۃ غوثیہ

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی سَیِّدِنَا ومولانا محمد معدنِ الجود والكرم وآله وَبَارِكْ وسلم۔

"یا اللہ ہمارے سردار اور آقا کرم وسخا کی کان حضرت محمد ﷺ اور ان کی آل پر درود، برکت اور سلام بھیج"۔

# الصلوٰۃ التفریجیۃ

امام قرطبی فرماتے ہیں کہ جو شخص اس درود شریف کو ہر روز ۴۱ بار یا ۱۰۰ بار پڑھے، اللہ تعالیٰ اس کے غم اور فکر کو دور کرتا اور اس کی تکلیف اور مشکل کو حل کرتا ہے۔ یہ درود شریف ہمیشہ پڑھنے سے رزق میں وسعت ہوتی ہے اور حادثوں سے امن ہوتا ہے۔

پڑھنے کا طریقہ

درود شریف نماز فجر کے بعد ۴۱ مرتبہ پڑھا جائے۔ ہر نماز پنجگانہ کے بعد ۱۱ مرتبہ پڑھا جائے۔ ہر روز ایک ہزار مرتبہ پڑھا جائے۔ کسی مراد کی مطلب برآری کے لیے یہ درود شریف چار ہزار چار سو چوالیس مرتبہ پڑھا جائے۔

درود شریف

اَللّٰھُمَّ صَلِّ صَلٰوۃً کَامِلَۃً وَّسَلِّمْ سَلَامًا تَامًّا عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدِ ۨ تَنْحَلُ بِہِ الْعُقَدُ وَتَنْفَرِجُ بِہِ الْکُرَبُ وَتُقْضٰی بِہِ الْحَوَآئِجُ وَتُنَالُ بِہِ الرَّغَائِبُ وَحُسْنَ الْخَوَاتِمِ وَیُسْتَسْقَی الْغَمَامُ لِوَجْہِہِ الْکَرِیْمِ وَعَلٰی آلِہٖ وَصَحْبِہٖ فِیْ کُلِّ لَمْحَۃٍ وَّنَفَسٍ بِعَدَدِ کُلِّ مَعْلُوْمٍ لَّکَ

”یا اللہ درود بھیج کامل اور پورا سلام بھیج ہمارے سردار حضرت محمد ﷺ پر کہ اس کے وسیلہ سے مشکلات حل ہو جائیں اور اس کے ذریعہ سے پریشانیاں کھل جائیں اور اس کے وسیلہ سے حاجات پوری ہو جائیں اور اس کے توسل سے تمنائیں بر آئیں اور انجام اچھے ہوں اور بادل آپ ﷺ کے چہرے مبارک کی برکت سے برستا ہے اور ان کی آل اور اصحاب پر بھی ہر لحظہ میں ہر سانس میں اپنی تمام کی تمام معلومات کی تعداد کے مطابق درود و سلام بھیج“۔



# صلوٰۃ النور الذاتی

اس درود شریف کو ایک مرتبہ پڑھا جائے تو ایک لاکھ مرتبہ درود شریف پڑھنے کا ثواب ملتا ہے۔

یہ درود شریف ۵۰۰ مرتبہ پڑھ کر دعا مانگنے سے حاجت پوری ہوتی ہے اور مشکل حل ہوتی ہے۔

درود شریف

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی سَیِّدِنَا محمد ۨ النور الذاتی السیاری فی جمیع الاثار والاسماء والصفات وعلٰی آلہ وصحبہ وسلم ۔

یا اللہ! درود بھیج ہمارے سردار حضرت محمد ﷺ پر جو نورِ ذاتی ہیں۔ تمام اسماء و آثار و صفات میں سریان کئے ہوئے ہیں اور ان کی آل اور اصحاب پر سلام بھیج۔

### قطب الاقطاب فرد الافراد غوث الاغواث

# سیّدنا غوث اعظم جیلانی قدس سرہ

## کا درود پاک

اَللّٰھُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰی سَیِّدِنَا وَمَوْلَانَا مُحَمَّدٍ بَحْرِ اَنْوَارِكَ وَمَعْدَنِ اَسْرَارِكَ وَلِسَانِ مَحَبَّتِكَ وَعُرُوْسِ مَمْلِكَتِكَ وَاِمَامِ حَضْرَتِكَ وَطِرَازِ مَمْلِكَتِكَ وَخَزَائِنِ رَحْمَتِكَ وَطَرِيْقِ شَرِيْعَتِكَ الْمُتَلَذِّذِ بِمُشَاهَدَتِكَ اِنْسَانِ عَيْنِ الْوُجُوْدِ وَالسَّبَبِ فِيْ كُلِّ مَوْجُوْدٍ ۔ عَيْنِ اَعْيَانِ خَلْقِكَ الْمُتَقَدِّمِ مِنْ نُوْرِ ضِيَائِكَ صَلٰوةً تَحُلُّ بِهَا عُقْدَتِيْ وَتُفَرِّجُ بِهَا كُرْبَتِيْ صَلٰوةً تُرْضِيْكَ وَتُرْضِيْهِ وَتَرْضٰى بِهَا عَنَّا يَا رَبَّ الْعَالَمِيْنَ ۔ عَدَدَ مَا اَحَاطَ بِهٖ عِلْمُكَ وَاَحْصَاهُ كِتَابُكَ وَجَرٰى بِهٖ قَلَمُكَ وَعَدَدَ الْاَمْطَارِ وَالْاَحْجَارِ وَالْاَشْجَارِ وَمَلٰٓئِكَةِ الْبِحَارِ وَجَمِيْعِ مَا خَلَقَ مَوْلَانَا مِنْ اَوَّلِ الزَّمَانِ اِلٰى آخِرِهٖ وَالْحَمْدُ لِلّٰهِ وَحْدَهٗ

(سعادة الدارین ۲۵۵)



# سیّد المرسلین کا درود پاک

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَعَلٰی آلِ مُحَمَّدٍ صَلَاةً تَكُوْنُ لَكَ رِضًا وَلِحَقِّهٖ اَدَاءً وَاَعْطِهِ الْوَسِيْلَةَ وَالْمَقَامَ الْمَحْمُوْدَ الَّذِيْ وَعَدْتَّهٗ وَاجْزِهٖ عَنَّا مَا هُوَ اَهْلُهٗ وَاجْزِهٖ عَنَّا مِنْ اَفْضَلِ مَا جَزَيْتَ نَبِيًّا مِّنْ اُمَّتِهٖ وَصَلِّ عَلٰی جَمِيْعِ اِخْوَانِهٖ مِنَ النَّبِيِّيْنَ وَالصّٰلِحِيْنَ يَا اَرْحَمَ الرّٰحِمِيْنَ ۔

(سعادة الدارین ص:۲۳۲)

# الصلوٰۃ الفاتحہ

عارف تیجانی فرماتے ہیں کہ ”جس نے اس درود شریف کو ایک بار پڑھے اس کو اتنا ثواب ملے گا جتنا کہ اس دن درود شریف پڑھنے والوں کو ملے گا“۔

اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ وَبَارِكْ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدِ ِۨ الْفَاتِحِ لِمَا اُغْلِقَ وَالْخَاتَمِ لِمَا سَبَقَ وَالنَّاصِرُ الْحَقِّ بِالْحَقِّ وَالْهَادِيْ اِلٰى صِرَاطِكَ الْمُسْتَقِيْمِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَعَلٰى آلِهٖ وَاَصْحَابِهٖ حَقَّ قَدْرِهٖ وَمِقْدَارِهِ الْعَظِيْمِ ۔

ترجمہ: ”یا اللہ! درود و سلام اور برکت بھیج ہمارے سردار حضرت محمد ﷺ پر جو کھولنے والے ہیں اس کے جو بند کیا گیا تھا اور جو گزرا اس کے بند کرنے والے ہیں اور جو دینِ حق کی حق کے ساتھ مدد کرنے والے ہیں اور تیری سیدھی راہ کی طرف ہدایت کرنے والے ہیں اللہ تعالیٰ ان پر اور ان کی آل پر اور ان کے اصحاب پر ان کی قدر و منزلت عظیمہ کے حق کے مطابق درود بھیجے۔



# دعا والتجا، بارگاہ کبریا جل وعلا

یا رب ہمیں نبی کی محبت نصیب ہو — یہ لازوال ہے یہی دولت نصیب ہو
شام و سحر خیال شہ دوسرا رہے — طیبہ کے بام و در کی زیارت نصیب ہو
قول و عمل میں بھر دے صداقت کی روشنی — ایماں کا جوش، جذبۂ ملت نصیب ہو
تجھ کو جو ہے پسند وہ سیرت نصیب ہو — جس میں تری رضا ہے وہ عادت نصیب ہو
محبوب دو جہاں جو شریعت کی جان ہیں — مرنے کے وقت ان کی زیارت نصیب ہو
محشر کے روز بہر شہیدان کربلا — پیارے نبی کا دامن رحمت نصیب ہو
ہم کو نہیں ہے دولت دنیا کی آرزو — مومن کے واسطے ہے جو عزت نصیب ہو
ترے رسول پاک کے صدقے میں اے خدا — گلزار خلد، گلشن جنت نصیب ہو
صدیق باصفا کی صداقت ملے ہمیں — فاروق باوفا کی عدالت نصیب ہو
عثمان کی طرح تو بنا دے سخی ہمیں — شیر خدا علی کی شجاعت نصیب ہو
تبلیغ دین خدمت اسلام کے لئے — رگ رگ میں زندگی کی حرارت نصیب ہو
اعدائے مصطفیٰ کے نہ جائیں کبھی قریب — ارباب دین حق کی طریقت نصیب ہو
کچھ بھی نہیں ہے ظاہری آنکھوں کی روشنی — باطن کا حسن چشم بصیرت نصیب ہو
جو بھی قدم اٹھے وہ تری راہ میں اٹھے — جذبات احترام شریعت نصیب ہو
دل کو نماز و ذکر و عبادت کا شوق دے — قرآن کی پرخلوص تلاوت نصیب ہو
علم و کمال ضبط و تحمل کے ساتھ ساتھ — فکر و شعور و دانش و حکمت نصیب ہو
کرتے ہیں جو اہانت تنقیص مصطفیٰ ﷺ — دنیا میں ان کو قصر مذلت نصیب ہو
دست وجبل ومیں گونجے حیات آفریں پیام — ٹوٹے دلوں کو امن و مسرت نصیب ہو

اے کاش میرے دیدۂ پرشوق کو نسیم
دربار مصطفیٰ کی زیارت نصیب ہو

(از تبرکات حضرت علامہ نسیم بستوی رحمۃ اللہ تعالیٰ)

# سلامِ رضا

مصطفیٰ جانِ رحمت پہ لاکھوں سلام
شمعِ بزمِ ہدایت پہ لاکھوں سلام

جس سہانی گھڑی چمکا طیبہ کا چاند
اس دل افروز ساعت پہ لاکھوں سلام

جس کے آگے کھچی گردنیں جھک گئیں
اس خداداد شوکت پہ لاکھوں سلام

جس کے ماتھے شفاعت کا سہرا رہا
اس جبینِ سعادت پہ لاکھوں سلام

جس طرف اٹھ گئیں دم میں دم آ گیا
اس نگاہِ عنایت پہ لاکھوں سلام

دور و نزدیک کے سننے والے وہ کان
کانِ لعلِ کرامت پہ لاکھوں سلام

کس کو دیکھا یہ موسیٰ سے پوچھے کوئی
آنکھ والوں کی ہمت پہ لاکھوں سلام

پتلی پتلی گلِ قدس کی پتیاں
ان لبوں کی نزاکت پہ لاکھوں سلام

جسکی تسکیں سے روتے ہوئے ہنس پڑیں
اس تبسم کی عادت پہ لاکھوں سلام

وہ زباں جس کو سب کن کی کنجی کہیں
اس کی نافذ حکومت پہ لاکھوں سلام

ہاتھ جس سمت اٹھا غنی کر دیا
موجِ بحرِ سخاوت پہ لاکھوں سلام

نور کے چشمے لہرائیں دریا بہیں
انگلیوں کی کرامت پہ لاکھوں سلام

کل جہاں ملک اور جو کی روٹی غذا
اس شکم کی قناعت پہ لاکھوں سلام

کھائی قرآں نے خاکِ گذر کی قسم
اس کفِ پا کی حرمت پہ لاکھوں سلام

بے عذاب و عتاب و حساب و کتاب
تا ابد اہلِ سنت پہ لاکھوں سلام

ایک میرا ہی رحمت پہ دعویٰ نہیں
شاہ کی ساری امت پہ لاکھوں سلام

کاش محشر میں جب ان کی آمد ہو اور
بھیجیں سب ان کی شوکت پہ لاکھوں سلام

مجھ سے خدمت کے قدسی کہیں ہاں رضا
مصطفیٰ جانِ رحمت پہ لاکھوں سلام